ساتھ جاری ہے اور اس کا فضاء میں چلنا بالکل سیدھا و برابر ہے۔ گویا کہ رسی ہے جو مشرق و مغرب کے درمیان دراز ہے پس شمس و قمر اور خنس سمندر کے گہرے پانی میں رواں دواں ہیں۔ قرآن کریم میں ہے:

﴿ كُلٌّ فِي فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ﴾ (سورۃ الانبیاء آیت نمبر ۳۳)

''ہر ایک اپنے محور میں تیر رہا ہے''۔

یہ مدار جس میں یہ اجسام تیرتے اور سفر کرتے ہیں وہ اس سمندر کا گہرا پانی ہے اور قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں محمد ﷺ کی جان ہے اگر شمس اس سمندر سے نکل آئے تو زمین پر موجود ہر چیز جل کر راکھ ہو جائے حتیٰ کہ چٹانیں اور پتھر بھی اور اگر قمر نکل آئے تو اس کے حسن و جمال کی وجہ سے لوگ فتنہ میں پڑ جائیں اور اللہ تعالیٰ کے بجائے اس کی عبادت شروع کر دیں۔ مگر وہ جس کی اللہ حفاظت فرمائے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پوچھا میرے ماں باپ آپ پر فدا ہوں یا رسول اللہ ﷺ آپ نے شمس و قمر کے ساتھ خنس کا ذکر فرمایا اور باری تعالیٰ نے بھی قرآن کریم میں اس کی قسم کھائی خنس کسے کہتے ہیں؟ آپ نے جواب میں فرمایا کہ یہ اصل میں پانچ ستارے ہیں جن کے مجموعے کو خنس کہتے ہیں اور وہ برجیس (غالباً مشتری) زحل عطارد بہرام زہرہ ہیں یہ پانچوں ستارے شمس و قمر کی طرح طلوع و غروب اور گردش کرتے ہیں ان کے علاوہ باقی تمام ستارے آسمان میں اس طرح ٹکے ہوئے ہوتے ہیں جس طرح مساجد میں قندیل و فانوس ٹکے ہوئے ہوتے ہیں اور یہ آسمان کے ساتھ ہی اللہ کی تسبیح و تقدس بیان کرتے ہیں اور نماز پڑھتے ہوئے حرکت کرتے ہیں پھر نبی کریم ﷺ نے فرمایا اگر تم اس کو مزید سمجھنا چاہو تو آسمان کے اندر ان کے مدار کو دیکھو کبھی۔ یہ ستارے کہیں ہوتے ہیں اور کبھی کہیں! یہ اصل میں آسمان کی حرکت ہے اور ستارے سوائے ان پانچ کے سب آسمان کے ساتھ حرکت کرتے ہیں ان کا دورہ جیسا کہ تم مشاہدہ کرتے ہو ایک دن میں پورا ہوتا ہے اور یہ ہی ان کی نماز ہے اور ان کا سفر جو تیزی سے قیامت کی طرف جاری ہے مثل تیز چکی کے پاٹ کے۔ یہ قیامت کے ہولناک واقعات اور زلزلوں میں سے ہے۔ جیسا کہ قرآن کریم میں ہے:

﴿ يَوْمَ تَمُوْرُ السَّمَآءُ مَوْرًا وَّ تَسِيْرُ الْجِبَالُ سَيْرًا فَوَيْلٌ يَّوْمَئِذٍ لِّلْمُكَذِّبِيْنَ ﴾ (سورۃ طور آیت نمبر ۹ تا ۱۱)

ترجمہ: ''جس دن آسمان پر لرزہ طاری ہوگا اور پہاڑ اڑتے پھریں گے پس ہلاکت ہے اس دن جھٹلانے والوں کے لیے''۔

فرمایا: جب سورج طلوع ہوتا ہے تو ان چشموں (مطالع) جس سے کسی چشمہ کی طرف سے ریڑھی پر سوار طلوع ہوتا اور اس کے ساتھ تین سو ساٹھ فرشتے ہوتے ہیں جو اپنے پروں کو پھیلائے ہوئے ہوتے ہیں اور اس کو اس کے مدار میں دن اور رات کی ساعت کے اندازے کے موافق حمد و ثناء کرتے ہوئے گھسیٹتے ہیں اور یہ عمل دن رات مسلسل ہوتا رہتا ہے اور جب اللہ تعالیٰ چاہتے ہیں کہ شمس و قمر کی آزمائش کرے اور اپنے بندوں کو اپنی نشانیوں میں سے ایک نشانی دکھائے تا کہ بندے اس کی نافرمانی سے رجوع کریں اور اس کی اطاعت کی طرف متوجہ ہو۔ تو پھر ایسا ہوتا ہے کہ سورج اپنی چرخی سے جو کہ اس کا مدار ہے اس سے گر کر سمندر کی گہرائیوں میں گر جاتا ہے اور جب عظیم نشانی دکھانا چاہتا ہے تو اور بندوں کو خبردار کرنا چاہتا ہے تو اس وقت پورا سورج ہی چرخی سے گر جاتا ہے جس کے نتیجہ میں دن کے وقت بالکل اندھیرا چھا جاتا ہے اور ستارے نظر آنے لگتے ہیں یہ حالت سورج گرہن کی انتہائی حالت ہے اور جب اس سے کم مقصود ہو تو پھر نصف، تہائی یا دو تہائی گراتا ہے اور اس کا بقیہ حصہ چرخی پر ہی چلتا رہتا ہے۔ اس حالت کو

جزوی سورج گرہن کہا جاتا ہے۔

سورج گرہن مکمل ہو یا جزی اس پر مقرر فرشتوں کے دو گروہ ہو جاتے ہیں ایک گروہ سورج کی طرف متوجہ ہو کر اسے چرخی کی طرف کھینچتا ہے جب کہ دوسرا گروہ چرخی کو سورج کی طرف کھینچنا شروع ہو جاتا ہے۔

اس کے علاوہ یہ فرشتے سورج کو اس کے مدار میں بھی دن اور رات کی گھڑیوں میں ایک مقررہ اندازے کے مطابق گھسیٹتے ہیں تا کہ اس کے دورانیہ میں کمی بیشی نہ واقع ہونے پائے۔

اللہ تعالیٰ جہاں انہیں اس کام کے سلسلہ میں الہام سے نوازتا ہے وہیں انہیں مناسب قوت بھی عطا فرماتا ہے جس کے نتیجہ میں دن رات، سردی، گرمی، خزاں بہار ہر موسم میں سورج اپنے درست مقام اور وقت پر طلوع وغروب ہوتا ہے۔ تم لوگ جو گرہن کے بعد سورج یا چاند کو بتدریج نکلتے ہوئے دیکھتے ہو تو یہ دراصل اس گہرے سمندر سے نکل رہا ہوتا ہے جو بلندی پر واقع ہے اور سورج کی گزرگاہ بھی ہے (موجودہ دور میں اس کو سمجھنا آسان ہے آپ نے خطوط الجو یہ یا Airline کا لفظ سن رکھا ہے یہ فضا میں ہوائی جہاز کی گذرگاہ کہ کہتے ہیں جبکہ فوجی جہاز کو اس کی ضرورت نہیں ہوتی وہ زیادہ طاقت کے بل بوتے یعنی ''سلطان'' کے ذریعہ اڑتا ہے اسی لیے اسے Air Force کہتے ہیں چونکہ سورج بھی ایک لگے بندھے راستے پر چلتا ہے اس لیے اس کی گذرگاہ کو بھی مدار یا Line کے ذریعہ سمجھا جا سکتا ہے۔

جب فرشتے سورج کو گرہن کی حالت سے نکال لیتے ہیں تو تمام متعین فرشتے اسے اٹھا کر دوبارہ چرخی پر رکھتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کی حمد پڑھتے ہیں جس نے انہیں ایسی طاقت عطا فرمائی اور چرخی کے کڑے تھام کر اسے اس کے مدار میں حمد وثناء کرتے ہوئے گھسیٹتے ہوئے غروب کی جگہ پہنچا کر اس چشمہ میں داخل کر دیتے ہیں جو مغرب میں واقع ہے اور پھر سورج افق سے غائب ہو جاتا ہے۔

پھر نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ کی ایک اور عجیب مخلوق بھی ہے اور اللہ تعالیٰ کی قدرت پر بڑی حیرت ہے کہ بعض چیزیں جو ہم نے نہیں دیکھیں وہ اس سے بھی زیادہ تعجب خیز ہیں جیسا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے حضرت سارہ علیہا السلام:

﴿ اَتَعْجَبِيْنَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ ﴾ (سورۃ ہود آیت ۷۳)

''اللہ کے حکم پر تعجب کرتی ہو؟''۔

اسی چیز کی طرف اشارہ ہے۔

اللہ تعالیٰ نے دو شہر پیدا فرمائے ان میں سے ایک مشرق میں تھا اور دوسرا مغرب میں۔ مشرقی شہر کے لوگ قوم عاد میں سے ہیں جو مومنین تھے اور مغربی شہر کے لوگ قوم ثمود کے مومنین کی باقیات میں۔ مشرقی شہر کا نام سریانی زبان میں ''مرقیسیا'' تھا اور عربی زبان جابلق'' ہے اور مغربی شہر کا نام سریانی زبان میں ''برجیسا'' اور عربی زبان میں ''جابرس'' ہے دونوں شہروں کے دس ہزار دروازے ہیں اور ہر دروازے کا آپس میں درمیانی فاصلہ ایک فرسخ (تقریباً ۴ کلومیٹر) ہے۔ ہر دروازے پر ایک روز ایک فرشتہ پہرہ دیتا ہے جو اسلحہ سے لیس ہوتا ہے۔ جس فرشتے کی باری ایک مرتبہ آ جاتی ہے تو قیامت تک اس کی دوبارہ باری نہیں آئے گی نبی ﷺ نے فرمایا قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضہ میں محمد ﷺ کی جان ہے اگر لوگوں کی کثرت نہ ہوتی اور ان کی آوازوں کا بے پناہ شور نہ ہوتا تو تمام دنیا ان فرشتوں کی آوازیں سنتی۔

یہ شہر سورج کے طلوع وغروب ہونے کی جگہ واقع ہیں اور اس کے پیچھے تین قومیں مشک' تافیل اور تاریس آباد ہیں اور ان سے پہلے یاجوج وماجوج ہیں یعنی قوم عاد وثمود کی باقیات ان دونوں کے درمیان ہیں۔

شب معراج' جبرئیل علیہ السلام مجھے ان اقوال کی طرف لے گئے۔ میں نے یاجوج وماجوج کو اللہ تعالیٰ کی عبادت واطاعت کی دعوت دی مگر انہوں نے میری دعوت سے انکار کر دیا پھر مجھے قوم عاد وثمود کی باقیات کی طرف لے جایا گیا میں نے انہیں دعوت حق دی جسے انہوں نے قبول کر لیا اور سر تسلیم خم کر دیا پس وہ ہمارے دینی بھائی ہیں پس ان میں سے جو کوئی نیک عمل کرے گا وہ تمہارے نیکوکاروں کے ساتھ ہوگا اور جو کوئی برائی کرے گا وہ تمہارے بروں کے ساتھ ہوگا پھر مجھے مشک' تافیل اور تاریس کی طرف لے جایا گیا پس میں نے انہیں اللہ کے دین (اسلام) کی دعوت دی مگر ان لوگوں نے میری دعوت کو جھٹلایا دیا اور اللہ تعالیٰ کے پیغام کو ماننے سے انکار کر دیا اور اس کے رسولوں کی تکذیب کی پس یہ لوگ یاجوج وماجوج اور ان تمام لوگوں کے ساتھ جہنم میں ہوں گے جنہوں نے اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کی۔

غروب ہونے کے بعد فرشتے سورج کو اپنی اڑان کی رفتار کے مطابق لے کر ساتویں آسمان پر پہنچا دیتے ہیں جہاں سورج سجدہ ریز ہو جاتا ہے اس کے ساتھ ہی اس پر مقرر فرشتے بھی سجدہ ریز ہو جاتے ہیں۔ اس کے بعد پھر اسے آسمان دنیا کی طرف اتارا جاتا ہے یہاں تک کہ فجر ہو جاتی ہے اور جب یہ مزید نیچے اترتا ہے تو دن پوری طرح نکل آتا ہے۔

مزید فرمایا کہ اللہ جل شانہ نے انتہائی مشرق میں ساتویں سمندر پر ظلمت کا ایک پردہ بنایا ہے جس کی تاریکی کی مقدار ازل تا ابد راتوں کی تاریکی کے برابر ہے۔ جب سورج کے غروب ہونے کا وقت آن پہنچتا ہے تو ایک فرشتہ جو رات پر مقرر ہے آ کر اس اندھیری چادر میں سے ایک مٹھی ظلمت کی لے کر مغرب کی طرف رخ کر کے کھڑا ہو جاتا ہے اور اپنی انگلیوں کے درمیان سے بتدریج ظلمت چھوڑتا چلا جاتا ہے اس کے ساتھ ساتھ وہ شفق کی سرخی کو بھی نگاہ میں رکھتا ہے جب شفق غائب ہو جاتی ہے تو بقیہ تمام ظلمت کو یکدم چھوڑ دیتا ہے اور اس کے ساتھ ہی اپنے پروں کو پھیلا دیتا ہے یہاں تک کہ انہیں زمین کے دونوں قطر اور آسمان کے کناروں تک پہنچا دیتا ہے بلکہ اس سے بھی آگے جہاں تک اللہ چاہتا ہے فضا سے باہر نکال دیتا ہے اس کے بعد رات کے اندھیرے کو اپنے پروں کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء بیان کرتے ہوئے ہانکتا ہوا مغرب میں پہنچ جاتا ہے اس کے مغرب میں پہنچتے ہی مشرق سے صبح طلوع ہو جاتی ہے اور رات کا فرشتہ اپنے دونوں پروں کو سمیٹ لیتا ہے اور وہاں موجود ظلمت کو اپنے ہاتھوں کے ساتھ اپنی مٹھی میں اسی طرح بھر لیتا ہے جیسے اس نے حجاب ظلمت سے مٹھی بھری تھی۔ پھر اس ظلمت کو مغرب کے پاس ساتویں سمندر میں رکھ دیتا ہے۔ اور جب یہ ظلمت مغرب سے مشرق کی طرف چلے گی تو قیامت برپا ہو جائے گی۔

پس دن کی روشنی مشرق کی طرف سے پھوٹنے اور رات کی تاریکی مغرب سے پھیلنے کا یہی سبب ہے۔ چاند اور سورج کا اپنی طلوع کی جگہ سے غروب تک جاتے اور پھر وہاں سے ساتویں آسمان تک بلند ہونا اور عرش کے نیچے رکے رہنے میں مشغول رہتے ہیں یہاں تک کہ وہ وقت آ جائے جب اللہ تعالیٰ بندوں کی توبہ قبول نہ کرے گا زمین میں گناہ بکثرت ہو جائیں گے نیک کام ناپید ہو جائیں گے کوئی نیکی کا حکم نہ کرے گا برائیاں پھیل جائیں گی اور کوئی اس سے منع کرنے والا نہ ہوگا۔

اور قیامت کے قریب جب سورج ایک رات عرش الٰہی کے نیچے رکا رہے گا اور سجدہ ریزی کے بعد اجازت طلب کرے گا کہ

اسے کہاں سے طلوع ہوتا ہے مگر اسے کوئی جواب نہ دیا جائے گا یہاں تک کہ چاند بھی (اپنا سفر پورا کر کے) اس کے پاس پہنچ جائے گا اور سجدہ گزاری کے بعد اجازت طلب کرے گا لیکن اسے بھی کوئی جواب نہ دیا جائے گا اس وقت سورج تین اور چاند دو راتوں تک عرش کے نیچے ٹھہرے رہیں گے مگر اس رات کی طوالت کو صرف تہجد گزار لوگ ہی پہچان سکیں گے اور ان کی تعداد مسلمانوں کے شہروں میں انتہائی قلیل ہوگی اور یہ لوگ عام مسلمانوں کی نگاہوں میں حقیر و مسکین جانے جائیں گے پس تہجد گذار لوگوں میں سے کوئی ایک شخص حسب عادت بیدار ہو کر وضو کر کے اپنی نماز کی جگہ میں داخل ہوگا اور اپنی نماز اور وظائف ادا کرے گا جس کے بعد وہ حسب عادت باہر نکلے گا مگر صبح کے آثار نہ پائے گا تو اسے یقین نہ آئے گا اور وہ مختلف اقسام کے وسوسوں کا شکار ہو جائے گا اور گونا گوں خیالات اسے پریشان کریں گے پھر سوچے گا شاید میں نے قرأت کم کی ہے یا نماز مختصر کی ہے یا اپنے وقت سے پہلے بیدار ہو گیا ہوں جس کے بعد وہ دوبارہ اپنی نماز کی جگہ میں داخل ہو کر اپنے تمام معمولات دوبارہ ادا کرے گا پھر باہر نکل کر جب صبح کو نہ دیکھے گا تو اس کی پریشانی میں مزید اضافہ ہو جائے گا اور برے خیالات اور وسوسے اسے گھیر لیں گے جن کے ساتھ اب خوف بھی شامل ہو جائے گا لیکن پھر وہ یہ سوچے گا کہ میں نے قرأت کم کی ہے یا نماز مختصر کی ہے یا اپنے وقت سے قبل بیدار ہو گیا ہوں لہٰذا وہ تیسری مرتبہ اپنی نماز کی جگہ میں داخل ہوگا مگر اس دفعہ اس کے دل میں بہت زیادہ خوف اور ڈر گھر کر چکا ہوگا وہ حسب سابق اپنے معمولات پورے کر کے باہر نکلے گا تو رات کو اپنی جگہ برقرار دیکھے گا ستارے گردش میں ہوں گے اور رات اپنی ابتدائی حالت میں نظر آئے گی یہ دیکھ کر اس کے دل میں خوف اور ڈر مزید بڑھ جائے گا اور اس رات کی ہولناکی کی وجہ پہچان جائے گا یہ لوگ ایک دوسرے سے رابطہ قائم کریں گے۔ جس کے بعد ہر شہر کے تہجد گزار اپنے اپنے شہروں کی مسجدوں میں اکٹھے ہوں گے اور بقیہ رات اللہ تعالیٰ کے حضور گڑگڑاتے ہوئے اور توبہ واستغفار کرتے ہوئے گزار دیں گے۔ جب کہ باقی قوم (غافلین) خوابِ غفلت میں پڑے ہوں گے۔

**حتیٰ کہ جب سورج اور چاند عرش الٰہی کے نیچے بالترتیب تین اور دو راتیں گزار چکیں گے تو جبریل علیہ السلام ان کے پاس اللہ کا پیغام لے کر آئیں گے کہ تم اپنے غروب ہونے کی جگہوں پر لوٹ جاؤ اور آج وہاں سے طلوع ہو آج تمہیں ہمارے پاس سے نور نہ مل پائے گا اس وقت یہ دونوں اس انداز میں روئیں گے کہ ساتوں آسمانوں والے اور عرش الٰہی کو اٹھانے والے ان کی آوازیں سنیں گے ان کے اس رونے میں موت اور قیامت کا خوف بھی شامل ہوگا۔**

مزید فرمایا کہ اسی دوران جب کہ لوگ ان کے طلوع ہونے کا انتظار کر رہے ہوں گے اچانک یہ دونوں ان کی پشت یعنی مغرب کی طرف سے طلوع ہوں گے اور ان کی رنگت کالے کوے جیسی ہوگی نہ سورج میں تابانی ہوگی نہ چاند میں چاندنی۔ یعنی ان کی حالت آپ مکمل گرہن کی سی ہوگی۔ دنیا والے ان دونوں کی یہ حالت دیکھ کر چیخنا شروع کر دیں گے۔ مائیں اپنے بچوں کو چھوڑ دیں گی اور محبت کرنے والوں کی محبت ختم ہو جائے گی اور ہر انسان اس مصیبت کی گھڑی میں پریشان ہو جائے گا جب کہ نیک لوگوں کا اس دن کا رونا بھی عبادت میں شمار کر لیا جائے گا اور فاسقوں کا رونا انہیں کچھ بھی نفع نہ دے گا بلکہ ان کے لیے مزید نقصان کا باعث بنے گا پھر ان کو (سورج اور چاند) سینگ والے اونٹوں کی مانند بلند کیا جائے گا اور ان میں سے ہر ایک آگے بڑھنے کی کوشش کرے گا یہاں تک کہ یہ دونوں آسمان میں پہنچ جائیں گے پھر جبریل علیہ السلام آئیں گے اور ان کے سینگوں کو پکڑ کر انہیں مغرب کی طرف لوٹا دیں گے مگر اس وقت یہ دونوں اپنے چشموں میں سے کسی میں غروب نہ ہوں گے بلکہ باب التوبہ میں غروب ہوں گے۔

حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے کہا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں اور میرے گھر والے آپ پر قربان یہ باب التوبہ کیا ہے؟
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''اے عمرؓ! اللہ تعالیٰ نے مغرب کی انتہا میں ایک دروازہ توبہ کے نام سے بنایا ہے اس کے دونوں کواڑ سونے کے ہیں اور ان پر موتی اور جواہرات جڑے ہیں اور ایک کواڑ سے دوسرے کواڑ تک کا فاصلہ تیز رفتار سوار کی رفتار کے حساب سے چالیس برس کی مسافت کے برابر ہے۔ جب سے اللہ تعالیٰ نے یہ دروازہ تخلیق کیا ہے' یہ وا ہے اور سورج اور چاند کے مغرب سے طلوع ہونے تک یہ کھلا رہے گا اس صبح کے طلوع ہونے تک جو بندہ بھی اللہ تعالیٰ کے سامنے گناہوں سے باز رہنے کا اقرار کرے (توبتہ النصوحہ) تو اس کا یہ اقرار اس دروازہ میں سے گذر کر اللہ تعالیٰ کے ہاں پہنچتا ہے''۔

معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے ماں باپ آپ پر قربان توبتہ النصوح کیا ہے؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس گناہ کا بندے سے ارتکاب ہوا ہے اس پر وہ نادم ہو اور پھر اللہ تعالیٰ کے حضور ایسی توبہ کرے کہ دوبارہ اس گناہ کو نہ دہرائے۔ یہ بالکل اسی طرح ہے جیسے دودھ تھنوں میں واپس نہیں جا سکتا۔

اس وقت جبریل علیہ السلام اڑ کر اس دروازہ کو اس طرح بند کریں گے جیسے کہ ان کے درمیان کوئی درز نہ رہے گی اس دروازہ کے بند ہونے کے بعد کسی کی بھی توبہ قبول نہ ہوگی اور نہ ہی کسی مسلمان کی نیکی معتبر ہوگی سوائے ان کے جو پہلے ہی تائب صادق اور نیکی کرنے والے تھے لہٰذا ایسے لوگوں کے لیے توبہ واستغفار کا در کھلا رہے گا اس کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت تلاوت فرمائی:

﴿ يَوْمَ يَأْتِي بَعْضُ آيَاتِ رَبِّكَ لَا يَنْفَعُ نَفْسًا إِيمَانُهَا لَمْ تَكُنْ آمَنَتْ مِنْ قَبْلُ أَوْ كَسَبَتْ فِي إِيمَانِهَا خَيْرًا ﴾ (سورۃ الانعام آیت ۱۵۸)

**''جس روز تمہارے رب کی بعض مخصوص نشانیاں نمودار ہو جائیں گی پھر کسی ایسے شخص کو اس کا ایمان کچھ فائدہ نہ دے گا جو پہلے ایمان نہ لایا ہو یا جس نے اپنے ایمان میں کوئی بھلائی نہ کمائی ہو''۔**

ابی بن کعب رضی اللہ عنہ نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میرے ماں باپ آپ پر قربان' اس کے بعد سورج اور چاند کا کیا حال ہوگا نیز اہل دنیا اور دنیا کا کیا حال ہوگا۔

فرمایا کہ سورج اور چاند کو نور اور روشنی کا لباس پہنایا جائے گا اور وہ اسی طرح طلوع وغروب ہوں گے جیسا کہ اس سے پہلے ہوتے تھے اور لوگ ان کی روشنی میں چیزوں کو اسی طرح دیکھیں گے جیسے پہلے دیکھتے تھے۔ حتیٰ کہ زمین میں نہریں جاری رہیں گی درخت اگتے رہیں گے اور عمارتیں تعمیر ہوتی رہیں گی اس کے بعد دنیا کی حالت یہ ہوگی کہ اگر کسی آدمی کی گھوڑی نے مغرب سے سورج طلوع ہونے کے بعد بچہ دیا ہوگا تو وہ اس (بچے) پر سواری نہ کر سکے گا کہ صور پھونک دیا جائے گا۔

حذیفہ بن یمان رضی اللہ عنہ کہنے لگے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں اور میرے گھر والے آپ پر قربان صور پھونکے جانے کے وقت لوگ کس حال میں ہوں گے۔

فرمایا اے حذیفہؓ مجھے اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں ہے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی جان ہے آدمی اپنے حوض کی لپائی کر رہا ہوگا

مگر اس میں پانی نہ ڈال سکے گا کہ قیامت برپا ہو جائے گی اور صور پھونک دیا جائے گا اور (اگر) دو افراد کپڑے کی خرید و فروخت میں مشغول ہوں گے تو وہ سودا مکمل نہ کر سکیں گے اور نہ ہی دکاندار کپڑے کا تھان لپیٹ سکے گا۔ آدمی اپنی اونٹنی کا دودھ نکال کر لائے مگر اسے پینے نہ پائے گا کہ قیامت برپا ہو جائے گی اس کے بعد نبی اکرم ﷺ نے یہ آیت مبارکہ تلاوت فرمائی:

﴿ وَلَيَأْتِيَنَّهُمْ بَغْتَةً وَّ هُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴾ (سورۃ العنکبوت آیت ۵۳)

ترجمہ: ''اور یقیناً (اپنے وقت پر) وہ آ کر رہے گا اچانک اس حال میں کہ انہیں خبر بھی نہ ہوگی''۔

پھر جب صور پھونکا جائے گا اور قیامت برپا ہو جائے گی اور اہل جنت اور اہل جہنم کو اللہ تعالیٰ کے حکم سے الگ الگ کر کے ان کے ٹھکانوں پر پہنچا دیا جائے گا تو اس وقت اللہ بزرگ و برتر سورج اور چاند کو بلائے گا یہ دونوں اس حال میں اللہ کے حضور لائے جائیں گے کہ یہ دونوں سیاہ اور بے نور ہوں گے اور تھراتے اور بلبلاتے ہوں گے ان کے کندھے اس دن کی ہولناکی اور رحمان کے خوف سے کانپ رہے ہوں گے عرش الٰہی کے سامنے پہنچتے ہی دونوں سجدہ میں گر پڑیں گے اور عرض کریں گے کہ اے ہمارے معبود آپ ہماری عبادت اور فرمانبرداری کو جانتے ہیں اور ایام دنیا میں آپ کے حکم کے مطابق تیز رفتار گردش اور طلوع و غروب کا حال بھی جانتے ہیں آپ ہمیں مشرکوں کے ساتھ عذاب نہ دیں ہم نے نہ تو کبھی آپ کی عبادت اور اطاعت سے روگردانی کی اور نہ ہی کبھی اس سے غافل ہوئے۔

اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ:

''تم نے سچ کہا میں تمہیں ابتداء میں جس حالت سے پیدا کروں گا اسی حالت میں دوبارہ لوٹاؤں گا''۔

سورج اور چاند پوچھیں گے کہ:

''آپ نے ہمیں کس چیز سے پیدا فرمایا''۔

اللہ تعالیٰ فرمائے گا کہ:

''اپنے عرش کے نور سے۔ پس تم اسی حالت پر دوبارہ لوٹ آؤ''۔

پس وہ دونوں ایسی چمک کے ساتھ روشن ہو جائیں گے کہ آنکھیں خیرہ ہو جائیں گی ان دونوں کی یہ چمک عرش الٰہی کے نور کی مرہون منت ہوگی۔

اللہ بزرگ و برتر کے فرمان:

﴿ يُبْدِئُ وَ يُعِيْدُ ﴾

''پہلی بار پیدا کرتا ہے اور وہی دوبارہ پیدا کرے گا''۔

عکرمہؒ کہتے ہیں کہ میں یہ حدیث سن کر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کی مجلس میں موجود افراد کو ساتھ لے کر حضرت کعب رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور انہیں اس قصہ کی خبر دی جو ابن عباس رضی اللہ عنہما کی مجلس میں ان کی حدیث کے سلسلہ میں پیش آیا تھا اور ابن عباس رضی اللہ عنہما نے جو حدیث سنائی تھی اس کو بھی بیان کیا پس اس حدیث کو سننے کے بعد کعب رضی اللہ عنہ ہمارے ساتھ ابن عباس رضی اللہ عنہما کے پاس پہنچے اور کہا کہ میری حدیث کے سلسلہ میں جو واقعہ پیش آیا مجھے اس کی اطلاع ملی لہٰذا میں اللہ تعالیٰ سے توبہ و استغفار کرتا ہوں میں نے یہ

روایت یہودیوں کے حوالہ سے بیان کی اور میں نہیں جانتا کہ یہودیوں نے اس میں کیا تبدیلی کی ہے اور آپ نے یہ روایت کتاب جدید (قرآن کریم) اور سید الانبیاء خیر النبیین ﷺ کے حوالہ سے بیان کی ہے میں یہ چاہتا ہوں کہ آپ مجھے یہ حدیث سنائیں تاکہ میں اسے یاد کرلوں تاکہ آپ کی بیان کردہ روایت میری بیان کردہ روایت کی جگہ لے اور میری بیان کردہ روایت کو متروک اور کالعدم قرار دے۔

عکرمہؒ کہتے ہیں کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے پوری حدیث دہرائی اور اس کا ایک ایک حرف میرے دل میں بیٹھ گیا پھر ابن عباس رضی اللہ عنہما نے دوبارہ بیان کی تو میں نے اپنے حافظہ میں کوئی کمی بیشی نہ پائی اور نہ ہی کوئی حرف یا واقعہ آگے پیچھے ہوا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما کے اس علم و فضل کو دیکھ کر میرے دل میں ان کی طرف بڑھنے کی شدت سے خواہش اور تڑپ پیدا ہوئی اور ان سے حدیث نبوی ﷺ سننے کا میرا شوق دیوانگی کی حد تک بڑھ گیا۔ (اختتام طویل و عجیب حدیث)



# علمائے متقدمین کے اقوال

ابن الکواء نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا:

''اے امیر المؤمنین! چاند کے اندر یہ دھبے کس وجہ سے ہیں؟''۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

''کیا تم نے قرآن میں یہ آیت نہیں پڑھی:

﴿ فَمَحَوْنَآ اٰيَةَ الَّيْلِ ﴾ (سورۃ بنی اسرائیل آیت ۱۲)

''رات کی نشانی کو ہم نے بے نور بنایا''۔

پس یہ اسی بے نوری کے اثرات ہیں''۔

یہ روایت ایک اور انداز میں دوسری جگہ درج ہے جس کے مطابق ابن الکواء نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ چاند کے اندر یہ سیاہی کیسی ہے جس کے جواب میں حضرت علی رضی اللہ عنہ نے یہ آیت مبارکہ تلاوت فرمائی:

﴿ فَمَحَوْنَآ اٰيَةَ الَّيْلِ وَ جَعَلْنَا اٰيَةَ النَّهَارِ مُبْصِرَةً ﴾ (سورۃ بنی اسرائیل آیت ۱۲)

''رات کی نشانی کو ہم نے بے نور بنایا اور دن کی نشانی کو روشن کر دیا''۔

عبید بن عمیر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس تھا جب وقت ابن الکواء نے چاند کے اندر سیاہی (دھبوں) کے بارے میں سوال کیا حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جواب دیا یہ رات کی نشانی ہے جس کو مٹایا گیا ہے۔

ربیع بن ابی کثیرہ بیان کرتے ہیں کہ ایک دن حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

''تم جس چیز کے متعلق جی چاہے سوال کرو''۔

پس ابن الکواء نے کھڑے ہو کر پوچھا:

''اے امیر المومنین! چاند میں سیاہی کیسی ہے؟''۔

حضرت علیؓ نے فرمایا:

''اللہ تمہیں ہلاک کرے تم اپنے دین اور آخرت کے متعلق کیوں نہیں پوچھتے پھر فرمایا: ''یہ رات کا مٹانا ہے''۔

عبداللہ بن عمر بن العاص رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ایک آدمی نے حضرت علیؓ سے سوال کیا:

''چاند میں سیاہی کسی ہے؟''۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جواب میں یہ آیت مبارکہ تلاوت فرمائی:

﴿ وَ جَعَلْنَا الَّيْلَ وَ النَّهَارَ اٰيَتَيْنِ فَمَحَوْنَآ اٰيَةَ الَّيْلِ وَ جَعَلْنَا اٰيَةَ النَّهَارِ مُبْصِرَةً ﴾ (سورۃ بنی اسرائیل آیت ۱۲)

''دیکھو ہم نے رات اور دن کو دو نشانیاں بنایا ہے۔ رات کی نشانی کو ہم نے بے نور بنایا' اور دن کی نشانی کو روشن کر دیا''۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کی تفسیر کرتے ہوئے بیان کیا ہے کہ ''محو'' سے مراد رات کی تاریکی ہے۔

ابن جریج حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کرتے ہیں کہ چاند سورج کی طرح روشن تھا اور چاند رات کی نشانی ہے۔ اور سورج دن کی نشانی ہے اور اس آیۃ '' فَمَحَوْنَا آيَةَ اللَّيْلِ '' کی تلاوت فرمائی اور 'محو' کی تفسیر میں کہا کہ یہ وہی سیاہی ہے جو چاند میں ہے۔

حضرت مجاہدؒ سے بھی اس آیت کی تفسیر میں یہ ہی منقول ہے کہ سورج دن کی نشانی ہے اور 'محو' سے مراد وہ سیاہی ہے جو کہ چاند میں ہے اس طرح اللہ تعالیٰ نے پیدا فرمایا۔

ایک دوسرے طریق میں حضرت مجاہدؒ سے اس آیت کی تفسیر میں منقول ہے کہ دن اور رات کو اللہ تعالیٰ نے اسی طرح پیدا فرمایا ہے عبداللہ بن کثیر سے اس کی تفسیر میں منقول ہے کہ رات کی نشانی سے مراد رات کی تاریکی ہے اور دن کی نشانی سے مراد دن کی روشنی ہے۔

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے اس کی تفسیر میں منقول ہے ہم آپس میں گفتگو کرتے تھے کہ آیت میں 'محو' کو جو رات کی نشانی کہا گیا ہے اس سے مراد وہ سیاہی ہے جو کہ چاند میں نظر آتی ہے اور آیت میں مبصرہ سے مراد روشن اور چمک دار ہے اللہ تعالیٰ نے چاند کے مقابلہ میں سورج کو زیادہ منور اور بڑا بنایا ہے۔

حضرت مجاہدؒ سے اس کی تفسیر میں منقول ہے کہ دن اور رات کو اللہ تعالیٰ نے اسی طرح بنایا ہے۔

## ہماری رائے:

**میرے نزدیک اس بارے میں جواب یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سورج اور چاند کو دن اور رات کی نشانیاں بنایا پس دن کی نشانی تو وہ سورج ہے جس کے ذریعہ دن میں دیکھا جاتا ہے اور رات کی نشانی چاند بنایا ہے اس کو مٹایا یا محو کیا اس سیاہی کی صورت میں جو کہ اس کے اندر پائی جاتی ہے۔**

یہ بھی ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے عرش کے نور سے چاند کو بمثل سورج بنایا پھر چاند کے نور کو رات کی نشانی کے طور پر مٹایا جیسا کہ اس سے پہلے بیان ہو چکا ہے۔

اور یہ بھی ممکن ہے کہ سورج کی روشنی اس لباس کی وجہ سے ہو جو عرش الٰہی کے نور سے منور اس کو پہنایا گیا تھا اور چاند کی روشنی اس نور کے سبب ہو جو کرسی کے نور سے منور تھا اور وہ چاند کو پہنایا گیا تھا۔

پس یہ دن دونوں حالتوں کے اختلاف کا سبب ہے۔

ہمارے خیال میں اگر ان دو احادیث (حدیث ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ اور حدیث ابن عباس رضی اللہ عنہما) میں سے جو بھی سنداً صحیح ثابت ہو جائے تو اسی کے مطابق قول اختیار کریں گے مگر ان کی اسناد کمزور ہیں۔ لہٰذا ہم جائز نہیں سمجھتے کہ کسی قول کو ان احادیث کی بناء پر رد کریں اس کے علاوہ ہم یقینی طور پر جانتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے سورج اور چاند کے اوصاف واحوال میں اختلاف مخلوق کے فائدہ کے لیے رکھا ہے۔ پس اسی وجہ سے سورج کو درخشاں اور تاباں بنایا جبکہ چاند کو مدھم روشنی والا بنایا۔

ہم نے چاند اور سورج کے متعلق کچھ اپنی کتاب میں بیان کیا ہے جبکہ بعض تفصیلی احادیث کو جان بوجھ کر یہاں نہیں لکھا اس

کے علاوہ زمین و آسمان کی تخلیق کے واقعات بھی تفصیل سے بیان نہیں کیے اس کی وجہ یہ ہے کہ ہم نے اپنی کتاب میں زیادہ تر واقعات انبیاء ورسل اور بادشاہوں کے زمانہ و تاریخ کے متعلق لکھے ہیں تخلیق زمین وزماں کی تاریخ اجمالاً صرف اس لیے بیان کی ہے کیونکہ تمام تاریخ عالم وانسانی سے ان کا واسطہ ہے لہٰذا ابتداء میں اس کے متعلق چند معلوماتی بیانات لکھ دیئے ہیں۔

نیز ہم وہ تمام تفاصیل بیان کر چکے ہیں جن میں اس بات کا ذکر ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنی مخلوقات کی تخلیق کی ابتداء کب اور کس طرح شروع کی' اور کب اس کام سے فارغ ہوئے۔ اسی طرح جب یہ کائنات تیار ہوئی تو پھر اس کے فنا ہونے کا ذکر بھی ضروری تھا۔ یہ تمام بیانات ہم نے احادیث نبوی ﷺ' آثار صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین' اقوال علماء متقدمین کی روشنی میں لکھے ہیں۔ چونکہ اس کتاب کے لکھنے کا مقصد کچھ اور ہے جس کے متعلق ہم پہلے بیان کر چکے ہیں لہٰذا اب ہم اپنے اصل مقصود کی طرف آئیں گے یعنی ظالم و جابر نافرماں سلاطین اور عادل اور مطیع بادشاہوں کی تاریخ' انبیاء اور رسولوں کے زمانے اور ان کے حالات وغیرہ۔ چونکہ یہ سب کچھ لکھنے سے قبل زمانہ وغیرہ کا بیان ضروری ہے تاکہ تاریخوں کی تصحیح ہو سکے اور اوقات کی پہچان ہو پائے۔ سورج اور چاند کا تذکرہ بھی اس لیے کیا گیا ہے تاکہ دن اور رات کی گھڑیوں کا اندازہ ہو سکے۔

اپنے مقصد کی طرف آتے ہوئے ہم سب سے پہلے اس کا ذکر کریں گے جس کو اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے بادشاہت و سلطنت عطا فرمائی اور اس پر اپنے انعامات اور فضل کی بارش برسائی مگر اس نے کفران نعمت کیا اور اللہ تعالیٰ کی ربوبیت کا انکار کیا اس سے بغاوت کی اس کے سامنے تکبر اور غرور کا اظہار کیا جس کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ نے اس سے لباس نعمت چھین لیا اور اس کو ذلیل ورسوا کیا۔

اس کے بعد اس کے پیروکاروں کا ذکر ہوگا جن پر اللہ تعالیٰ نے عذاب نازل فرمایا اور انہیں اسی کا گروہ قرار دیا اور ذلت و رسوائی کا طوق اس کے گلے میں پہنا دیا جب کہ ان کے مقابلہ میں اللہ تعالیٰ کے مطیع وفرمانبردار انبیاء ورسل اور سلاطین کا ذکر خیر بھی ہو گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ



# ابلیس لعین

اللہ تعالیٰ نے اس مخلوق کو بہت حسین بنایا اس کو شرافت و بزرگی عطا کی اور اسے زمین اور آسمان دنیا پر بادشاہت بخشی اس کے علاوہ جنت کی حفاظت و دربانی کے اعزاز سے بھی نوازا مگر اس نے اللہ تعالیٰ کے سامنے تکبر کا مظاہرہ کیا اور اپنی خدائی کا اعلان کر بیٹھا اور اپنے ماتحتوں کو اپنی عبادت کی دعوت دی جس کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ نے اسے راندہ درگاہ کرتے ہوئے شیطان میں بدل دیا اس کی شکل کو بگاڑ دیا اس سے تمام اعزازت چھین لیے اور اس پر اپنی لعنت فرمائی اور اس کو اپنے آسمانوں سے نکال دیا اور آخرت میں اس کا اور اس کے پیروکاروں کا ٹھکانہ جہنم قرار دیا۔

ہم اللہ تعالیٰ کی پناہ طلب کرتے ہیں اس کے غضب سے اور ایسے عمل سے جو اس کے غضب کا سبب بنے اور عطائے نعمت کے بعد اس کے چھن جانے سے بھی اللہ کی پناہ مانگتے ہیں۔

شیطان کی شیطنیت' اس کا غرور اور تکبر بیان کرنے سے قبل ہم ابلیس پر ہونے والے انعام و اکرام کا ذکر کریں گے پھر اس کی حکومت میں ہونے والے واقعات و حوادث اور پھر اس کی حکومت و سلطنت کے زوال کا سبب بھی بیان کریں گے اس کے علاوہ دیگر امور کا بھی اجمالاً ذکر ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

## ابلیس فرشتہ تھا یا جن:

ابن جریج بیان کرتے ہیں کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

''ابلیس فرشتوں کے سرداروں میں سے تھا اور اس کا قبیلہ برتر و اعلیٰ اور سب سے معزز تھا وہ جنت کے باغات کا نگران تھا اور آسمان دنیا اور زمین پر اس کی بادشاہت تھی''۔

ایک اور روایت میں ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

''فرشتوں کا ایک قبیلہ جنات میں سے تھا اور ابلیس اسی قبیلہ سے تھا۔ ابلیس آسمان اور زمین کے درمیان کا ناظم و نگران تھا''۔

ابو مالکؒ اور ابو صالحؒ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے اور مرہ ہمدانی ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور دیگر اصحاب رسول اللہ ﷺ سے نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے فرمایا:

''ابلیس کو آسمان دنیا پر مقرر کیا گیا تھا اور اس کا تعلق فرشتوں کے اس گروہ سے تھا جسے جن کہا جاتا ہے۔ ان کا نام جن' اس لیے رکھا گیا کہ یہ 'جنت' کے محافظ و نگران تھے اور ابلیس بھی اپنی بادشاہت کے ساتھ ساتھ جنت کا محافظ و نگران تھا''۔

ضحاک بن مزاحمؒ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان:

﴿ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ كَانَ مِنَ الْجِنِّ ﴾ (سورۃ الکہف آیت ۵۰)

''پس تمام فرشتوں نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے نہ کیا۔ وہ جنوں میں سے تھا''۔

کی تفسیر میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کا یہ قول نقل کرتے ہیں کہ انہوں نے اس آیت کی تفسیر میں فرمایا کہ ابلیس فرشتوں کا سردار تھا اور اس کا قبیلہ ان سب میں معزز و محترم تھا اس کے علاوہ وہ بہشت کے باغات پر نگران بھی تھا اور اسے آسمان دنیا و زمین کی بادشاہت بھی بخشی گئی تھی۔

ایک دوسری جگہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ فرشتوں کا ایک قبیلہ جسے جن کہا جاتا ہے ابلیس کا تعلق اسی قبیلہ سے ہے اور آسمان اور زمین کے درمیان کا وہ نگران تھا۔ پس اس نے نافرمانی کی تو اللہ تعالیٰ نے اسے راندۂ درگاہ قرار دے کر شیطان میں بدل دیا۔

## ابلیس کی ناشکری، دعوائے الوہیت اور تکبر:

ابن جریج قرآن کی اس آیت:

﴿ وَ مَنْ يَّقُلْ مِنْهُمْ اِنِّىْٓ اِلٰهٌ مِّنْ دُوْنِهٖ ﴾ (سورۃ الانبیاء آیت ۲۹)

''اور جو ان میں سے کوئی کہہ دے کہ اللہ کے سوا میں بھی ایک خدا ہوں''۔

کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

فرشتوں میں سے جس نے یہ بات کہی کہ اللہ کے سوا میں بھی ایک خدا ہوں تو وہ ابلیس اس نے اپنی عبادت کی طرف دعوت دی اور یہ آیت ابلیس کے بارے میں ہی نازل ہوئی ہے۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے اسی آیت کی تفسیر میں فرمایا کہ یہ آیت اللہ تعالیٰ کے دشمن ابلیس کے ساتھ خاص ہے اور اس کا سبب ابلیس کا وہ قول ہے جو اس نے کہا تھا پس اللہ تعالیٰ نے اس پر لعنت فرمائی اسے دھتکار دیا اور اس کے متعلق فرمایا:

﴿ فَذٰلِكَ نَجْزِيْهِ جَهَنَّمَ كَذٰلِكَ نَجْزِى الظّٰلِمِيْنَ ﴾ (سورۃ الانبیاء آیت ۲۹)

''تو اسے ہم جہنم کی سزا دیں گے' ہمارے ہاں ظالموں کا یہی بدلہ ہے''۔

معمر بھی حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے اس آیت کے بارے میں یہی نقل کرتے ہیں کہ یہ آیت ابلیس کے بارے میں خاص ہے۔

## ابلیس کی گمراہی اور دعوائے ربوبیت کا اصل سبب:

ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں:

ابلیس فرشتوں کے اس قبیلہ سے تعلق رکھتا تھا جسے جن کہا جاتا ہے۔ اس قبیلہ کے فرشتوں کو آگ کی گرم لو سے پیدا کیا گیا تھا (یہ لو شعلہ میں نظر نہیں آتی صرف محسوس کی جا سکتی ہے اور تمام حدت اسی میں ہوتی ہے) ابلیس کا نام حارث تھا اور یہ جنت کے پہریداروں میں سے ایک پہرے دار تھا۔ اس کے علاوہ باقی تمام فرشتوں کو نور سے پیدا کیا ہے اور جنات کا ذکر قرآن میں آیا ہے:

﴿ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ ﴾

یعنی ''جنات کو آگ کی لپٹ سے پیدا کیا''۔

جب کہ انسان کو کھنکھناتی مٹی سے پیدا کیا ہے۔

آغاز میں زمین پر جنات ہی رہتے تھے انہوں نے زمین پر فساد برپا کیا اور ایک دوسرے کو قتل کیا پس اللہ تعالیٰ نے ان کی سرکوبی کے لیے ابلیس کو فرشتوں کے ایک لشکر کے ساتھ بھیجا اور یہ وہی لشکر تھا جسے جن کہا جاتا ہے۔ پس ابلیس اور ان کے لشکروں نے ان سے جنگ کی اور انہیں سمندری جزیروں اور پہاڑوں کی طرف بھگا دیا۔ اس کارنامہ نے ابلیس کے دماغ میں تکبر اور غرور بھر دیا اللہ تعالیٰ اس مسئلہ کی نوعیت سے مطلع ہوئے مگر ابلیس کے لشکر فرشتے اس کے خبث باطن کو نہ پہنچان پائے۔ (اللہ ہی علیم وخبیر ذات ہے اور اس کے علاوہ کوئی نہیں)

## ربیع کی روایت:

الربیع بن انسؒ سے مروی ہے کہ: اللہ تعالیٰ نے بدھ کے دن فرشتوں' جمعرات کے دن جنوں اور جمعہ کے دن آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا۔ جنوں کی ایک جماعت نے زمین میں ناشکری اور کفر کیا جس پر اللہ تعالیٰ نے ان کی سرکوبی کے لیے فرشتوں کی ایک جماعت کو اتارا انہوں نے ان سے جنگ کی اور زمین جو فساد سے بھری ہوئی تھی ان سے خالی کی۔

ابلیس کی گمراہی اور رسوائی کے اصل سبب میں اہل علم کی مختلف آراء ہیں ایک قول تو وہی ہے جو پہلے بیان کیا گیا ہے۔

دوسرا قول بھی ابن عباس رضی اللہ عنہما سے منقول ہے:

ابلیس آسمان دنیا' زمین اور اس کے درمیان تمام علاقے کا بادشاہ اور منتظم تھا نیز جنت کا محافظ اور نگران بھی تھا۔ ابلیس عبادت الٰہی میں بہت زیادہ مشقتیں اٹھاتا تھا جس کی وجہ سے وہ خود پسندی کا شکار ہو گیا اور اپنے آپ کو بہت اعلیٰ وارفع اور فاضل و کامل سمجھنے لگ پڑا اور آخر کار اس نے اللہ تعالیٰ کے سامنے بھی تکبر کا اظہار کر دیا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ جب اللہ تعالیٰ اپنی عزیز ترین مخلوق کی تخلیق سے فارغ ہو کر اپنے عرش پر رونق افروز ہوئے تو ابلیس کو آسمان دنیا کی بادشاہت پر مقرر کیا۔ ابلیس کا تعلق فرشتوں کے اس گروہ سے تھا جسے جن کہا جاتا ہے ان کا نام جن اس لیے رکھا گیا کہ یہ جنت کے پہریدار اور محافظ تھے۔ اس عزت افزائی نے ابلیس کے دل میں فخر و تکبر پیدا کر دیا حتیٰ کہ اس نے یہ کہہ دیا کہ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ مجھے عطا کیا ہے وہ میری ذاتی ریاضت کا انعام اور ثمر ہے۔

بقول علامہ طبری کہ موسیٰ بن ہارون الہمدانی نے ہم سے اسی طرح بیان کیا ہے کہ احمد بن خمیشہ کی روایت میں ہے کہ ابلیس نے کہا مجھے فرشتوں پر فضیلت حاصل ہے پس جب اس کے دل میں تکبر آیا تو اللہ تعالیٰ اس کے خیال پر مطلع ہو گئے اور فرشتوں سے فرمایا:

﴿ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً ﴾

''میں زمین میں ایک خلیفہ بنانے والا ہوں''۔

اسی طرح ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی روایت ہے کہ:

ابلیس گناہ کا مرتکب ہونے سے پہلے فرشتوں میں سے تھا اس کا نام عزازیل تھا اور وہ زمین کا باشندہ تھا اور ریاضت ومجاہدہ میں سب سے بڑا تھا پس اسی چیز نے اسے تکبر پر اکسایا اور وہ فرشتوں کے قبیلہ جن سے تعلق رکھتا تھا۔

☆ اس سے ملتی جلتی ایک روایت اس طرح ہے کہ

ابلیس فرشتوں میں سے ایک فرشتہ تھا اس کا نام عزازیل تھا اور وہ زمین کا باشندہ اور اس کو آباد کرنے والا تھا۔ فرشتوں میں سے زمین کے رہائشی فرشتوں کا نام جن رکھا گیا تھا۔

☆ سعید المسیبؒ سے روایت ہے کہ ابلیس آسمان دنیا کے فرشتوں کا سردار تھا۔

☆ تیسرا قول ابلیس پر لعنت کے سبب میں یہ ہے کہ یہ اصل میں اس مخلوق کی باقیات میں سے ہے جسے اللہ تعالیٰ نے پیدا فرمایا اور انہیں کسی چیز کا حکم دیا لیکن انہوں نے انکار کر دیا۔

اس قول کو ماننے والوں کے پاس دلیل میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ایک روایت ہے کہ ''اللہ تعالیٰ نے ایک مخلوق پیدا فرمائی اور اسے حکم دیا کہ آدم علیہ السلام کو سجدہ کرو لیکن انہوں نے ایسا کرنے سے انکار کر دیا۔ پس اللہ تعالیٰ نے ان پر آگ بھیجی جس نے انہیں بھسم کر دیا پھر اللہ تعالیٰ نے ایک اور مخلوق پیدا فرمائی اور اس سے کہا کہ میں نے آدم کو مٹی سے پیدا کیا ہے تم اسے سجدہ کرو انہوں نے بھی انکار کر دیا اللہ تعالیٰ نے آگ بھیج کر انہیں بھی بھسم کر دیا اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے ان کو (موجودہ فرشتوں) کو پیدا فرمایا اور سجدہ کا حکم دیا تو انہوں نے اللہ تعالیٰ کے حکم کی بجا آوری میں آدم کو سجدہ کر دیا۔

اس کے بعد ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ ابلیس اس مخلوق میں سے تھا جس نے آدم کو سجدہ کرنے سے انکار کر دیا تھا۔

☆ چوتھا قول اس کے بارے میں یہ ہے کہ یہ ان جنات کی باقیات میں سے ہے جو زمین میں رہتے ہیں اور انہوں نے زمین میں خون بہایا اور فساد برپا کیا اپنے رب کے احکامات کے خلاف کام کیے پھر فرشتوں نے ان سے جنگ کی اور انہیں سمندری جزیروں اور پہاڑوں کی طرف مار بھگایا:

شہر بن حوشب سے "کَانَ مِنَ الْجِنِّ". ''ابلیس جنوں میں سے تھا''۔

کی تفسیر منقول ہے کہ ابلیس ان جنوں میں سے تھا جن کو فرشتوں نے شہروں سے سمندری جزیزوں اور پہاڑوں کی طرف دھکیل دیا تھا۔ کسی فرشتہ نے ابلیس کو چھپا لیا اور اپنے ساتھ آسمان پر لے گیا۔

ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ فرشتوں نے جنوں سے جنگ کی انہیں قتل کیا اور ابلیس کو قیدی بنا لیا جہاں یہ فرشتوں کے ساتھ عبادت کیا کرتا تھا جب اللہ تعالیٰ نے فرشتوں کو آدم علیہ السلام کے سامنے سجدہ گزاری کا حکم دیا تو ابلیس نے انکار کر دیا۔ پس اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ اِلَّآ اِبْلِیْسَ کَانَ مِنَ الْجِنِّ ﴾

''سب فرشتوں نے سجدہ کیا سوائے ابلیس کے کیونکہ وہ جنوں میں سے تھا''۔

## ہماری رائے:

میرے نزدیک میں صحیح اور درست بات وہی ہے جو اللہ کریم نے قرآن میں ارشاد فرمائی ہے:

﴿ وَ اِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِکَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِیْسَ کَانَ مِنَ الْجِنِّ فَفَسَقَ عَنْ اَمْرِ رَبِّہٖ ﴾

(سورۃ الکہف آیت ۵۰)

''یاد کرو جب ہم نے فرشتوں سے کہا کہ آدم کو سجدہ کرو تو انہوں نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے نہ کیا۔ وہ جنوں میں سے تھا

اس لیے اپنے رب کے حکم کی اطاعت سے نکل گیا''۔

اس آیت مبارکہ میں ابلیس کی نافرمانی کا ذکر ہے لہٰذا یہ کہنا بھی درست ہے کہ یہ نافرمانی اس سبب سے ہوئی کہ وہ جنات (جن کے اندر سرکشی بغاوت کا مادہ غالب ہوتا ہے) اور یہ کہنا بھی درست ہے کہ یہ نافرمانی اس سبب سے ہوئی کہ کثرت عبادت، علم کی زیادتی، آسمان وزمین کی بادشاہت اور باغات بہشت کی محافظت اور نگہبانی کی وجہ سے اس کی طبیعت خود پسندی کا شکار ہوگئی اور یہ کہنا بھی درست ہے کہ اس کے علاوہ اور امور بھی اس سرکشی اور بغاوت اور غرور وتکبر کا سبب ہے۔

لہٰذا اس کے متعلق کوئی یقینی وقطعی دعویٰ بغیر کسی دلیل وحجت کے ٹھوس نہیں مانا جا سکتا اور نہ ہی کوئی ایسی ٹھوس چیز ہمارے پاس ہے اس بارے میں جو بھی اختلافی بیانات وروایات ہیں ان سب کو ہم نے نقل کر دیا ہے۔

ایک اور کمزور روایت اس سلسلہ میں یہ بھی ہے کہ آدم علیہ السلام سے پہلے زمین پر جنات آباد تھے اللہ تعالیٰ نے ابلیس کو ان کی طرف قاضی بنا کر بھیجا تا کہ وہ ان کے درمیان عادلانہ فیصلے کرے لہٰذا وہ ایک ہزار سال تک عدل وانصاف کے ساتھ ان کے درمیان فیصل رہا یہاں تک کہ اس کا نام حکم پڑ گیا اور یہ نام اللہ تعالیٰ نے رکھا تھا اور اس کی طرف یہ نام بذریعہ وحی بھیجا تھا۔ پس اس وقت اس کے دل میں تکبر داخل ہو گیا اور اس نے اپنے آپ کو بڑی چیز سمجھنا شروع کر دیا۔ اللہ تعالیٰ نے جنوں کے درمیان لڑائی، دشمنی اور بغض پیدا فرما دیا جس کی وجہ سے انہوں نے ابلیس کی موجودگی میں ہی دو ہزار سال تک زمین میں خون ریزی کی یہاں تک کہ ان کے گھوڑے خون کے دریا میں داخل ہو گئے۔ اس کمزور روایت کے ماننے والوں کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اس قول میں یہ بات ہی بیان ہوئی ہے:

﴿ اَفَعَيِينَا بِالْخَلْقِ الْاَوَّلِ بَلْ هُمْ فِي لَبْسٍ مِّنْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ ﴾ (سورۃ ق آیت ۱۵)

''تو کیا ہم پہلی بار پیدا کر کے تھک گئے ہیں (ہرگز نہیں) مگر یہ لوگ از سر نو (دوبارہ) پیدا کرنے کی نسبت شک میں پڑے ہوئے ہیں''۔

اسی طرح فرشتوں کا یہ کہنا:

﴿ اَتَجْعَلُ فِيهَا مَنْ يُّفْسِدُ فِيهَا وَ يَسْفِكُ الدِّمَآءَ ﴾ (سورۃ البقرہ آیت ۳۰)

''کیا آپ زمین میں ایسے (شخص) کو پیدا کریں گے جو اس (زمین) میں فساد اور خونریزیاں کرتا پھرے''۔

میں بھی اسی طرف اشارہ ہے۔

پس اللہ تعالیٰ نے اس وقت ان سرکش جنات کی طرف آگ بھیجی جس نے ان کو جلا ڈالا۔ جب ابلیس نے اس عذاب کو دیکھا جو اس قوم پر اترا تھا تو وہ آسمان پر چڑھ گیا اور فرشتوں کے درمیان رہنے لگا اور آسمان میں اللہ تعالیٰ کی ایسی عبادت کی کہ اس جیسی عبادت اس کی مخلوق میں سے کسی نے نہ کی تھی پس وہ اس عبادت وریاضت میں بڑھتا ہی چلا گیا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا پس اللہ تعالیٰ کی طرف سے سجدہ کا حکم ہوا اور ابلیس نے سرکشی اختیار کی۔



# آدم علیہ السلام

## تخلیق آدم علیہ السلام:

ابلیس کی بادشاہت و امارتِ ارضی کے زمانہ میں اللہ تعالیٰ نے ہمارے جد امجد ابوالبشر سیدنا آدم علیہ السلام کو تخلیق کیا اور یہ اس وقت ہوا جب ابلیس کی سلطنت و امارت ختم ہونے کے قریب آ چکی تھی نیز اللہ تعالیٰ نے ابلیس کے دل میں چھپے فخر وغرور کو فرشتوں پر آشکار فرمانا چاہا جسے وہ نہ جانتے تھے مگر اللہ تعالیٰ جانتا تھا۔ اس وقت اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ اِنِّیْ جَاعِلٌ فِی الْاَرْضِ خَلِیْفَةً ﴾ (سورۃ البقرہ آیت ۳۰)

''میں زمین میں ایک خلیفہ بنانے والا ہوں''۔

جس کے جواب میں فرشتوں نے کہا:

﴿ اَتَجْعَلُ فِیْهَا مَنْ یُّفْسِدُ فِیْهَا وَ یَسْفِکُ الدِّمَآءَ ﴾

''کیا آپ زمین میں کسی ایسے کو مقرر کرنے والے ہیں جو اس کے انتظام کو بگاڑ دے گا اور خونریزیاں کرے گا؟''۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کی تفسیر میں منقول ہے کہ فرشتوں نے یہ جواب اس وجہ سے دیا تھا کہ زمین پر اس سے پہلے رہائش پذیر جنوں نے فساد برپا کر دیا خون بہایا اور اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کی۔ لہٰذا اب بھی جو خلیفہ بنے گا وہ بھی تو ویسا ہی کرے گا لہٰذا کہنے لگے:

﴿ وَ نَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِکَ وَ نُقَدِّسُ لَکَ ﴾

''آپ کی حمد وثناء کے ساتھ تسبیح اور آپ کی تقدیس تو ہم کر ہی رہے ہیں''۔

لیکن اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

﴿ اِنِّیْٓ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴾

''میں جانتا ہوں' جو کچھ تم نہیں جانتے''۔

یعنی میں ابلیس کے فخر وغرور اور اس کی سرکشی کو جانتا ہوں' اور اس بات کو بھی جانتا ہوں کہ اس کے نفس میں باطل گھر کر گیا ہے اور اسے دھوکہ میں مبتلا کر دیا ہے میں آدم کو پیدا کر کے ابلیس کی سرکشی کو ظاہر کر دوں گا تاکہ تم اپنی آنکھوں سے دیکھ لو۔

ہمارے نزدیک اس آیت کی تفسیر میں متعدد اقوال ہیں جو ہم نے اپنی کتاب ''جامع القرآن عن تاویل ای قرآن'' میں نقل کیے ہیں لیکن اس جگہ کتاب کی طوالت کے خدشہ کے پیش نظر ان کا ذکر نہ کریں گے۔

جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پیدا کرنے کا ارادہ فرمایا تو حکم دیا کہ تمام روئے زمین سے مٹی لائی جائے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کی مٹی کا حکم دیا پس وہ آسمان کی طرف بلند کی گئی اور لیس دار مٹی سے آدم علیہ السلام کی تخلیق ہوئی یہ مٹی اس سے پہلے گارے کی شکل میں تھی پھر اس میں خمیر اٹھ گیا پس اس لیسدار اور چپکنے والی مٹی سے اللہ تعالیٰ

نے آدم علیہ السلام کے پتلے کو اپنے دست قدرت سے بنایا۔

## تخلیق آدم کس مٹی سے ہوئی ؟:

ابن عباس رضی اللہ عنہما' ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور چند دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے :

﴿ اتَجْعَلُ فِيهَا مَنْ يُفْسِدُ فِيهَا وَ يَسْفِكُ الدِّمَآءَ وَ نَحْنُ نُسَبِّحُ بِحَمْدِكَ وَ نُقَدِّسُ لَكَ قَالَ اِنِّيْ اَعْلَمُ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴾ (سورۃ البقرہ آیت ۳۰)

ترجمہ '' میں زمین میں ایک خلیفہ بنانے والا ہوں'' انہوں نے عرض کیا:'' کیا آپ زمین میں کسی ایسے کو مقرر کرنے والے ہیں جو اس کے انتظام کو بگاڑ دے گا اور خونریزیاں کرے گا؟ آپ کی حمد وثنا کے ساتھ تسبیح اور آپ کی تقدیس تو ہم کرہی رہے ہیں'' فرمایا:'' میں جانتا ہوں' جو کچھ تم نہیں جانتے''۔

کی تفسیر میں منقول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جبریل علیہ السلام کو زمین کی طرف مٹی لانے کے لیے بھیجا زمین نے کہا'' میں پناہ مانگتی ہوں تجھ سے اس بات کی کہ تو میرے اندر سے کوئی چیز کم کرے اور مجھے عیب لگائے پس جبریل علیہ السلام واپس لوٹ گئے اور زمین سے کچھ نہ لیا اور اللہ تعالیٰ کے حضور جا کر کہا اے میرے رب زمین نے آپ کی پناہ مانگی تھی میں نے اسے پناہ دے دی اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے میکائیل علیہ السلام کو بھیجا زمین نے ان سے بھی پناہ مانگی پس انہوں نے بھی پناہ دے دی اور واپس لوٹ آئے اور وہی بات کہی جو جبریل علیہ السلام نے کہی تھی اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے ملک الموت کو بھیجا زمین نے ان سے بھی پناہ مانگی مگر انہوں نے کہا میں اللہ کی پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ میں لوٹ جاؤں اور اللہ کے حکم کی تعمیل نہ کروں۔ پس انہوں نے روئے زمین سے مٹی لی۔ ملک الموت نے ایک ہی جگہ سے مٹی نہ لی بلکہ مختلف مقامات سے سرخ' سفید اور سیاہ رنگ کی مٹی لی ( یہی وجہ ہے کہ بنی آدم مختلف صفات ومزاج پر پیدا ہوئے ہیں ) ملک الموت مختلف قسم کی یہ مٹی لے کر آسمان کی طرف چڑھے اور اسے پانی سے تر کیا یہاں تک کہ وہ لیس دار مٹی بن گئی یعنی ایسی کہ یہ آپس میں چپک جاتی تھی پھر اسے اس کے حال پر چھوڑ دیا یہاں تک کہ وہ متغیر ہوگئی اور اس میں بو پیدا ہوگئی اللہ تعالیٰ کے اس قول :

﴿ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴾ (سورۃ الحجر آیت ۲۶)

ترجمہ '' سوکھے گارے سے بنایا''۔

میں اسی حالت کا بیان ہے۔

حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ابلیس کو بھیجا اور اس نے زمین کے اوپر کے حصہ (ادیم) سے تلخ وشیریں مٹی لی جس سے آدمی کی تخلیق ہوئی اسی وجہ سے نام آدم رکھا گیا ہے کہ وہ زمین کے اوپری حصہ (ادیم) سے پیدا ہوئے اور اسی وجہ سے ابلیس نے کہا تھا کہ کیا میں اس کو سجدہ کروں جسے آپ نے مٹی سے پیدا کیا یعنی وہ مٹی جسے میں لایا ہوں۔

سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آدم نام اس لیے پڑا کہ وہ زمین کے اوپری حصہ (ادیم) سے پیدا ہوئے ہیں۔

ایک دوسری جگہ بھی ان سے یہ مروی ہے :

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام کو زمین کے ادیم (اوپری حصے) سے پیدا کیا گیا ہے۔ اس میں عمدہ اور ردی ہر

قسم کی مٹی شامل تھی۔ اس لیے تو ان کی اولاد میں اچھے برے ہر طرح کے لوگ ہیں۔

ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا اللہ نے آدم علیہ السلام کو ایک مٹھی مٹی سے پیدا کیا جس کو تمام زمین سے لیا گیا تھا پس بنو آدم زمین کی اس مٹی کے موافق پیدا ہوئے ہیں بعض ان میں سے سرخ' بعض سیاہ' بعض سفید اور بعض گندمی رنگ کے ہیں اسی طرح خوش اخلاق و بد اخلاق اور نیک و بد ہر قسم کے لوگ ہیں۔

اس کے بعد اس مٹی کو چھوڑ دیا گیا یہاں تک کہ اس میں بو پیدا ہوگئی پھر اسے چھوڑ دیا گیا یہاں تک کہ وہ خشک ہو کر ٹھیکرے کی شکل میں بن گئی جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں فرمایا ہے:

﴿ وَ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ مِّنْ حَمَاٍ مَّسْنُوْنٍ ﴾ (سورۃ الحجر آیت ۲۶)

''ہم نے انسان کو سڑی ہوئی مٹی کے سوکھے گارے سے بنایا''۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام کو تین اقسام کی مٹی سے پیدا کیا گیا ہے۔ صلصال' حماء اور طین لازب سے پس لازب تراب' عمدہ مٹی ہے اور حما سے مراد گارا اور کیچڑ اور صلصال سے مراد ایسی مٹی ہے' جسے کوٹ کر باریک کر لیا گیا ہو۔ اللہ تعالیٰ کے فرمان میں صلصال کا مطلب یہی ہے کہ ایسی خشک مٹی جو کھنکھناتی ہو۔

## آدم علیہ السلام کا پتلا بننے کے بعد شیطان کی شیطانی:

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ:

اللہ تعالیٰ نے آدم کی مٹی لانے کا حکم دیا پس وہ مٹی آسمان کی طرف لے جائی گئی پھر آدم علیہ السلام کو لیس دار مٹی (طین لازب) سے بنایا گیا جو کہ اس سے قبل بدبودار مٹی (حما مسنون) کی شکل میں تھی اور اس سے قبل وہ خشک مٹی (تراب) تھی۔ پس آدم علیہ السلام کو طین لازب سے اپنے دست قدرت سے بنایا اور چالیس راتوں تک ان کے پتلے کو ایسے ہی پڑا رہنے دیا۔ اس دوران ابلیس اس پتلے کے پاس آیا اور اپنے پاؤں سے اس کو ٹھوکر ماری جس سے اس میں آواز پیدا ہوئی اور وہ بجنے لگا۔ اللہ کے فرمان میں:

﴿ مِنْ صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ ﴾ (سورۃ الرحمٰن آیت ۱۴)

''ٹھیکرے جیسے سوکھے سڑے گارے سے''۔

میں اسی طرف اشارہ ہے۔

اس کے بعد شیطان آدم علیہ السلام کے پتلے کے منہ میں داخل ہو کر اس کی دبر کے راستے باہر نکل گیا اور کہنے لگا اس آواز اور مٹی کی وجہ سے جس سے تو پیدا کیا گیا ہے تیری کوئی حیثیت نہیں اگر مجھے تجھ پر قبضہ و تصرف دیا گیا تو میں تجھے ہلاک کر دوں گا اور اگر تجھے میرے اوپر مسلط کیا گیا تو میں تیری حکم عدولی کروں گا۔

ابن عباس' ابن مسعود رضی اللہ عنہما اور چند دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرشتوں سے فرمایا:

﴿ اِنِّیْ خَالِقٌ بَشَرًا مِّنْ طِیْنٍ فَاِذَا سَوَّیْتُهٗ وَ نَفَخْتُ فِیْهِ مِنْ رُّوْحِیْ فَقَعُوْا لَهٗ سٰجِدِیْنَ ﴾ (سورۃ ص آیت ۷۱-۷۲)

''میں مٹی سے ایک بشر بنانے والا ہوں' پھر جب میں اسے پوری طرح بنا دوں اور اس میں اپنی روح پھونک دوں تو تم اس کے آگے سجدے میں گر جاؤ''۔

پس اللہ تعالیٰ نے اسے اپنے دستِ قدرت سے بنایا تا کہ ابلیس اس پر تکبر نہ کر سکے اس کے باوجود جب ابلیس اپنے آپ کو آدم سے بڑا ظاہر کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

''کہ جس چیز کو میں نے اپنے ہاتھ سے بنایا ہے اس پر یہ ابلیس تکبر کرتا ہے حالانکہ میں اس سے تکبر نہیں کرتا''۔

پس آدم علیہ السلام کا انسانی شکل کا پتلا تیار کیا گیا اور پھر چالیس روز تک اسے اسی حالت میں پڑا رہنے دیا گیا۔ فرشتوں کا ادھر سے گزر ہوا تو وہ اسے دیکھ کر گھبرا گئے اور سب سے زیادہ گھبراہٹ ابلیس پر طاری ہوئی ابلیس جب بھی اس کے پاس سے گزرتا اس کو ٹھوکر مارتا جس کی وجہ سے اس میں آواز پیدا ہوتی جس طرح ٹھیکرے پر ٹھوکر لگنے سے آواز پیدا ہوتی ہے (من صلصال کالفخار میں اسی کا بیان ہے) ابلیس ٹھوکر لگاتے وقت اس سے کہا کرتا کہ تجھے کس کام کے لیے پیدا کیا گیا ہے۔ وہ منہ کی طرف سے اس پتلے میں داخل ہوتا اور دبر کے راستے باہر نکل جاتا اور فرشتوں سے کہتا تم اس سے مت ڈرو تمہارا رب بے نیاز (صمد) ہے جب کہ یہ (انسان) اندر سے کھوکھلا ہے اگر مجھے اس پر مسلط کیا گیا تو میں اس کو ہلاک کر دوں گا۔

## نیکوں کے ہاں بد اور بدوں کے ہاں نیک اولاد:

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ:

اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کی مٹی کو چالیس دن تک خمیر بننے دیا پھر اسے اپنے دونوں ہاتھوں میں جمع کیا اور اس کے اچھے حصہ کو دائیں ہاتھ اور برے حصہ کو بائیں ہاتھ میں الگ الگ کر دیا پھر دونوں ہاتھوں کی مٹی کو آپس میں خلط ملط کر دیا۔ یہی وجہ ہے کہ نیک لوگوں کے ہاں بد اولاد اور بد لوگوں کے ہاں نیک اولاد پیدا ہوتی ہے۔

## روح کب پھونکی گئی:

ابن اسحاق روایت کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ:

اللہ تعالیٰ زیادہ جانتا ہے لیکن کہا گیا کہ اللہ تعالیٰ نے آدم کا پتلا بنایا پھر اسے چھوڑ دیا اور اسے چالیس روز تک دیکھتا رہا یہاں تک کہ وہ مٹی ٹھیکرے کی طرح آواز دینے لگی اور بغیر پکائے ہی پختہ ہو گئی جب یہ (آدم) پتلا اچھی طرح پختہ ہو گیا تو اللہ تعالیٰ نے اس میں روح پھونکنے کا ارادہ فرمایا تو پتلے کو فرشتوں کے سامنے کیا اور کہا کہ جب میں اس میں روح پھونک دوں تو تم اس کے سامنے سجدہ میں گر جانا۔

## آدم علیہ السلام کے جسم میں روح کا داخل ہونا:

ابن عباس، ابن مسعود رضی اللہ عنہم اور دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم روایت کرتے ہیں کہ:

جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کے اندر روح پھونکنے کا ارادہ فرمایا تو فرشتوں سے فرمایا کہ جب میں اس کے اندر روح پھونک دوں تو تم اس کے سامنے سجدہ میں گر پڑنا۔ اس کے بعد جب اللہ تعالیٰ نے اس کے اندر روح پھونکی تو روح سر میں داخل ہوئی جس کی وجہ سے آدم علیہ السلام کو چھینک آ گئی۔ جس پر فرشتوں نے کہا کہ ''الحمد للہ'' کہیں۔ الحمد للہ کہنے پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''رحمک ربک'' تمہارا رب تم پر رحمت کرے۔ اس کے بعد روح آنکھوں میں داخل ہوئی تو آدم علیہ السلام نے جنت کے پھل اور میووں کو دیکھا' جب پیٹ میں پہنچی تو کھانے کی خواہش پیدا ہوئی اور آدم روح کے ٹانگوں میں پہنچنے سے قبل ہی ان پھلوں اور میووں کی طرف کود پڑے۔

قرآن کریم نے اسی عجلت پسندی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا:

﴿ خُلِقَ الْاِنْسَانُ مِنْ عَجَلٍ ﴾ (سورۃ الانبیاء آیت ۳۷)

''انسان جلد باز مخلوق ہے''۔

اس کے بعد تمام فرشتوں نے سجدہ کیا لیکن ابلیس نے انکار کیا اور تکبر کا اظہار کیا اور کافروں میں سے ہوگیا اللہ تعالیٰ نے ابلیس سے پوچھا ''جس چیز کو میں نے اپنے دستِ قدرت سے بنایا اس کو سجدہ کرنے سے تجھے کس چیز نے روکا ہے'' شیطان نے جواب دیا ''چونکہ میں اس سے بہتر ہوں لہٰذا میں ایسے انسان (اپنے سے کمتر) کو سجدہ نہیں کرسکتا جسے آپ نے مٹی سے پیدا فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا: ''تو یہاں سے اتر اور نکل جا' تیرے لیے تکبر مناسب نہ تھا تو ذلیل وخوار ہوگیا''۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ:

جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کے اندر اپنی روح پھونکی تو وہ روح ان کے سر کی جانب سے داخل ہوئی اور جسم کے جس حصہ میں پہنچتی وہ گوشت اور خون میں تبدیل ہوجاتا جب روح ناف کے مقام پر پہنچی تو آدم علیہ السلام نے اپنے جسم کو دیکھا تو وہ بہت خوبصورت معلوم ہوا۔ آدم علیہ السلام نے اٹھنا چاہا مگر اس پر قادر نہ ہوسکے اللہ تعالیٰ کے فرمان:

﴿ خُلِقَ الْاِنْسَانُ مِنْ عَجَلٍ ﴾ ''انسان جلد باز مخلوق ہے''۔

میں اسی حرکت وواقع کی طرف اشارہ ہے

نیز فرمایا آدم سے مارے خوشی کے صبر نہ ہوسکا پھر جب ان کے پورے جسم میں روح پھیل چکی تو آدم کو چھینک آئی جس پر انہوں نے الحمدللہ کہا۔ یہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے الہام کی وجہ سے تھا اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے آدم اللہ تجھ پر رحم کرے اس کے بعد وہ فرشتے جو اس وقت ابلیس کے ساتھ تھے (نہ کہ تمام فرشتے) انہیں سجدہ کرنے کا حکم ہوا' ابلیس کے سوا سب نے سجدہ کیا کیونکہ اس کے دل میں غرور وتکبر موجود تھا اسی تکبر کی وجہ سے کہا ''میں اس سے بہتر ہوں اور عمر میں بھی اس سے بڑا ہوں اور خلقت کے اعتبار سے بھی اس سے قوی ہوں۔ آپ نے مجھے آگ سے پیدا کیا اور اسے مٹی سے اور آگ مٹی سے قوی ہی ہوتی ہے۔ ابلیس کے سجدہ نہ کرنے سے اور طرح طرح کے اعتراض کرنے پر اللہ تعالیٰ نے اسے ہر خوبی سے محروم کردیا اور ہر بھلائی سے مایوس کردیا اسے اپنی بارگاہ سے دھتکارا اور شیطان بنادیا۔ یہ سب کچھ اس کے ساتھ اس کی نافرمانی کی سزا کے طور پر ہوا۔

محمد بن اسحٰق رحمۃ اللہ علیہ سے روایت ہے کہ:

روح جب آدمؑ کے سر تک پہنچی تو انہیں چھینک آگئی جس پر انہوں نے کہا 'الحمدللہ' اللہ تعالیٰ نے جواب میں فرمایا' تیرا رب تجھ پر رحم کرے اور فرشتے اللہ تعالیٰ سے کیے گئے عہد کے مطابق آدم علیہ السلام کے سامنے سجدہ میں گر پڑے فرشتے اللہ تعالیٰ کے حکم کو بجالائے لیکن ابلیس ان کے درمیان اکڑا کھڑا رہا اس نے اپنے آپ کو بڑی چیز سمجھا اور اللہ تعالیٰ کے حکم کو نہ مانا اور سجدہ نہ کیا۔

اللہ تعالیٰ نے اس سے پوچھا:

''اے ابلیس تجھے کس چیز نے سجدہ کرنے سے روکے رکھا جب کہ تمام فرشتوں نے سجدہ کیا ہے''۔

جس کے جواب میں ابلیس نے کہا:

''کہ یہ مٹی سے ہے اور میں آگ سے' آگ مٹی سے بہتر اور قوی ہے۔ لہٰذا میں اس کو سجدہ نہ کروں گا۔ اللہ تعالیٰ نے ابلیس کی یہ گستاخی سن کر اسے اپنی رحمت سے دور کر دیا اور جنت سے نکلوا دیا''۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو اپنے دستِ قدرت سے بنایا اور ان میں روح پھونکی اور فرشتوں کی ایک جماعت کو حکم دیا کہ انہیں سجدہ کریں پس انہوں نے سجدہ کیا مگر ابلیس نے سجدہ کرنے سے انکار کر دیا پھر آدم علیہ السلام بیٹھ گئے اور انہیں چھینک آئی جس پر انہوں نے 'الحمدللہ' کہا اللہ تعالیٰ نے جواب میں فرمایا ''تیرا رب تجھ پر رحم کرے'' اور حکم دیا کہ اے آدم فرشتوں کے پاس جاؤ اور انہیں سلام کرو پس وہ فرشتوں کے پاس آئے اور السلام علیکم کہا جس کے جواب میں فرشتوں نے وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ کہا پھر وہ اپنے رب کی طرف لوٹ آئے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''یہ تمہاری اولاد کا بوقت ملاقات سلام ہے''۔

جب اللہ تعالیٰ نے فرشتوں سے کہا کہ میں زمین میں اپنا خلیفہ مقرر کرنا چاہتا ہوں تو فرشتوں نے (سابقہ تجربہ کے بناء پر) کہا کہ کیا آپ ایسے کو اپنا نائب مقرر کرنا چاہتے ہیں جو زمین میں فساد برپا کرے اور خون بہائے حالانکہ ہم آپ کی تسبیح وتحمید اور پاکی بیان کرتے ہیں اللہ تعالیٰ نے جواب میں فرمایا: ''جو میں جانتا ہوں وہ تم نہیں جانتے''۔

لہٰذا جب سجدہ سے انکاری ہو کر اللہ تعالیٰ کے پوچھنے پر ابلیس نے دل میں چھپا زہر اگل دیا اور اس کا تکبر خود پسندی اور سرکشی فرشتوں پر عیاں ہو گئی تو انہیں معلوم ہو گیا کہ ان کے اندر کوئی ایسا نالائق بھی موجود ہے جس میں اللہ تعالیٰ کی نافرمانی اور اس کے حکم کی خلاف ورزی کا مادہ موجود ہے۔

## اسمائے اشیاء:

اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو اشیاء کے نام سکھلائے۔

علمائے متقدمین نے اس میں اختلاف کیا ہے کہ آیا تمام اشیاء کے نام سکھلائے یا چند ایک کے بعض کے نزدیک تمام چیزوں کے نام سکھائے گئے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ

''اللہ تعالیٰ نے آدم کو تمام چیزوں کے نام سکھائے اور یہ وہی نام ہیں جن کے ذریعہ لوگ اشیاء کا تعارف حاصل کرتے ہیں مثلاً انسان' جانور' زمین' سمندر' پہاڑ' گدھا اور انہی سے ملتے جلتے''۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما آیۂ مبارکہ:

﴿ وَ عَلَّمَ آدَمَ الْاَسْمَآءَ كُلَّهَا ﴾ (سورۃ بقرہ آیت ۳۱)

''اور اللہ تعالیٰ نے آدم کو تمام نام سکھائے''۔

کی تفسیر میں بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں ہر چیز کا نام سکھایا حتیٰ کہ جسم سے ہوا خارج ہونے کی آواز کا نام بھی۔ خواہ وہ چیز بڑی ہو یا چھوٹی۔

ایک اور انداز میں ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ:

اللہ تعالیٰ نے آدم کو ہر چیز کا نام سکھایا حتیٰ کہ خوشی اور مسرت کے اوقات کے بول اور جسم سے ہوا خارج ہونے کی آواز کا نام بھی خواہ وہ آواز معمولی ہو یا زیادہ۔

حضرت مجاہدؒ سے ''کلھا'' کی تفسیر میں منقول ہے کہ اس سے مراد وہ تمام اشیاء ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ نے پیدا فرمایا۔

ایک اور انداز سے مجاہدؒ سے ہی مروی ہے کہ

اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو ہر چیز کا نام سکھایا۔

سعید بن جبیرؒ سے مروی ہے کہ

اللہ تعالیٰ نے انہیں ہر چیز کا نام سکھایا حتیٰ کہ اونٹ' گائے' بکری کا نام بھی سکھایا۔

قتادہؒ سے اس آیت کی تفسیر میں منقول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو ہر چیز کا نام سکھایا کہ یہ پہاڑ ہے یہ سمندر' یہ فلاں اور یہ فلاں ہے۔ پھر فرشتوں کے سامنے ان چیزوں کو پیش کیا اور فرمایا کہ تم ان چیزوں کے نام بتاؤ اگر تم سچے ہو۔ (سورۃ بقرہ آیۃ ۳۱)

ایک اور جگہ قتادہؒ ہی سے روایت ہے کہ جب فرشتے جواب نہ دے سکے تو اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو فرمایا ''تم ان چیزوں کے نام بتاؤ''۔

پس آدم علیہ السلام نے مخلوق میں سے ہر صنف کا نام بتایا اور اسے اس کی جنس کی طرف منسوب کیا۔

حسنؒ اور قتادہؒ سے اس آیت مبارکہ کی تفسیر میں منقول ہے کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو ہر چیز کا نام سکھایا کہ یہ گھوڑا ہے اور یہ خچر یہ اونٹ ہے اور یہ جن اور یہ جنگلی جانور ہے اس کے علاوہ ہر نام کی لکھائی کا طریقہ بھی بتلا دیا۔

بعض متقدمین کا خیال ہے کہ صرف چند اشیاء کا علم دیا گیا مگر ان میں بھی ان چند اشیاء کے یقین میں اختلاف واقع ہے۔

☆ ایک فریق کے مطابق فرشتوں کے نام مراد ہیں یعنی تمام فرشتوں کے نام اللہ تعالیٰ نے آدم کو سکھائے۔ جیسا کہ حضرت ربیع بن انسؒ سے اس آیت کی تفسیر میں منقول ہے کہ ''اسماء'' سے مراد فرشتوں کے نام ہیں۔

☆ دوسرے فریق کے مطابق اس سے مراد اولاد آدم کے نام ہیں یعنی اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو ان کی تمام اولاد کے نام بتلا دیئے تھے۔

جیسا کہ ابن زید سے اس آیت کی تفسیر میں منقول ہے کہ اس سے مراد ان کی اولاد کے نام ہیں اس کی تفصیل بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو تمام نام سکھا دیئے تو ان کی اولاد کو فرشتوں کے سامنے پیش کیا اور فرشتوں سے فرمایا ان کے نام بتاؤ اگر تم اپنے دعویٰ میں سچے ہو (سورۃ البقرہ آیت ۳۱) یہ اس وجہ سے کہ جب اللہ تعالیٰ نے فرشتوں سے کہا تھا کہ میں زمین میں اپنا نائب بنانا چاہتا ہوں تو فرشتوں نے کہا تھا کہ کیا آپ ایسے کو نائب بنانا چاہتے ہیں جو زمین میں فساد برپا کرے اور خون بہائے حالانکہ ہم آپ کی تسبیح وتحمید کرتے اور پاکی بیان کرتے ہیں۔ (سورۃ بقرہ آیت ۳۰)

بالفاظ دیگر فرشتوں نے اپنا استحقاق جتلایا کہ اگر آپ خلیفہ بنانا چاہتے ہیں تو ہم اس کے زیادہ مستحق اور اہل ہیں کیونکہ ہمارے علاوہ کوئی اور نائب ہوگا تو وہ زمین میں فساد اور خون خرابہ کرے گا۔

اسی لیے اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''اگر تم اپنے دعوے میں سچے ہو'' یعنی اگر میں تم میں سے کسی کو خلیفہ بناؤں تو تم میری اطاعت و

تسبیح و تقدیس بیان کرو گے اور نافرمانی سے بچو گے اور اگر کسی اور کو خلیفہ بنا دیا تو بقول تمہارے وہ زمین میں فساد برپا کرے گا اور خونریزی کرے گا' تو ذرا ان چیزوں کے نام تو بتاؤ۔ کیونکہ اگر تم ان چیزوں کا مشاہدہ و معائنہ کرو گے اور تمہیں ان کے نام معلوم نہ ہوئے تو تم ان کے متعلق میرا حکم بجا نہ لاسکو گے اور جب حکم ہی سمجھ میں نہ آیا تو اطاعت و عمل کیسے ممکن ہوگا اور یہی تمہارے استحقاق کی بنیاد ہے جو گر پڑی ہے۔ لہٰذا تمہارا دعوائے استحقاق باطل ٹھہرا۔

اور اگر تمہارے علاوہ کسی ایسے کو خلیفہ بناؤں جو بالفرض تمہاری نظروں سے غائب اور اوجھل ہو اور تم انہیں نہ دیکھو سکو تو تم اس کے بارے میں خبر کیسے دے سکتے ہو کہ انہوں نے خلافت کا حق ادا نہیں کیا۔

اس لیے تمہارے دعویٰ کی دونوں ہی شقیں باطل ٹھہریں۔

☆ نہ تمہارا اپنے متعلق دعوائے استحقاق درست ہے اور

☆ نہ ہی دوسرے کے متعلق خون خرابہ اور فساد برپا کرنے کا حکم لگانا درست ہے۔

فرشتوں کو ہر اعتبار سے لاجواب کرنے کے لیے اللہ رب العزت نے یہ تمام گفتگو فرمائی تا کہ انہیں اپنے دعویٰ کی سچائی معلوم ہو سکے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما' ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور چند دیگر صحابہ رضی اللہ عنہم نے بھی "ان کنتم صادقین" کی تفسیر میں فرمایا ہے کہ "اگر تم اپنے دعویٰ میں سچے ہو" کا مطلب یہ ہے کہ بنی آدم زمین میں فساد برپا کریں گے اور خون بہائیں گے۔

☆ اور ضحاک ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اس کی تفسیر میں روایت کرتے ہیں کہ "ان کنتم صادقین" کا مطلب ہے کہ "ان کنتم تعلمون" یعنی اگر تم علم رکھتے ہو کہ میں کس کو زمین میں خلیفہ بناؤں گا۔

☆ بعض حضرات کا قول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرشتوں سے یہ اس لیے پوچھا کہ جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کی تخلیق کی ابتداء فرمائی تو فرشتے آپس میں کہنے لگے کہ ہمارا رب جو چاہے کرے' جو چیز بھی پیدا کرے گا وہ ہم سے زیادہ صاحب علم و فضل نہیں ہو سکتی۔ پس جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا اور انہیں ہر چیز کا علم سکھایا تو ان اشیاء کو فرشتوں پر پیش فرمایا اور فرشتوں سے کہا اگر تم سچے ہو تو ان اشیاء کے نام بتاؤ۔ یعنی فرشتوں کا یہ کہنا کہ اللہ تعالیٰ ہم سے زیادہ صاحب علم و فضل مخلوق پیدا نہیں کر سکتا (یعنی فرشتوں نے اللہ کو مجبور سمجھ لیا) اس دعویٰ کے ابطال کے لیے یہ کرنا ضروری تھا۔

حضرت قتادہؒ اللہ تعالیٰ کے اس فرمان "و اذ قال ربك للملئكة انی جاعل فی الارض خليفه" کی تفسیر میں بیان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے تخلیق آدم علیہ السلام کے بارے میں فرشتوں سے مشورہ فرمایا' فرشتے کہنے لگے "کیا آپ ایسے کو خلیفہ بنائیں گے جو زمین میں فساد برپا کرے اور خون بہائے" یہ بات فرشتوں نے اس لیے کہی کہ وہ جانتے تھے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک فساد اور خون خرابہ سے زیادہ اور کوئی عمل ناپسندیدہ نہیں اور اپنے متعلق کہنے لگے کہ "ہم آپ کی تسبیح و تحمید اور تقدیس بیان کرتے ہیں" گویا کہ فرشتوں نے اللہ تعالیٰ کے سامنے خود کو زیادہ فضل اور بزرگی والا گردانا اور خلافت کا مستحق قرار دیا لیکن اللہ تعالیٰ کے علم میں یہ بات تھی کہ جو میں پیدا کروں گا ان میں انبیاء و رسل' صالحین اور اہل جنت بھی ہوں گے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کی تخلیق شروع کی تو فرشتے کہنے لگے اللہ تعالیٰ ہم سے زیادہ

صاحب عزت وعظمت اور صاحب علم وفضل کوئی مخلوق پیدا نہ فرمائے گا پس اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو تخلیق کر کے فرشتوں کو آزمایا اور ان کا امتحان لیا' بے شک ہر مخلوق کو آزمایا جاتا ہے نیز یہ حکم فرمایا:

﴿ ائْتِيَا طَوْعًا اَوْ كَرْهًا قَالَتَا اَتَيْنَا طَائِعِيْنَ ﴾ (سورۃ حم السجدہ آیت ۱۱)

ترجمہ: ''وجود میں آ جاؤ' خواہ تم چاہو یا نہ چاہو' دونوں نے کہا'' ہم آ گئے (وجود میں) فرمانبرداروں کی طرح''۔

حسن قتادہؒ سے روایت ہے کہ

اللہ تعالیٰ نے فرشتوں سے فرمایا کہ میں زمین میں اپنا خلیفہ بنانا چاہتا ہوں تو انہوں نے اپنی رائے پیش کی پس اللہ تعالیٰ نے انہیں ایک علم سکھایا اور دوسرا علم ان سے بچالیا اور وہ آدم علیہ السلام کو سکھایا۔ پس فرشتوں کو جو علم سکھایا گیا تھا اس کی بنیاد پر کہا کہ'' آپ ایسے کو خلیفہ بنانا چاہتے ہیں جو زمین میں فساد کرے اور خون بہائے'' نیز فرشتے اس علم کی وجہ سے ہی جانتے تھے کہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک کوئی گناہ خون بہانے سے بڑھ کر نہیں اور ساتھ ہی کہا کہ'' ہم آپ کی پاکی اور تعریف بیان کرتے اور آپ کی بزرگی کے گن گاتے ہیں'' اس پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

''جو میں جانتا ہوں وہ تم نہیں جانتے''۔

پس جب اللہ تعالیٰ نے تخلیق آدم علیہ السلام شروع کی تو فرشتے آپس میں چہ میگوئیاں کرنے لگے کہ ہمارا رب جو چاہے پیدا کرے لیکن ہم سے زیادہ معزز اور صاحب فضل مخلوق پیدا نہ کرے گا۔ لہٰذا جب آدم علیہ السلام کی تخلیق مکمل ہوگئی اور ان میں روح پھونکی جا چکی تو فرشتوں کو حکم دیا کہ اس کو سجدہ کرو۔ فرشتے ایک دوسرے سے کہنے لگے'' اللہ تعالیٰ نے اسے ہم پر فضیلت عطا فرمائی ہے اور اس بات کو جان گئے کہ وہ اس تخلیق نو سے بہتر نہیں ہیں لیکن اس کے باوجود یہ ضرور کہا کہ ہم اگرچہ اس سے بہتر نہیں مگر علم میں بہت زیادہ ہیں۔ اس لیے کہ ہم اس سے قدیم ہیں اور اس سے قبل بہت سی امتیں گزر چکی ہیں جن کا اسے (آدم علیہ السلام) کو علم نہ ہوگا۔ پس جب انہیں اپنی علمی برتری کا زعم ہوا اور وہ خود پسندی کا شکار ہو گئے تو ان پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے آزمائش کی گھڑی آن پہنچی۔

پس اللہ تعالیٰ نے آدمؑ کو تمام اشیاء کا علم سکھایا پھر فرشتوں کے سامنے اشیاء کو لایا گیا اور حکم ہوا کہ بھلا ان کے نام تو بتلاؤ اگر تم اپنے دعوئی میں سچے ہو کہ میں تم سے بڑھ کر صاحب علم مخلوق تخلیق نہ کروں گا۔ اللہ کا یہ فرمان سنتے ہی فرشتوں کی ساری جماعت توبہ کے لیے کھڑی ہوگئی درحقیقت مومن ہی گھبرا کر توبہ کی طرف جاتا ہے اور کہنے لگے کہ'' آپ کی ذات پاک ہے اور ہم نہیں جانتے سوائے اس کے کہ جتنا علم آپ نے ہمیں دیا ہے بے شک آپ ہی جاننے والے اور حکمت والے ہیں''۔ پھر اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام سے کہا:'' تم ان چیزوں کے نام بتاؤ'' جب آدم علیہ السلام نے ان کو ان سب کے نام بتا دیئے' تو اللہ نے فرمایا:

''میں نے تم سے کہا نہ تھا کہ میں آسمانوں اور زمین کی ساری حقیقتیں جانتا ہوں جو تم سے مخفی ہیں' جو کچھ تم ظاہر کرتے ہو' وہ بھی مجھے معلوم ہے اور جو کچھ تم چھپاتے ہو' اسے بھی میں جانتا ہوں''۔ (البقرۃ آیت ۳۲۔۳۳)

یعنی آسمان وزمین کا غیب جاننا' اصل میں فرشتوں کی اس بات کی طرف اشارہ تھا کہ ہمارا رب ہم سے بڑھ کر صاحب مکرم اور صاحب علم مخلوق پیدا نہ کرے گا۔

اور فرمایا کہ آدم علیہ السلام کو ہر چیز کا نام سکھایا کہ یہ گھوڑا ہے یہ خچر' یہ اونٹ ہے یہ جن اور یہ وحشی ہے اور ہر چیز کو ایک نام دیا اور

ان پر ایک ایک امت پیش کی گئی۔

اور آیت میں جو یہ ہے کہ ''میں نے تم سے کہا نہ تھا کہ میں آسمانوں اور زمینوں کی وہ ساری حقیقتیں جانتا ہوں جو تم سے مخفی ہیں' جو کچھ تم ظاہر کرتے ہو' وہ بھی مجھے معلوم ہے اور جو کچھ تم چھپاتے ہو' اسے بھی میں جانتا ہوں''۔

یہ دراصل فرشتوں کی اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ ''کیا آپ زمین میں کسی ایسے کو مقرر کرنے والے ہیں جو اس کے انتظام کو بگاڑ دے گا اور خونریزیاں کرے گا''۔

''اور جس چیز کو تم چھپاتے ہو اسے بھی جانتا ہوں'' یہ اشارہ ان کی باہمی گفتگو کی طرف ہے کہ ہم اس سے بہتر اور زیادہ علم والے ہیں۔

ربیع بن انسؓ انہی آیات کی تفسیر میں روایت کرتے ہیں کہ:

جب فرشتوں نے اس کو جان لیا کہ اللہ تعالیٰ زمین میں خلیفہ پیدا کرنا چاہتے ہیں تو آپس میں کہنے لگے۔ اللہ تعالیٰ ہم سے زیادہ علم وفضل والی کوئی مخلوق پیدا نہ فرمائے گا۔

پس اللہ تعالیٰ نے یہ ارادہ فرمایا کہ فرشتوں کو یہ باور کرایا جائے کہ آج سے آدم علیہ السلام کو ان پر فضیلت دی گئی ہے اور تمام اشیاء کا علم انہیں سکھایا گیا ہے۔ پھر فرشتوں سے کہا کہ ''تم ان چیزوں کے نام بتاؤ اگر تم سچے ہو''۔ جب وہ جواب سے عاجز ہو گئے تو فرمایا کہ ''جس چیز کو تم چھپاتے ہو اسے بھی جانتا ہوں اور جس چیز کو ظاہر کرتے ہو اسے بھی جانتا ہوں''۔

یہاں ''ظاہر کرو'' سے مراد فرشتوں کا یہ کہنا کہ ''کیا آپ ایسے کو خلیفہ پیدا کرنا چاہتے ہیں جو اس کے انتظام کو بگاڑ دے گا اور خونریزیاں کرے گا''۔

اور ''جس کو چھپاؤ'' سے مراد فرشتوں کا یہ کہنا ہے کہ ہم سے بڑھ کر معزز اور صاحب علم مخلوق اللہ تعالیٰ پیدا نہ فرمائے گا''۔

پس فرشتوں کو معلوم ہو گیا کہ آدم علیہ السلام کو ان پر علم وفضل میں فوقیت دی گئی ہے۔

## پیدائش حضرت حوا علیہا السلام:

جب فرشتوں کے سامنے ابلیس کا تکبر اور نافرمانی ظاہر ہو گئی تو اللہ تعالیٰ نے عتاب فرمایا (جسے اس نے اپنی بے عزتی جانا) اور اپنے گناہ پر بضد رہا اور اس نے سرکشی اور بغاوت پر کمر باندھ لی اللہ تعالیٰ نے اس پر لعنت فرمائی اور اسے جنت سے نکال دیا اسے راندہ درگاہ کر دیا اور آسمان وزمین کی بادشاہت کا اعزاز اس سے چھین لیا اور جنت کی نگہداری سے ہٹا دیا اور فرمایا:

﴿ فَاخْرُجْ مِنْهَا فَإِنَّكَ رَجِيْمٌ . وَّ إِنَّ عَلَيْكَ لَعْنَتِيْ إِلَى يَوْمِ الدِّيْنِ ﴾ (سورۃ ص آیت ۷۷۔۷۸)

''اچھا تو یہاں سے نکل جا' تو مردود ہے اور تیرے اوپر یوم الجزاء تک میری لعنت ہے''۔

اور آدم علیہ السلام کو رہنے کے لیے جنت عطا فرمائی۔

ابن عباسؓ' ابن مسعودؓ اور چند دیگر صحابہ کرامؓ روایت کرتے ہیں کہ ابلیس کو جنت سے نکالا گیا جب اس پر پھٹکار پڑی اور آدم علیہ السلام کو جنت میں ٹھکانہ دیا گیا تو وہاں انہوں نے تنہائی محسوس کی کیونکہ وہاں ان کا کوئی ہمسر نہ تھا جس سے وہ سکون حاصل کرتے۔

پس وہ ایک رات سوئے جب بیدار ہوئے تو اپنے سرہانے ایک عورت کھڑی دیکھی جس کو اللہ تعالیٰ نے ان کی پسلی سے پیدا فرمایا تھا آدم علیہ السلام نے اس سے پوچھا ''تم کون ہو؟'' وہ کہنے لگی ''عورت'' پوچھا کس لیے پیدا کی گئی ہو؟ کہنے لگی تاکہ تو مجھ سے سکون حاصل کرے۔ فرشتوں کو جب اس واقعہ کی خبر ہوئی تو وہ دیکھنے کے لیے آئے اور کہا اے آدم اس کا نام کیا ہے؟ ''حوا'' انہوں نے متعجب ہوکر پوچھا یہ نام کیوں رکھا آدم نے کہا اس لیے کہ وہ ''حی'' زندہ آدم علیہ السلام سے پیدا کی گئی ہے۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''اے آدم تم اور تمہاری زوجہ جنت میں رہو اور جہاں سے چاہو جی بھر کے فراخی سے کھاؤ''۔ (سورۃ بقرہ آیت ۳۵)

ابن اسحاق ؒ سے روایت ہے کہ: جب اللہ تعالیٰ ابلیس پر عتاب سے فارغ ہوئے تو آدم علیہ السلام کی طرف متوجہ ہوئے اور انہیں تمام اسماء کا علم سکھایا اور فرمایا کہ اے آدم ان اشیاء کے ناموں کے متعلق بتاؤ اس کے بعد راوی نے آخر تک تمام واقعہ بیان کیا اور کہا:

اہل تورات اور دیگر اہل علم مثلاً عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کے ذریعہ ہمیں روایت پہنچی ہے کہ پھر آدم علیہ السلام پر اللہ تعالیٰ نے اونگھ ڈال دی پھر ان کی بائیں پسلی میں سے ایک پسلی لی اور خالی جگہ میں گوشت برابر کر دیا پھر اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام اس کی پسلی سے ان کی زوجہ حوا بنادی اور اسے سنوار دیا تاکہ آدم علیہ السلام اس سے سکون حاصل کریں۔ جب آدم کی اونگھ ختم ہوئی اور نیند کی حالت سے باہر نکلے تو انہوں نے اپنے پہلو میں اسے (حوا) کو کھڑا دیکھا۔

یہود کے کہنے کے مطابق (اللہ تعالیٰ زیادہ جانتا ہے) کہ آدم علیہ السلام نے کہا میرا گوشت' میرا خون اور میری زوجہ! پھر اس کے ساتھ سکون حاصل کیا۔

پھر جب اللہ تعالیٰ نے ان کا نکاح کر دیا اور ان کے لیے سکون کی چیز بنادیا تو اسے اپنے سامنے بلایا اور کہا:

''اے آدم تم اور تمہاری بیوی جنت میں رہو اور جہاں سے چاہو خوب فراخی کے ساتھ کھاؤ لیکن اس درخت کے قریب مت جانا ورنہ تم ظالم قرار دیئے جاؤ گے''۔ (سورۃ بقرہ آیت ۳۵)

حضرت مجاہدؒ سے باری تعالیٰ جل شانہ کے فرمان:

﴿ وَ خَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا ﴾ (سورۃ النساء آیت ۱)

''اور اس جان (آدم) سے اس کا جوڑا بنایا''۔

کی تفسیر میں منقول ہے کہ حوا، آدم علیہ السلام کی نچلی پسلی سے ہیں آدم علیہ السلام سوئے ہوئے تھے جب بیدار ہوئے تو قریب ہی ایک عورت کو دیکھا۔

حضرت مجاہدؒ سے اسی انداز کی ایک روایت بھی ملتی ہے۔

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے اسی آیت کی تفسیر میں منقول ہے کہ حوا، آدم علیہ السلام کی پسلیوں میں سے ایک پسلی سے پیدا ہوئی ہیں۔

## آدم وحوا کا امتحان:

اللہ تعالیٰ نے جب آدم علیہ السلام اور حوا علیہا السلام کو جنت میں ٹھکانہ عطا فرمادیا اور انہیں آزادی دی کہ وہ جنت میں جہاں چاہیں

جائیں اور جو چاہیں کھائیں سوائے ایک درخت کے پھل کے اور یہی حکم ان کا امتحان تھا اور یہ آزمائش حکم ان کی اولاد میں بھی جاری رہا جیسا کہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

''پھر ہم نے آدم سے کہا تم اور تمہاری بیوی' دونوں جنت میں رہو اور یہاں بفراغت جو چاہو کھاؤ' مگر اس درخت کا رخ نہ کرنا' ورنہ ظالموں میں شمار ہو گے''۔ (سورۃ البقرہ آیت ۳۵)

پس شیطان نے ان کے دل میں وسوسہ ڈالا اور اس درخت کا پھل کھانا ان کی نگاہوں میں فائدہ مند اور خوبصورت ٹھہرا دیا اور اس کار گناہ کو ان کے لیے انتہائی پر کشش بنا دیا یہاں تک کہ ان دونوں نے اسے کھا لیا جس کے بعد ان کے اجسام کے پوشیدہ حصے عریاں ہو گئے یعنی وہ (دونوں) بے لباس ہو گئے۔

## ابلیس جنت میں؟:

دشمن خدا جنت میں کیسے پہنچا اور یہ کار گناہ کرانے پر کیسے قادر ہوا؟

**ابن عباس رضی اللہ عنہما' ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور چند دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اس آیت کی تفسیر میں بیان کرتے ہیں کہ ابلیس نے ان دونوں کے پاس جنت میں داخل ہونے کا ارادہ کیا لیکن محافظ فرشتوں نے اسے روک لیا پس وہ ایک سانپ کے پاس آیا اور وہ سانپ اس وقت چار ٹانگوں والے جانور کی شکل میں تھا اور اونٹ برابر تھا ابلیس نے اس سے کہا کہ تو مجھے اپنے منہ میں چھپا کر جنت میں داخل ہو جا تا کہ میں آدم تک پہنچ سکوں پس اس نے ایسا ہی کیا اور اسے لے کر محافظ فرشتوں کے پاس سے گذرا لیکن وہ حقیقت نہ جان سکے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کی مشیت یہی تھی۔ ابلیس نے سانپ کے منہ میں بیٹھے بیٹھے آدم سے گفتگو کی مگر انہوں نے توجہ نہ دی اس پر وہ باہر نکل آیا اور کہنے لگا اے آدم کیا میں تمہاری ایک ایسے درخت کی طرف راہنمائی نہ کروں جس کے پھل کو اگر تم کھا لو تو اللہ تعالیٰ کی طرح بادشاہ ہو جاؤ گے یا حیات ابدی پا لو گے اور تمہیں کبھی موت نہ آئے گی اور اللہ کی قسم کھا کر اپنے بارے میں یقین دلایا کہ میں تمہارا ہمدرد اور خیر خواہ ہوں ابلیس نے یہ تمام حرکت صرف اس لیے کی تھی تا کہ ان کے جسموں سے جنت کا لباس اتر جائے اور ان کے پوشیدہ اعضاء ظاہر ہو جائیں شیطان کو یہ معلوم تھا کہ ان کے پوشیدہ اعضاء ان کی شرم گاہیں ہیں' اور اسے اس چیز کا علم اس لیے تھا کہ وہ فرشتوں کی کتب کا مطالعہ کرتا رہا تھا جب کہ آدم علیہ السلام کو اس وقت تک لباس اور شرم گاہوں کو چھپانے کی اہمیت کا اندازہ نہ تھا۔**

آدم علیہ السلام نے ابلیس کی بات ماننے سے انکار کر دیا جبکہ حوا آگے بڑھیں اور پھل کھا لیا پھر کہنے لگیں اے آدم تم بھی کھا لو دیکھو میں نے کھایا ہے اور کچھ بھی نقصان نہیں ہوا اس پر آدم نے بھی وہ پھل کھا لیا آدم کے پھل کھاتے ہی دونوں کے پوشیدہ اعضاء ننگے ہو گئے اور وہ اپنے آپ کو جنت کے پتوں سے ڈھانپنے لگے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ: اللہ تعالیٰ کے دشمن ابلیس زمین کے جانوروں کے پاس گیا اور ان سے کہا کہ کون ہے جو مجھے اٹھائے اور جنت میں داخل ہو جائے تا کہ میں آدم اور اس کی بیوی سے بات کر سکوں لیکن تمام جانوروں نے انکار کر دیا اس کے بعد ابلیس نے سانپ سے کہا کہ اگر تو مجھے جنت میں پہنچا دے تو میں تجھے بنی آدم سے بچانے اور تیری حفاظت کی ذمہ داری لیتا ہوں یہ سن کر سانپ نے ابلیس کو اپنے منہ میں بٹھا لیا اور جنت میں داخل ہو گیا۔ ابلیس نے سانپ کے منہ میں بیٹھے بیٹھے ہی آدم وحوا سے

گفتگو کی (اس دور میں سانپ اونٹ کے برابر چوپایہ تھا اور اس کے جنسی اعضاء بھی قدرتی طور پر مستور تھے) اس غلطی پر اللہ تعالیٰ نے اسے برہنہ کر دیا اور پیٹ کے بل رینگنے والا جانور بنا دیا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا: سانپ کو جہاں پاؤ مار دو اور اللہ کے دشمن ابلیس کو اس کی ذمہ داری کے وعدہ میں جھوٹا ثابت کر دو۔

وہب بن منبہؒ سے مروی ہے کہ

اللہ تعالیٰ نے جب آدم وحوا کو جنت میں رہائش عطا فرمادی اور ایک درخت کو ان کے لیے ممنوع قرار دے دیا۔ ممنوعہ درخت کی شاخیں پھیلی ہوئی تھیں اور فرشتے اس کا پھل کھاتے تھے تاکہ وہ ابدی حیات کے مستحق ٹھہریں مگر آدم اور حوا کو اس کا پھل کھانے سے منع فرما دیا گیا۔ پس جب ابلیس نے ان کو پھسلانے اور گناہ کے مرتکب کرنے کا ارادہ کیا تو وہ سانپ کے پیٹ میں داخل ہوا' سانپ اس وقت چار ٹانگوں پر بختی اونٹ کی طرح چلتا تھا اور بہت خوبصورت معلوم ہوتا ہے۔ جب سانپ جنت میں داخل ہو گیا تو ابلیس اس کے پیٹ سے باہر نکلا اور اس (ممنوعہ) درخت کا پھل لے کر حضرت حوا کے پاس آیا اور کہنے لگا اس پھل کی طرف دیکھو اس کی خوشبو کتنی اچھی ہے اس کا ذائقہ کتنا اچھا اور رنگ کتنا خوبصورت ہے۔ پس حوا نے اسے لیا اور کھالیا پھر حوا حضرت آدمؑ کے پاس پہنچیں اور کہنے لگیں ''اس پھل کی طرف دیکھو اس کی خوشبو کتنی اچھی' اس کا ذائقہ کتنا عمدہ اور رنگ کیسا دلفریب ہے''۔ پس آدمؑ نے بھی کھالیا۔ اس کے فوری بعد ان دونوں (آدم وحوا علیہما السلام) کے پوشیدہ اعضاء ظاہر ہو گئے جس پر آدمؑ جلدی سے اس درخت کے تنے میں داخل ہو گئے۔

اللہ تعالیٰ نے آواز دی ''اے آدم تم کہاں ہو''۔ آدم علیہ السلام نے جواب دیا ''اے میرے رب! میں یہاں ہوں'' فرمایا ''باہر کیوں نہیں نکلتے'' آدم کہنے لگے ''میں آپ سے حیا کرتا ہوں'' فرمایا ''یہ درخت زمین میں سب سے زیادہ ملعون ہوگا اس پر لعنت پیدا کر دی گئی ہے۔ اب اس کے پھل کانٹوں میں تبدیل ہو جائیں گے نیز فرمایا کہ اس وقت جنت اور زمین میں کیکر اور بیر کے درخت سے زیادہ افضل کوئی درخت نہ تھا پھر فرمایا ''اے حوا! تم نے میرے بندے کو دھوکا دیا لہٰذا حمل کا زمانہ تمہارے لیے (بطور سزا) مقرر کیا گیا اور اس میں تم بڑی مشقت اور تکالیف اٹھاؤ گی اور جب وضع حمل کا وقت ہوگا تو تم درد کی شدت سے اپنے آپ کو موت کے دہانہ پر پاؤ گی اور سانپ سے فرمایا: تم نے ابلیس لعین کو اپنے پیٹ میں داخل کیا جس کی وجہ سے وہ میرے بندے کو دھوکہ دینے میں کامیاب ہو گیا لہٰذا تجھ پر لعنت ہو۔ تیری ٹانگیں تیرے پیٹ میں داخل ہو جائیں گی اور تیری خوراک مٹی ہوگی۔ تجھ میں اور اولاد آدم میں دشمنی ہوگی۔ جہاں بھی تو انہیں نظر آئے گا وہ اپنی ایڑی سے تیرا سر کچل دیں گے اور جہاں وہ تجھے دکھائی دیں گے تو اپنے جبڑوں سے اسے ڈسے گا۔

حضرت وہبؒ سے پوچھا گیا کہ فرشتوں کی خوراک کیا ہے؟ فرمایا:

﴿ يَفْعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ ﴾

''اللہ تعالیٰ جو چاہتا ہے کرتا ہے''۔

محمد بن قیسؒ روایت کرتے ہیں کہ:

اللہ تعالیٰ نے آدم اور حوا کو ایک درخت کی طرف جانے سے منع فرمایا تھا لہٰذا وہ اس کے علاوہ جہاں سے چاہتے خوب کھاتے

تھے پس شیطان آیا اور سانپ کے پیٹ میں داخل ہو گیا حضرت حوا سے گفتگو کی اور حضرت آدم کے دل میں وسوسہ ڈالا اور کہا کہ تمہارے رب نے اس درخت سے اس لیے منع فرمایا ہے کہ کہیں تم اس کو کھا کر فرشتے نہ بن جاؤ یا حیات ابدی نہ حاصل کر لو اور ان کے سامنے قسم کھا کر کہا کہ میں تمہارا ہمدرد اور خیر خواہ ہوں۔ یہ سن کر حوا نے درخت کو کاٹا ( کھانے کے لیے ) تو وہ خون آلود ہو گیا اور ان دونوں ( آدم وحوا ) کے جسم پر موجود لباس اتر گیا اور پھر یہ دونوں جنت کے درختوں کے پتوں سے اپنے جسم کو چھپانے لگے اس پر ان کے رب نے انہیں یاد کرایا'' کیا میں نے تمہیں اس درخت کے قریب جانے سے منع نہ کیا تھا اور کیا میں نے تمہیں نہ کہا تھا کہ شیطان تمہارا کھلا دشمن ہے''۔

آدم علیہ السلام سے پوچھا کہ ''تم نے کیوں کھایا تھا جب کہ میں نے منع کیا تھا؟''

آدمؑ نے جواب دیا ''اے میرے رب' حوا نے مجھے کھلایا''۔

حوا سے پوچھا: تم نے کیوں کھایا؟

حوا کہنے لگیں ''مجھے سانپ نے کہا تھا''۔

سانپ سے پوچھا تم نے حوا کو ایسا کرنے کو کیوں کہا تھا اس نے جواب دیا ''مجھے ابلیس نے کہا تھا'' فرمایا ''یہ ملعون اور دھتکارا ہوا ہے''۔

''اے حوا! جس طرح تم نے درخت کو خون آلود کیا ہے تم بھی ہر مہینہ خون آلود ہو جاؤ گی''۔

''اور اے سانپ! تو اپنی ٹانگیں کاٹ دے اور پیٹ کے بل رینگ کر چلا کر اور جو بھی ( ابن آدم ) تجھے دیکھے گا تیرا سر پتھر سے کچل دے گا''۔

اب تم زمین کی طرف اتر جاؤ اور تمہارے بعض تمہارے دشمن ہوں گے۔

ربیعؒ سے روایت ہے کہ ایک محدث نے بیان کیا:

شیطانؔ جنت میں ٹانگوں والے جانور کی صورت بنا کر داخل ہوا' وہ بالکل اونٹ کی طرح معلوم ہوتا تھا پس اس پر لعنت کی گئی اور اس کی ٹانگیں ختم ہو گئیں اور وہ سانپ کی صورت میں تبدیل ہو گیا۔

ابوالعالیہؒ سے مروی ہے کہ اونٹوں میں سے ایک قسم وہ ہے جن کا جدامجد جنات میں سے تھا اور آدم علیہ السلام کے لیے تمام جنت جائز اور روا کر دی گئی تھی سوائے ایک درخت کے اور آدم وحوا دونوں سے فرمایا کہ تم اس درخت کے قریب مت جانا ورنہ ظالموں میں سے ہو جاؤ گے۔

اس کے بعد شیطان حضرت حوا کے پاس آیا اور کہنے لگا کہ کیا تمہیں کسی چیز سے منع کیا گیا ہے؟ انہوں نے کہا ہاں اس درخت سے۔ اس نے کہا ''تمہارے رب نے اس لیے منع کیا ہے کہ تم اسے کھا کر فرشتے نہ بن جاؤ یا حیات ابدی حاصل نہ کر لو۔ پس حوا نے پہل کی اور اسے کھا لیا''۔

پھر حوا نے آدمؑ سے کہا تو انہوں نے بھی کھا لیا۔ اس کے کھاتے ہی ان دونوں کو پیشاب پاخانہ کی حاجت ہو گئی جب کہ جنت میں ایسا کرنا ممکن نہیں۔

پھر یہ آیت تلاوت کی:

ترجمہ ''آخر کار شیطان نے ان دونوں کو اس درخت کی ترغیب دے کر ہمارے حکم کی پیروی سے ہٹا دیا اور انہیں اس حالت سے نکلوا کر چھوڑا جس میں وہ تھے''۔ (البقرہ آیت ۳۶)

محمد بن اسحٰق بعض علماء سے نقل کرتے ہیں کہ جب آدم علیہ السلام جنت میں داخل ہوئے اور وہاں کی آسائش و نعمتیں دیکھیں تو کہنے لگے کہ کاش مجھے یہاں ہمیشہ نصیب ہو جائے۔ پس شیطان نے ان کی یہ کمزوری پکڑ لی اور پھر اسی راہ سے ان سے لغزش کروادی۔

ابن اسحٰقؒ سے مروی ہے کہ مجھ سے صاحب علم حضرات نے ذکر کیا کہ شیطان کا سب سے پہلا مکر و فریب جس کے ساتھ اس نے آدم وحوا کو بہکانے کی ابتداء کی وہ یہ تھا کہ ان دونوں کے پاس آ کر کچھ اس انداز سے رویا کہ وہ دونوں غمزدہ ہو گئے انہوں نے پوچھا تم کس وجہ سے روتے ہو؟ کہنے لگا کہ میں تمہاری وجہ سے روتا ہوں کہ تم کبھی نہ کبھی ضرور مر جاؤ گے اور یہ تمام نعمتیں تم سے چھن جائیں گی پھر ان کے دل میں وسوسہ ڈالا اے آدم! کیا میں تمہاری ایسے درخت کی طرف راہنمائی نہ کروں جس کا پھل کھانے سے تم حیات ابدی کے مستحق ہو جاؤ گے اور یہ نعمتیں تمہیں ہمیشہ ملتی رہیں گی اور اس کے بعد کہنے لگا کہ تمہارے رب نے اس درخت سے اس لیے تمہیں منع کیا ہے کہ کہیں تم اسے کھا کر فرشتے نہ بن جاؤ یا حیات ابدی نہ حاصل کر لو اور قسم کھا کر اپنے ہمدرد اور خیر خواہ ہونے کا یقین دلایا۔ اور ان سے کہا ''اسے کھالو فرشتے بن جاؤ گے اور ہمیشہ کی زندگی پالو گے۔ پس اس نے دھوکے سے ان دونوں کو اپنی طرف مائل کر لیا''۔

## ''فوسوس'' کی تفسیر:

ابن زید ''فوسوس'' کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

شیطان نے حوا کی طرف درخت کے بارے میں وسوسہ ڈالا اور انہیں اس کے کھانے کی طرف مائل کیا پھر آدم کی نگاہ میں حوا کو حسین اور پرکشش بنایا جس پر آدم نے حوا کو اپنی حاجت کے لیے بلایا مگر حوا نے مشروط اقرار کیا اور شرط یہ لگائی کہ آدم اسے اس درخت کے پاس لے جائیں گے۔ جب آدم' حوا کو درخت کے پاس لے کر آئے تو حوا انکاری ہو گئیں اور کہا کہ پہلے اس درخت کا پھل کھائیں پھر قربت کا موقع دوں گی۔ پس دونوں نے اس میں سے کھالیا۔ درخت کا پھل کھاتے ہی ان دونوں کے پوشیدہ اعضاء کھل گئے۔ آدم نے جنت میں بھاگنا شروع کر دیا۔

اللہ تعالیٰ نے ندا دی ''اے آدم! کیا مجھ سے بھاگتے ہو؟''

عرض کیا: نہیں! بلکہ آپ سے حیا کرتا ہوں۔

فرمایا: ''اے آدم! کس وجہ سے اس میں مبتلا ہوئے ہو؟''۔

عرض کیا ''حوا کی طرف سے''۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''مجھ پر لازم ہے کہ میں اس کو مہینے میں ایک مرتبہ خون آلود کروں جیسا کہ اس نے درخت کو خون آلود کیا ہے اور میں اسے کم عقل رکھوں گا حالانکہ میں نے اسے متحمل مزاج اور بردبار پیدا کیا تھا اور یہ زمانہ حمل اور وضع حمل میں نہایت مشقت' تکلیف اور دکھ سہے گی حالانکہ میں نے اس کا زمانہ حمل اور وضع حمل بالکل آسان رکھا تھا۔

ابن زید کہتے ہیں کہ اگر یہ امتحان پیش نہ آتا تو دنیا بھر کی عورتیں ایسی ہوتیں کہ نہ انہیں حیض آتا نہ ہی دوران حمل اور زچگی کے وقت انہیں تکلیف سے واسطہ پڑتا نیز ان کا مزاج بھی بردبار ہوتا۔

سعد بن مسیبؒ سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام نے حواس کی درستگی کی حالت میں درخت سے نہیں کھایا تھا بلکہ حوا نے انہیں شراب پلا دی تھی جس کی وجہ سے ان پر کسی قدر نشہ کی کیفیت طاری ہوگئی۔ پھر حوا ان کو پکڑ کر درخت کے پاس لے گئیں اور انہوں نے اس میں سے کھایا۔ جب آدم وحوا سے خطا واقع ہوگئی تو اللہ تعالیٰ نے ان کو جنت سے رخصت کر دیا اور تمام نعمتیں چھین لی گئیں ان کو ان کے دشمن ابلیس اور سانپ کے ساتھ زمین کی طرف اتار دیا اور فرمایا:

''اب تم سب یہاں سے اتر جاؤ' تم ایک دوسرے کے دشمن ہو اور تمہیں ایک خاص وقت تک زمین میں ٹھہرنا اور وہیں گزر بسر کرنا ہے''۔ (سورۃ البقرہ آیت ۳۶)

علمائے متقدمین مندرجہ بالا آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ ''تم ایک دوسرے کے دشمن ہو'' سے مراد آدم' حوا' ابلیس اور سانپ ہیں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما بھی کہتے ہیں کہ اس سے مراد آدم وحوا' ابلیس اور سانپ ہیں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما' ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور کچھ دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سانپ پر لعنت فرمائی اور اس کی ٹانگیں ختم کر دیں اور اسے پیٹ کے بل چلنے کے لیے چھوڑ دیا اور اس کی خوراک مٹی مقرر کی اور زمین کی طرف آدم وحوا اور ابلیس اور سانپ کو اتارا۔

حضرت مجاہدؒ سے بھی اس کی تفسیر میں یہی منقول ہے کہ بعض سے مراد آدم وحوا' اور ابلیس اور سانپ کو اتارا۔

## یوم جمعہ:

علامہ ابوجعفر طبری لکھتے ہیں کہ اس سے پہلے متعدد احادیث سے یہ ثابت ہو چکا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو جمعہ کے دن پیدا فرمایا تھا لیکن اس کے ساتھ ساتھ احادیث سے ہی یہ بھی ثابت ہے کہ آدم علیہ السلام کا جنت سے اخراج، زمین کی طرف اترنا، ان کی توبہ قبول ہونا اور ان کی وفات، یہ سب امور بھی جمعہ کے دن واقع ہوئے۔

سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جمعہ کے دن کی پانچ خصوصیات ہیں:

۱۔ پیدائش آدم علیہ السلام۔
۲۔ آدم علیہ السلام کو زمین کی طرف اتارنا۔
۳۔ وفات آدم علیہ السلام۔
۴۔ ایک گھڑی ایسی بھی ہے جس میں بندہ اللہ سے جو بھی دعا مانگے گا اللہ تعالیٰ وہ عطا فرمائے گا بشرطیکہ کسی گناہ یا قطع تعلقی کی دعا نہ کرے۔
۵۔ قیامت برپا ہوگی۔

اور تمام مقرب فرشتے' آسمان' زمین اور ہوا' مگر یہ سب کے سب جمعہ کے دن سے ڈرتے ہیں کیونکہ اس دن قیامت واقع ہونے کی اخبار موجود ہیں۔

ابولبابہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

جمعہ دنوں کا سردار ہے۔ اور یہ سب سے زیادہ باعظمت دن ہے۔ جمعہ کا دن اللہ تعالیٰ کے نزدیک عید الفطر کے دن اور قربانی کے دن سے بھی زیادہ عظمت والا ہے۔ اس میں پانچ خصوصیات ہیں:

۱۔ پیدائش آدم علیہ السلام۔

۲۔ آدم علیہ السلام کو زمین کی طرف اتارا گیا۔

۳۔ وفات آدم علیہ السلام۔

۴۔ جمعہ کے دن میں ایک ایسا وقت بھی آتا ہے جس میں بندہ گناہ یا قطع تعلق کے علاوہ جو بھی دعا کرے اللہ تعالیٰ قبول فرماتا ہے۔

۵۔ قیامت برپا ہوگی۔

اور کوئی مقرب فرشتہ، آسمان، زمین، پہاڑ، ہوا تمام کے تمام جمعہ کے دن قیامت برپا ہونے کے خوف سے ڈرتے ہیں۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''بہترین دن جس پر سورج طلوع ہوتا ہے وہ جمعہ کا دن ہے اور اسی دن آدم پیدا ہوئے اور اسی دن جنت سے رخصت کیے گئے''۔

ایک دوسری حدیث میں بھی ابوہریرہؓ سے اس سے ملتی جلتی روایت ملتی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تمام دنوں کا سردار جمعہ ہے۔ اسی دن آدم علیہ السلام پیدا ہوئے، اسی دن جنت میں داخل کیے گئے اور اسی دن جنت سے نکالے جائیں گے اور جمعہ کے دن ہی قیامت قائم کی جائے گی۔

## یوم پیدائش آدم علیہ السلام:

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''جمعہ کے مثل کسی دن پر سورج طلوع نہیں ہوتا اس میں آدم علیہ السلام پیدا ہوئے، اسی دن جنت سے نکالے گئے اور اسی دن لوٹائے جائیں گے''۔

سلیمان فارسی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے ارشاد فرمایا:

اے سلمان کیا تم جانتے ہو کہ جمعہ کے دن کیا ہوا؟۔

میں نے عرض کیا اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہی بہتر جانتے ہیں اور یہ تین مرتبہ ارشاد فرمایا۔ اس کے بعد ارشاد فرمایا! اے سلمان کیا تم جانتے ہو کہ جمعہ کے دن کیا ہوا تھا اس میں تمہارے باپ کو اللہ تعالیٰ نے پیدا فرمایا۔

ابوہریرہؓ، کعبؓ سے نقل کرتے ہیں کہ بہترین دن جس میں سورج طلوع ہوتا ہے وہ جمعہ کا دن ہے۔ اس میں آدم علیہ السلام پیدا ہوئے اسی دن وہ جنت میں داخل ہوئے اسی دن جنت سے نکالے گئے اور اسی دن قیامت قائم ہوگی۔

عبیدؓ بن عمیر سے مروی ہے کہ ''سب سے پہلا دن جس میں سورج طلوع ہوا وہ جمعہ کا دن ہے اور وہ تمام دنوں میں افضل ہے۔ اس دن اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا اور اور انہیں اپنی صورت پر پیدا کیا۔ جب اللہ تعالیٰ آدم علیہ السلام کی پیدائش سے

فارغ ہوئے تو انہیں چھینک آئی۔ پس اللہ تعالیٰ نے حمد الہام فرمائی اور اس کا جواب دیا:

یرحمك ربك. (تیرا رب تجھ پر رحم کرے)

سلمان فارسیؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اے سلیمان کیا تم جانتے ہو کہ جمعہ کے دن کیا ہوا؟ دو مرتبہ یا تین مرتبہ ارشاد فرمایا کہ یہ وہ دن ہے جس میں تمہارے باپ آدم کو پیدا کیا۔

## جمعہ کے دن وقت پیدائش آدم علیہ السلام:

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**بہترین دن جس میں سورج طلوع ہوتا ہے وہ جمعہ ہے پس اسی دن آدمؑ پیدا ہوئے اسی دن جنت میں رہے۔ اسی دن زمین کی طرف اترے اور اسی دن قیامت برپا ہوگی اور اسی میں ایک گھڑی ایسی ہے کہ اس میں جب کوئی مسلمان اللہ تعالیٰ سے بھلائی کا سوال کرے تو اللہ تعالیٰ اسے عطا کرتا ہے۔**

عبداللہ بن سلام کہنے لگے "میں جانتا ہوں کہ وہ گھڑی کون سی ہے۔ وہ جمعہ کے دن کی آخری گھڑی ہے"۔

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں فرمایا "انسان جلد باز مخلوق ہے۔ ابھی میں تم کو اپنی نشانیاں دکھائے دیتا ہوں۔ مجھ سے جلدی نہ مچاؤ"۔ (سورۃ الانبیاء آیت ۳۷)

ایک اور جگہ بھی اس سے ملتی جلتی روایت ملتی ہے۔

حضرت مجاہدؒ سے "خلق الانسان من عجل" کی تفسیر میں روایت ہے کہ اس میں آدم علیہ السلام کے قول کی طرف اشارہ ہے جب تمام مخلوقات کے بعد جمعہ کے دن کی آخری گھڑی میں اللہ تعالیٰ نے انہیں پیدا فرمایا اور روح ان کی آنکھوں، زبان، سر میں پہنچ گئی اور ان کے اعضاء میں زندگی دوڑ گئی اگرچہ بدن کے نچلے حصہ میں ابھی روح نہ پہنچی تھی مگر آدم علیہ السلام نے کہا کہ 'اے میرے رب! آپ میری تخلیق کو سورج غروب ہونے سے پہلے ہی مکمل فرمالیں'۔

حسن اور حسین رضی اللہ عنہما کے طریق میں بھی حضرت مجاہدؒ سے معمولی لفظی اختلاف کے ساتھ یہ ہی روایت ملتی ہے۔

ابن زیدؒ سے اس کی تفسیر میں مروی ہے کہ جمعہ کی آخری گھڑی میں آدم علیہ السلام کو جلدی میں پیدا کیا گیا اور ان کو بھی جلد باز بنا دیا گیا۔ (تخلیق میں جلدی کا اثر مزاج میں گھر کر گیا)

## آدم علیہ السلام کا عرصہ قیام جنت:

بعض اہل علم کے مطابق اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام اور ان کی زوجہ محترمہ کو جس وقت جنت الفردوس میں رہائش عطا فرمائی جمعہ کے دن کی دو گھڑیاں گزر چکی تھیں جب کہ بعض تین گھڑیاں گزرنے کے قائل ہیں۔

اس حساب سے بعض کے نزدیک جنت میں ان کا قیام پانچ ساعت اور بعض کے نزدیک تین گھڑی ہوا۔ اسی طرح بعض کہتے ہیں کہ جمعہ کے دن کی نویں یا دسویں ساعت میں انہیں جنت سے رخصت کیا گیا۔

ابوالعالیہؒ کے مطابق بھی آدم علیہ السلام جنت سے نویں یا دسویں گھڑی میں رخصت کیا گیا۔

میں نے (علامہ طبری) جب یہ روایت اپنے استاد کے سامنے پڑھی تو انہوں نے 'نعم' کہہ کر تصدیق کی اور فرمایا کہ پانچ کا ذکر غلطی

سے چھوٹ گیا ہے یعنی جمعہ کے دن کی نویں یا دسویں ساعت سے قبل بھی تو پورا ایک ہفتہ گزر چکا تھا اس کا ذکر نہیں کیا گیا اس لیے ان کی طرف اشارہ ہے۔

اوپر بیان کردہ قول جس کے مطابق جمعہ کے دن دو ساعت گزرنے پر جنت میں ٹھکانہ ملا اور جمعہ کے دن کی سات ساعت گزارنے پر زمین کی طرف اتارا گیا اس قول کے قائلین کی مراد اگر یوم جمعہ سے مراد دنیا کا دن مراد ہو جس کی مقدار وقت معروف ہے تو یہ قول صحت و درستگی سے دور نہیں بلکہ قریب ہے جس کی وجہ یہ ہے کہ اس سے قبل علمائے متقدمین کے اقوال و آثار اور شہادت سے یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ آدم کو جمعہ کے دن آخری ساعت میں پیدا کیا گیا اور وہ دن ہماری دنیا کے ایک ہزار سال کے برابر تھا اور اس سے یہ نتیجہ اخذ ہوتا ہے کہ وہاں کی ایک گھڑی ہمارے ہاں کے تراسی برس کے برابر ہے اور یہ بات جو اس سے پہلے گزری ہے کہ روح پھونکے جانے سے پہلے چالیس برس تک خمیر گارے کی شکل میں رہنے دیا گیا اور بلاشبہ یہ چالیس برس ہمارے (زمین وقت) ہاں کے اعتبار سے ہی ہو سکتے ہیں پھر روح پھونکے جانے سے لے کر زمین کی طرف اتارے جانے تک کل وقت بقیہ پینتیس سال کے برابر ہوا۔ لہٰذا مجموعاً ایک گھڑی کے برابر ہوا اور اسی ایک ساعت میں احادیث کے مطابق سب کچھ ہوا۔

اور اگر قائل کی مراد یوم جمعہ سے آخرت کا یوم جمعہ مراد ہو جس کی مقدار ہمارے اعتبار سے ایک ہزار سال کے برابر ہے تو یہ بالکل باطل ہے کیونکہ تمام اہل علم احادیث کی وجہ سے اس پر متفق ہیں کہ آدم میں روح پھونکنے کا عمل جمعہ کے دن کی آخری ساعت میں غروب آفتاب سے قبل ہوا اور احادیث سے یہ بات بھی ثابت ہو چکی ہے کہ ان کا جنت میں ٹھکانہ اور وہاں سے زمین کی طرف اترنا یہ سب کچھ اسی ساعت میں ہوا لہٰذا یہ بات یقینی طور پر واضح ہو گئی کہ یہ گھڑی دراصل اس یوم کی تھی جو ہمارے اعتبار سے اسی سال چار ماہ کے برابر تھی لہٰذا اس ساعت کے اعتبار سے چالیس برس تک آدم علیہ السلام خمیر گارے کی شکل میں رہے پھر روح پھونکے جانے سے لے کر زمین کی طرف اترنے تک سنتالیس برس چار ماہ تک کا عرصہ گذرا اور ان سب کا مجموعہ ایک گھڑی کے برابر ہے جو آخری گھڑی ہے۔

ابن عباسؓ سے ایک روایت ملتی ہے کہ آدم علیہ السلام جنت سے دو نمازیں ظہر اور عصر کے درمیان نکلے اور پھر زمین کی طرف اتارے گئے اور ان کا جنت میں قیام آخرت کے حساب سے نصف دن کا تھا یعنی دن کے پانچ سو سال کے برابر۔ اس لیے کہ یوم آخرت کی مقدار بارہ ساعت ہے اور اس دنیا کے اعتبار سے ایک ہزار سال ہے۔

ہمارے نزدیک یہ قول گذشتہ تمام احادیث اور بزرگوں کے اقوال کے خلاف ہے۔

## آدم علیہ السلام زمین کے کس حصہ میں اترے:

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو ہندوستان کے علاقہ میں زمین پر اتارا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے سب سے پہلے آدم علیہ السلام کو اتارا تھا۔

ابوالعالیہ سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام کو ہند کی طرف اتارا گیا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ہوا کے اعتبار سے زمین کا سب سے بہترین خطہ ہند ہے۔ اللہ تعالیٰ نے یہاں آدم کو اتارا تھا اور یہاں کے درختوں کو جنت کی ہوا سے تعلق چھوڑا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام کو ارض ہند میں اور حوا کو جدہ میں اتارا پس آدم علیہ السلام ان کی تلاش میں نکلے یہاں تک کہ وہ دونوں اکٹھے ہو گئے حضرت حوا ان کی طرف میدان مزدلفہ میں آگے بڑھی تھیں اسی لیے اس کا نام ''مزدلفہ'' پڑ گیا۔

اور میدان میں دونوں نے ایک دوسرے کو پہچان لیا لہٰذا اس کا نام ''عرفات'' پڑ گیا اور جس جگہ دونوں اکٹھے ہوئے تھے اس کا نام جمع پڑ گیا اور آدم علیہ السلام کو ارض ہند میں جس جگہ اتارا گیا۔ اس کو ''بوذ'' کہا جاتا ہے حضرت مجاہدؒ سے مروی ہے کہ ابن عباسؓ جب ہم کو یہ بات بتارہے تھے تو اس مقام پر انہوں نے کہا کہ ''آدم علیہ السلام جب آسمان سے اترے تھے تو ارض ہند میں اترے تھے''۔

ابن اسحاق سے مروی ہے کہ اہل تورات کے مطابق آدم کو ہند میں ''واسم'' نامی پہاڑ پر اتارا گیا جو کہ بھیل نامی وادی کے پاس تھا اور یہ وادی دہنج اور مندل نامی شہروں کے درمیان جو کہ ہند میں واقع تھے اور حضرت حوا کو جدہ میں اتارا گیا جو کہ مکہ کے قریب واقع ہے۔

ایک گروہ کا کہنا ہے کہ آدم علیہ السلام کو سراندیپ (سری لنکا) میں ''بوذ'' نامی پہاڑ پر اتارا گیا اور حوا کو ارض مکہ میں اور ابلیس کو میسان میں اور سانپ کو اصفہان میں اتارا گیا اور ایک قول کے مطابق سانپ کو ایک جنگل میں اور ابلیس کو ابلہ کے دریا کے کنارے اتارا گیا۔

ہماری رائے یہ ہے کہ آدمؑ اور دیگر کے اترنے کی جگہ کا درست علم صرف حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ہی ہو سکتا اور حدیث بھی وہ جس کی اسناد صحیح ہوں چونکہ ایسی کوئی بھی حدیث اس بارے میں ثابت نہیں اس کے باوجود جو کچھ روایات سے ملتا ہے اسے علمائے متقدمین اور اہل تورات وانجیل نے رد نہیں کیا اس لیے ہم اس کو بھی مستند مان سکتے ہیں۔

## آدم علیہ السلام کا قد:

بعض نے یہ بھی نقل کیا ہے کہ آدم علیہ السلام کو جس پہاڑ کی چوٹی پر اتارا گیا وہ زمین کے دوسرے پہاڑوں کے مقابلے میں آسمان کے سب سے زیادہ قریب تھا کیونکہ جس پہاڑ پر انہیں اتارا گیا تو ان کے پاؤں اس پہاڑ پر اور سر آسمان میں تھا اور آدم فرشتوں کی مناجات وتسبیح وغیرہ کو سنتے تھے اور اس سے وہ اپنے اکیلے پن کو دور کرتے تھے جب کہ فرشتے ان سے ہیبت کھاتے تھے جس کی بنا پر آدم علیہ السلام کے قد میں تخفیف کر دی گئی۔

عطا بن ابی رباحؒ سے بھی روایت ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو جنت سے زمین کی طرف اتارا تو اس وقت ان کے قدم زمین پر تھے اور سر آسمان میں اور وہ اہل آسمان کا کلام ومناجات سنتے تھے اور اس سے اپنی تنہائیوں میں سکون پاتے تھے۔ آدم علیہ السلام کے قد کی وجہ سے فرشتے ان سے ہیبت کھانے لگے اس کے علاوہ انہوں نے اپنی مناجات وعبادت کے سنے جانے اور دخل کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے شکایت کی جس کے بعد اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو زمین کی طرف پست کر دیا۔ جب آدم علیہ السلام کو فرشتوں کی آوازیں سنائی دینا بند ہو گئیں اور آپ کو گھبراہٹ محسوس ہوئی اور اپنی مناجات وعبادت کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے شکایت کی پس اللہ تعالیٰ نے ان کا رخ مکہ جانے والے راستہ کی طرف کر دیا۔ آدم علیہ السلام جس جگہ قدم رکھتے وہ جگہ شہر اور دونوں قدموں کے درمیان والی خالی جگہ جنگل و بیابان بنتی چلی گئی یہاں تک کہ آدم علیہ السلام مکہ پہنچ گئے۔ اللہ تعالیٰ نے جنت کے یاقوتوں میں سے ایک یاقوت زمین پر اتارا جس کو کعبہ کی جگہ رکھا گیا پس آدمؑ مسلسل اس کا طواف کرتے رہے جب طوفان نوح آیا تو وہ یاقوت اٹھا لیا گیا پھر جب حضرت ابراہیم خلیل علیہ السلام کو بھیجا تو انہوں نے کعبہ کی تعمیر فرمائی۔ قرآن حکیم کی یہ آیت:

﴿ وَإِذْ بَوَّأْنَا لِإِبْرَاهِيمَ مَكَانَ الْبَيْتِ ﴾ (سورۃ الحج آیت ۲۶)
اسی طرف اشارہ کرتی ہے۔

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کعبہ کو آدم علیہ السلام کے ساتھ زمین پر رکھا۔ اس وقت آدم علیہ السلام کے قدم زمین پر اور سر آسمان کو چھوتا تھا جس کی وجہ سے فرشتے ہیبت کھاتے تھے۔ پس ان کا قد ساٹھ زراع کر دیا گیا جب آدم علیہ السلام نے فرشتوں کی مناجات و تسبیح اور آوازیں نہ سنیں تو بڑا رنج ہوا اور اللہ تعالیٰ سے شکایت کی' اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

''اے آدم! میں نے تمہارے لیے ایک گھر اتارا ہے تا کہ تم اس کا طواف کرو جیسا کہ میرے عرش کا طواف کیا جاتا ہے اور تم اس کے پاس نماز پڑھو جیسے کہ میرے عرش کے پاس نماز پڑھی جاتی ہے''۔

پس آدم علیہ السلام اس گھر کی طرف چلے اور ان کا ایک قدم اتنا لمبا کر دیا کہ ایک قدم رکھنے کے درمیان والی جگہ ایک بڑے جنگل کے برابر تھی پس یہ جگہ بعد میں مسلسل جنگل اور غیر آباد رہی یہاں تک کہ آدم بیت اللہ کے پاس پہنچ گئے اور اس کا طواف کیا اور بعد میں آنے والے انبیاء بھی اس کا طواف کرتے رہے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب آدم علیہ السلام کا قد ساٹھ زراع تک کم کر دیا گیا تو انہوں نے کہا اے میرے رب میں آپ کے گھر (جنت) میں آپ کا پڑوسی تھا آپ کے سوا میرا کوئی رب نہیں اور نہ آپ کے سوا کوئی میرا نگہبان ہے۔ میں جنت میں بلا تکلف بافراط کھاتا تھا اور جہاں چاہتا رہتا تھا اس کے بعد آپ نے مجھے ایک مقدس پہاڑ پر اتار دیا' جہاں سے میں فرشتوں کی آوازیں سنتا تھا اور انہیں آپ کے عرش کے گرد مصروف طواف دیکھتا تھا۔ میں جنت کی ہوا اور خوشبو بھی محسوس کرتا تھا پھر آپ نے مجھے زمین کی طرف اتار دیا اور میرا قد ساٹھ زراع کر دیا' میری آواز اور نظر کی حد میں بھی کمی ہو گئی اور میں جنت کی خوشبو تک سونگھنے کے قابل نہ رہا۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا' اے آدم! میں نے تیسری غلطی کی وجہ سے تیرے ساتھ یہ معاملہ کیا ہے۔

## پہلا لباس:

جب اللہ تعالیٰ نے آدم اور حوا کو برہنہ دیکھا تو ان کو حکم دیا کہ ایک دنبہ ذبح کریں جو کہ جنت سے نازل کردہ آٹھ قسم کے جانوروں میں سے ایک ہے۔ پس انہوں نے ایک دنبہ ذبح کیا اس کی اون لی اور حوا نے اسے کاتا اور دونوں نے مل کر کپڑا بنایا۔ اس سے آدم علیہ السلام نے اپنے لیے ایک جبہ تیار کیا اور حوا نے اپنے لیے ایک دوپٹہ اور چادر تیار کی دونوں نے یہ لباس پہنا۔ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کی طرف وحی کی کہ میرے عرش کے بالمقابل زمین میں ایک جگہ میری محترم ہے وہاں جاؤ اور اس جگہ میرا گھر تعمیر کرو پھر اس کا بھی طواف کیا جائے گا جس طرح تم نے فرشتوں کو میرے عرش کا طواف کرتے دیکھا ہے۔ اس گھر میں' میں تمہاری اور تمہاری اولاد کی بھی دعا قبول کروں گا بشرطیکہ وہ میری فرمانبرداری کا حق ادا کریں۔

## کعبہ کی تعمیر کس پتھر سے ہوئی:

آدم علیہ السلام نے کہا' اے میرے رب! میں یہ کام کیسے سرانجام دے سکتا ہوں کیونکہ نہ میں اس جگہ سے واقف ہوں اور نہ ہی میں اتنا قوی ہوں۔ پس اللہ تعالیٰ نے ایک فرشتہ مقرر کیا جو انہیں مغرب کی طرف لے گیا۔ آدم علیہ السلام کا جس کسی باغ پر سے گزر ہوتا

اور وہ انہیں اچھا لگتا تو وہ کہتے مجھے اسی جگہ چھوڑ دو مگر فرشتہ نے کہا' تمہاری جگہ آگے ہے۔ یہاں تک کہ وہ مکہ پہنچ گئے۔ راستہ میں جس جس مقام پر آدم ٹھہرے ان جگہوں پر آبادیاں بنتی چلی گئیں اور جس جس مقام کو چھوڑ دیا وہ سب جنگل و بیابان ہو گئے۔ پس آدم علیہ السلام نے بیت اللہ کی تعمیر پانچ مقامات کے پتھروں سے کی۔

۱۔ طور سینا ۲۔ طور زیتون ۳۔ کوہ لبنان ۴۔ کوہ جودی اور ۵۔ بنیاد میں جبل حرا کا پتھر استعمال کیا۔ جب اس کی تعمیر سے فارغ ہوئے تو وہ فرشتہ انہیں لے کر عرفات کی طرف گیا اور آدم علیہ السلام کو تمام مقامات حج دکھائے جہاں آج بھی لوگ مناسک حج ادا کر رہے ہیں اور قیامت تک کرتے چلے جائیں گے۔ اس کے بعد انہیں واپس مکہ لایا گیا پھر انہوں نے ایک ہفتہ تک بیت اللہ کا طواف کیا اور سرزمین ہند کی طرف لوٹ آئے اور ''بوز'' نامی پہاڑ پر آپ کی وفات ہوئی۔

حضرت مجاہدؒ کہتے ہیں کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے ہم سے بیان کیا کہ آدم علیہ السلام جس وقت اترے تو سرزمین ہند میں اترے تھے۔ انہوں نے وہاں سے پیدل چالیس حج کیے۔

میں نے عرض کیا اے ابوالحجاج! وہ سوار کیوں نہ ہوتے تھے۔

فرمایا کونسی چیز تھی جو انہیں اٹھا سکتی' اللہ کی قسم ان کا ایک قدم تین دن کی مسافت کو طے کرتا تھا اور ان کا سر آسمان کو چھوتا تھا۔

فرشتوں نے ان کی سانسوں کی شکایت کی۔ پس رحمان نے ان کا قد چالیس سال کی مسافت کے بقدر پست کر دیا۔

ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام پر وحی فرمائی کہ بیت اللہ کا حج کرو۔ آدم علیہ السلام اس وقت سرزمین ہند میں تھے۔ پس وہ ہند سے حج کے لیے آئے وہ جس جگہ بھی قدم رکھتے اس جگہ بستی بن جاتی اور جو جگہ ان کے قدموں کے درمیان خالی رہ گئی وہ بیابان ہو گئی یہاں تک کہ وہ بیت اللہ پہنچ گئے۔ پس انہوں نے طواف کیا اور تمام مناسک حج ادا کیے پھر سرزمین ہند کی طرف لوٹنے کا ارادہ کیا۔ پھر واپسی میں جب وہ عرفات کی تنگ گھاٹی میں پہنچے تو فرشتوں نے ان سے ملاقات کی اور کہا اے آدم! آپ کا حج کامل و مقبول ہے۔ یہ سن کر آپ حیران ہوئے کہ انہیں کیسے معلوم ہوا۔ فرشتوں نے ان کی حیرانگی اور تعجب کو محسوس کرتے ہوئے کہا کہ اے آدم! ہم نے اس گھر کا حج آپ کی پیدائش سے دو ہزار سال پہلے کیا تھا یہ سن کر آدم اپنے آپ کو ان سے کمتر محسوس کرنے لگے۔

## پاکیزہ اشیاء کیسے بنیں:

**اس کے علاوہ ابن عمرؓ نے یہ بھی فرمایا کہ آدم علیہ السلام جب زمین کی طرف اترے تھے تو ان کے سر پر جنتی درخت کے پتوں کا تاج تھا مگر زمین پر آتے آتے وہ خشک ہو گیا اور اس کے پتے گرنے لگے جس سے مختلف اقسام کی پاکیزہ اشیاء پیدا ہوئیں۔**

جبکہ بعض کہتے ہیں کہ یہ اصل میں اس وجہ سے تھا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کے بارے میں قرآن میں فرمایا کہ وہ جنت کے پتے اوپر لپیٹنا شروع ہو گئے۔ (سورۃ اعراف آیت ۲۲)

پس جب وہ پتے جن سے انہوں نے اپنا جسم لپیٹا ہوا تھا خشک ہو کر گرنے لگے تو ان سے مختلف اقسام کی پاکیزہ چیزیں اگیں۔

اور بعض کے بقول جب آدم علیہ السلام کو علم ہوا کہ اللہ تعالیٰ ان کو زمین کی طرف اتارے گا تو وہ جنت کے جس درخت کے پاس سے گزرتے اس کی ایک شاخ توڑ لیتے لہٰذا جب وہ زمین پر اترے تو یہ تمام شاخیں ان کے پاس تھیں۔ جب یہ شاخیں خشک ہو گئیں

تو ان کے لیے گرنے لگے اور پھر یہی پتے تمام پاکیزہ نباتات کی بنیاد بنے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے بھی کچھ ایسا ہی بیان فرمایا ہے کہ آدم علیہ السلام جب جنت سے نکلے تو جس چیز کے پاس سے بھی گذرتے فرشتے ان کے ساتھ دل لگی کرتے اور ایک دوسرے کو کہتے کہ انہیں چھوڑ دو یہ جو چاہیں یہاں سے بطور زادراہ کھانا لے لیں۔ پھر جب سرزمین ہند پر اترے اور یہ تمام پاکیزہ چیزیں جو ہند سے آتی ہیں یہ انہیں اشیاء سے وجود میں آتی تھیں جو آدم علیہ السلام جنت سے ہمراہ لائے تھے۔

ابولعالیہ سے مروی ہے کہ جب آدم علیہ السلام جنت سے نکلے تو زن کے ساتھ جنت کے درخت کا عصا اور جنتی درختوں کے پتوں کا تاج تھا اور وہ سرزمین ہند میں اترے تھے پس ہند کی تمام پاکیزہ غذاؤں کی اصل جنتی ہیں۔

ابن اسحاق سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام جب جنت سے اترے تو ایک پہاڑ پر اترے تھے اور ان کے ساتھ جنتی درختوں کے پتے تھے جن کو آدم علیہ السلام نے اس پہاڑ پر بکھیر دیا جس پر آپ اترے تھے۔ پس تمام پاکیزہ غذاؤں کی اصل جنتی ہیں یہی وجہ ہے کہ ہند میں ہر قسم کا پھل اور میوہ پیدا ہوتا ہے۔

قسامہ بن زبیر اشعری روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے جب آدم علیہ السلام کو جنت سے نکالا تو انہیں توشہ کے طور پر جنت کے پھل عنایت فرمائے اور پھر ہر چیز انہیں بنانا سکھائی۔ پس تمہارے یہ پھل جنت کے پھلوں سے پیدا ہوئے فرق صرف اتنا ہے کہ (زمینی آب و ہوا اور تاثیر) یہ اپنی حالت تبدیل (خراب ہو جاتے) کر جاتے ہیں جب کہ جنت کے میوے گلتے سڑتے نہیں۔

## زمین کی ابتدائی اشیاء:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام جب زمین پر اترے۔ تو ان کے ساتھ جنت کی ہوا تھی جس کا تعلق جنت کے درختوں اور وادیوں سے جڑا ہوا تھا۔ پس اس ہوا کی وجہ سے جنت کی خوشبو دنیا میں آتی تھی لہٰذا دنیا میں موجود خوشبو جنت کی ہوا کی وجہ سے ہے۔

☆ آدم علیہ السلام کے ساتھ حجر اسود بھی نازل ہوا جو اس وقت برف سے بھی زیادہ سفید تھا۔

☆ عصا موسوی جو جنت کے درخت ریحان کی لکڑی کا تھا اور اس کی لمبائی دس زراع تھی یعنی موسیٰ کے قد کے برابر۔

☆ درختوں سے نکلنے والا گوند۔ اس کے بعد لوہے کی سل' ہتھوڑا اور چمٹا نازل ہوا۔

جب آدم علیہ السلام پہاڑ پر اترے لوہے کی ایک بڑی شاخ دیکھی جو پہاڑ پر اُگی ہوئی تھی۔ جس کو دیکھ کر فرمایا کہ یہ ہتھوڑا اسی کی جنس سے ہے۔ پس وہ ہتھوڑے کے ساتھ اس شاخ کو توڑنا شروع ہوئے وہ شاخ (لوہے کی) بوسیدہ اور کمزور ہو چکی تو اس پر آگ روشن کی یہاں تک کہ وہ پگھل گئی اس کے بعد انہوں نے اس سے چھری بنائی جو کہ انسان کی صنعت کاری کا پہلا شاہکار ہے۔ اس چھری کے ساتھ وہ بہت سے کام کیا کرتے تھے پھر ایک تنور بنایا یہ وہی تنور ہے جو وراثت میں نوح علیہ السلام کو ملا تھا' اور ہند میں پانی عذاب کے وقت یہی تنور ابلا تھا۔ آدم علیہ السلام جب زمین پر اترے تو اس وقت ان کا سر آسمان کو چھوتا تھا یہی وجہ ہے کہ آسمان کی رگڑ سے آدم علیہ السلام کی پیشانی کے بال گر گئے جس کے بعد آدم علیہ السلام کی اولاد بھی ننگی پیشانی کے ساتھ پیدا ہوتی ہے۔ آدم علیہ السلام کے طویل القامت ہونے کی وجہ سے جنگل کے جانوران سے بدکتے تھے اور آج تک انسان سے ڈرتے اور بدکتے اور وحشت کھاتے ہیں۔

آدم علیہ السلام جس پہاڑ پر اترے تھے اس پر کھڑے ہو کر فرشتوں کی آوازیں سنتے تھے اور جنت کی ہوا سے لطف اندوز ہوتے تھے۔ پھر انہیں پست قامت (ساٹھ زراع) کر دیا گیا اور پھر وفات تک ان کا قد یہی رہا۔ آدم علیہ السلام کی اولاد میں آدم علیہ السلام جیسا حسن یوسف علیہ السلام کے علاوہ اور کسی کو نہیں ملا۔

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ جب آدم علیہ السلام زمین کی طرف اترے تو اس وقت اللہ تعالیٰ نے تیس قسم کے پھل انہیں توشہ (ٹفن) کے طور پر دیئے تھے جن میں سے دس چھلکے والے۔ دس گٹھلی والے اور دس ایسے جن کا نہ چھلکا نہ گٹھلی۔

### چھلکے دار پھل:

۱۔اخروٹ ۲۔بادام ۳۔پستہ ۴۔ریٹھا ۵۔خشخاش ۶۔سیتا سپاری یا جفت بلوط ۷۔گول بلوط ۸۔کھجور (سیاہ چمکدار بغیر گٹھلی) ۹۔انار ۱۰۔کیلا۔

### گٹھلی دار پھل:

۱۔آڑو ۲۔خوبانی ۳۔آلو بخارا ۴۔کھجور ۵۔غبیرا ۶۔بیر ۷۔شفتالو ۸۔عناب ۹۔گولر ۱۰۔شاہ لوچ۔

### چھلکے اور بغیر گٹھلی والے پھل:

۱۔سیب ۲۔بہی ۳۔ناشپاتی ۴۔انگور ۵۔شہتوت ۶۔انجیر ۷۔لیموں ۸۔خرنوب ۹۔ککڑی (کھیرا اور تر) ۱۰۔خربوزہ۔

### جنت کی گندم:

کہا جاتا ہے کہ جب آدم علیہ السلام جنت سے آئے تو ان کے ساتھ گندم کی ایک تھیلی تھی بعض کہتے ہیں کہ گندم کی تھیلی جبریل علیہ السلام لائے تھے۔ جب آدم علیہ السلام کو بھوک لگی اور انہوں نے اپنے رب سے کھانا مانگا تو جبریل علیہ السلام نے اس تھیلی میں سے سات دانے نکال کر آدم علیہ السلام کی ہتھیلی پر رکھے۔ آدم علیہ السلام نے پوچھا کہ یہ کیا ہے؟

جبریل علیہ السلام نے جواب دیا ''یہ وہی ہے جو آپ کے جنت سے اخراج کا سبب بنی'' ان دانوں میں سے ہر ایک دانہ کا وزن ایک لاکھ ساٹھ ہزار درہم کے برابر تھا۔

### کھیتی:

آدم علیہ السلام نے کہا کہ ''میں ان دانوں کو کیا کروں''۔

جبریل علیہ السلام نے جواب دیا ''ان کو زمین میں پھیلا دو۔

تب آدم علیہ السلام نے ایسا ہی کیا۔ پس اللہ تعالیٰ نے ایک گھڑی میں اس کو اگا دیا اور کھیتی اگنے کا یہ طریقہ ان کی اولاد میں بھی جاری ہے۔

پھر جبریل علیہ السلام نے کہا ''فصل کو کاٹو'' پس انہوں نے اسے کاٹا۔ پھر کہا اس کو جمع کرو اور اپنے ہاتھوں سے رگڑو۔ انہوں نے ایسا ہی کیا۔ پھر کہا پھونک مار کر اس کے بھوسے کو اڑا دو۔

آدم علیہ السلام نے پھونک مار کر اس کا بھوسہ اڑا دیا جس کے بعد صرف دانے باقی رہ گئے۔ پھر اس کے بعد وہ دونوں دو پتھروں

کے پاس آئے اور ایک کو دوسرے پر رکھا۔ آدم علیہ السلام نے ان دانوں کو پیسا' پھر حکم کے مطابق اس آٹے کو گوندھا۔ اس کے بعد جبریل علیہ السلام ایک پتھر اور لوہا (توا) لائے آدم علیہ السلام نے ان دونوں کو رگڑا تو آگ نکلی پھر حکم کے مطابق روٹی بنائی۔ یہ آگ پر تیار ہونے والی سب سے پہلی روٹی تھی۔

اس سے برعکس ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ وہ درخت جس سے آدم وحوا کو منع فرمایا گیا تھا وہ گندم کا درخت تھا جب دونوں نے اسے کھایا تو ان کی شرم گاہیں کھل گئیں اور وہ جلدی جلدی اپنے اوپر جنت کے درخت کے پتے ڈالنا شروع ہوئے اور وہ پتے انجیر کے درخت کے تھے جو ایک دوسرے کے ساتھ چپک جاتے تھے پس آدم علیہ السلام نے دوہرا ہوکر جنت میں بھاگنے لگے اور ایک درخت میں پناہ لی۔ اللہ تعالیٰ نے ندا دی کیا تم مجھ سے بھاگتے ہو انہوں نے کہا نہیں اے میرے رب بلکہ میں آپ سے حیا کرتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ کیا وہ چیزیں جو میں نے تمہیں عطا کی تھیں اور تمہارے لیے مباح تھیں اور ان سے زیادہ نہ تھیں جن سے میں نے منع کیا تھا۔ آدم علیہ السلام نے کہا کیوں نہیں اے میرے رب لیکن مجھے یہ معلوم نہ تھا کہ کوئی آپ کا نام لے کر جھوٹ بولے گا۔ قرآن کریم میں اسی طرف اشارہ ہے:

﴿ وَ قَاسَمَهُمَا اِنِّیْ لَكُمَا لَمِنَ النّٰصِحِیْنَ ﴾ (الاعراف آیت ۲۱)

''اور اس (شیطان) نے قسم کھا کر ان (دونوں) سے کہا کہ میں تمہارا سچا خیر خواہ ہوں''۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا ''مجھے میری عزت کی قسم میں تمہیں ضرور زمین کی طرف اتاروں گا جہاں تم زندگی بھر تلخیاں اور مشقتیں برداشت کرو گے۔ پھر انہیں زمین کی طرف اتار دیا گیا۔ اس سے قبل وہ جنت میں فراخی کے ساتھ کھاتے تھے مگر اب انہیں ایسی جگہ اتار دیا گیا جہاں کھانے پینے کی اشیاء کی فراخی نہ تھی۔ پھر اللہ تعالیٰ نے انہیں لوہے کی صنعت سکھائی اور کھیتی باڑی کا حکم دیا۔ انہوں نے زمین کو تیار کیا کھیت بویا پھر اسے سیراب کیا یہاں تک کہ اس کی فصل کٹنے کے وقت کو پہنچ گئی پھر بالترتیب اسے گاہا' چھانا' پیسا' گوندھا پھر روٹی بنائی اور تب کھائی اور یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کے سکھانے سے انہیں معلوم ہوا۔

حضرت سعید رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے کہ آدم علیہ السلام کی طرف ایک سرخ بیل اتارا گیا جب وہ ان کے سامنے ظاہر ہوا تو اس وقت آدم اپنی پیشانی سے پسینہ صاف کر رہے تھے۔ قرآن حکیم میں:

﴿ فَلَا یُخْرِجَنَّكُمَا مِنَ الْجَنَّةِ فَتَشْقٰی ﴾ (سورۃ طٰہٰ آیت ۱۱۷)

''ایسا نہ ہو کہ یہ تم دونوں کو جنت سے نکلوا دے اور تم مصیبت میں پڑ جاؤ''۔

اس مشقت کی طرف اشارہ ہے جو کہ آدم دنیا میں اٹھاتے تھے۔

ہمارے نزدیک ابن عباس وسعید رضی اللہ عنہم کی روایات سے ثابت شدہ یہ قول ہے کہ جس میں مشقت کا ذکر ہے۔ ان کی صحت درست اور قرآن سے مشابہ ہے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے ان دونوں کو ان کے دشمن ابلیس کی بات ماننے سے منع فرمایا تھا اور کہا تھا کہ یہ تمہیں مشقت میں ڈال دے گا۔ قرآن مجید میں ہے:

﴿ فَقُلْنَا یٰاٰدَمُ اِنَّ هٰذَا عَدُوٌّ لَّكَ وَ لِزَوْجِكَ فَلَا یُخْرِجَنَّكُمَا مِنَ الْجَنَّةِ فَتَشْقٰی اِنَّ لَكَ اَلَّا تَجُوْعَ فِیْهَا وَ لَا تَعْرٰی وَ اَنَّكَ لَا تَظْمَؤُا فِیْهَا وَ لَا تَضْحٰی ﴾ (سورۃ طٰہٰ آیت ۱۱۷ تا ۱۱۹)

''اور اس پر ہم نے کہا کہ دیکھو یہ تمہارا اور تمہاری بیوی کا دشمن ہے ایسا نہ ہو کہ یہ تمہیں جنت سے نکلوا دے اور تم مصیبت میں پڑ جاؤ۔ یہاں تو تمہیں یہ آسائشیں حاصل ہیں کہ نہ بھوکے ننگے رہتے ہو نہ پیاس اور دھوپ تمہیں ستاتی ہے''۔

اس سے معلوم ہوا کہ اگر ابلیس کی بات مانی تو مشقت اٹھانی پڑے گی اور مشقت کا مطلب ان تکالیف کا پہنچنا ہے۔ جو بھوک اور برہنگی کو ختم کرنے کے لیے انسان کو اٹھانا پڑتی ہے' مثلاً زمین میں ہل چلانا' بیج ڈالنا' آبپاشی کرنا اور اس کی مسلسل نگرانی کرنا۔ اولاد آدم علیہ السلام انہی مشقتوں کو جھیلتی ہے۔

اگر جبرئیل علیہ السلام ایسا غلہ لائے ہوں کہ جس کا بیج ڈالنے کے بعد وہ آناً فاناً کھیتی پک کر تیار ہوگئی جیسا کہ گذشتہ روایات میں گزرا ہے تو پھر مشقت تو نہ اٹھانا پڑی۔ جیسا کہ اللہ کا وعدہ ہے لہٰذا اس طرح سے وعدہ تو نہ پورا ہوا حالانکہ یہ ضرور پورا ہوگا جیسا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ثابت ہے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ تین چیزیں اہرن (نہائی) چمٹا' ہتھوڑا آدم علیہ السلام کے ساتھ ہی نازل ہوئی تھیں۔ اور آدم کو اولاً ایک پہاڑ کی چوٹی پر اتارا گیا تھا۔ پھر پہاڑ کے دامن میں اتارا گیا اور زمین کے اوپر تمام مخلوقات جنات' چوپائے' پرندے وغیرہ کا بادشاہ بنا دیا۔ آدم علیہ السلام جب پہاڑ کی چوٹی سے نیچے اترے تو اہل آسمان کا کلام مفقود اور فرشتوں کی آوازیں غائب ہوگئیں۔

پھر زمین کی وسعت کی طرف نظر ڈالی تو اس میں اپنے سوا کسی اور کو نہ پایا تو وحشت اور تنہائی محسوس کی اور کہنے لگے اے میرے رب کیا میرے علاوہ کوئی اور آپ کی زمین کو عبادت سے آباد کرنے والا نہ تھا۔

## آدم کے استفہامیہ فقرہ کا جواب:

آدم علیہ السلام کو جب زمین کی طرف اتارا گیا اور انہوں نے اس کی وسعت کو دیکھا اور اپنے سوا کسی کو نہ پایا تو کہنے لگے اے میرے رب کیا میرے علاوہ کوئی اور اس زمین کو آباد کرنے والا نہیں ہے جو آپ کی تسبیح وحمد اور بزرگی بیان کرے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا' میں جلد ہی اس میں تیری اولاد کو پیدا کروں گا جو میری تسبیح وحمد اور تقدیس بیان کیا کرے گی اور اس میں ایسے گھر بناؤں گا جن کو میری یاد کے لیے بلند کیا جائے گا ان گھروں سے میری صفات کی تسبیح پڑھی جائے گی اور میرے نام کا ذکر کیا جائے گا اور ان گھروں میں سے ایک گھر کو میں بزرگی کے ساتھ خاص کروں گا اور اپنے نام کے ساتھ اس کو فضیلت دوں گا اور اس کا نام بیت اللہ رکھوں گا اور اس پر اپنی صفت جمال کا عکس ڈالوں گا اور پھر میں اس گھر کے ساتھ ہی ہوں گا اور اس گھر کو قابل حرمت اور امن والا بناؤں گا۔ اس کی حرمت کی وجہ سے اس کے اردگرد اور اس کے نیچے اوپر کی جگہ بھی قابل احترام ہوگی۔ پس جس شخص نے اس کی حرمت کا خیال رکھا وہ میرے نزدیک قابل احترام ہوگا اور جس نے یہاں رہنے والوں کو ڈرایا تو اس نے گویا میری ذمہ داری اور امان میں خیانت کا مرتکب ہوا اور میری حرمت والی جگہ میں خونریزی کو جائز (مباح) جانا۔

میں اسے سب سے پہلا گھر بناؤں گا جو لوگوں (کی عبادت) کے لیے بنایا گیا ہو اور یہ گھر شہر مکہ کے وسط میں ہوگا جو کہ بابرکت شہر ہے اور اس کی طرف کمزور اونٹوں پر سوار ہو کر دور دراز مقامات سے بکھرے ہوئے بالوں والے خاک میں اٹے ہوئے لوگ آئیں گے جو لرزتے ہوئے تلبیہ پڑھ رہے ہوں گے' روتے ہوئے اور آنسو بہاتے ہوئے آ رہے ہوں گے۔ بلند آواز سے تکبیر کہہ رہے ہوں گے۔ پس جو شخص اس گھر کا ارادہ کرے اور مجھ سے ملاقات کے علاوہ اس کا کوئی اور مقصد نہ ہو تو بالیقین وہ میرا

ملاقاتی ہے گویا کہ وہ میری زیارت کو آیا ہے وہ میرا مہمان بنا ہے۔ پس مجھ پر حق ہے کہ میں اپنے ملاقاتی اور مہمان کی عزت کروں اور ان کی ہر حاجت وضرورت کو پورا کروں۔

اے آدم! جب تک تم زندہ رہو گے اس وقت تک تم اس کو آباد کرو گے اس لیے تمہاری اولاد میں سے انبیاء امتیں اور قومیں ہر زمانہ میں اس کو آباد رکھیں گی۔

پس آدم علیہ السلام کو حکم دیا گیا کہ وہ بیت اللہ کی طرف آئیں جو ان کے لیے زمین پر اتارا گیا اور اس کا طواف کریں جس طرح انہوں نے فرشتوں کو عرش کے اردگرد طواف کرتے دیکھا۔ اس وقت بیت اللہ ایک یاقوت یا موتی کی طرح تھا۔

معمرؒ ابان سے روایت کرتے ہیں کہ بیت اللہ ایک یاقوت یا موتی کی شکل میں اتارا گیا پھر جب اللہ تعالیٰ نے قوم نوح کو غرق کیا تو اس (بیت اللہ) کو آسمان پر اٹھا لیا اور صرف اس کی بنیادیں باقی رہ گئیں' انہی بنیادوں پر اللہ تعالیٰ حضرت ابراہیم علیہ السلام کو بیت اللہ تعمیر کرنے کا حکم دیا۔ لہٰذا حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اللہ کے حکم کے مطابق بیت اللہ کی تعمیر کی۔

آدم علیہ السلام جب زمین پر آئے تو بہت روئے اور اپنی خطا پر گریہ وزاری میں حد کر دی اور اپنی غلطی پر بہت زیادہ نادم ہوئے اور اللہ تعالیٰ سے اپنی توبہ کی قبولیت کی درخواست کی اور خطا بخشی کی التجا کی۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے آیت مبارکہ:

﴿ فَتَلَقّٰٓى اٰدَمُ مِنْ رَّبِّهٖ كَلِمٰتٍ فَتَابَ عَلَيْهِ ﴾ (سورۃ البقرۃ آیت ۳۷)

''اس وقت آدم نے اپنے رب سے چند کلمات سیکھ کر توبہ کی' جس کو اس کے رب نے قبول کر لیا''۔

کی تفسیر میں مروی ہے آدم علیہ السلام نے عرض کیا' اے میرے رب! کیا آپ نے مجھے اپنے دست مبارک سے نہیں بنایا؟

فرمایا! کیوں نہیں۔

عرض کیا اے میرے رب! کیا آپ نے میرے اندر اپنی طرف سے روح نہیں پھونکی؟

فرمایا کیوں نہیں۔

عرض کیا' کیا آپ نے مجھے جنت میں ٹھکانہ عطا نہیں کیا تھا؟

فرمایا کیوں نہیں۔

عرض کیا' اے میرے رب! کیا آپ کی رحمت آپ کے غضب پر سبقت نہیں رکھتی؟

فرمایا کیوں نہیں۔

عرض کیا اے میرے رب! اگر میں توبہ کر لوں اور اپنی اصلاح کر لوں تو کیا آپ مجھے جنت کی طرف لوٹا دیں گے؟۔

فرمایا کیوں نہیں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ '' فتلقی آدم من ربہ کلمت فتاب علیہ'' میں کلمات سے یہی کلمات مراد ہیں۔

قتادہؒ اس آیت کی تفسیر بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ آدم علیہ السلام نے کہا:

اے میرے رب! آپ کیا فرماتے ہیں کہ اگر میں توبہ کر لوں اور اپنے احوال درست کر لوں؟۔

فرمایا اس وقت میں تجھے جنت میں لوٹا دوں گا۔

حسنؒ سے مروی ہے کہ آدم وحوا نے توبہ کے لیے یہ کلمات کہے:

﴿ رَبَّنَا ظَلَمْنَا اَنْفُسَنَا وَ اِنْ لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَ تَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴾ (سورۃ البقرۃ آیت ۲۳)

''اے ہمارے رب! ہم نے اپنے اوپر ستم کیا' اب اگر تو نے ہم سے درگزر نہ فرمایا اور رحم نہ کیا تو یقیناً ہم تباہ ہو جائیں گے''۔

مجاہدؒ سے اس آیت کی تفسیر میں مروی ہے کہ کلمات سے مراد یہی کلمات ہیں جو اس آیت میں ہیں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام جب جنت سے اترے تو ان کے ساتھ حجر اسود بھی نازل ہوا اور وہ اس وقت برف سے زیادہ سفید تھا اور آدم وحوا فوت شدہ چیز یعنی جنت کی نعمتوں پر سو سال تک روتے رہے اور چالیس دن کچھ کھایا نہ پیا۔ چالیس دن گذرنے پر کھانا پینا شروع ہوئے وہ دونوں اس وقت ''بوز'' نامی پہاڑ پر تھے۔ مزید یہ کہ سو برس سے آدمؑ نے حواؑ سے قربت نہ کی۔

ابو یحییٰؒ کہتے ہیں کہ ہم مسجد حرام میں بیٹھے ہوئے تھے کہ حضرت مجاہدؒ نے مجھے (حجر اسود کی طرف اشارہ کرتے ہوئے) کہا تم اس کو دیکھ رہے ہو میں نے کہا کیا پتھر؟ انہوں نے کہا' کیا تم اسی طرح کہتے ہو؟ میں نے کہا کیا یہ پتھر نہیں ہے؟۔ انہوں نے کہا اللہ کی قسم عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے ہم سے بیان کیا کہ بلاشبہ وہ سفید یاقوت ہے جو آدم علیہ السلام کے ساتھ جنت سے آیا تھا وہ اس کے ساتھ اپنے آنسو پونچھتے تھے جب وہ جنت سے نکلے تھے تو آنسو تھمتے ہی نہ تھے یہاں تک کہ وہ اس کی طرف دوبارہ لوٹ گئے اور یہ دورانیہ دو ہزار سال پر محیط ہے اور اس کے بعد ابلیس ان پر کسی بھی انداز میں حاوی نہ ہو سکا۔

میں نے پوچھا اے ابوالحجاج! پھر یہ سیاہ کیوں ہے؟

فرمایا: زمانہ جاہلیت میں حائضہ عورتیں اس کو چھوتی تھیں۔

پس آدمؑ سرزمین ہند سے نکلے اور ان کا ارادہ اس گھر (بیت اللہ) کی طرف جانے کا تھا جس کی طرف جانے کا اللہ تعالیٰ نے حکم دیا تھا۔ یہاں تک کہ وہ آئے اس کا طواف کیا تمام ارکان حج کو بجالائے' میدان عرفات میں آدم وحوا کی ملاقات ہوئی اور دونوں نے ایک دوسرے کو پہچان لیا۔ پھر مزدلفہ میں حضرت آدم حواؑ کے قریب ہوئے اور پھر حوا کو ساتھ لے کر ہی ہند کی طرف واپس ہوئے' ہند واپس آ کر انہوں نے ایک غار بنایا تا کہ اس میں رہائش اختیار کریں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف ایک فرشتہ بھیجا اس نے انہیں وہ چیز سکھائی جو ان کی ستر پوچھی اور لباس کی ضرورت پوری کرے جب کہ بعض کے بقول یہ لباس تو ان کی اولاد کا تھا اور خود ان کا لباس تو جنت کے وہی پتے تھے جو انہوں نے اپنے تن پر لپیٹے ہوئے تھے۔

پھر اللہ تعالیٰ نے وادی نعمان (عرفات) میں آدم کی پشت پر ہاتھ پھیرا اور ان کی اولاد نکال کر ان کے سامنے چیونٹیوں کی طرح پھیلا دیا اور ان سے عہد لیا اور ان کی ذات پر شہادت لی فرمایا:

﴿ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ ﴾

''کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں؟''۔

سب نے جواب دیا: ''بلیٰ'' ''کیوں نہیں''۔

اس واقعہ کا قرآن مجید میں ان الفاظ میں ذکر ہے:

﴿ وَاِذْ اَخَذَ رَبُّکَ مِنْ بَنِیْ آدَمَ مِنْ ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّیَّتَهُمْ وَ اَشْهَدَهُمْ عَلٰی اَنْفُسِهِمْ اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ قَالُوْا بَلٰی ﴾ (سورۃ الاعراف آیت ۱۷۲)

''اور اے نبیؐ! لوگوں کو یاد دلاؤ وہ وقت جب کہ تمہارے رب نے بنی آدم کی پشتوں سے ان کی نسل کو نکالا تھا اور انہیں خود ان کے اوپر گواہ بناتے ہوئے پوچھا تھا' کیا میں تمہارا' رب نہیں ہوں؟۔ انہوں نے کہا ضرور آپ ہی ہمارے رب ہیں''۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا' اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کی پشت سے پیدا ہونے والی اولاد سے وادی نعمان (عرفات) میں عہد لیا۔

پس آدم علیہ السلام کی پشت سے ان تمام کو نکالا اور جن کو ان کی اولاد میں پیدا کرنا مقصود تھا ان کو اپنے سامنے چیونٹیوں کی مانند پھیلا دیا پھر ان کو اپنے سامنے کر کے کلام کیا اور پوچھا:

﴿ اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ قَالُوْا بَلٰی الخ ﴾

ابن عباس رضی اللہ عنہما اس آیت کی تفسیر میں بیان کرتے ہیں کہ ہمارے رب نے آدم علیہ السلام کی پشت پر ہاتھ پھیرا پس ہر ذی روح چیز جو کہ ان کی پشت سے قیامت تک پیدا کرنا مقصود تھی اس وادی نعمان میں نکل پڑی پھر اللہ تعالیٰ نے ان سے عہد لیا اور انہوں ان کی اپنی جانوں پر گواہ بنایا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما ایک اور انداز میں بیان کرتے ہیں کہ آدم علیہ السلام کو آسمان سے اتارا گیا۔ اللہ تعالیٰ نے ان کی پشت پر ہاتھ پھیرا اور ہر ذی روح چیز جو ان کی پشت سے قیامت تک پیدا کرنا مقصود تھی اس کو نکالا پھر پوچھا ''السست بربکم'' انہوں نے جواب دیا ''بلی'' پھر ابن عباس رضی اللہ عنہما نے یہ آیت مبارکہ تلاوت فرمائی ''و اذا خذربك الخ'' پس قیامت تک ہونے والے واقعات کو قلم نے اسی دن لکھ لیا۔

ایک اور انداز میں انہی سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جب آدم علیہ السلام کو پیدا کیا تو ان کی پشت سے ان کی اولاد کو مثل چیونٹیوں کے نکالا اور دو مٹھیاں بھریں۔ دائیں مٹھی والوں کو کہا کہ تم سلامتی کے ساتھ جنت میں داخل کیے جاؤ گے اور بائیں مٹھی والوں سے کہا کہ تم دوزخ میں داخل کیے جاؤ گے اور مجھے اس بات کی کچھ پرواہ نہیں۔

حضرت عمر بن خطابؓ سے اس آیت کی تفسیر کے بارے میں سوال کیا گیا ''واذا خذ ربک الخ'' تو انہوں نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو پیدا فرمایا پھر انؑ کی پشت پر دایاں ہاتھ پھیرا اور اس سے ان کی اولاد کو نکالا اور فرمایا کہ میں نے جنت کو ان کے لیے اور ان کو جنت کے حصول والے اعمال کرنے کے لیے بنایا ہے۔

دوبارہ آدم علیہ السلام کی پشت پر ہاتھ پھیرا اور ان کی اولاد کو نکالا اور فرمایا کہ میں نے دوزخ کو ان کے لیے اور ان کو دوزخ حاصل کرنے والے اعمال کرنے کے لیے پیدا کیا ہے۔

ایک آدمی نے سوال کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پھر عمل کی کیا ضرورت ہے۔ فرمایا جب اللہ تعالیٰ کسی شخص کو جنت کے لیے پیدا کرتا

ہے اور اس سے جنت کے حصول والے اعمال کرواتا ہے یہاں تک کہ وہ کسی جنت والے عمل پر ہی مر جاتا ہے۔ جس کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اسے جنت میں داخل کر دیتا ہے اور جب کسی کو دوزخ کے لیے پیدا کرتا ہے تو اس سے حصول دوزخ والے ہی اعمال کرواتا ہے یہاں تک کہ وہ دوزخ والے عمل پر ہی مرتا ہے جس کی وجہ سے اللہ تعالیٰ اس کو دوزخ میں داخل کر دیتا ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ آدم علیہ السلام کی پشت سے ان کی اولاد کو مقام ''وحنا'' پر نکالا گیا تھا۔ جیسا کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے اسی آیت ''و اذ اخذ ربک الخ'' کی تفسیر میں مروی ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے آدم کو پیدا فرمایا اور مقام وحنا پر ان کی پشت پر ہاتھ پھیرا اور ان کی پشت سے ہر ذی روح کو جو قیامت تک پیدا کرنا مقصود تھی نکالا اور پھر پوچھا "الست بربکم" تمام نے بیک آواز کہا (بلیٰ) پس اس دن سے ہی قلم نے قیامت تک ہونے والے تمام معاملات کو لکھ لیا۔

اور بعض کا قول ہے کہ اللہ تعالیٰ نے آدم کی پشت سے ان کی اولاد کو ان کے جنت سے نکالے جانے کے بعد اور زمین پر اتارے جانے سے قبل آسمان پر ہی نکالا تھا۔ جیسا کہ حضرت سدیؒ سے اس آیت "واذاخذ ربك الخ" کی تفسیر میں مروی ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے آدم کو جنت سے نکالا اور ابھی تک آسمان سے نہ اتارا تھا کہ ان کی پشت کے دائیں جانب اپنا ہاتھ پھیرا اور ان کی اولاد کو سفید چیونٹیوں کی طرح مثل موتیوں کے اتارا اور ان سے فرمایا کہ میری رحمت سے جنت میں داخل ہو جاؤ پھر ان کی پشت کی بائیں جانب ہاتھ پھیرا اور ان کی اولاد کو چیونٹیوں کی شکل میں اتارا' اور فرمایا کہ تم دوزخ میں داخل ہو جاؤں مجھے کچھ پرواہ نہیں۔

سدیؒ نے فرمایا کہ دائیں ہاتھ والے اور بائیں ہاتھ والے کے جہاں الفاظ ہیں ان کا یہی مطلب ہے۔ پھر ان سے عہد لیا اور فرمایا "اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ" انہوں نے جواب دیا "بلیٰ" پس اللہ تعالیٰ نے ان کی ایک جماعت کو اطاعت گزار بنایا اور وہ تقویٰ پر قائم رہی۔

## ہابیل اور قابیل:

روئے زمین پر سب سے پہلا قتل قابیل بن آدم کے ہاتھوں سرزد ہوا کہ اس نے اپنے بھائی ہابیل کو قتل کیا۔ قابیل کے نام میں اہل علم کا اختلاف ہے۔ بعض ''قین''، بعض ''قابین''، یعنی ''قاین'' اور بعض ''قابیل'' کہتے ہیں۔

جس سبب سے ہابیل قتل ہوا اس میں اہل علم کا اختلاف ہے۔

ایک جماعت کا کہنا ہے کہ دونوں بھائیوں میں جھگڑے کی وجہ آدم کی ایک بیٹی سے نکاح تھا اور بعض فرماتے ہیں کہ قربانی کا قبول نہ ہونا اس کا سبب تھی جیسا کہ آئندہ آنے والی روایات سے یہ اختلاف واضح ہوتا ہے۔

## اولاد آدم کے نکاح:

ابن عباس' ابن مسعود رضی اللہ عنہ اور چند دیگر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام کے ہاں جو بھی لڑکا پیدا ہوتا اس کے ساتھ ایک لڑکی پیدا ہوتی پس وہ پہلے حمل سے پیدا ہونے والے بچوں کا دوسرے حمل سے پیدا ہونے والے بچوں سے نکاح کر دیتے۔

یہاں تک کہ ان کے ہاں دو (دو حمل سے) بیٹے ہابیل اور قابیل پیدا ہوئے۔ قابیل کاشتکار اور ہابیل چرواہا تھا۔ قابیل بڑا تھا اور اس کے ساتھ پیدا ہونے والی بہن انتہائی حسین وجمیل تھی ہابیل نے قانون کے مطابق قابیل کی بہن سے نکاح کرنا چاہا مگر قابیل نے یہ کہہ کر انکار کر دیا کہ میرے ساتھ پیدا ہونے والی لڑکی' تیرے ساتھ پیدا ہونے والی لڑکی سے زیادہ حسین وجمیل ہے لہٰذا

اس سے نکاح کرنے کا میں زیادہ مستحق اپنے آپ کو سمجھتا ہوں۔ ان دونوں کے باپ آدمؑ نے بھی قابیل کو حکم دیا کہ وہ قانون شکنی نہ کرے مگر قابیل نے انکار کر دیا جس کی وجہ سے ایک جھگڑے کی صورت پیدا ہو گئی۔ فیصلہ کے لیے دونوں نے اللہ کے حضور قربانی پیش کی تا کہ فیصلہ ہو جائے کہ اس حسین وجمیل لڑکی کا خاوند بننے کا کون حق دار ہے آدم علیہ السلام قربانی کے دن وہاں موجود نہ تھے بلکہ خانہ کعبہ کی زیارت کے لیے مکہ گئے ہوئے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام سے فرمایا:

اے آدم! کیا تم جانتے ہو کہ میرا ایک گھر زمین میں ہے۔

انہوں نے جواب دیا' اے اللہ! نہیں۔

فرمایا''میرا گھر مکہ کی سرزمین پر واقع ہے تم وہاں جاؤ۔

اس کے بعد آدمؑ نے آسمان سے مخاطب ہو کر کہا''تم میرے بعد میری اولاد اور اہل خانہ کی امانت داری کے ساتھ حفاظت کرنا۔ مگر آسمان نے یہ ذمہ داری لینے سے انکار کر دیا اس کے بعد آپ نے زمین سے کہا مگر اس نے بھی انکار کر دیا۔ پھر پہاڑوں سے کہا' انہوں نے بھی انکار کر دیا۔ پھر قابیل کو کہا' اس نے یہ ذمہ داری قبول کر لی اور کہا''آپ تشریف لے جائیں' واپس لوٹیں گے تو آپ اپنے اہل خانہ کو اس حالت میں پائیں گے جو آپ کو خوش کر دے۔ پس آدم علیہ السلام چلے گئے۔ ان کے جانے کے بعد قربانی کا واقعہ ہوا۔

قابیل نے فخریہ انداز میں کہنا شروع کیا کہ اس لڑکی کا میں زیادہ حق دار ہوں اس لیے کہ یہ میری بہن ہے اور تجھ سے بڑا بھی ہوں اور اپنے والد کا جانشین بھی۔ جب دونوں نے قربانی کی تو ہابیل نے ایک صحت مند جانور اور قابیل نے غلہ کا ایک ڈھیر قربانی کے طور پر پیش کیا اس کے بعد زمین میں اناج کا ایک بڑا ڈھیر پایا اسے صاف کر کے اس میں سے کھایا۔

جب آگ آئی تو اس نے ہابیل کی قربانی کو کھا لیا اور قابیل کی قربانی کو چھوڑ دیا جس کی وجہ سے قابیل سخت غصہ میں آ گیا اور کہا کہ میں ضرور تمہیں قتل کر دوں گا تا کہ تو میری بہن سے نکاح نہ کر پائے۔ ہابیل نے جواب میں کہا کہ:

ترجمہ: ''اللہ تو متقیوں کی ہی کی نذریں قبول کرتا ہے اگر تو مجھے قتل کرنے کے لیے ہاتھ اٹھائے گا تو میں تجھے قتل کرنے کے لیے ہاتھ نہ اٹھاؤں گا۔ میں اللہ رب العالمین سے ڈرتا ہوں۔ میں چاہتا ہوں کہ میرا اور اپنا گناہ تو ہی سمیٹ لے اور دوزخی بن کر رہے۔ ظالموں کے ظلم کا یہی ٹھیک بدلہ ہے''۔ (سورۃ المائدہ آیت ۲۷۔۲۹)

پس قابیل کے نفس نے اس کو اپنے بھائی کے قتل پر آمادہ کر لیا اور وہ اس کو قتل کرنے کے لیے تلاش کرتا رہا۔ ہابیل پہاڑ کی چوٹی پر بکریاں چراتا تھا پس ایک دن وہ تلاش کرتے کرتے اس کے پاس جا پہنچا بکریاں گھاس چر رہی تھیں اور ہابیل پاس سویا ہوا تھا قابیل نے ایک بڑا پتھر اٹھایا اور اس کا سر کچل دیا۔ ہابیل مر گیا اور قابیل نے اس کو ویسے ہی بے گوروکفن چھوڑ دیا اسے سمجھ نہیں آ رہا تھا کہ اب اس کا کیا کرے؟ پس اللہ تعالیٰ نے دو کوے جو آپس میں بھائی تھے ان کو بھیجا' انہوں نے آپس میں لڑائی کی اور ایک نے دوسرے کو قتل کر دیا۔ پس قاتل کوے نے مقتول کوے کے لیے زمین میں گڑھا کھودا اور اس میں ڈال کر مٹی سے دبا دیا' جب قابیل نے یہ منظر دیکھا تو کہا ہائے میں اس کوے سے بھی گیا گزرا ہوں کہ اس طرح اپنے بھائی کی لاش چھپا دیتا قرآن مجید میں یہ واقعہ کچھ اس طرح مذکور ہے:

ترجمہ ''پھر اللہ تعالیٰ نے ایک کوا بھیجا جو زمین کھودنے لگا تا کہ اسے بتائے کہ اپنے بھائی کی لاش کیسے چھپائے۔ یہ دیکھ کر وہ بولا ''افسوس مجھ پر! میں اس کوے جیسا بھی نہ ہو سکا کہ اپنے بھائی کی لاش چھپانے کی تدبیر نکال لیتا'' اس کے بعد وہ اپنے کیے پر بہت پچھتایا''۔ (سورۃ المائدہ آیت ۳۱)

آدم علیہ السلام واپس لوٹے تو اپنے بیٹے کو اس حال میں پایا کہ اس نے اپنے بھائی کو قتل کر دیا تھا۔ قرآن کریم اس واقعہ کی اس طرح اطلاع دیتا ہے: 7

ترجمہ ''ہم نے (آدم علیہ السلام) اس امانت کو آسمانوں اور زمین اور پہاڑوں کے سامنے پیش کیا تو وہ اسے اٹھانے کے لیے تیار نہ ہوئے اور اس سے ڈر گئے' مگر انسان نے اسے اٹھالیا' بے شک وہ بڑا ظالم اور جاہل ہے''۔ (سورۃ الاحزاب آیت ۷۲)

یعنی قابیل نے آدم علیہ السلام کی امانت کو اٹھا لیا لیکن پھر وہ ان کے اہل خانہ کی حفاظت نہ کر سکا بلکہ قتل کا ارتکاب کر بیٹھا اور بعض کہتے ہیں کہ حوا کے بطن سے آدم علیہ السلام کے ہاں ہر مرتبہ ایک لڑکا اور ایک لڑکی جڑواں پیدا ہوتی تھی جب لڑکا بلوغت کی عمر کو پہنچ جاتا تو اس کا نکاح اس لڑکی سے کر دیا جاتا جو اس کے ساتھ پیدا نہ ہوئی تھی بلکہ کسی اور حمل سے تھی۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت کچھ یوں ہے:

عبداللہ بن عثمان رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ میں سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ کے ساتھ رمی کرنے کے لیے آ رہا تھا اور وہ میرے ہاتھ کا سہارا لیے ہوئے تھے۔ جب ہم ''سمرۃ الصوف'' نامی جگہ پہنچے تو وہ کھڑے ہو گئے اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کے حوالہ سے روایت بیان کرنے لگے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: عورت کو اپنے جڑواں بچوں کا باہم نکاح کرنے سے منع کر دیا گیا تھا بلکہ دوسرے حمل کے ساتھ جوڑا بنا کر نکاح کیا جاتا تھا۔ حوا کے بطن سے ہر حمل میں ایک بیٹا اور ایک بیٹی پیدا ہوتے تھے۔ پس آدم علیہ السلام کے ہاں ایک خوبصورت اور ایک بدصورت لڑکی الگ الگ حمل سے پیدا ہوئی۔ بدصورت لڑکی کا جڑواں بھائی خوبصورت بہن کے جڑواں بھائی سے کہنے لگا تم اپنی بہن کا نکاح میرے ساتھ کر دو اور میں اپنی بہن کا نکاح تیرے ساتھ کر دوں گا اس نے کہا نہیں بلکہ میں اپنی بہن کے ساتھ نکاح کرنے کا خود کو حقدار اور اہل اور مستحق گردانتا ہوں۔

پس دونوں نے قربانی کی دنبہ قربان کرنے والے کی قربانی قبول ہو گئی اور اناج کا ڈھیر پیش کرنے والے کی قربانی رد ہو گئی پس اناج کے ڈھیر والے نے دنبے والے کو قتل کر دیا اور قربانی کا دنبہ مسلسل اللہ تعالیٰ کے پاس محفوظ رہا یہاں تک کہ اسحاق کے فدیہ کے طور پر اسے جنت میں بھیج دیا گیا اور کوہ صفا پر شبیر میں سمرۃ الصوف نامی جگہ پر اسے ذبح کر دیا گیا۔ یہ جگہ رمی کرتے وقت تمہارے دائیں جانب پڑتی ہے۔

ابن اسحاق رحمہ اللہ بعض اہل کتاب سے نقل کرتے ہیں کہ آدم نے جنت میں خطا واقع ہونے سے قبل حضرت حوا سے قربت فرمائی پس وہ حاملہ ہو گئیں۔ بوقت زچگی انہوں نے کسی بھی قسم کی تکلیف نہ اٹھائی نہ درد اور کمزوری محسوس کی اور نہ ہی کچھ کھانے کی خواہش ظاہر کی اور نہ ہی بوقت ولادت کسی قسم کا خون دیکھا اس لیے کہ جنت انتہائی پاکیزہ جگہ ہے اس حمل کی ولادت سے قین (قابیل) اور اس کی جڑواں بہن پیدا ہوئیں۔ پھر جب ممنوعہ درخت کا پھل کھایا اور خطا کا ارتکاب ہو گیا اور وہ دونوں زمین کی طرف اتار دیئے گئے تو یہاں آ کر آدم وحوا کی قربت ہوئی تو اس حمل کی زچگی کے وقت انہوں نے تکلیف' درد' کمزوری محسوس کی اور خون بھی دیکھا اور

نقاہت کے سبب غش کی کیفیت آ گئی اس حمل سے ہابیل اور اس کی جڑواں بہن پیدا ہوئی۔

حضرت حوا جب بھی حاملہ ہوتیں تو دو جڑواں بھائی بہن کے ساتھ حاملہ ہوتیں۔ آدم کے چالیس بچے ان کے پہلو سے بیس مرتبہ کے حمل سے پیدا ہوئے اور ان میں سے کوئی بھی لڑکا اپنی جڑواں بہن کے علاوہ جس بہن سے چاہتا نکاح کرتا تھا اس زمانہ میں جڑواں بہن کے علاوہ سب بہنیں حلال تھیں۔ اس لیے کہ اس زمانہ میں اپنی ماں اور بہنوں کے علاوہ اور کوئی عورت نہ تھی لہٰذا نسل انسانی میں اضافہ کی غرض سے اس بات کی اجازت دی گئی۔

ابن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ ایک روایت میں اہل کتاب کے علماء سے نقل کرتے ہیں کہ آدم علیہ السلام نے اپنے بیٹے قین کو حکم دیا کہ وہ اپنی جڑواں بہن کا نکاح ہابیل سے کر دے اور ہابیل کو حکم دیا کہ وہ اپنی جڑواں بہن کا نکاح قابیل سے کر دے۔ ہابیل نے بات مان لی مگر قابیل نے انکار کر دیا اور ہابیل کی بہن سے نکاح کو ناپسند کیا اور اپنی جڑواں بہن کی طرف رغبت ظاہر کی اور کہا کہ ہمارا تخم جنت سے ہے اور ان کا تخم زمینی ہے اس لیے میں اپنی جڑواں بہن کے ساتھ شادی کا جائز حقدار ہوں نیز یہ کہ قابیل کی بہن نہایت حسین و جمیل تھی جس کی وجہ سے وہ اس پر مرمٹا اور اس کے نفس نے اسے اس بات پر پختہ کر دیا۔

ان کے باپ آدم علیہ السلام نے کہا اے بیٹے یہ تیرے لیے حلال نہیں لیکن اس نے اپنے باپ کی بات ماننے سے بھی انکار کر دیا پھر آدم نے کہا تم بھی قربانی کرو اور تمہارا بھائی ہابیل بھی قربانی کرے گا جس کی قربانی اللہ تعالیٰ نے قبول کی وہ اس کا مستحق ہوگا۔

قین زراعت پیشہ تھا اور ہابیل بکریاں چراتا تھا سو قین نے قربانی کے لیے گندم پیش کی اور ہابیل نے اپنی تندرست اور توانا بکریوں میں سے ایک بکری قربان کی اور بعض کے قول کے مطابق ایک گائے قربان کی۔ اللہ تعالیٰ نے سفید آگ بھیجی جس نے ہابیل کی قربانی کو کھا لیا قابیل کی قربانی کو چھوڑ دیا۔ یہی وجہ ہے کہ آج تک جانور کی ہی قربانی کی جاتی ہے۔

جب اللہ تعالیٰ نے ہابیل کی قربانی قبول فرما لی اور وہ اس فیصلہ میں قین (قابیل) کی بہن کا حقدار بن گیا جس پر قابیل انتہائی غضب ناک ہو گیا اس پر تکبر و بڑائی چھا گئی اور شیطان نے اسے مکمل طور سے مغلوب کر لیا۔ پس اس نے اپنے بھائی ہابیل کا پیچھا کیا وہ اس وقت اپنے ریوڑ میں تھا قابیل نے وہاں پہنچ کر اسے قتل کر ڈالا یہ ہی وہ قصہ ہے جس کی خبر اللہ تعالیٰ نے اپنے کلام پاک کے ذریعہ اپنے پیارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو دی ہے۔ ملاحظہ کریں (سورۃ المائدہ آیت ۲۷۔۳۱)

قتل کے بعد وہ اس کو ہاتھوں میں اٹھائے پھرا اور جان نہ سکا کہ وہ اس کو کیسے چھپائے اس لیے یہ بنی آدم علیہ السلام کا سب سے پہلا مقتول تھا۔

پس اللہ تعالیٰ نے ایک کوا بھیجا جو زمین کھودنے لگا تا کہ قین (قابیل) کو دکھلائے کہ وہ اپنے بھائی کی لاش کو کیسے چھپائے اسے دیکھ کر وہ کہنے لگا اوہ! میں تو اس کوے سے بھی گیا گزرا ہوا کہ میں اپنے بھائی کی لاش کو کوے کی طرح چھپا دیتا۔

اہل تورات کہتے ہیں کہ جس وقت قین (قابیل) نے اپنے بھائی ہابیل کو قتل کیا تو اللہ تعالیٰ نے اس سے پوچھا کہ تمہارا بھائی ہابیل کہاں ہے؟

اس نے کہا: میں نہیں جانتا اس لیے کہ میں اس پر محافظ نہیں تھا۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا: تمہارے بھائی کے خون نے مجھے زمین سے پکارا ہے لہٰذا اب تو ملعون ہے۔ اس زمین میں جس کا منہ تیرے لیے

میں نے کھول رکھا تھا تیرے ہاتھ اپنے بھائی کے خون سے آلودہ ہیں جب تو نے یہ کام زمین میں کیا تو اب زمین تیرے لیے اپنی کھیتی نہیں اگائے گی اور اب تو زمین میں گھبرایا ہوا پھرے گا۔ قین نے کہا: میری خطا آپ کی مغفرت سے بڑھ گئی؟

آج آپ نے مجھے زمین سے نکال دیا (یعنی اس کے منافع سے محروم کر دیا) اور میں اس میں دہشت زدہ اور گھبرایا ہوا بن کر رہوں گا پس جو شخص مجھ سے ملے گا مجھے قتل کر ڈالے گا۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا اس طرح نہیں ہوگا کہ جو شخص زمین میں قتل کرے تو اس کے ایک قتل کے بدلے سات قتل کا بوجھ اس پر ڈالا جائے گا لیکن جو تیرے طریقہ پر قتل کرے گا اس کا قتل سات قتل کے برابر شمار ہوگا اللہ تعالیٰ نے قین (قابیل) میں ایک نشانی مقرر فرما دی تاکہ جو اسے پائے قتل نہ کر سکے۔

اور بعض کہتے ہیں کہ قتل کا سبب یہ تھا کہ ان کو قربانی کے ساتھ اپنا تقرب حاصل کرنے کا حکم دیا تھا اور جب انہوں نے قربانی کی تو ایک قربانی قبول کر لی اور دوسرے کی رد کر دی۔ پس جس کی قربانی رد کی گئی اس نے اپنے بھائی کے خلاف بغاوت کر دی۔ یہاں تک کہ اسے قتل کر دیا۔

عبداللہؓ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ آدم علیہ السلام کے دو بیٹے جنہوں نے قربانی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل کرنے کی کوشش کی تھی ان میں سے ایک کی قربانی اللہ تعالیٰ نے قبول فرما لی اور دوسرے کی رد کر دی۔ ان میں سے ایک بڑا کاشتکار تھا اور دوسرا چرواہا۔ دونوں کو قربانی کا حکم دیا گیا تھا آدم کا جو بیٹا (ہابیل) بکریاں چراتا تھا اس نے ایک عمدہ' تندرست' خوبصورت اور اپنی پسندیدہ ترین بکری کی قربانی کی اور جو بیٹا کاشتکار تھا اس نے بیکار' بدہضم اور اپنے بدترین ناپسندیدہ اناج کی نذر پیش کی۔ پس اللہ تعالیٰ نے بکری والے کی قربانی قبول فرمالی اور اناج والے کی رد کر دی۔ ان دونوں کا قصہ قرآن کریم میں موجود ہے اور اللہ کی قسم مقتول بھائی دو آدمیوں سے بھی زیادہ قوی تھا۔ لیکن اس نے گناہ سے بچنے کے لیے اپنے بھائی کی طرف ہاتھ نہیں بڑھایا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ان دونوں بھائیوں کی دولت کا یہ حال تھا ان میں سے کوئی بھی ایسا مسکین نہ تھا کہ جس کو خیرات دی جا سکتی قربانی صرف تقرب الٰہی کے حصول کا ذریعہ تھا۔ اسی طرح بیٹھے بیٹھے ان کے دل میں آئی اور انہوں نے آپس میں کہا کہ کاش ہم قربانی کے ذریعہ تقرب الٰہی حاصل کر لیتے۔ اس زمانہ میں یہ دستور تھا کہ آدمی جب تقرب کے طور پر قربانی کرتا اور اللہ تعالیٰ اس سے راضی ہو جاتا تو اس پر آگ بھیج دیتا جو اس کی قربانی کو کھا جاتی اور اگر اللہ راضی نہ ہوتا تو آگ بجھ جاتی۔ پس ان دونوں نے قربانی کی ان میں سے ایک چرواہا تھا اور دوسرا کاشت کار۔ چرواہے نے اپنی بکریوں میں سے عمدہ تندرست بکری قربانی کے طور پر پیش کی اور کاشتکار نے کچھ اناج بطور نذر پیش کیا سو آگ ان دونوں کے درمیان اتری لیکن بکری کو کھا گئی اور اناج کو چھوڑ دیا۔ یہ دیکھ کر ایک دوسرے کو کہنے لگا۔

کیا تم لوگوں کے درمیان اس طرح چلو پھرو گے حالانکہ لوگ نہیں جانتے کی تیری قربانی قبول ہوئی اور میری مردود اللہ کی قسم ایسا نہیں ہوسکتا اور لوگ ہمیں نہیں دیکھ سکیں گے کہ ایک بہتر ہے اور ایک کمتر۔ بلکہ میں تجھے قتل کر دوں گا۔

دوسرے بھائی نے یہ سن کر کہا: اس میں میرا کچھ قصور نہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کی نذر قبول کرتا ہے جو پرہیزگار ہوتے ہیں۔

بعض اہل قلم کا کہنا ہے کہ یہ دو آدمیوں کی قربانی کا قصہ جو درج بالا روایات میں بیان ہوا ہے۔ آدمؑ کے عہد میں نہیں ہوا بلکہ یہ دونوں

آدمی بنی اسرائیل میں سے تھے۔ اور یہ آدم کے بہت بعد کا واقعہ ہے اور انہوں نے بھی یہ ہی کہا کہ سب سے پہلا آدمی جس کا زمین میں انتقال ہوا وہ آدم تھے۔ جیسا کہ حسنؒ کی روایت سے بھی اس بات کی تصدیق ہوتی ہے۔

حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم کی اس آیت :

﴿ وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَأَ ابْنَيْ آدَمَ بِالْحَقِّ ﴾ (سورۃ المائدہ آیت ۲۷ تا ۳۱)

میں جس دو افراد کا ذکر فرمایا ہے یہ دونوں بنی اسرائیل میں سے تھے۔ آدم علیہ السلام کے صلبی بیٹے نہ تھے اور اس قربانی کا قصہ بنی اسرائیل کے زمانہ میں پیش آیا تھا اور آدم علیہ السلام سب سے پہلے انسان تھے جن کا زمین پر انتقال ہوا۔

بعض فرماتے ہیں کہ آدم وحوا کے زمین پر اترنے کے سو سال کے بعد آدم نے حوا سے قربت فرمائی پس اس حمل سے ان کا بیٹا قابیل اور اس کی جڑواں بہن پیدا ہوئی۔ جب یہ دونوں جوان ہوئے تو آدم علیہ السلام نے قابیل کی جڑواں بہن کا نکاح ہابیل کے ساتھ کرنے کا ارادہ فرمایا لیکن قابیل اس بات سے انکاری ہوا لہٰذا دونوں نے قربانی کے ذریعہ بارگاہ خداوندی سے اجازت طلب فرمائی سو ہابیل کی قربانی قبول ہوگئی اور قابیل کی رد۔ اس بناء پر قابیل نے اپنے بھائی ہابیل سے حسد کیا اور اسے کوہ حرا کی گھاٹی میں قتل کر ڈالا پھر قابیل پہاڑ سے اتر کر اپنی جڑواں بہن قلیما کو لے کر سرزمین یمن کی طرف بھاگ گیا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے۔ انہوں نے فرمایا جب قابیل نے اپنے بھائی ہابیل کو قتل کر دیا تو اپنی بہن قلیما کا ہاتھ پکڑا اور اسے لے کر بوز نامی پہاڑ سے اتر کر حضیض کے مقام کی طرف بھاگ گیا۔

آدم علیہ السلام نے اس سے فرمایا تھا تو جا، لیکن تو مسلسل خوفزدہ ہی رہے گا اور جس کو بھی تو دیکھے گا اسی سے تو جان کا خطرہ محسوس کرے گا پس اس کی اولاد میں سے جو بھی اس پر گزرتا وہ اس پر پتھر برساتا۔ قابیل کا ایک لڑکا نابینا تھا اس کے ساتھ اس کا بیٹا بھی تھا۔ قابیل کے پوتے نے اپنے باپ سے کہا کہ یہ آپ کا والد قابیل ہیں۔ یہ سن کر اس نابینا نے پتھر اٹھایا اور اپنے باپ کو مار کر قتل کر دیا۔ قابیل کے پوتے نے اپنے باپ سے کہا اے ابا جان! آپ نے تو اپنے باپ (دادا) کو قتل کر دیا۔

نابینا نے ہاتھ بلند کیے اور اپنے بیٹے کو زوردار تھپڑ رسید کیا جس کی وجہ سے وہ بھی مر گیا اس کے بعد نابینا نے کہا ہائے میری ہلاکت و بربادی کہ میں نے اپنے باپ کو پتھر سے اور اپنے بیٹے کو تھپڑ سے قتل کر دیا۔

تورات میں ہے کہ قتل کے وقت ہابیل کی عمر بیس سال اور قابیل کی عمر پچاس سال تھی۔

حسنؒ کی روایت پر ہماری رائے یہ ہے کہ

ہمارے نزدیک درست وارجح یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں آدم علیہ السلام کے جن دو بیٹوں کا ذکر فرمایا ہے کہ ان میں سے ایک نے دوسرے کو قتل کیا یہ دونوں آدم علیہ السلام کے صلبی بیٹے تھے۔ جیسا کہ عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کسی نفس کو ظلم سے قتل کیا جاتا ہے تو اس کا گناہ آدم کے پہلے بیٹے پر ہوتا ہے اس لیے کہ اس نے سب سے پہلے قتل کا طریقہ رائج کیا تھا۔ اس روایت سے یہ واضح ہو گیا کہ قرآن کریم میں آدم علیہ السلام کے جن دو بیٹوں کا ذکر آیا ہے اس سے مراد ان کے صلبی بیٹے ہی ہیں۔ اگر یہ دونوں بنی اسرائیل سے ہوتے تو جیسا کہ حسن کی روایت میں ہے تو ان کے بارے میں یہ نہ کہا جاتا کہ اپنے بھائی کو قتل کرنے والا سب سے پہلا شخص وہی ہے جس نے قتل کا طریقہ رائج کیا کیونکہ ایک دوسرے کو قتل کرنے کا طریقہ دنیا میں بنی اسرائیل

سے پہلے بھی مروج تھا۔

اگر یہ کہا جائے کہ گویہ ثابت ہوگیا ہے کہ وہ بنی اسرائیل میں سے نہ تھے تو اس پر کیا دلیل ہے کہ وہ آدم علیہ السلام کے صلبی بیٹے تھے؟۔

تو اس کے جواب میں کہا جائے گا کہ ان دونوں کے بنی اسرائیل میں سے ہونے کا قول باطل ہونے کے بعد علمائے امت میں سے اس بارے میں کسی کا اختلاف نہیں اجماع امت ہی اس کی دلیل ہے کہ وہ آدم کے صلبی بیٹے تھے۔

حضرت علی ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ جب قابیل نے اپنے بھائی ہابیل کو قتل کر دیا تو آدم علیہ السلام بہت روئے اور یہ اشعار پڑھے:

☆ شہر اور ان کے رہنے والوں کی حالت تبدیل ہوگئی۔

☆ سطح زمین بھی غبار آلود اور بے حقیقت ہوگئی۔

☆ یہ ذائقہ دار اور رنگ دار چیز کا ذائقہ اور رنگ بدل گیا۔

☆ اور حسین چہروں کی تروتازگی ماند پڑ گئی۔

آدم علیہ السلام کو اس کا جواب ان اشعار کے ساتھ دیا گیا:

''اے ہابیل کے باپ یقیناً وہ دونوں ہی قتل ہو گئے اور زندہ بھی مثل مردہ کے ہوگیا۔ وہ خوفزدہ حالت میں برائی کا مرتکب ہوا جس کی وجہ سے وہ ہر سو چیختا چنگاڑتا پھرتا ہے''۔

بعض حضرات کہتے ہیں کہ حوا کے بطن سے آدم کی ایک سو بیس اولادیں ہوئیں اور ہر حمل سے ایک جوڑا پیدا ہوتا تھا۔ پہلوٹھی کے بچے قابیل اور اس کی بہن قلیما اور سب سے آخر میں عبد المغیث اور اس کی جڑواں بہن امتہ المغیث پیدا ہوئے۔

لیکن ابن اسحاق کی روایت جو اس سے پہلے گزر چکی ہے کہ ان کی کل اولاد چالیس تھی اور یہ بیس حمل سے پیدا ہوئی تھی نیز ابن اسحاق نے یہ بھی کہا کہ ان میں سے بعض کے نام ہم تک پہنچے اور بعض کے نہیں جن کے نام ہم تک پہنچے وہ پندرہ مرد اور چار عورتیں ہیں۔

## آدم علیہ السلام کے بیٹوں کے نام:

۱۔قین ۲۔ہابیل ۳۔شیث ۴۔اباد ۵۔بالغ ۶۔اثاثی ۷۔توبہ ۸۔بنان ۹۔شبوبہ ۱۰۔حیان ۱۱۔ضرابیس ۱۲۔ہذر ۱۳۔یحود ۱۴۔سندل ۱۵۔بارق۔

## آدم علیہ السلام کی بیٹیوں کے نام:

۱۔قیلیما ۲۔لیوذا ۳۔اشوث ۴۔حزورتہ۔

## جیومرت کون تھا؟:

اکثر علمائے فارس کا کہنا ہے کہ جیومرت' آدم علیہ السلام ہی ہیں جب کہ بعض کا کہنا ہے کہ وہ آدم علیہ السلام کے حوا سے صلبی بیٹے ہیں۔

جیومرت کے بارے میں اس کے علاوہ بھی متعدد اقوال ہیں۔ اگر ان سب کا ذکر کیا جائے تو کتاب کی ضخامت بہت بڑھ جائے گی

اس کے علاوہ ہمارا مقصود اس کتاب میں انبیاء اور سلاطین کا بھی ذکر ہے۔ اس لیے ہم نے ان کا ذکر ترک کر دیا۔ البتہ جہاں کسی بادشاہ کا نسب نامہ اور اس میں اختلاف کرنا ضروری ہوگا تو بقدر ضرورت اسے بھی بیان کر دیا جائے گا۔

علمائے فارس کی ایک جماعت نے ان حضرات کی آدم علیہ السلام کے نام میں موافقت اور ذات وصفات کی تعین میں مخالفت کرتے ہوئے یہ دعویٰ کیا ہے کہ آدم علیہ السلام اصل میں جامر (حام) بن یافث بن نوح ہیں۔

یہ عمر رسیدہ سردار تھے ابتداء میں اُنہوں نے ''دبناوند'' پہاڑ پر نزول فرمایا جو کہ ارض مشرق میں طبرستان کے پہاڑوں میں سے ایک پہاڑ ہے اور پھر اس کے ساتھ ساتھ ملک فارس پر بھی قابض ہو گئے پھر ان کی اور ان کی اولاد کی حکومت بڑھتی ہی چلی گئی یہاں تک کہ یہ شہر بابل کے بھی مالک ہو گئے اور کچھ زمانہ تک پوری زمین کے بھی حکمران رہے۔

جیومرت نے اپنے مقبوضہ علاقوں میں بڑی شان وشوکت اور قوت حاصل کی' شہر اور بستیاں آباد کیں۔ قلعے تعمیر کیے۔ اسلحہ اور ہتھیار تیار کیے اور جنگی گھوڑوں کے اصطبل قائم کیے لیکن آخری عمر میں اس کے مزاج میں ظلم وجبر کی آمیزش ہوگئی تھی۔ انہیں آدم کے نام سے پکارا جانے لگا اور انہوں نے یہ اعلان کیا کہ جس نے مجھے اس نام کے علاوہ کسی اور نام سے پکارا تو اس کی گردن اڑا دی جائے گی۔ انہوں نے تیس عورتوں سے نکاح کیے اس وجہ سے ان کی نسل بہت پھیلی۔ آخری عمر میں ماری نام کا بیٹا اور ماریہ نام کی بیٹی پیدا ہوئی جن کی پیدائش کی جیومرت کو بہت خوشی ہوئی اور اپنی جانشینی میں انہی کو اس نے مقدم رکھا یہی وجہ ہے کہ ملک فارس کے تمام بادشاہ ان کی نسل سے ہوئے۔

اس مقام پر جیومرت کا صرف اتنا تذکرہ کافی ہے جتنا کہ ہم نے کیا۔ جیومرت کے ابوالفارس ہونے میں کسی کو اختلاف نہیں البتہ اس میں اختلاف ہے کہ ابوالبشر آدم ہیں یا کوئی اور؟ جیسا کہ ہم نے اس اختلاف کا پہلے تذکرہ کر دیا ہے اور یہ بات بھی گذر چکی ہے کہ جیومرت اور ان کی اولاد میں مسلسل حکومت اور بادشاہت جاری رہی یہاں تک کہ اس کی اولاد میں آخری بادشاہ یزدگر بن شہریار حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے دور میں مرد مقام پر واصل جہنم ہوا۔

لہٰذا گزری ہوئی تاریخ اہل فارس کے بادشاہوں کے زمانہ کے اعتبار سے بیان کرنا زیادہ سہل اور واضح ہے اس لیے کہ جو قومیں اپنے آپ کو آدم علیہ السلام کی طرف منسوب کرتی ہیں ان میں سے کوئی بھی قوم ایسی نہیں جس کے پاس حکومت وسلطنت دائمی رہی ہو ان کے بادشاہوں کے زمانوں میں اتصال رہا ہو۔ ان سلاطین نے اپنی قوم کو جمع کیا ہو یا حملہ آور قوم سے ان کا تحفظ کیا اور ان کے مقابلے پر غالب آئے نیز مظلوموں کا ظالموں سے تحفظ کیا اور ان کے مقابلے پر غالب آئے۔ پھر ان کی سلطنت واقتدار کا کوئی ایسا مستقل ومتصل نظام نہیں دیکھا کہ بعد والے اگلوں سے اس کو میراث کے طور پر لے لیں اور اس کے اعزاز کی حفاظت کریں لہٰذا سلاطین فارس کے اعتبار سے بیان کرنا ناگزیر ہے۔

## روئے زمین پر سب سے پہلی وفات:

اس سے پہلے یہ قول گزرا کہ زمین میں سب سے پہلے آدم علیہ السلام کا انتقال ہوا اور قرآن کریم میں (سورۃ المائدہ کی آیت ۲۷۔۳۱) کے مطابق۔

آدم علیہ السلام کے جن دو بیٹوں اور ان میں سے ایک کے مقتول ہونے کا ذکر ہے وہ آدم علیہ السلام کے صلبی بیٹے نہ تھے بلکہ یہ قوم بنی

اسرائیل میں سے تھے لہٰذا پہلی وفات زمین پر آدم علیہ السلام کی ہوئی تھی۔

مگر ہم دلائل سے اس قول کو غلط ثابت کریں گے اور بتائیں گے کہ زمین پر آدم علیہ السلام سے پہلے بھی وفات ہوئی تھی۔

سمرۃ بن جندب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ حضرت حوا کا کوئی فرزند زندہ نہ رہتا تھا انہوں نے نذر مانی کہ اگر ان کا بیٹا زندہ رہا تو اس کا نام عبدالحارث رکھیں گے پس ان کا بیٹا ہوا اور زندہ رہا تو اس کا نام انہوں نے عبدالحارث رکھا اور یہ اصل میں القائے شیطانی کی وجہ سے تھا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت حوا سے آدم علیہ السلام کے جو اولاد ہوتی تو انہیں اللہ تعالیٰ کا عبد قرار دیا جاتا' اور ان کے نام عبداللہ' عبیداللہ وغیرہ رکھے جاتے لیکن ان کی بہت جلد وفات ہو جاتی۔ ابلیس لعین ان دونوں کے پاس آیا اور کہا کہ اگر تم ان بچوں کے نام اس کے علاوہ رکھو جو کہ اب رکھتے ہو تو یہ زندہ رہیں گے اس کے بعد ایک لڑکا پیدا ہوا جس کا نام آدم وحوا نے عبدالحارث رکھا۔ قرآن کریم میں ارشاد ہے:

ترجمہ "وہ اللہ ہی ہے جس نے تمہیں ایک جان سے پیدا کیا اور اسی کی جنس سے اس کا جوڑا بنایا تاکہ اس کے پاس سکون حاصل کرے پھر جب مرد نے عورت کو ڈھانک لیا تو اسے ایک خفیف سا حمل رہ گیا جسے لیے لیے وہ چلتی پھرتی رہی۔ پھر جب وہ بوجھل ہوگئی تو دونوں نے مل کر اللہ' اپنے رب سے دعا کی کہ اگر تو نے ہم کو اچھا سا بچہ دیا تو ہم تیرے شکرگزار ہوں گے۔ مگر جب اللہ نے ان کو ایک صحیح وسالم بچہ دے دیا تو وہ اس کی بخشش وعنایت میں دوسروں کو اس کا شریک ٹھہرانے لگے"۔ (سورۃ الاعراف آیت ۱۸۹۔۱۹۰)

سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے اس آیت کی تفسیر میں مروی ہے کہ حضرت حوا جب پہلے بیٹے کے ساتھ حاملہ ہوئیں اور انہوں نے بوجھ محسوس کیا۔ ابلیس لعین ان کے پاس آیا اور کہنے لگا اے حوا! تمہارے پیٹ میں کیا ہے؟ انہوں نے کہا: مجھے کیا معلوم کون ہے؟

اس نے پوچھا: یہ کہاں سے نکلے گا؟ ناک سے یا کان سے؟

انہوں نے کہا میں نہیں جانتی۔

ابلیس لعین نے کہا: اگر یہ صحیح سلامت نکل آیا تو کیا تم میری بات مانو گی اور جو میں کہوں گا اس پر عمل کرو گی۔

حوا نے حامی بھر لی۔

ابلیس نے کہا کہ اس کا نام عبدالحارث رکھنا (ابلیس لعین کا اصل نام حارث تھا)

حوا نے کہا ٹھیک ہے اس کے بعد انہوں نے حضرت آدم علیہ السلام سے اس کا تذکرہ کیا کہ میرے خواب میں کوئی آیا اور اس نے اس طرح کی باتیں کہیں۔

آدم علیہ السلام نے فرمایا کہ وہ شیطان تھا تم اس سے بچ کر رہنا یہ ہمارا دشمن ہے جس نے ہمیں جنت سے نکلوایا تھا۔ پھر حضرت حوا کے پاس شیطان دوبارہ آیا اور اس نے اسی بات کا اعادہ کیا۔ حضرت حوا نے حامی بھر لی۔ لہٰذا جب وضع حمل ہو گیا اور اللہ تعالیٰ نے سلامتی کے ساتھ بچے کو پیٹ سے نکال دیا تو حضرت حوّا نے وعدہ کے مطابق بچے کا نام عبدالحارث کو دیا۔ سورۃ الاعراف کی آیت ۸۹' ۹۰ میں اسی کا ذکر ہے۔

سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے ایک اور روایت میں مروی ہے کہ ان سے پوچھا گیا کہ کیا آدم علیہ السلام نے شرک کیا تھا فرمایا کہ میں اللہ تعالیٰ کی پناہ چاہتا ہوں اس بات سے کہ میں ان کے متعلق شرک کا دعویٰ کروں۔ البتہ حوا نے جب حمل کا بوجھ محسوس کیا تو ان کے پاس ابلیس لعین آیا اور کہا کہ یہ کہاں سے نکلے گا' تمہاری آنکھ' ناک یا منہ سے' شیطان نے انہیں بہت مایوسی میں مبتلا کر دیا اور کہا کہ اگر یہ صحیح سلامت نکل آئے تو کیا تم میری بات مانو گی۔

ابن فضیل کی روایت میں یہ بھی اضافہ ہے کہ شیطان نے کہا اگر وہ صحیح سلامت نکل آئے اور تمہیں کسی قسم کا کوئی نقصان نہ پہنچے اور نہ ہی تمہاری موت کا باعث بنے تو کیا تم میری بات مانو گی۔ انہوں نے کہا: ہاں!

ابلیس نے کہا' اس کا نام عبدالحارث رکھنا۔ پس حوا نے ایسا ہی کیا اور یہ ان کا شرک فی الاسم تھا۔

اور سدیؒ سے مروی ہے کہ حضرت حوا کے ایک بیٹا ہوا اب ان کے پاس شیطان آیا اور کہا کہ اس کا نام عبدی رکھو ورنہ میں اس کو قتل کر دوں گا۔ آدم علیہ السلام نے کہا: میں نے تمہاری بات مانی تھی جس کے نتیجہ میں مجھے جنت سے بے دخل کر دیا گیا۔ بحث وتکرار کے باوجود آدم علیہ السلام نے شیطان کی بات ماننے سے انکار کر دیا اور بچہ کا نام عبدالرحمٰن رکھا۔ پس ابلیس لعین نے اس بچے کو قابو کر کے قتل کر دیا۔ پھر جب دوسرا بچہ پیدا ہوا تو شیطان نے پھر اپنا مطالبہ دہرایا۔ مگر آدم نے اس مرتبہ بھی شیطان مردود کی بات ماننے سے انکار کر دیا اور نومولود کا نام صالح رکھا۔ شیطان نے اس بچے کو بھی قتل کر دیا۔ اس کے بعد جب تیسرا بچہ پیدا ہوا تو شیطان نے کہا تم صرف اس صورت میں اپنے بچے مجھ سے بچا سکتے ہو کہ آئندہ ہونے والے بچے کا نام عبدالحارث (ابلیس کا پہلا نام حارث تھا) ابلیس تو مردود ہونے کے بعد نام دیا گیا۔

لہٰذا قرآن کریم میں اسی شرک فی الاسم کی طرف اشارہ ہے۔ (سورۃ الاعراف آیت ۱۹۰)

یہ تمام روایات اس پر دلالت کرتی ہیں کہ آدم وحوا کی بعض اولاد کی وفات ان سے پہلے ہو چکی تھی اور اس باب میں اس کے علاوہ بھی متعدد روایات 'حسن' کی تردید کر رہی ہیں۔ جس میں کہا گیا ہے کہ زمین پر سب سے پہلی وفات آدم علیہ السلام کی ہوئی۔

**عطایا:**

آدم علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے روئے زمین کی سلطنت و بادشاہت عطا فرمائی' ان کو نبوت سے نوازا اور ان کی اولاد کی طرف رسول بنا کر بھیجا اور ان کی طرف اکیس صحیفے نازل فرمائے۔ جن کو آدم نے اپنے رسم الخط میں تحریر فرمایا تھا (رسم الخط جبریل نے آدمؑ کو سکھایا تھا)

ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں مسجد میں داخل ہوا وہاں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تنہا بیٹھے تھے میں بھی قریب بیٹھ گیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے ابوذر! مسجد کے لیے بھی سلام ہے اس کا سلام تحیۃ المسجد کی دو رکعتیں ہیں لہٰذا تم کھڑے ہو جاؤ اور دو رکعتیں پڑھو میں دو رکعت پڑھ کر پھر قریب ہو کر بیٹھ گیا اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ نے مجھے نماز کا حکم دیا۔ آپ بتلایئے کہ نماز کیا ہے؟

فرمایا بہترین چیز ہے' زیادہ ہو یا کم۔

پھر ایک قصہ ذکر فرمایا:

اس کے اندر میں نے پوچھا اس میں انبیاء علیہم السلام کتنے گزرے ہیں؟

فرمایا ایک لاکھ چوبیس ہزار۔

میں نے پوچھا اس سے کتنے رسول ہیں؟

فرمایا تین سو تیرہ کا بڑا مجمع جس میں بڑی خیر و برکت تھی۔

میں نے عرض کیا ان میں سب سے پہلا نبی کون تھا؟

فرمایا: آدم۔

میں نے عرض کیا کیا آدم نبی مرسل تھے؟

فرمایا ہاں اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنے دست قدرت سے پیدا فرمایا۔ ان میں اپنی طرف سے روح پھونکی اور ان کے تمام اعضاء اپنے سامنے درست کیے۔

ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے عرض کیا: اے اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کیا آدم نبی تھے؟ فرمایا: ہاں! وہ نبی تھے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنے سامنے کھڑا کر کے کلام فرمایا تھا اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ آدم علیہ السلام پر مردار، خون اور خنزیر کا گوشت حرام قرار دیا۔ آدم علیہ السلام پر نازل ہونے والے حروف تہجی اکیس اوراق میں لکھے ہوئے تھے۔

**جانشین آدم علیہ السلام:**

آدم علیہ السلام کی عمر ایک سو تیس سال ہونے کے بعد حضرت حوا کے ہاں ایک بیٹا پیدا ہوا اور یہ قابیل و ہابیل کے واقعہ کے پچاس برس بعد کا واقعہ ہے۔ اہل تورات کہتے ہیں کہ یہ بیٹا تنہا پیدا ہوا اور شیث کے معنی ان کے ہاں ہبۃ اللہ اور شیث ہابیل کے بدل کے طور پر تھے جیسے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے۔ کہ حوا کے بطن سے شیث نامی لڑکا اور غرور نامی لڑکی پیدا ہوئی۔ اس لڑکے کی پیدائش پر جبریل علیہ السلام نے کہا تھا کہ یہ اللہ کا عطیہ (ہبۃ اللہ) ہے جو ہابیل کا بدل ہے۔ اس لفظ کو عربی میں شیث، سریانی میں شاث اور عبرانی میں شاث کہتے ہیں۔ ان ہی کو آدم علیہ السلام کا جانشین بنایا گیا۔ ان کی پیدائش کے وقت آدم علیہ السلام کی عمر ایک سو تیس برس تھی۔

محمد بن اسحاق رحمہ اللہ سے مروی ہے کہ جب آدم علیہ السلام کی وفات کا وقت قریب آیا تو انہوں نے اپنے بیٹے شیث کو بلایا اور اس سے عہد لیا اور دن رات کی گھڑیاں اور اوقات سکھلائے اور ہر ساعت میں کسی نہ کسی مخلوق کا عبادت کرنا بتلایا۔ یعنی ہر گھڑی کوئی نہ کوئی مخلوق عبادت الٰہی میں مصروف ہوتی ہے اور فرمایا کہ اے میرے عزیز بیٹے عنقریب زمین میں طوفان آئے گا اور وہ سات سال ٹھہرے گا اور ان کو وصیت لکھوائی۔ پس حضرت شیث علیہ السلام اپنے باپ آدم علیہ السلام کے وصی اور جانشین ہوئے آدم علیہ السلام کی وفات کے بعد ساری حکومت و بادشاہت ان ہی کے لیے ہوگئی۔

حدیث رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق شیث علیہ السلام پر پچاس صحیفے نازل ہوئے۔

حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ نے کتنی کتابیں نازل فرمائیں ہیں۔

آپ نے فرمایا ایک سو چار اور حضرت شیث پر پچاس صحیفے نازل فرمائے۔

اس وقت تمام بنی آدم حضرت شیث علیہ السلام کی ہی اولاد ہے اور یہ اس وجہ سے کہ شیث کے علاوہ آدم علیہ السلام کی تمام نسل فنا اور ختم ہوگئی اور ان میں سے کوئی باقی نہ رہا صرف شیث کی نسل چلی لہٰذا اب تمام لوگ شیث کی ہی اولاد سے ہیں۔

علمائے فارس کی وہ جماعت جو کہ آدم علیہ السلام کو ہی جیومرت قرار دیتی ہے ان کا کہنا ہے کہ جیومرت کے ہاں میشی نام کا بیٹا پیدا ہوا اس نے اپنی بہن مشیانہ سے نکاح کیا اس سے ایک لڑکا سیامک اور ایک لڑکی سیامی پیدا ہوئی اس سیامک بن میشی بن جیومرت کے ہاں افرواک، ودیس، واجوب، داروش نام کے لڑکے اور افرای، ودزی، وبری، وادرشی نام کی لڑکیاں پیدا ہوئیں ان تمام کی ماں سیامی بنت میشی تھی جو ان کے باپ کی بہن اور ان کی پھوپھی تھی۔

اور وہ یہ بھی کہتے ہیں کہ زمین کی کل سات بادشاہیاں ہیں۔ اس طرح سرزمین بابل اور متصل علاقہ جہاں تک لوگوں کا جانا ہے خشکی ہو یا سمندر ایک بادشاہی ہے اور یہاں کے رہنے والے افرواک بن سیامک کے ایک لڑکے کی اولاد سے ہیں اور باقی چھ بادشاہیاں جو اس کے علاوہ ہیں وہ سیامک کی دیگر مذکر ومونث اولاد سے ہیں اس کا افرواک کے ہاں افری کے بطن سے ہرشنک، پیش داز الملک کے نام سے ایک لڑکا پیدا ہوا، اور یہ اپنے دادا جیومرت کا بادشاہت میں صحیح جانشین ثابت ہوا۔ سب سے پہلے اسی کی حکومت ساتوں بادشاہیوں میں قائم ہوئی۔ ہم عنقریب اس کا تذکرہ کریں گے۔ بعض کا کہنا ہے کہ یہی شخص اوشہنج ہے جو حوا کے بطن سے آدم کا بیٹا تھا۔

ہشام کلبی کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ زیادہ بہتر جانتے ہیں لیکن ہم تک جو خبر پہنچی اس کے مطابق سب سے پہلا آدمی جس کی تمام روئے زمین پر حکومت قائم ہوئی وہ اوشہنق بن عابر بن شالخ بن ارفخشند بن سام بن نوح ہے۔ اور اہل فارس یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ یہ آدم علیہ السلام کی وفات کے دوسو سال کے بعد کے شخص ہیں۔

کلبی کہتے ہیں کہ ہم تک پہنچنے والی خبر کے مطابق یہ بادشاہ نوح کے دوسو سال بعد کے ہیں پس اہل فارس ان کو آدم علیہ السلام کے دوسو سال بعد کا آدمی قرار دیتے ہیں اور یہ نہیں جانتے کہ آدم علیہ السلام نوح علیہ السلام سے بھی پہلے گزرے ہیں۔

ہمارے نزدیک ہشام کے اس قول کی توجیہ ناممکن ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ سہنک بادشاہ اہل فارس کے نسب ناموں کی معرفت لکھنے والوں کے درمیان اس سے بھی زیادہ مشہور ہیں جتنا کہ اہل اسلام میں حجاج بن یوسف مشہور ہے اور ہر قوم اپنے آباؤ اجداد کے انساب وحالات کو دوسروں کی نسبت زیادہ جانتی ہے لہٰذا ہر ایسی بات جس میں التباس ہو وہ انہی کے اہل کی طرف لوٹائی جائے گی۔

اہل فارس کے بعض نسب دان یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ اوشہنج بیشداذ الملک اصل میں مہلائیل ہے اور ان کا باپ افرواک اصل میں قینان (ابومہلائیل) ہے، اور سیامک اصل میں انوش ابوقینان ہے اور میشی اصل میں شیث ابوقانوش ہے اور رہا جیومرت تو وہ آدم علیہ السلام ہیں۔ اگر یہ بات درست مان لی جائے تو اوشہنج آدم علیہ السلام کے زمانہ کا آدمی بنتا ہے۔

اور کتاب اول کے بیان کے مطابق مہلائیل کی والدہ دینہ بنت براکیل بن محویل بن خنوع بن قین بن آدم کے ہاں ولادت اس وقت ہوئی تھی جب آدم علیہ السلام کی عمر تین سو پچانوے سال تھی۔ لہٰذا مہلائیل کی عمر حضرت آدم علیہ السلام کی وفات کے وقت چھ سو پانچ سال ہوئی یہ اس لیے کہ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق آدم علیہ السلام کی کل عمر ایک ہزار سال تھی۔

بعض علمائے فارس کا کہنا ہے کہ اوشہنج کا قول دوراز قیاس نہیں ہوگا جنہوں نے دعویٰ کیا تھا کہ ان کی بادشاہت کا زمانہ وفات آدم علیہ السلام کے دوسو سال بعد تھا۔

## آدم علیہ السلام کی عمر:

آدم علیہ السلام کی عمر کے متعلق اہل علم کے درمیان معمولی اختلاف ہے اور اس مسئلہ میں جو احادیث ملتی ہیں وہ یہ ہیں۔

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا' اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کو اپنے دست قدرت سے پیدا فرمایا اور ان میں اپنی طرف سے روح پھونکی اور فرشتوں کو حکم دیا کہ آدم کو سجدہ کریں۔ فرشتوں نے سجدہ کیا۔ آدم علیہ السلام بیٹھ گئے ان کو چھینک آئی۔ انہوں نے الحمد للہ کہا۔ اللہ تعالیٰ نے جواب میں فرمایا: یرحمك ربك (تیرا رب تجھ پر رحم کرے) اور یہ بھی فرمایا کہ فرشتوں کی اس جماعت کے پاس جاؤ اور انہیں السلام علیکم کہو۔ پس وہ فرشتوں آئے اور انہیں سلام کیا انہوں نے جواب میں وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ کہا۔ پھر آدم علیہ السلام اپنے رب کی جانب لوٹ آئے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ تیرا اور تیری اولاد کا آپس میں ملتے وقت کا سلام ہوگا پھر اللہ تعالیٰ نے ان کے سامنے دو مٹھیاں بھریں اور فرمایا کہ ان میں سے ایک کو اختیار کر لے آدم علیہ السلام کر لے آدم علیہ السلام نے کہا میں نے اپنے دائیں ہاتھ کو اختیار کیا (چن لیا) اور اس کے تو دونوں ہی دائیں ہاتھ ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کے سامنے وہ مٹھی کھولی تو اس میں آدم علیہ السلام کی تمام اولاد کی صورت تھی اور ہر آدمی کے پاس اس کی مدت عمر بھی لکھی ہوئی تھی اور آدمؑ کی عمر ایک ہزار سال درج تھی ان میں ایک جماعت انتہائی نورانی صورت تھی آدم علیہ السلام نے پوچھا اے میرے رب! یہ کون لوگ ہیں جن پر نور چھایا ہوا ہے۔

فرمایا: یہ نبیوں اور رسولوں کی جماعت ہے جو میرے بندوں کی طرف بھیجے جائیں گے اس جماعت میں ایک صاحب نورانیت میں کچھ زیادہ نمایاں تھے مگر ان کی عمر صرف چالیس سال لکھی ہوئی تھی۔

آدم علیہ السلام نے عرض کیا اے میرے رب! یہ کیا ہے کہ ان میں سب سے زیادہ چمکدار اور روشن چہرے والے کی عمر صرف چالیس سال؟

فرمایا یہی اس کی تقدیر میں لکھا ہے۔

آدم علیہ السلام نے عرض کیا' اے میرے رب! میری عمر میں سے ساٹھ سال کم کر کے انہیں دے دیجیے۔

رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب اللہ تعالیٰ نے انہیں جنت میں ٹھکانہ عطا فرمایا۔ پھر زمین کی طرف اتارا اور عرصہ دراز گزر جانے کے بعد جب ملک الموت ان (آدم) کی روح قبض کرنے آیا تو آدم علیہ السلام نے فرمایا۔ اے ملک الموت! کیا تم میرے پاس قبل از وقت (جلدی) نہیں آ گئے؟۔

ملک الموت نے کہا' میں نے ایسا نہیں کیا۔

آدمؑ نے کہا: کیا ابھی میری عمر میں ساٹھ سال باقی نہیں ہیں؟

ملک الموت نے کہا: آپ کی عمر میں کچھ باقی نہیں ہے کیونکہ آپ نے اپنے رب سے درخواست کی تھی کہ میری عمر میں سے ساٹھ سال کم کر کے میرے بیٹے داؤد کو دے دیئے جائیں۔

آدم علیہ السلام نے کہا: میں نے ایسا نہیں کہا تھا۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: آدم علیہ السلام بھول گئے اور ان کی اولاد بھی اسی طرح بھول جاتی ہے۔ آدم علیہ السلام نے انکار کیا اور ان کی اولاد بھی اسی طرح انکار کرتی ہے۔ پس اللہ تعالیٰ قیامت کے روز لکھی ہوئی کتاب رکھے گا اور گواہوں کے ساتھ فیصلے فرمائے گا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب آیت الدین نازل ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا سب سے پہلے جس شخص نے بحث وتکرار کی وہ آدم علیہ السلام تھے یہ بات تین مرتبہ ارشاد فرمائی پھر فرمایا کہ جب اللہ تعالیٰ نے ان کو پیدا فرمایا تو ان کی پشت پر ہاتھ پھیرا اور ان کی پشت سے قیامت تک ہونے والی ان کی اولاد نکالی پھر ان کو آدم علیہ السلام پر پیش فرمایا تو آدم علیہ السلام نے ان میں سے ایک کو زیادہ سفید وروشن دیکھا تو عرض کیا اے میرے رب یہ کون سا نبی ہے؟۔

فرمایا کہ یہ تمہارا بیٹا داؤد ہے۔

عرض کیا اے میرے رب! اس کی عمر کتنی ہے۔

فرمایا ساٹھ سال

عرض کیا اے میرے رب! اس کی عمر زیادہ کر دیجیے۔

فرمایا نہیں مگر یہ کہ تو اپنی عمر دے کر اس کی عمر میں اضافہ کرے حضرت آدم علیہ السلام کی عمر ایک ہزار سال تھی۔ انہوں نے اپنی عمر میں سے چالیس سال داؤد کو ہبہ (تحفہ) کر دیئے۔ اللہ تعالیٰ نے یہ معاملہ کتاب میں لکھ لیا اور فرشتوں کو اس پر گواہ بنا لیا۔ پھر جب آدمؑ کی وفات کا وقت آیا اور فرشتے روح قبض کرنے کے لئے آئے تو آدمؑ نے فرمایا کہ میری عمر کے ابھی چالیس سال باقی ہیں مگر فرشتوں نے کہا کہ وہ (چالیس سال) آپ نے اپنے بیٹے داؤد کو ہبہ کر دیئے تھے۔

آدمؑ نے کہا: میں نے تو ایسا نہیں کیا تھا اور نہ ہی میں نے کوئی چیز ہبہ (تحفہ) کی تھی۔ اس پر اللہ تعالیٰ نے وہ کتاب پیش فرمائی اور فرشتوں کو گواہ کے طور پر کھڑا کیا۔ سو اس طرح آدمؑ کے ایک ہزار سال پورے ہوئے اور داؤد علیہ السلام کی عمر کے سو سال پورے ہوئے۔

ابن عباسؓ سے (سورۃ الاعراف کی آیت ۱۷۲ کی تفسیر) میں مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جب آدمؑ کو پیدا فرمایا تو ان کی پشت پر ہاتھ پھیرا اور ان کی تمام اولاد کو چیونٹیوں کی طرح نکالا اور انہیں قوت گویائی عطا فرمائی پھر ان سے کلام کیا اور انہیں ان ہی کی ذات پر گواہ بنایا۔ ان میں سے بعض کو نورانی صورت بنایا پھر آدم علیہ السلام سے فرمایا یہ داؤد ہیں۔

عرض کیا اے میرے رب! آپ نے ان کی عمر کتنی مقرر فرمائی۔ فرمایا ساٹھ سال پھر پوچھا کہ میری عمر کتنی ہے فرمایا کہ ایک ہزار سال اور میں نے ان میں سے ہر ایک کی عمر اور دنیا میں ٹھہرنے کی مدت لکھ دی ہے۔ آدم علیہ السلام نے عرض کیا کہ آپ ان کی عمر میں کچھ اضافہ فرما دیجیے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ اگر تم چاہو تو تمہاری عمر میں سے کچھ اسے عطا کر سکتا ہوں۔ کیونکہ میں نے تقدیر میں ایسے ہی لکھا ہے۔

اور قلم تمام بنی آدم کی تقدیر لکھ کر خشک ہو چکا ہے۔ یہ سن کر آدم علیہ السلام خاموش ہو گئے۔ پس آدم علیہ السلام کی عمر میں سے چالیس سال داؤد کی عمر میں لکھ دیئے گئے لہٰذا اب آدم علیہ السلام کی عمر نو سو ساٹھ سال ہو گئی۔ جب نو سو ساٹھ سال پورے ہو گئے تو ملک الموت آدم علیہ السلام کے پاس آیا۔ آدم علیہ السلام نے اسے دیکھ کر فرمایا: آپ کیسے تشریف لائے؟ اس نے کہا آپ نے اپنی عمر پوری کر لی۔ آدم علیہ السلام نے کہا میں نے ابھی نو سو ساٹھ کیے ہیں چالیس ابھی تک باقی ہیں۔ ملک الموت نے یہ سن کر کہا جو کچھ آپ نے کہا ہے میرے رب نے اس کی خبر دی ہے۔ آدم علیہ السلام نے فرمایا اپنے رب کے پاس لوٹ کر جاؤ اور ان سے پوچھو۔

پس ملک الموت اللہ کی طرف لوٹ گئے اور عرض کیا کہ اے میرے رب! میں آپ کی طرف لوٹ کر آیا ہوں جس کی وجہ یہ ہے کہ میں آپ کی ان پر عطا کو جانتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: تم واپس جاؤ اور انہیں خبر دو کہ آپ نے اپنی عمر کے چالیس سال اپنے بیٹے داؤد کو دے دیئے تھے۔

سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے اس آیت کی تفسیر میں مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اولاد آدم کو ان کی پشت سے نکالا اور آدم علیہ السلام کی عمر ایک ہزار سال مقرر فرمائی پھر ان کی تمام اولاد کو ان کے سامنے پیش کیا۔ آدم علیہ السلام نے ان میں سے ایک کو زیادہ نورانی پایا تو بڑے تعجب سے اس کے بارے میں پوچھا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ یہ داؤد ہیں۔ ان کی عمر ساٹھ سال مقرر کی گئی ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کی عمر میں سے چالیس سال انہیں دے دیئے۔ جب آدم علیہ السلام کی وفات کا وقت آیا تو وہ ان چالیس سال کے بارے میں جھگڑنے لگے سو ان سے کہا گیا آپ نے وہ چالیس سال اپنے بیٹے داؤد کو دے دیئے تھے۔

سعید بن جبیرؒ سے اس آیت کی تفسیر میں مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اولاد آدم علیہ السلام کو ان کی پشت سے چیونٹیوں کی شکل میں نکالا اور انہیں آدم علیہ السلام پر ان کے ناموں' ان کے آباء کے ناموں اور ان کی عمروں کے ساتھ پیش کیا اور روح داؤد کو چمکدار نورانی صورت میں پیش فرمایا۔ آدم علیہ السلام نے ان سے پوچھا یہ کون ہیں؟ فرمایا کہ یہ آپ کی اولاد میں سے ایک نبی ہیں۔ پوچھا کہ ان کی عمر کتنی ہے فرمایا' ساٹھ سال۔ عرض کیا آپ میری عمر میں سے چالیس سال ان کو دے دیں۔

قلم تمام تقدیر لکھ کر خشک ہو چکا تھا۔ پس داؤد کے لیے چالیس سال لکھ لیے گئے آدم علیہ السلام کی عمر ایک ہزار سال تھی جب انہوں نے چالیس کم ایک ہزار سال مکمل کر لیے تو ملک الموت ان کے پاس آیا اور کہا مجھے آپ کی روح قبض کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ فرمایا کیا میری عمر میں چالیس ابھی باقی نہیں ہیں؟ ملک الموت رب تعالیٰ کے پاس واپس لوٹ کر گئے اور کہا کہ آدم علیہ السلام یہ دعویٰ کر رہے ہیں کہ میری عمر کے ابھی چالیس سال باقی ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ انہوں نے اپنی عمر کے چالیس سال اپنے بیٹے داؤد کو دے دیئے تھے سو قلم خشک ہو چکے اور داؤد کے لیے چالیس سال لکھے جا چکے۔

بیان کیا جاتا ہے کہ آدم علیہ السلام اپنی وفات سے قبل گیارہ دن تک بیمار رہے انہوں نے اپنے بیٹے شیث علیہ السلام کو اپنا وصی بنایا اور ان کے لیے ایک وصیت نامہ لکھوایا اور وہ کتاب جس میں وصیت لکھی گئی تھی اپنے بیٹے شیث کے سپرد کی اور اسے قابیل اور اس کی اولاد سے چھپا کر رکھنے کا حکم دیا کیونکہ قابیل نے حسد کی وجہ سے ہابیل کو قتل کر دیا تھا۔ پس شیث اور ان کی اولاد نے اس علم کو جو ان کے پاس تھا قابیل اور اس کی اولاد سے چھپا کر رکھا اور یوں قابیل اور اس کی اولاد اس سے محروم رہے۔

اہل تورات کا یہ دعویٰ ہے کہ آدم علیہ السلام کی عمر نو سو تیس سال تھی اور ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت کے مطابق ان کی عمر نو سو چھتیس سال تھی۔

اس مسئلہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے احادیث اور علمائے متقدمین کے اقوال وارد ہوئے ہیں وہ میں نے ذکر کر دیئے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم تخلیق آدم علیہ السلام کے وقت' حالات و واقعات کو دوسروں کی نسبت دیگر کے زیادہ جانتے ہیں۔ احادیث میں ہے کہ ان کی عمر ایک ہزار سال تھی جس میں سے کچھ انہوں نے اپنے بیٹے داؤد علیہ السلام کو ہبہ کر دی سو اس ہبہ شدہ عمر کو شامل کر کے ان کی عمر ایک ہزار سال بتلائی گئی لہٰذا اللہ تعالیٰ نے ان کی عمر مقررہ کی گنتی کو پورا کر دیا جو کہ ایک ہزار سال ہے۔ شاید تورات میں ہبہ شدہ عمر کو ان کی اصلی عمر میں

تمار نہیں کہا گیا۔ اس لیے ان کی عمر نو سو تیس سال بتلائی ہے۔

اعتراض:

اگر کوئی اعتراض کرے کہ آدم علیہ السلام نے تو صرف چالیس سال ہبہ کیے تھے لہٰذا آپ کی عمر تقریر و توجیح کے مطابق تورات میں نو سو ساٹھ سال مذکور ہونے چاہئیں تا کہ احادیث کی موافقت ہو جائے۔

جواب اعتراض:

اس کا جواب یہ ہے کہ اس سے قبل میں ہم نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت نقل کی ہے جس میں بجائے چالیس سال کے ساٹھ سال ہبہ کرنے کا ذکر کیا ہے اس کی رو سے تورات کے بیان اور احادیث میں موافقت ہو جائے گی۔

آدم کی تجہیز و تکفین:

ابن اسحاق ؒ سے مروی ہے کہ جب آدم علیہ السلام وصیت نامہ لکھ کر فارغ ہوئے تو ان کا انتقال ہو گیا (اللہ تعالیٰ ان پر اپنی رحمتیں نازل فرمائے) ان کی وفات پر فرشتے جمع ہوئے اور ان کی قبر بنائی اس لیے کہ وہ صفۃ الرحمٰن (رحمٰن کے منتخب کردہ) تھے۔ شیث علیہ السلام اور ان کے بھائی اس وقت مشارق الفردوس میں ایک بستی کے قریب تھے یہ زمین پر سب سے پہلی بستی تھی۔ ان کی وفات پر چاند اور سورج سات دن اور رات تک گرہن میں رہے۔

جب بوقت وفات فرشتے جمع ہوئے تو انہوں نے لکھی ہوئی وصیت آدم کو جمع کیا اور اسے سیڑھی نما ایک چیز میں رکھ دیا اس سیڑھی نما چیز کے ساتھ ایک ناقوس بھی تھا جس کو ہمارے باپ آدم علیہ السلام جنت سے لائے تھے۔ تا کہ اللہ تعالیٰ کی یاد سے غافل نہ ہوں۔

یحییٰ بن عباد اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ مجھے یہ خبر پہنچی کہ آدم علیہ السلام کا جب انتقال ہوا تو اللہ تعالیٰ نے ان کے لیے جنت کا کفن اور حنوط بھیجا اور ان کی قبر تیار کرنے کی ذمہ داری فرشتوں کو سونپی چنانچہ انہوں نے انہیں سپرد خاک کیا یہاں تک کہ وہ نظروں سے اوجھل ہو گئے۔

جب آدم علیہ السلام کی وفات ہوئی تو فرشتوں نے انہیں طاق عدد کے مطابق غسل دیا اور انہیں لحد میں رکھا اور فرمایا کہ یہی طریقہ اولاد آدم علیہ السلام میں جاری ہوگا۔

ابی بن کعبؓ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا' تمہارے باپ آدم علیہ السلام کا قد کھجور کے لمبے درخت کی مانند ساٹھ زراع تھا اور ان کے بدن پر بال بہت زیادہ تھے جو ان کے اعضائے مستورہ کو چھپائے ہوئے تھے۔ جب ان سے خطا سرزد ہوئی تو ان کے اعضائے مستورہ ظاہر ہو گئے۔ آدم علیہ السلام اس جگہ سے بھاگے اور ایک درخت کی پناہ لی۔ ان کے رب نے ان کو ندا دی۔ اے آدم کیا تم مجھ سے بھاگتے ہو؟ عرض کیا اے میرے رب' واللہ ایسا نہیں ہے بلکہ میں اپنی خطا کی وجہ سے آپ سے حیا کرتا ہوں پس اللہ تعالیٰ نے انہیں زمین کی طرف اتارا جب ان کی وفات کا وقت قریب آیا تو اللہ تعالیٰ نے ان کے لیے جنت کا کفن اور حنوط بھیجا۔ حضرت حوا نے جب فرشتوں کو دیکھا تو وہ آدم علیہ السلام کی طرف چلیں تا کہ فرشتوں سے پہلے ان کے قریب پہنچ جائیں مگر آدم علیہ السلام نے

حوا کو دیکھ کر فرمایا کہ میرے اور میرے رب کے قاصدوں کے درمیان تخلیہ کر دو۔ تم سے تو ہمیشہ ملاقات رہی ہے اور تمہاری ہی وجہ سے مجھے وہ مصیبت پہنچی۔ جب ان کی روح قبض کر لی گئی تو فرشتوں نے انہیں بیری کے پتوں اور پانی کے ساتھ طاق عدد کے موافق غسل دیا اور کفن میں بھی طاق ہی کا لحاظ رکھا۔ پھر ان کے لیے لحد بنائی اور پھر سپرد خاک کیا اور کہا کہ ان کے بعد ان کی اولاد میں بھی یہی طریقہ رہے گا۔

ابی بن کعبؓ سے ایک دوسری روایت میں مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا آدم علیہ السلام کھجور کے لمبے درخت کی مانند طویل القامت تھے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب آدم علیہ السلام کا انتقال ہوا تو حضرت شیث نے جبریل علیہ السلام کو کہا آپ ان کی نماز جنازہ پڑھائیں۔ انہوں نے کہا آپ آگے بڑھیں اور اس میں تیس تکبیرات پڑھیں اور اپنے والد پر نماز پڑھیں ان میں سے پانچ تو نماز کے لیے ضروری ہیں اور باقی تکبیرات فضیلت آدم علیہ السلام کی وجہ سے (اللہ تعالیٰ ان پر رحمت و سلامتی نازل فرمائے)۔

**مدفن آدم علیہ السلام:**

آدم علیہ السلام کے مدفن کے بارے میں اہل علم کے درمیان اختلاف ہے۔ ابن اسحاق کا قول اس سے پہلے گزر چکا ہے۔ جب کہ دیگر حضرات کے بقول مکہ میں جبل ابوقبیس کے ایک غار میں مدفون ہیں اور اس غار کو غار الکنز کہا جاتا ہے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب نوح علیہ السلام کشتی سے نکلے تو انہوں نے آدم علیہ السلام کو بیت المقدس میں دفن فرمایا:

''ہم جمعہ کے دن کو آپ کے یوم وفات کے طور پر مانتے ہیں۔ اس بارے میں روایات لکھی جا چکی ہیں دوبارہ لکھنا ضروری نہیں سمجھتے''۔

**وفات حوا علیہا السلام:**

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے یہ بھی مروی ہے کہ ان کی وفات 'بوز' نامی پہاڑ پر ہوئی یعنی وہ پہاڑ جس پر آپ کو اتارا گیا تھا' اور حوا آدمؑ کے بعد ایک سال تک زندہ رہیں اور اپنے خاوند کے ساتھ اسی غار میں دفن ہوئیں۔ جس کا ذکر گزر چکا ہے۔ آدم علیہ السلام و حوا علیہا السلام اسی جگہ دفن رہے یہاں تک کہ طوفان نوح علیہ السلام آیا اور حضرت نوح علیہ السلام نے ان کو وہاں سے نکال کر تابوت میں رکھا پھر اس تابوت کو اپنی کشتی میں رکھ لیا طوفان کے بعد جب زمین خشک ہوگئی تو ان کے تابوت اسی جگہ دفن کر دیئے گئے جس جگہ طوفان سے پہلے دفن تھے۔

حضرت حوا علیہا السلام کے متعلق آیا ہے کہ وہ سوت کاتتی اور کپڑا بنتی' آٹا گوندھتی' روٹی پکاتی اور دیگر زنانہ گھریلو مصروفیات سرانجام دیتی تھیں۔

اب ہم واپس قابیل کے قصہ کی طرف لوٹتے ہیں اس میں اس کے اور اس کی اولاد نیز شیث علیہ السلام اور ان کی اولاد کے حالات بیان کریں گے۔

اس سے قبل جہاں ہم نے آدم علیہ السلام اور ان کے دشمن ابلیس کا تذکرہ کیا تھا تفصیل کے ساتھ بیان کیا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے

ابلیس کے ساتھ کیا سلوک کیا۔ جب اس نے تکبر و بڑائی دکھائی اور اپنے رب کے سامنے سرکشی کی نیز جہالت وگمراہی میں بہت زیادہ آگے بڑھ گیا۔ اس نے اپنے رب سے مہلت مانگی جس پر اللہ تعالیٰ نے قیامت تک مہلت دے دی اور آدم علیہ السلام کے ساتھ اللہ تعالیٰ نے کیا معاملہ فرمایا ان سے اللہ کے عہد کے بارے میں خطا اور بھول ہوگئی سو رب کریم نے انہیں اپنی رحمت اور فضل سے ڈھانپ لیا جس وقت انہوں نے اپنی لغزش سے توبہ کی اور ان کی توبہ قبول فرما کر انہیں ہدایت نصیب فرمائی اور گمراہی سے محفوظ رکھا یہ تمام تفصیلات ذکر کرتے ہوئے ہم یہاں پر پہنچے کہ جس نے آدم علیہ السلام کی اتباع کی وہ ان کے ساتھ ہوگا اور ابلیس اور اس کے پیروکاروں اور اس کا گروہ ضلالت وگمراہی کی بناء پر ان کے ساتھ ہوگا۔

## جانشین آدم علیہ السلام:

شیث علیہ السلام کے بارے میں یہ بات گذر چکی ہے کہ وہ اپنے باپ آدم علیہ السلام کے جانشین تھے بالخصوص ان کے راستے پر تھے اور ان پر نازل شدہ صحائف کے حق میں تھے۔

ان کے بارے میں منقول ہے کہ وہ مسلسل مکہ ہی میں مقیم رہے حج وعمرہ کرتے رہے یہاں تک کہ ان کی وفات ہوگئی انہوں نے اپنے اوپر اور آدم علیہ السلام کے اوپر نازل شدہ صحیفوں کو جمع کیا اور ان سب پر عمل کیا نیز پتھر اور گارے کے ساتھ بیت اللہ کی تعمیر فرمائی۔

علمائے متقدمین فرماتے ہیں کہ جو قبہ اللہ تعالیٰ نے آدم علیہ السلام کے لیے حرم بیت اللہ میں بنایا تھا وہ طوفان کے وقت سے آسمان پر اٹھا لیا گیا۔

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ شیث علیہ السلام جب مرض الموت میں مبتلا ہوئے تو اپنے بیٹے انوش کو اپنا جانشین بنایا اور انتقال کر گئے۔ ان کی تدفین ان کے والدین کے ساتھ جبل ابی قبیس کے غار میں ہوئی ان کی ولادت کے وقت آدم علیہ السلام کی عمر دو سو پینتیس سال تھی۔ حضرت شیث علیہ السلام کی عمر نو سو بارہ سال تھی۔ ان کے بیٹے انوش کی ولادت کے وقت ان کی عمر چھ سو پانچ سال تھی۔ یہ تمام بیان اہل تورات کے حوالے سے لکھا گیا ہے۔

جب کہ ابن اسحاق کی روایت میں ہے کہ حضرت شیث نے اپنی بہن حزورتہ بنت آدم سے نکاح کیا تھا۔ جس کے بطن سے ان کے ہاں ہانس بن شیث اور لغمہ بنت شیث پیدا ہوئے اس وقت ان کی عمر ایک سو پانچ سال تھی۔ اس کے بعد وہ مزید آٹھ سو سال تک زندہ رہے۔

انوش اپنے باپ کی وفات کے بعد ان کی چھوڑی ہوئی حکومت اور رعیت کے انتظام والفرام میں اپنے باپ ہی کے نقش قدم پر چلے اور اس میں کوئی تبدیلی نہ کی۔

اہل تورات کے بیان کے مطابق انوش کی کل عمر نو سو پانچ سال ہوئی۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ شیث علیہ السلام کے ہاں انوش اور اس کے علاوہ بھی بہت سی اولاد پیدا ہوئی اور انوش کے ہاں اس کی بہن لغمہ بنت شیث سے قیان پیدا ہوا قیان کی ولادت کے وقت انوش کی عمر نوے سال اور آدم علیہ السلام کی عمر تین سو پچیس سال تھی جب کہ ابن اسحاق کی روایت کے مطابق ہانش بنت شیث نے اپنی بہن لغمہ بنت شیث سے نکاح کیا تھا اس کے بطن سے اس کا

بیٹا قیان پیدا ہوا انش کی عمر اس وقت نوے سال تھی۔ قیان کی ولادت کے بعد وہ آٹھ سو پندرہ سال زندہ رہا اور اس کی متعدد اولادیں ہوئیں انش کی کل عمر نو سو پانچ سال تھی پھر قیان بن انش نے ستر سال کی عمر میں دبنہ بنت براکیل بن محویل بن خنوخ بن آدم سے نکاح کیا جس سے مہلائیل بن قیان پیدا ہوا اس کی ولادت کے بعد قیان آٹھ سو چالیس سال مزید زندہ رہا اور قیان کی کل عمر نو سو دس سال ہوئی۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ انوش کے ہاں قیان اور بہت سی اولاد پیدا ہوئی لیکن اس نے قیان کو جانشین بنایا اور مہلائیل کے برد اور بہت سی اولاد پیدا ہوئی لیکن باپ نے مہلائیل کو جانشین بنایا اور برد کے اخنوخ یعنی ادریس علیہ السلام پیدا ہوئے اور ان کے متوشلخ پیدا ہوئے اور ان کے لامخ یا رمک پیدا ہوئے اور یہ ہی اپنے باپ کے جانشین بنے۔

اہل کتاب تورات کے حوالے سے کہتے ہیں کہ تورات میں مذکور ہے کہ مہلائیل کی ولادت کے وقت آدم علیہ السلام کی عمر تین سو پچانوے سال اور قیان کی ستر سال تھی۔

ابن اسحاق کی روایات کے مطابق مہلائیل بن قیان نے پینسٹھ سال کی عمر میں اپنی خالہ سمعن بنت براکیل بن محویل بن خنوخ بن قیس بن آدم سے نکاح کیا اور اس سے یرد بن مہلائیل پیدا ہوئے اس کی ولادت کے بعد مہلائیل آٹھ سو تیس سال زندہ رہا اور اس کے بعد بہت سی اولاد ہوئی مہلائیل کی عمر آٹھ سو پچانوے سال ہوئی اس کے بعد وفات ہوگئی۔ تورات میں ہے کہ یرد کی پیدائش کے وقت آدم علیہ السلام کی عمر چار سو آٹھ سال تھی۔ مہلائیل اپنے باپ قیان کے نقش قدم پر چلا تھا۔ البتہ چند چیزیں اس کے زمانہ میں نئی ظاہر ہوئیں۔



# شیث سے یرد تک کا زمانہ

## آگ کا پہلا پجاری:

ایک روایت کے مطابق جب قابیل نے ہابیل کو قتل کیا اور اپنے باپ سے چھپ کر یمن کی طرف بھاگ گیا تو اس کے پاس شیطان آیا اور اسے کہا کہ ہابیل کی قربانی کو آگ نے اس لیے کھالیا کہ وہ آگ کی خدمت اور عبادت کرتا تھا لہٰذا تم بھی بطور عبادت اپنی اور اپنی اولاد کی عبادت کے لیے آگ کو متواتر روشن رکھو۔ اس پر قابیل نے آتش کدہ تعمیر کیا اور آگ کا پہلا پجاری بنا۔

## ابتداء بنی آدم علیہ السلام:

ابن اسحاق سے مروی ہے کہ قین نے اپنی بہن اشوث بنت آدم سے نکاح کیا اور اس سے ایک لڑکا خنوح بن قین اور ایک لڑکی عذب بنت قین پیدا ہوئی پھر خنوح بن قین نے اپنی بہن عذب بنت قین سے نکاح کیا تو اس کے بطن سے تین لڑکے پیدا ہوئے پھر انوشیل بن خنوح نے لولیث بنت خنوح سے نکاح کیا اور اس کے بطن سے ایک لڑکا لامک پیدا ہوا پھر لامک نے دو لڑکیوں سے شادی کی جن میں سے ایک کا نام عدی اور دوسری کا صلی تھا پھر عدی کے بطن سے لامک کا ایک لڑکا پیدا ہوا یہ ہی وہ پہلا شخص ہے جس نے قباب میں رہائش اختیار کی اور خوب مال کمایا اور عدی کو دوسرا بیٹا توبیش پیدا ہوا اور اسی نے سب سے پہلے دف بجانے کی ابتداء کی۔

اور عدی کے ایک لڑکا توبلقین پیدا ہوا اور اسی نے سب سے پہلے تانبے اور لوہے کی صنعت ایجاد کی اور ان کی اولاد میں سے بڑے بڑے جابر اور فرعون صفت لوگ تھے اور انہیں مخلوق میں کشادگی عطا کی گئی تھی لوگوں کے خیال کے مطابق ایک شخص کا قد اس وقت تیس زراع ہوتا تھا۔ پھر قین کی اولاد سوائے چند کے باقی نہ رہی اور شیث بن آدم کی اولاد کے علاوہ آدم کی تمام اولاد کا نسب مجہول اور نسل منقطع ہوگئی اور شیث سے آدم علیہ السلام کی اولاد پھیلتی چلی گئی اور آج لوگوں کے نسبت حضرت آدم علیہ السلام سے بذریعہ شیث جڑتے ہیں یہی وجہ ہے کہ شیث کو ابوالبشر بھی کہا جاتا ہے۔

اس کے علاوہ حضرت آدم علیہ السلام کی تمام اولاد کا سلسلہ نسل منقطع ہوگیا۔

اہل تورات سے قین کا نسب اس طرح مروی ہے کہ قین نے اپنی بہن اشوث سے نکاح کیا تو اس کے ہاں ایک لڑکا خنوح پیدا ہوا اور خنوح کے عیر داد عیر د کے محویل اور محویل کے انوشیل اور انوشیل کے لامک پیدا ہوا۔ پھر لامک نے عدی اور صلی سے نکاح کیا جس سے لامک کے ہاں توبلقین پیدا ہوا۔

## گانے بجانے کے آلات کا موجد:

ابن اسحاق نے اپنی روایات میں قابیل اور اس کی اولاد کے بارے میں اتنا ہی بیان کیا ہے۔ لیکن بعض اہل کتاب سے منقول ہے کہ قابین کی اولاد میں سے ایک شخص توبال نے گانے بجانے کے آلات ایجاد کیے اس نے یہ آلات مہلائل بن قیان کے

زمانہ میں ایجاد کیے۔ ان آلات میں بانسری ڈھول باجے اور سارنگی تھے۔ تھوڑے ہی عرصہ بعد قابیل کی اولاد گانے بجانے میں مشغول ہوگئی پھر یہ خبر شیث کی اولاد تک پہنچی جو پہاڑوں میں رہتی تھی ان میں سے سو آدمیوں نے ان کی طرف جانے کا ارادہ کیا اور اپنے آباؤ اجداد کی وصیتوں کی مخالفت کا ارادہ کیا مگر جب یہ خبر یرد کو پہنچی تو یرد نے انہیں سمجھایا اور اس ارادہ کو ترک کر دینے کو کہا مگر انہوں نے کچھ نہ سنا اور سرکشی دکھائی اور قابیل کی اولاد کے پاس پہنچ گئے اور جب ان کی ایجاد کردہ چیزوں کو دیکھا تو حیرت زدہ ہو گئے۔ پھر جب انہوں نے واپسی کا ارادہ کیا تو ان کے آباؤ اجداد کی نصیحتیں ان کے آڑے آ گئیں پس جب وہ لوگ ان کے علاقوں کی طرف چلے تو حق سے انحراف کرنے والوں نے گمان کیا کہ انہیں تعصب کی بنیاد پر روکا گیا ہے اس لیے کہ وہ پہاڑی کے لوگ ہر طرف سے وادی کی طرف اترنے لگے اور گانے بجانے کے آلات نے انہیں بہت متاثر کیا اور انہوں نے قابیل کی اولاد میں سے ان عورتوں سے موافقت کر لی جو ان کی طرف مائل ہو رہی تھیں اور پھر وہ ان کے ساتھ چلی گئیں یہاں تک کہ سرکشی اور نافرمانی میں مشغول ہو گئے اور شراب نوشی اور بدکاری کھل کر سامنے آ گئی۔

## زمانہ حسن و جمال کی کارفرمائیاں:

یہ قول سچائی سے دور نہیں اس لیے کہ اس طرح کا ایک قول علما امت محمد ﷺ سے بھی منقول ہے۔ اگرچہ انہوں نے اس بات کا ذکر نہیں کیا اور نہ ہی یہ بتلایا کہ یہ قصہ کس زمانہ اور کون سے ملک میں پیش آیا لیکن یہ ضرور ذکر کیا ہے کہ یہ واقعہ آدم علیہ السلام اور نوح علیہ السلام کے درمیان کا زمانہ ہے۔

یہ روایت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ہم تک پہنچی ہے کہ انہوں نے یہ آیت تلاوت فرمائی:

''اور تم گذشتہ دور جاہلیت کی طرح بناؤ سنگھار نہ کرتی پھرو۔''

فرمایا: کہ یہ واقعہ نوح علیہ السلام اور ادریس علیہ السلام کے درمیان کا زمانہ ہے جو کہ ایک ہزار سال پر مشتمل تھا اور یہ دونوں آدم علیہ السلام کی اولاد میں سے ہیں۔ جن میں سے ایک گروہ میدانی علاقہ میں اور دوسرا پہاڑی علاقہ میں رہتا تھا جو پہاڑی علاقوں میں رہتے تھے ان کے مرد حسن و جمال کے پیکر تھے اور ان کی عورتیں بدصورت تھیں اور جو لوگ میدانی علاقوں میں رہتے تھے ان کی عورتیں مجسمہ حسن و جمال تھیں اور مرد بدصورت تھے۔ ایک دن شیطان ایک غلام کی صورت میں میدانی علاقوں میں رہنے والے لوگوں میں سے کسی کے پاس آیا اور اس کی خدمت کے لیے اس کے پاس ملازم ہو گیا۔ اسی اثنا میں اس نے بانسری کی شکل کا ایک آلہ ایجاد کیا جس میں سے ایسی آواز نکلتی تھی جس کو اس سے پہلے کسی نے نہ سنا تھا تھوڑے ہی عرصہ میں اس آلہ کی خبر آس پاس کے لوگوں تک بھی پہنچ گئی اور وہ لوگ اس آلہ کی آواز سننے کے لیے جوق در جوق آنے لگے اور انہوں نے اپنے لیے سال میں ایک دن جشن منانے کا مقرر کر لیا۔ جس میں یہ سب لوگ جمع ہوتے اور شیطانی آلہ کی آواز سے اپنے دلوں کو بہلاتے۔ عورتیں مردوں کو لبھانے کے لیے گھروں سے سولہ سنگھار کر کے نکلتیں اور پہاڑی لوگ عورتوں کے حسن و جمال کا نظارہ کرنے کے لیے پہاڑوں سے نیچے اتر آتے۔ ایک دفعہ جب کہ لوگ جشن منانے میں مشغول تھے ایک پہاڑی شخص نے ان پر حملہ کر دیا۔ اس پہاڑی شخص نے جب شہری عورتوں کی خوبصورتی دیکھی تو اپنے پہاڑی لوگوں کے پاس گیا اور ان سے جا کر شہری عورتوں کے حسن و جمال کا ذکر کیا لہٰذا وہ سب اکٹھے ہو کر شہر کی طرف چلے اور وہاں پہنچ کر بدکاری اور خواہشات نفس کی پیروی میں مشغول ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں اسی واقعہ

کا ذکر کیا ہے۔ (سورۃ الاحزاب آیت ۳۳)۔

ابن وکیع روایت کرتے ہیں کہ آدم علیہ السلام اور نوح علیہ السلام کی درمیانی مدت آٹھ سو سالوں پر مشتمل ہے۔ (ان) پہاڑی لوگوں کی عورتیں نسوانی صفات سے متصف نہ تھی جبکہ ان (شہری) کے مرد نیک خصلت تھے۔ پس ان (شہری) عورتوں کی خواہش تھی کہ مرد ہر وقت ان کے ساتھ ہی مشغول رہیں۔ پس یہ آیت نازل ہوئی۔ (سورۃ الاحزاب آیت ۳۳)

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ آدم علیہ السلام کو اس وقت تک موت نہ آئی جب تک ان کی اولاد کی اولاد کی تعداد چالیس ہزار تک نہ پہنچ گئی۔

جب آدم علیہ السلام نے ان میں زنا' شراب نوشی اور دیگر برائیاں دیکھیں تو انہیں نصیحت کی کہ بنوشیث ہرگز ہرگز بنو قابیل سے نکاح نہ کریں اس کے بعد بنوشیث کو غار میں لے گئے۔ اور ایک فصیل بنا دی تا کہ بنو قابیل میں سے کوئی شخص ان سے ملاقات نہ کر سکے۔ جب کہ بنوشیث کے لوگ ان کے پاس آتے تھے اور اپنے کیے ہوئے پر معذرت کرتے تھے۔ پھر بنوشیث کے خوبصورت مردوں میں سے کسی نے کہا کہ ہمیں معلوم کرنا چاہیے کہ ہمارے چچازاد بنو قابیل کے ساتھ کیا معاملہ پیش آیا پس ان میں سے سو آدمی بنو قابیل کی خوبصورت عورتوں کی طرف چلے جب وہ وہاں پہنچے تو بنو قابیل کی (خوبصورت) عورتوں نے انہیں پھانس لیا وہ ان کے ساتھ رہے جب تک اللہ تعالیٰ نے چاہا۔ پھر بنوشیث کے سو آدمی نے کہا: کہ ہمیں دیکھنا چاہیے کہ ہمارے بھائیوں کے ساتھ کیا قصہ پیش آیا لہٰذا وہ بھی پہاڑ سے ان کی طرف اتر آئے پھر انہیں بھی بنو قابیل کی عورتوں نے پھانس لیا پھر تمام کے تمام بنوشیث اتر آئے اور معصیت پھیل گئی اور انہوں نے آپس میں ایک دوسرے سے نکاح کیے اور آپس میں اختلاط کی وجہ سے بنو قابیل کی تعداد اتنی بڑھی کہ روئے زمین ان کی نسل سے بھر گئی اور وہی لوگ نوح علیہ السلام کے زمانہ میں غرق کیے گئے۔

اور قبیلہ فرس کے نسب کا ذکر پہلے ہی کر چکا ہوں کہ انہوں نے مہلائیل بن قینان کے بارے میں کہا ہے کہ وہ اوشہنج ہے جو کہ سات شہروں کا بادشاہ ہے اور ان لوگوں کے متعلق پہلے ذکر ہو چکا ہے جنہوں نے عرب کے نسب میں اختلاف کیا ہے۔

## زمین پر تعمیراتی کام کا آغاز:

اور اگر بات اس طرح ہے جس طرح فرس کے نسب کے بارے میں کہی ہے تو مجھے روایت پہنچی ہے کہ ہشام بن محمد بن السائب سے کہ وہ یہی پہلا شخص ہے جس نے درخت کاٹا اور اس سے تعمیری کام کیا اور لوگوں کو اس کے بارے میں بتایا اور اہل عصر کو حکم دیا کہ وہ مساجد کی تعمیر کریں اور اسی سے سب سے پہلے باقاعدہ منصوبہ بندی کے تحت روئے زمین پر دو شہروں کی تعمیر کی ایک کا نام 'بابل' جو کوفہ کے وسط میں ہے اور دوسرے کے نام 'سوس' اس شخص نے اپنے ملک میں چالیس سال تک حکومت کی۔

## صنعتوں کا آغاز:

اس کے علاوہ دوسرے اقوال سے معلوم ہوتا ہے کہ اوشہنج نے ہی سب سے پہلے 'کان' سے لوہا نکالا اور اس کاریگری کے مختلف اوزار بنائے اور اسی نے سب سے پہلے ڈیم (ٹوبے) بنائے۔ لوگوں کو کھیتی باڑی' زراعت و کٹائی اور دیگر کام کرنے پر ابھارا اور موذی درندوں کو مارنے کا حکم دیا اور جانوروں کی کھال سے لباس اور چٹائی بنائی اور اسی نے لوگوں کو گائے' بھیڑ' بکری اور وحشی جانوروں کو ذبح کرنے اور ان کا گوشت کھانے کا حکم دیا۔ چالیس برس تک اس کی حکومت قائم رہی۔ اس نے ایک شہر تعمیر کیا جس کے

بارے میں کہا جاتا ہے کہ یہ وہ پہلا شہر ہے جو جیومرت کے بعد تعمیر کیا گیا جس میں طبرستان کے لوگ بنو بناوند رہتے تھے۔

### نفاذ حدود:

اہل فارس کے مطابق اوشہنج پیدائشی بادشاہ تھا اور وہ عوامی معاملات اور اپنی زندگی کے بارے میں ایک سمجھدار شخص کی طرح فیصلے کرتا تھا اور لوگوں کا گمان یہ ہے کہ اسی نے سب سے پہلے احکامات اور حدود نافذ کیں جن کی وجہ سے اس کا نام فیش داز پڑ گیا جس کے معنی میں انصاف قائم کرنے والا پہلا شخص یہ فارسی زبان کے دو الفاظ فاش بمعنی اول اور داز یعنی انصاف وقضا سے مرکب۔

### اوشہنج کا سفر ہند:

بیان کیا جاتا ہے کہ وہ ہند پہنچا اور متعدد شہروں میں پھر اجب اس کا حکم نافذ ہو چکا اور اس کی سلطنت وہاں مضبوط ہوگئی تو اس کے سر پر تاج سجایا گیا جس کے بعد اس نے لوگوں کو خطبہ دیا جس میں اس نے لوگوں سے کہا:

بے شک میں نے یہ ملک اپنے دادا جیومرت سے وراثت میں پایا ہے اور بے شک وہ سرکش اور باغی انسانوں اور شیاطین پر عذاب ہے۔ اس موقع پر اس نے شیطان اور اس کے حواریوں پر غصہ کیا اور ان پر انسانوں سے میل جول رکھنے کی پابندی لگا دی اور ان سے ایک سفید کاغذ پر تحریری معاہدہ کیا کہ وہ کسی بھی انسان سے کوئی تعرض نہ کریں گے۔ پس شیاطین نے ان سے اس بات کا وعدہ کیا اور اس نے سرکشی دکھانے والوں اور جنات کی ایک جماعت کو قتل کر دیا۔ پس وہ اس کے خوف سے جنگلوں' پہاڑوں اور وادیوں کی طرف بھاگ گئے اور وہ تمام شہروں کا تنہا بادشاہ بن گیا' اور جیومرت کی صورت اور اوشہنج کی ولادت اور حکومت کا درمیانی وقفہ دو سو تیس برس پر محیط تھا اوشہنج کی موت کے بعد شیطان اور اس کے لشکری بہت خوش ہوئے اور وہ پہاڑوں' وادیوں سے اتر کر بنی آدم کے گھروں میں داخل ہو گئے۔

### یرد یا یارد:

اب ہم یرد کے ذکر کی طرف لوٹتے ہیں جس کو بعض لوگ یارد بھی کہتے ہیں۔ مہلائیل کے ہاں یرد اس کی خالہ سمن بنت براکیل بن محویل بن خنوح بن قین پیدا ہوا اس وقت آدم علیہ السلام کی عمر چار سو ساٹھ سال تھی۔ یرد ان نصیحتوں کا وارث بنا جو اس کے دادا نے اسے کی تھیں اور اس خلافت کا بھی وارث بنا جو اس کے والد مہلائیل کو اپنے والد سے حاصل ہوئی تھی اس کی والدہ نے اس کو باپ کے انتقال کے پچپن برس بعد جنا پھر اس نے آباؤ اجداد کی دی ہوئی وراثت کو اسی طرح قائم کیا جس طرح وہ اپنی زندگی میں قائم رکھے ہوئے تھے۔

### یرد کا نکاح:

ابن اسحاق سے مروی ہے کہ یرد نے ایک سو باسٹھ برس کی عمر میں برکتہ بنت الدرمسیل بن محویل بن خنوح بن قین بن آدم علیہ السلام سے نکاح کیا جس کے بطن سے اخنوح پیدا ہوا۔ یہی اخنوح ادریس علیہ السلام کے نام سے مشہور ہوئے۔ بنی آدم میں سب سے پہلے ادریس علیہ السلام کو نبوت کا تاجدار بنایا گیا۔

ابن اسحاق نے اسی طرح روایت بیان کی ہے۔ انہوں نے ہی سب سے پہلے قلم سے لکھائی کی۔ اخنوح کی پیدائش کے بعد یرد آٹھ سال تک زندہ رہا اور اس کے ہاں بہت سے لڑکے اور لڑکیاں پیدا ہوئیں نو سو باسٹھ سال کی عمر میں یرد اس دنیا سے رخصت ہوا۔

## ادریس علیہ السلام اور تورات:

اہل تورات کی بعض روایات میں آتا ہے کہ یرد کا ایک بیٹا خنوح نامی پیدا ہوا اور وہی ادریس علیہ السلام ہیں۔ جنہیں اللہ تعالیٰ نے نبوت کے اعلیٰ منصب پر فائز کیا اس وقت آدم علیہ السلام کی عمر چھ سو بائیس سال تھی ادریس علیہ السلام پر تیس صحیفے نازل ہوئے۔ آدم علیہ السلام کے بعد انہوں نے ہی قلم سے باقاعدہ لکھائی کا آغاز کیا اور قتال (جہاد) فی سبیل اللہ شروع کیا انہوں نے ہی سب سے پہلے کپڑوں کی سلائی شروع کی۔ وہی پہلے شخص ہیں جنہوں نے قابیل کی اولاد کو گرفتار کیا اور انہیں غلامی کی زنجیریں پہنا دی تھیں۔ ادریس علیہ السلام پر اپنے والد یرد کے توسل سے وہ باتیں پہنچیں جو ان کے آباؤ اجداد سے چلی آتی تھیں اور وہ آپس میں ایک دوسرے کو وصیت کرتے رہتے تھے یہ سب کچھ آدم علیہ السلام کی زندگی میں ہی ہوا۔

## وفات آدم علیہ السلام:

کہا جاتا ہے کہ جب اخنوح کی عمر تین سے آٹھ سال ہوئی تو آدم اس دار فنا سے رخصت ہو گئے اس وقت ان کی عمر نو سو تیس سال تھی۔ اس غم ناک حادثہ کے بعد اخنوح نے اپنی قوم کو جمع کیا اور ان کے سامنے وعظ کیا جس میں انہیں اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری اور شیطان کی نافرمانی کا حکم دیا اور یہ بھی کہا کہ وہ قابیل کی اولاد سے میل جول ختم کر دیں مگر قوم نے ان کی یہ بات ماننے سے انکار کر دیا اور بنو شیث کی ایک جماعت کے بعد دوسری جماعت قین کی اولاد کی طرف متوجہ ہونے لگی۔

## وفات ادریس علیہ السلام:

تورات میں مذکور ہے کہ تین سو پینسٹھ برس کے بعد اللہ تعالیٰ نے ادریس علیہ السلام کو دنیا سے اٹھا لیا اس وقت ان کے والد کی عمر پانچ سو ستائیس سال تھی۔ ادریس کی وفات کے بعد ان کے والد محترم چار سو پینتیس سال زندہ رہے اور یوں انہوں نے نو سو باسٹھ برس کی عمر پائی اور خراج کی پیدائش اس وقت ہوئی جب یرد کی عمر ایک سو باسٹھ سال گزر چکی تھی۔

## بتوں کی پوجا:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ یرد کے زمانہ میں بت تراشے گئے اور بہت سے لوگ اسلام سے پھر کر کفر میں داخل ہو گئے۔

## چار رسول:

ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اے ابو ذر! رسولوں میں سے چار رسول سریانی ہیں:

۱۔ آدم علیہ السلام
۲۔ شیث علیہ السلام
۳۔ نوح علیہ السلام
۴۔ اخنوح علیہ السلام (اور وہ پہلے شخص ہیں جنہوں نے قلم کے ذریعہ لکھائی کی اور اللہ تعالیٰ نے اخنوح پر تیس صحیفے بھیجے)

## فضیلت ادریس علیہ السلام:

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ادریس علیہ السلام کو اپنے زمانہ میں تمام روئے زمین کے لیے نبی بنا کر بھیجا اور اللہ تعالیٰ نے انہیں دو ماضیوں کا علم عطا کیا اور یہ اللہ تعالیٰ کی جانب سے ان کے لیے بطور کرم تیس صحیفوں پر زیادتی تھی۔

اسی لیے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: ''بے شک یہ ہی سب کچھ پہلے جو ابراہیمؑ اور موسیٰ پر نازل کیے گئے ان میں بھی ہے''۔
اور کہا کہ جو قرآن میں آیا ہے ''الصحف اولیٰ'' تو صحف سے مراد وہ صحیفے ہیں جو آدم علیہ السلام کے بیٹوں پر ہبۃ اللہ اور ادریس علیہ السلام پر نازل ہوئے۔

**بیوراسپ کو دعوت اسلام:**

بعض لوگوں نے کہا ہے کہ ادریس علیہ السلام کے زمانہ میں بیوراسپ نام کا ایک بادشاہ تھا اس تک بھی دعوت اسلام کی کچھ باتیں پہنچیں۔ یہ شخص جادو کا موجد تھا۔ اس کے پاس سونے کا ایک بانس نما ڈنڈا تھا وہ جب بھی کسی چیز کا ارادہ کرتا یا ذی روح یا کسی عورت کو اپنے اوپر فدا کرنا چاہتا تو اس بانس نما ڈنڈے پر پھونک مارتا اس کے پاس ہر وہ چیز حاضر ہو جاتی تھی جس کا وہ ارادہ کرتا تھا اسی وجہ سے یہود پھونک مارتے ہیں۔

**طہمورث:**

فرس کا خیال ہے کہ اوشہنج کی موت کے بعد طہمورث بن یونجہان بن خبانداز بن خیایذار بن اوشہنج کو تخت پر بٹھایا گیا بعض لوگوں نے طہمورث سے اوشہنج تک نسب میں اختلاف کیا ہے بعض تو وہی نسب بیان کرتے ہیں جو کہ میں نے اوپر ذکر کیا ہے اور بعض لوگ اس طرح بھی بیان کرتے ہیں طہمورث بن ابانکہان بن انکھد بن اسکھند بن اوشہنج۔

**طہمورث کا نظام حکومت:**

مجھے ہشام بن محمد الکلبی سے روایت پہنچی ہے کہ طہمورث بابل شہر کا سب سے پہلا بادشاہ تھا۔ اللہ تعالیٰ نے طہمورث کو ایسی شان وشوکت عطا فرمائی تھی کہ جس کے بھی مقابل گیا انسان تو انسان شیاطین بھی اس کے تابع ہو جاتے تھے وہ اللہ کا ایک فرمانبردار بندہ تھا جس نے چالیس سال تک حکومت کی۔ اہل فرس کا خیال ہے کہ طہمورث تمام شہروں کا بادشاہ تھا اور اس کے سر پر بادشاہت کا تاج سجایا گیا تھا۔ ایک دن بادشاہ نے کہا کہ ہم اللہ کی مدد سے اس کی مخلوق میں سے سرکشی اور نافرمانی کو مٹا دیں گے وہ امور سلطنت چلانے میں نہایت سلیقہ مند اور اپنی رعایا کے لیے انتہائی مشفق حاکم تھا اس نے فارس میں ایک عالی شان محل تعمیر کرایا اور اس میں رہنے لگا اور اس نے مختلف شہروں کا دورہ کیا۔

**طہمورث کی بہادری:**

ایک دن وہ چھلانگ لگا کر شیطان پر سوار ہو گیا اور اس پر سوار ہو کر زمین کے طول وعرض کا چکر لگایا پھر اس نے شیطان اور اس کے حواریوں کو خوب ڈانٹا یہاں تک کہ وہ ایک دوسرے سے جدا ہو کر روئے زمین پر پھیل گئے اور طہمورث نے ہی سب سے پہلے اون اور بال سے لباس اور چٹائی بنائی اور اسی نے سب سے پہلے گھوڑوں' خچروں اور گدھوں کو بادشاہوں کی سواری کے لیے زینت بنایا اور لوگوں کو حکم دیا کہ وہ کتوں کو جانوروں کی حفاظت اور درندوں سے بچاؤ اور شکار کے لیے سدھائیں۔

**بیوراسپ کا عقیدہ:**

بیوراسپ کا عقیدہ اس کی حکومت کے پہلے سال کے شروع ہی میں ظاہر ہو گیا تھا اس نے لوگوں کو ستارہ پرستی کی دعوت دینا شروع کی۔

## ادریس علیہ السلام:

ابن اسحاق سے مروی ہے کہ اخنوح بن یرد نے 'ہدانہ'' اور بعض روایات میں 'ادانہ' بنت باویل بن محویل بن خنوح بن قین بن آدم سے پینسٹھ برس کی عمر میں شادی کی۔ ہدانہ کے بطن سے ایک لڑکا متوشلخ بن اخنوح پیدا ہوا۔ متوشلخ کی پیدائش کے بعد اخنوح تین سو سال تک زندہ رہے اس عرصہ میں اخنوح کے ہاں بہت سارے لڑکے اور لڑکیاں پیدا ہوئیں اور تین سو پینسٹھ برس کی عمر میں اخنوح کی وفات ہوئی۔

## ادریس علیہ السلام کی اولاد:

اہل تورات کے مطابق متوشلخ کی پیدائش اخنوح کے گھرؑ میں اس وقت ہوئی جب آدم علیہ السلام کی عمر چھ سو ستاسی سال تھی۔ پس اخنوح نے متوشلخ کو اوامر اللہ پر اپنا نائب مقرر کیا اور اسے اس کے گھر والوں کی وفات سے پہلے بہت سی نصیحتیں کیں اور وہ ان میں سب سے زیادہ علم والے تھے اور وہ جانتے تھے کہ عنقریب اللہ تعالیٰ قین کی اولاد اور ان کے تعلق والوں پر اپنا عذاب نازل کرے گا یہی وجہ ہے کہ انہوں نے اپنی اولاد کو ان کے ساتھ میل جول سے باز رکھا۔

## گھوڑا میدان جہاد میں:

بعض روایات کے مطابق متوشلخ نے ہی سب سے پہلے اپنے والد محترم کے نقش قدم پر چلتے ہوئے جہاد جاری رکھا اور جہاد میں گھوڑے کو استعمال کیا۔ آپ اللہ تعالیٰ کی اطاعت وفرمانبرداری میں اپنے آباء واجداد کے طریقہ پر دین کی سربلندی کے لیے کوشاں رہے۔ اخنوح کی وفات تین سو پینسٹھ برس کی عمر میں ہوئی۔

ابن اسحاقؒ سے مروی ہے کہ متوشلخ بن اخنوح نے ایک سو پینتیس برس کی عمر میں عربا بنت عزرائیل (ابن اثیر کی روایت میں عزازیل ہے) بن انوشیل بن خنوح بن قین بن آدم سے نکاح کیا۔ عربا کے بطن سے ایک لڑکا لمک بن متوشلخ پیدا ہوا۔

## والدین نوح علیہ السلام:

لمک کے پیدائش کے بعد متوشلخ سات سو سال تک زندہ رہا اس دوران اس کے ہاں متعدد لڑکے اور لڑکیاں پیدا ہوئیں۔ نو سو اکیس سال کی عمر میں تنوس بنت براکیل کا انتقال ہوا۔ پھر لمک بن متوشلخ بن اخنوح نے ایک سو ستاسی برس کی عمر میں تنوس بنت براکیل بن محویل بن خنوح بن آدم سے نکاح کیا۔ تنوس کے بطن سے اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر نبی نوح علیہ السلام پیدا ہوئے۔

## نوح علیہ السلام کی بیوی اور اولاد:

نوح علیہ السلام کے بعد لمک پانچ سو پچانوے سال زندہ رہا اس زمانہ میں اس کے ہاں متعدد لڑکے اور لڑکیاں پیدا ہوئیں اور ساتھ سو اسی سال کی عمر میں لمک کا انتقال ہو گیا پھر پانچ سو برس کی عمر میں نوح علیہ السلام نے عمذرہ بنت براکیل بن محویل بن خنوح بن قین بن آدم سے شادی کی۔ عمذرہ کے بطن سے آپ کے تین بیٹے سام' حام اور یافث پیدا ہوئے۔

## لمک کی جانشینی:

اہل تورات کا بیان ہے کہ لمک بن متوشلخ کی پیدائش کے وقت آدم علیہ السلام کی عمر آٹھ سو چھہتر برس تھی لمک نے بھی اپنے بزرگوں کی طرح اللہ تعالیٰ کی اطاعت میں اپنے دن رات بسر کیے۔ پس جب متوشلخ اپنی زندگی کے آخری ایام گزار رہا تھا تو اس نے

اپنے بیٹے لمک کو اپنے تمام امور میں اپنا نائب بنالیا اور اسے وہی نصیحتیں کیں جو اس کے آباؤ اجداد نے اسے کی تھیں لوگوں کا بیان ہے کہ لمک اپنی قوم کو سمجھاتا اور انہیں قین کی اولاد سے میل جول رکھنے سے منع کرتا مگر وہ نصیحت قبول نہ کرتے اور سرکشی دکھاتے حتیٰ کہ پہاڑوں کے رہنے والے تمام لوگ قین کی اولاد (قابین) کے ساتھی بن کر برائیوں میں مشغول ہو گئے۔

## پیدائش نوح علیہ السلام:

کہا جاتا ہے کہ متوشلخ کا ایک دوسرا بیٹا بھی تھا جس کا نام صابی تھا اور یہ بھی خیال کیا جاتا ہے کہ صابیہ فرقہ اسی کی طرف منسوب ہے۔ متوشلخ کی کل عمر نو سو ساٹھ سال تھی پھر لمک کی پیدائش کے وقت متوشلخ کی عمر ایک سو ستاسی سال تھی۔ پھر نوح علیہ السلام کے پیدائش لمک کے ہاں نزول آدم کے ایک ہزار چھ سال بعد ہوئی۔

نوح علیہ السلام کی پیدائش کے وقت آدم علیہ السلام کو وفات پائے ایک سو بیس برس گزر چکے تھے۔

## نوح علیہ السلام اور دعوت دین:

جب نوح علیہ السلام نے دعوت الی اللہ شروع کی تو لمک نے انہیں کہا مجھے معلوم تھا کہ اس مقام پر ہمارے علاوہ اور کوئی نہیں ٹھہر سکتا۔ پس اے میرے بیٹے! تو مت گھبرا اور نہ ہی اس نافرمان قوم کی پیروی کرنا۔ نوح علیہ السلام لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی طرف بلاتے تھے اور انہیں وعظ و نصیحت کرتے تھے مگر قوم ان سے پہلوتہی کرتی تھی اور دعوتِ دین پر کان نہ دھرتی تھی۔

## قوم نوح علیہ السلام کو مہلت:

وحی کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے نوح علیہ السلام کو اس مدت سے آگاہ کیا جس مدت تک ان کی قوم کو ڈھیل دی گئی تھی اور انہیں کہا کہ آپ بھی انہیں کچھ مدت تک مہلت دے دیں تاکہ یہ لوگ گمراہی اور سرکشی سے باز آجائیں اور اللہ تعالیٰ کے سامنے توبہ کریں لیکن سرکش قوم اپنی گمراہی اور سرکشی سے باز نہ آئی یہاں تک کہ وقت مہلت گزر گیا۔

بعض لوگوں سے یہ روایت دوسرے الفاظ میں یوں مذکور ہے۔

نوح علیہ السلام کا زمانہ بادشاہ بیوراسپ کا زمانہ ہی تھا آپ کی قوم بتوں کی عبادت کرتی تھی آپ نے انہیں ساڑھے نو سو سال تک اللہ تعالیٰ کی عبادت کی طرف بلایا لیکن ان کی ایک کے بعد دوسری نسل کفر کی پیروی کرتی رہی یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ان پر عذاب نازل فرمایا اور وہ سب کے سب ہلاک کر دیئے گئے۔

## پیدائش و بعثت نوح علیہ السلام:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ بیاسی سال کی عمر میں لمک کے ہاں نوح علیہ السلام پیدا ہوئے اور اس زمانہ میں کوئی ایسا شخص نہ تھا جو کہ لوگوں کو فحاشی اور منکرات سے روکتا۔ پس اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف نوح علیہ السلام نبی بنا کر بھیجا اس وقت نوح علیہ السلام کی عمر چار سو اسی سال تھی۔ ایک سو بیس سال تک انہوں نے لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی طرف بلایا لیکن ان کو قوم نے نوح کی کوئی بھی بات نہ سنی پھر اللہ تعالیٰ نے نوح علیہ السلام کو کشتی بنانے کا حکم دیا جس وقت آپ نے کشتی بنائی اور اس میں سوار ہوئے اس وقت آپ کی عمر چھ سو سال تھی پھر اللہ تعالیٰ نے ان کی قوم کی طرف اپنا عذاب نازل کیا اور سرکشی اور نافرمانی کرنے والے اس پانی کے عذاب میں غرق کر دیئے گئے۔ کشتی میں سواری کے بعد کے نوح علیہ السلام ساڑھے تین سو سال تک زندہ رہے۔

# بادشاہ جمشید (جم شیذ)

## جمشید کا حسن و جمال اور شان و شوکت:

علمائے فرس سے روایت ہے کہ جمشید کو بادشاہت کے تخت پر بٹھایا گیا۔ شیذ کے معنی شعاع کے ہیں اور یہ لقب اس کے حسن و جمال کی وجہ سے اسے ملا۔ جم یونجہان کا بیٹا تھا اور طہمورث اس کے بھائی کا نام تھا کہا جاتا ہے کہ اس کی حکومت سات بادشاہیوں پر تھی اور جن وانسان اور تمام مخلوقات اس کے لیے مسخر کر دی گئی تھی۔ جب اس کے سر پر تاج شاہی رکھا گیا اور وہ تخت نشین ہوا تو اس نے لوگوں کو مخاطب کر کے کہا کہ! بے شک اللہ تعالیٰ نے ہمارے جمال کو مکمل کیا ہماری مدد کی اور عنقریب ہم اپنی رعایا کے لیے ہر چیز کے دروازے کھول دیں گے۔

## اسلحہ سازی‘ کپڑا بافی اور دیگر صنعتوں کی ابتداء:

جمشید نے ہی سب سے پہلے تلواروں اور دیگر اقسام کے اسلحہ کی ابتداء کی اور لوگوں کو کپڑا کی بافی صنعت سے متعارف کرایا اور کپڑوں کو رنگنے کا حکم دیا اور جانوروں کو قابو کرنے کے لیے زین اور دستانے بنانے کا حکم دیا۔

## مختلف پیشے کب شروع ہوئے:

بعض روایات سے پتہ چلتا ہے کہ بادشاہ جمشید چھ سو سولہ برس اور چھ مہینے حکومت کرنے کے بعد ایک سال تک لوگوں سے چھپا رہا اس دوران اس کی تمام مملکت بغیر بادشاہ کے چلتی رہی ایک سال کا عرصہ گزرنے کے بعد وہ لوگوں کے سامنے ظاہر ہوا۔

جمشید نے اپنی سلطنت کے امور چلانے کے لیے عجیب نظام بنایا ہوا تھا۔ اس نے اپنی حکومت کے ابتدائی پچاس سالوں میں لوگوں کو لوہے سے تلواریں اور دیگر اقسام کے اوزار بنانے کا حکم دیا۔ پچاس سے سو سال کے دورانیہ میں میں ریشم اور روئی کو کاتنے اور ان سے کپڑا بنانے مختلف رنگوں میں رنگنے اور کپڑے سینے کا حکم دیا۔

## انسانوں کی طبقاتی تقسیم:

سو سال سے ڈیڑھ سو سال کے دوران جمشید نے لوگوں کو چار طبقات میں تقسیم کیا جن میں سے ایک طبقہ فوجیوں کے لیے (کھشتری) دوسرا طبقہ علماء وفقہاء کے لیے (پنڈت‘ برہمن) تیسرا طبقہ منشیوں اور کلرکوں کے لیے (ویش) اور چوتھا طبقہ کسان اور دیگر فنون کے ماہرین کے لیے (شودر) مخصوص کر دیا۔ اور ان میں سے ہر ایک کو اپنا کام تندہی سے کرنے کا حکم دیا۔

## شیاطین اور جنات سے جنگ:

ڈیڑھ سو سال کا عرصہ جمشید نے شیاطین اور جنات سے خوب جنگ کی پھر انہیں ذلت ورسوائی دینے کے بعد اپنے حکم کے تابع کر لیا پھر اپنی بادشاہی کے دو سو پچاس تا تین سو سال تک کے عرصہ میں شیاطین کو پہاڑوں سے پتھر توڑنے پر معمور کیا پھر ان پتھروں سے لوگوں کے لیے سنگ مرمر اور چونے سے عمارتیں اور غسل خانے تعمیر کروائے اور اس کے بعد انسانی خدمت کے لیے شیاطین کے ذریعہ مختلف چیزیں سمندروں‘ پہاڑوں‘ دریاؤں‘ کانوں اور جنگلوں سے شہروں کی طرف منتقل کرائیں جن میں سرفہرست

سونا' چاندی' مختلف اقسام کی جواہر' خوشبوئیں اور ادویات تھیں۔

دنیا کی اولین گاڑی اور پہلا ہوائی سفر:

جمشید بادشاہ کے لیے شیاطین نے ایک گاڑی تیار کی پھر جمشید نے اس گاڑی میں شیاطین کو لوہے سے جکڑا اور پھر خود اس پر سوار ہو گیا۔ شیاطین اسے لے کر فضا میں اڑے اور شہر دنیاوند سے بابل تک کا سفر صرف ایک دن میں طے کیا اور یہ دن شمسی سال کے پہلے مہینہ کا پہلا دن تھا۔ لوگ اس عجوبے کو انتہائی انہماک سے دیکھنے لگے پس بادشاہ نے یہ دن اور اس کے بعد پانچوں دن عید کے لیے مقرر کرنے کا حکم دیا تاکہ ان دنوں میں خوشی منائی جا سکے اس نے لوگوں کو بتایا کہ یہ سفر اس نے اللہ تعالیٰ کی رضا جوئی کے لیے کیا تھا۔ لہٰذا اس کے بدلہ میں انہیں گرمی' سردی' بیماریوں' بڑھاپے اور حسد سے محفوظ کر دیا گیا۔ لوگ پوری تین صدیاں ان تمام تکالیف سے محفوظ رہے یہاں تک کہ جمشید کی حکومت کو پورے چھ سو سال گزر گئے۔

جمشید کی ناشکری:

چھ سو سال گزرنے کے بعد جمشید نے اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ نعمتوں کی کھلم کھلا ناشکری شروع کر دی اور سرکش ہو گیا اور جن و انس کو خطاب کر کے کہنے لگا:

کہ میں ہی تمہارا مددگار اور مالک ہوں اور میں ہی تم سے یہ تمام تکالیف دور کر سکتا نیز اسی طرح کی مزید دوسری باتوں کے علاوہ خدائی کا دعویٰ کر بیٹھا لیکن حاضرین نے اس کی کسی بات کا کوئی جواب نہ دیا۔ اس دعویٰ کے بعد اس کی عزت اللہ کے حکم سے خاک میں ملا دی گئی اور فرشتوں کو اس کی مدد کرنے سے روک دیا گیا۔

جمشید کی ہلاکت:

یہ خبر بیوراسپ جسے ضحاک بھی کہا جاتا تھا کو پہنچی تو وہ بڑی تیزی سے جم کی طرف بڑھا تاکہ اس کا کام تمام کر دے یہ سنتے ہی جمشید بھاگ نکلا لیکن بیوراسپ نے اسے جلد ہی پکڑ لیا اور اسے آرے سے چیر کر ٹکڑے ٹکڑے کر دیا۔

اسفتور اور بیوراسپ، جم کے تعاقب میں:

بعض دیگر روایات میں مروی ہے کہ جم نے تقریباً پانچ سو برس تک بڑے احسن طریقہ سے حکومت کا انتظام سنبھالا لیکن آخری سو سال کے عرصہ میں خدائی کا دعویٰ کر بیٹھا یہ خبر جب اس کے بھائی اسفتور نے سنی تو اسے مضبوطی سے دبوچ لیا تاکہ اسے قتل کر دے (مگر وہ اس سے بھاگ نکلا) لیکن وہ اس سے کسی طرح چھپنے میں کامیاب ہو گیا اور ایک جگہ سے دوسری جگہ چھپتا رہا بالآخر بیوراسپ نے اس کے ملک پر قبضہ کر لیا اور اسے آرے سے چیر دیا بعض لوگوں کا خیال ہے کہ جم نے سات سو برس چار مہینہ اور بیس دن تک حکمرانی کی۔

بادشاہ مثل جم:

وہب بن منبہؒ سے روایت ہے کہ اسی طرح کی ایک حکایت دوسرے بادشاہ کے متعلق بھی مذکور ہے اگر تاریخوں کا اختلاف نہ ہوتا تو بقول وہب بن منبہ کے "میں دونوں کو ایک ہی قصہ سمجھتا" وہب بن منبہ سے روایت ہے کہ (یہ روایت جمشید کے قول سے ملتی ہے)۔

ایک نوجوان بادشاہ تھا اس نے ایک دن اپنے دربار میں لوگوں سے کہا کہ میں اپنی سلطنت وحکومت میں ایک خاص قسم کی لذت محسوس کرتا ہوں تم بتاؤ کیا یہ ذائقہ اور لذت سب لوگ محسوس کرتے ہیں یا نہیں؟

درباریوں نے کہا: سب لوگ ایسا ہی محسوس کرتے ہیں۔

اس نے کہا: اس کی کیا دلیل وثبوت ہے؟

کسی ایک درباری نے کہا: اے بادشاہ! جب تک تو اللہ تعالیٰ کی فرمانبرداری کرتا رہے گا لوگ اسی طرح خوشحال رہیں گے اور تم بھی خوش رہو گے۔

## بادشاہ کا نفاذ شریعت:

بادشاہ نے اپنے تمام وزراء کو جمع کر کے انہیں خطاب کیا اور کہا کہ جس کام میں تم اللہ تعالیٰ کی اطاعت وفرمانبرداری دیکھو تو مجھے بتاؤ تا کہ میں اس پر عمل کروں اور جس کام میں تم اللہ کی سرکشی اور نافرمانی دیکھو مجھے اس سے منع کر دو تا کہ میں اس کام سے بچوں۔ اس طرح اس نے اللہ تعالیٰ کے احکامات کو نافذ کرتے ہوئے چار سو سال تک حکومت کی۔

## مکالمہ اور ابلیس:

جب ابلیس کو (اس حکم کا) پتہ چلا تو وہ سیدھا بادشاہ کے پاس انسانی شکل میں آیا۔ بادشاہ نے کچھ خوف محسوس کیا تو ابلیس نے بادشاہ کو کہا کہ مت ڈرو میں ابلیس ہوں اور تو مجھے بتا کہ تو کون ہے؟

بادشاہ نے جواب دیا: میں آدم زاد ہوں۔

شیطان نے کہا: ''اگر تو آدم زاد ہوتا تو تجھے کب کی موت آ چکی ہوتی جس طرح پہلے لوگوں کو موت نے آ لیا۔ تم ان میں سے نہیں ہو بلکہ تم رب ہو۔ لوگوں کو اپنی عبادت کی طرف بلاؤ۔

پس یہ بات بادشاہ کے دل میں بیٹھ گئی۔

## بادشاہ کا خدائی دعویٰ:

پھر بادشاہ منبر پر چڑھا اور لوگوں کو خطاب کرتے ہوئے کہا اے لوگو!

''جو بات میں نے اب تک تم سے چھپائے رکھی اب اس کے اظہار کا وقت آ گیا ہے اور وہ یہ ہے کہ میں تمہارا رب ہوں اور تم میری عبادت کرو''۔

اس دعویٰ سے زمین کانپ اٹھی۔

## بخت نصر اور گمراہ بادشاہ:

اللہ تعالیٰ نے حاضرین جلسہ میں سے کچھ کے پاس وحی بھیجی ''کہ جو شخص میرے لیے ثابت قدم رہتا ہے میں اسے ثابت قدمی عطا کرتا ہوں اور جو میری نافرمانی اور سرکشی میں لگ جاتا ہے تو اسے گمراہ کر دیتا ہوں پس میری عزت کی قسم! اس پر بخت نصر کو مسلط کر دوں گا جو اسے قتل کر کے تمام خزانہ اپنے ساتھ لے جائے گا اور اس زمانہ میں جو بھی حکمران اللہ کی نافرمانی شروع کرتا تو اللہ تعالیٰ اس پر بخت نصر کو مسلط کر دیتے جو ان کو جڑ سے اکھاڑ پھینکتا۔ یہ بادشاہ بھی اپنے دعوائے خدائی سے باز نہ آیا اس نے اس کو قتل کر دیا اور تمام

خزانہ ستر بحری جہازوں میں بھر کر اپنے ساتھ لے گیا۔

ابوجعفر سے مروی ہے کہ بخت نصر اور جم کے درمیان کافی زمانہ کا وقفہ ہے مگر ضحاک بھی بخت نصر کو ہی کیا جاتا ہے۔لہٰذا بخت نصر سے یہی ضحاک مراد ہوگا۔

ہشام بن کلبی کی روایت سے پتہ چلتا ہے کہ طہمورث کے بعد جم کو تخت شاہی پر بٹھایا گیا وہ اپنے اہل زمان کی نظر میں سب سے بڑے جسم اور بلند حیثیت کا حامل تھا۔بعض لوگوں نے بیان کیا ہے کہ چھ سو انیس برس تک جمشید نے اللہ تعالیٰ کی اطاعت و فرمانبرداری کرتے ہوئے سلطنت کا انتظام چلایا۔اس کے بعد اللہ تعالیٰ کی نافرمانی اور بغاوت پر اتر آیا تو ضحاک نے اس کی طرف پیش قدمی کی تاکہ اسے سبق سکھائے لیکن جمشید فرار ہوگیا اور سو سال تک چھپا رہا بالآخر ضحاک نے اسے پکڑ لیا اور اسے آرے سے چیر کر ٹکڑوں میں تقسیم کر دیا جمشید نے کل سات سو انیس برس حکومت کی۔

## آدم و نوح علیہما السلام کی درمیانی مدت:

**بعض متقدمین کی روایت سے پتہ چلتا ہے کہ آدم علیہ السلام اور نوح علیہ السلام کے درمیان وقفہ میں دس نسلیں گزری ہیں اور وہ سب کی سب حق پر تھیں۔ دنیا میں کفر نوح کی بعثت سے کچھ عرصہ پہلے شروع ہوا تھا چنانچہ سب سے پہلے نبی جو اللہ تعالیٰ کی ہدایت اور توحید کی طرف بلانے کے لیے مبعوث کیے گئے اسی لیے اللہ تعالیٰ نے قرآن میں فرمایا:**

﴿ كَانَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً فَاخْتَلَفُوْا ﴾

قتادہ رضی اللہ عنہ سے بھی یہی آیت اسی معنی میں روایت کی گئی ہے۔

## بعثت نوح علیہ السلام:

نوح علیہ السلام کس قوم کی طرف مبعوث کیے گئے؟

پہلے ہم یہ اختلاف ذکر کر چکے ہیں لیکن ان میں سے بعض کا قول ہے کہ جب لوگ فواحش و منکرات، شراب نوشی، شہوت پرستی اور اللہ تعالیٰ کی نافرمانی اور سرکشی کرنے لگے تو اللہ تعالیٰ نے ان کی قوم کی طرف نوح علیہ السلام کو مبعوث کیا۔

بعض لوگ کہتے ہیں کہ یہ بیوراسپ کا زمانہ تھا اور نوح علیہ السلام کو اسی کے پیروکاروں کی طرف مبعوث کیا گیا تھا۔ بیوراسپ کا ذکر بھی ہم عنقریب کریں گے۔ ان شاء اللہ

قرآن مجید سے ہمیں پتہ چلتا ہے کہ وہ لوگ بتوں کی پوجا کیا کرتے تھے اور ان کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

ترجمہ: ''حضرت نوح علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے میرے پروردگار! ان لوگوں نے میرا کہنا نہیں مانا اور انہوں نے ایسے لوگوں کی پیروی کی جن کے مال اور اولاد نے ان کے نقصان میں اضافہ کیا اور جنہوں نے میرے خلاف بڑی فریب آزمائش باتیں کیں اور جنہوں نے ان کی پیروی کرنے والوں سے کہا کہ تم اپنے معبودوں کو ہرگز نہ چھوڑنا اور نہ ہی ان کو رسوا کرنا اور ودّ سواع اور یغوث کو نہ چھوڑنا اور نہ یعوق اور نسر کو چھوڑنا اور یہ واقعہ یہ ہے کہ ان ذی اقتدار لوگوں نے بہتوں کو گمراہ کیا [illegible]

## بعثت کے وقت نوح علیہ السلام کی عمر:

پھر اللہ تعالیٰ نے ان کی قوم کی طرف نوح علیہ السلام کو نبی بنا کر بھیجا تا کہ وہ لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی طرف بلائیں اور ان احکامات کی پیروی کا حکم دیں جو آدم' شیث اور اخنوخ کے صحیفوں میں نازل ہوئے تھے۔ جس وقت نوح علیہ السلام کو نبوت سے نوازا گیا تھا اس وقت ان کی عمر پچاس برس تھی۔

عون بن ابی شنداز کی روایت سے پتہ چلتا ہے کہ نبوت عطا ہونے کے وقت ان کی عمر ساڑھے تین سو برس تھی اور ساڑھے نو سو سال تک لوگوں کو اللہ کی طرف بلاتے رہے اور عذابِ الٰہی کے بعد ساڑھے تین سو برس زندہ رہے۔

## نوح علیہ السلام کا اپنی قوم کے لیے بد دعا:

ابو جعفر سے مروی ہے کہ نوح علیہ السلام نے ساڑھے نو سو سال تک اپنی قوم کو اعلانیہ اور پوشیدہ اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کی طرف بلایا لیکن قوم نے ان کی ایک نہ سنی یہاں تک کہ تین سو برس بیت گئے چنانچہ جب اللہ تعالیٰ نے ان کو ہلاک کرنے کا ارادہ کیا تو نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کے لیے بد دعا کی۔ پھر اللہ تعالیٰ نے نوح کو درخت لگانے اور چالیس سال بعد انہیں کاٹنے اور اس سے کشتی بنانے کا کہا۔ قرآن مجید میں ہے:

﴿ وَاصْنَعِ الْفُلْكَ بِاَعْيُنِنَا وَ وَحْيِنَا ﴾ (سورۃ ہود آیت ۳۷)

''اور ایک کشتی ہماری حفاظت میں اور ہمارے حکم سے تیار کر''۔

پس نوح علیہ السلام نے درخت کاٹا اور کشتی بنانا شروع کی۔

## طوفانِ نوح علیہ السلام:

عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ''اگر اللہ تعالیٰ نوح علیہ السلام کی قوم میں سے کسی پر رحم کرتے تو وہ ایک بچہ کی ماں ہوتی''۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کو ساڑھے نو سو برس تک دعوت دی یہاں تک کہ آخری زمانہ میں انہوں نے ایک درخت لگایا جب وہ بڑا ہو گیا تو اسے کاٹا پھر کشتی بنانا شروع کی جب ان کی قوم کے افراد وہاں سے گزرتے تو پوچھتے کیا کر رہے ہو؟ نوح علیہ السلام جواب دیتے کہ کشتی بنا رہا ہوں۔ تو قوم والے ان کا مذاق اڑاتے اور کہتے کہ خشکی پر کشتی بنا رہے ہو اسے چلاؤ گے کہاں؟ تو نوح علیہ السلام فرماتے کہ عنقریب تمہیں پتہ چل جائے گا۔ پھر جب وہ کشتی بنا کر فارغ ہوئے تو تنور سے پانی نکلنے لگا اور راور پانی محلوں اور گلیوں میں پھرنے لگا تو جبی (بچہ) کی ماں خوفزدہ ہو کر پہاڑ پر چڑھ گئی جب پانی وہاں بھی پہنچ گیا تو مزید پہاڑ پر اوپر اپنے بچے کو لے کر چڑھی یہاں تک کہ وہاں بھی پانی پہنچ گیا اور جب پانی وہاں پہنچا تو اس نے اپنے بچے کو اپنے ہاتھوں میں اٹھا لیا پس پانی اسے اپنے ساتھ بہا کر لے گیا۔ اگر رب العزت اس دن کسی پر رحم فرماتے تو وہ بچے کی ماں پر فرماتے۔

## کشتی نوح کا رقبہ:

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نوح علیہ السلام نے چالیس سال تک ساج کے درخت کو لگایا پھر چار سو سال میں کشتی

[illegible]

قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ "کشتی کی لمبائی تین سو زراع اور چوڑائی پچاس زراع اور اس کی اونچائی تیس زراع تھی اور کشتی کے چوڑائی والے حصہ میں دروازے لگائے گئے تھے۔

حارثؒ نے ایک روایت میں کشتی نوح کی لمبائی گیارہ سو زراع اور چوڑائی چھ سو زراع مذکور ہے۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا حام بن نوح علیہ السلام سے کشتی کے متعلق معلوم کرنا:

عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں نے ان سے کہا کہ اگر آپ کسی ایسے شخص کو زندہ کریں جس نے کشتی نوح علیہ السلام کو دیکھا ہو تو ہم اس سے کشتی کے متعلق سوال کریں۔

پس عیسیٰ علیہ السلام اپنے متبعین کے ہمراہ چلے یہاں تک کہ ایک نشیبی علاقہ میں پہنچ گئے۔ وہاں پہنچ کر آپ نے زمین سے مٹی اٹھائی اور ان سے پوچھا کیا تم جانتے ہو یہ کیا ہے؟

تو انہوں نے جواب دیا: اللہ اور اس کے رسول ہی بہتر جانتے ہیں۔

پھر عیسیٰ علیہ السلام نے کہا یہ حام بن نوح علیہ السلام کی قبر ہے۔ اس کے بعد انہوں نے اس نشیبی جگہ پر اپنا عصا مارا اور کہا کہ اللہ کے حکم سے کھڑا ہو جا۔ یہ کہتے ہی وہ نشیبی علاقہ پھٹا اور اس میں سے ایک بوڑھا شخص اپنے سر سے مٹی جھاڑتے ہوئے اٹھا۔ عیسیٰ علیہ السلام نے اس سے پوچھا کیا تمہارا انتقال بڑھاپے کی عمر میں ہوا تھا؟

اس نے جواب دیا کہ نہیں بلکہ میرا انتقال تو جوانی میں ہوا تھا میں نے یہ گمان کیا کہ قیامت قائم ہو چکی ہے اس خوف سے میرے بال سفید ہو گئے۔

بعض روایات سے پتہ چلتا ہے کہ کشتی نوح علیہ السلام کا طول بارہ سو زراع اور عرض چھ سو زراع تھی کشتی کی تین منزلیں تھیں۔ ایک منزل میں جانور دوسری میں انسان اور تیسری میں پرندے تھے۔

## کشتی نوح علیہ السلام کا نظام صفائی:

ایک قابل ذکر بات یہ ہے کہ جب کشتی میں جانوروں کو غلاظت کافی ہوگئی تو اللہ تعالیٰ نے نوح کو حکم دیا کہ وہ ہاتھی کی دم کو ہلائیں پس جب انہوں نے ہاتھی کی دم کو ہلایا تو اس میں سے سور اور اس کی مادہ جھڑ کر گر پڑے اور انہوں نے تمام غلاظت کو چاٹ کر صاف کر دیا اور جب چوہوں نے تباہی پھیلائی تو اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق شیر کی دونوں آنکھوں کے درمیان ضرب لگائی تو شیر کے منہ سے بلی اور بلا جھڑ کر نکلے اور انہوں نے چوہوں کا صفایا کر دیا۔

## پانی اترنے کی اطلاع:

کچھ دیر بعد لوگوں نے عیسیٰ علیہ السلام سے سوال کیا کہ نوح علیہ السلام کو کس طرح پتہ چلا کہ تمام شہر غرق کر دیئے گئے ہیں؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ وہ ایک کوے کو بھیجتے تھے جو کہ خبر لا کر دیتا تھا لیکن ایک دن دیکھا کہ وہ مردار کا گوشت کھا رہا ہے تو نوح علیہ السلام نے کوے کے لیے بد دعا کی یہی وجہ ہے کہ کوا آج تک گھروں اور انسانوں سے مانوس نہیں ہوتا۔ پھر نوح علیہ السلام نے کبوتر کو بھیجا تا کہ وہاں [illegible]

[illegible]

آپ نے کبوتر کے لیے دعا کی اس وجہ سے کبوتر اعلیٰ پرندوں میں شمار ہونے لگا۔

## حام کی قبر میں واپسی:

عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں نے حام سے کہا: آپ ہمارے ساتھ چلیں تاکہ ہم اطمینان کے ساتھ بیٹھ کر آپ کے ساتھ باتیں کر سکیں تو اس نے جواب دیا ''جس شخص کا رزق دنیا سے ختم کر دیا گیا ہو وہ کس طرح آپ لوگوں کے ساتھ جا سکتا ہے پھر عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ کے حکم سے لوٹ جا اور وہ دوبارہ مٹی میں چلا گیا۔

## کشتی نوح کا ڈیزائن:

ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت کے مطابق نوح علیہ السلام ''بوز'' پہاڑ پر کشتی تیار کی جس کی لمبائی تین سو زراع اور چوڑائی پچاس زراع اور اونچائی تیس زراع تھی۔ کشتی پانی سے تقریباً چھ زراع باہر تھی (یہاں زراع سے مراد نوح علیہ السلام کے دادا کے زراع ہیں) اور وہ کئی منزلوں پر مشتمل تھی۔ کشتی کے تین دروازے تھے جو کہ بالترتیب ایک دوسرے کے اوپر نیچے تھے۔

## نوح علیہ السلام کا صبر:

عمیر لیثی سے مروی ہے کہ جب نوح علیہ السلام قوت اللہ کی طرف بلاتے تو قوم کے لوگ آپؑ کو طرح طرح کی تکلیفیں دیتے۔ یہاں تک کہ آپ بے ہوش ہو جاتے اور جب کچھ افاقہ ہوتا تو کہتے اے میرے اللہ! میری قوم کی مغفرت فرما کیونکہ یہ نہیں جانتے۔

## نوح علیہ السلام کی دکھ بھری دعا:

ابن اسحاقؒ سے مروی ہے کہ جب نوح علیہ السلام کی قوم سرکشی اور نافرمانی میں حد سے بڑھ گئی اور اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کھلے عام ہونے لگی اور لوگ سیدھے راستے پر چلنے کی بجائے مزید بگڑنے لگے اور کہنے لگے کہ ہمارے آباؤ اجداد بھی یہی کرتے تھے تو اب نوح علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی:

رَبِّ اِنِّیْ دَعَوْتُ قَوْمِیْ لَیْلًا وَّ نَهَارًاo فَلَمْ یَزِدْهُمْ دُعَآئِیْۤ اِلَّا فِرَارًا.

ترجمہ ''اے اللہ! میں نے اپنی قوم کو رات دن دعوت دی مگر میری دعوت کی وجہ سے مزید مجھ سے بھاگنے لگے''۔

اور اسی طرح دوسری دعائیں کیں:

ترجمہ ''اے اللہ! تو زمین پر کسی کافر کو نہ چھوڑ کیونکہ یہ تیرے بندوں کو گمراہ کریں گے اور ان سے مزید فاجر اور کافر لوگ دنیا میں بڑھیں گے''۔ (سورۃ نوح)

## کشتی کی تیاری کا حکم:

جب نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کے لیے بددعائیں کیں تو اللہ تعالیٰ نے انہیں کشتی بنانے کا حکم دیا جسے قرآن نے ان الفاظ میں ہمیں بتایا:

﴿ وَ اصْنَعِ الْفُلْکَ بِاَعْیُنِنَا وَ وَحْیِنَا وَ لَا تُخَاطِبْنِیْ فِی الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا اِنَّهُمْ مُّغْرَقُوْنَ ﴾

## کفار کا نوح سے مذاق:

اس حکم کے آتے ہی نوح نے کشتی تیار کرنا شروع کر دی اور جب لوگ ان کے قریب سے گذرتے تو کہتے کہ یہ بڑھئی کب سے بنا۔ نیز طرح طرح کے مذاق کرتے اور تمسخر اڑاتے۔ تو نوح علیہ السلام جواب دیتے کہ اگر تم ہمارا مذاق اڑاؤ گے اور ہم پر ہنسو گے تو 9
عنقریب ہم تم پر ہنسیں گے جب اللہ تعالیٰ کا شدید عذاب تم کو جکڑ لے گا۔

## کشتی میں سوار ہونے کا حکم:

اہل تورات کا خیال ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نوح علیہ السلام کو ساج کی لکڑی سے کشتی تیار کرنے کا حکم فرمایا اور اس کو اندر باہر سے تارکول کا لیپ کرنے کا حکم دیا۔ اور حکم دیا کہ اس کی لمبائی اسی زراع اور چوڑائی پچاس زراع اور اونچائی تیس زراع اور اس میں تین منزلیں بنائی جائیں اور روشن دان رکھے جائیں۔

جب نوح علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق کشتی تیار کر لی تو حکم ہوا کہ اس میں ہر جاندار کے دو دو جوڑے سوار کر لیں اور ان لوگوں کو سوار کر لیں جو اللہ تعالیٰ کے مومن بندے ہیں اور نوح علیہ السلام کو حکم دیا کہ جب تنور سے پانی نکلتا دیکھیں تو کشتی میں سوار ہو جائیں تو آپ نے اسی طرح کیا۔

اصل تورات کی روایت کے مطابق کشتی میں کل دس انسان اور باقی سب جانور تھے اور 'یام' جو کہ آپ کا بیٹا تھا کفر کی وجہ سے اس میں سوار نہ ہو سکا اور ہلاک کر دیا گیا۔

## شیطان کا کشتی میں دھوکہ سے سوار ہونا:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نوح علیہ السلام نے سب سے پہلے چیونٹی اور سب سے آخر میں گدھے کو کشتی میں سوار کیا تو ابلیس گدھے کی دم سے چمٹ گیا اور گدھے کو اندر جانے سے روکے رکھا تو نوح علیہ السلام نے گدھے کو مخاطب کر کے فرمایا کہ تو داخل ہو جا اگر چہ تیرے ساتھ شیطان ہی کیوں نہ ہو جب شیطان نے یہ سنا تو گدھے کو چھوڑ دیا اور خود بھی گدھے کے ساتھ داخل ہو گیا جب نوح علیہ السلام نے شیطان کو کشتی میں سوار دیکھا تو اس سے پوچھا کہ تمہیں کس نے سوار کیا ہے۔ اے اللہ کے دشمن نکل جا کشتی سے۔ شیطان نے کہا اب اس کے سوا کوئی چارہ نہیں کہ آپ مجھے بھی اپنے ساتھ سوار کر لیں اور یوں شیطان کشتی کے اوپر والے حصہ میں سوار ہو گیا۔

## یام بن نوح کی غرقابی:

جب نوح علیہ السلام سوار ہو گئے تو اپنے ساتھ تمام مومنین اور جانوروں کو لے لیا تو اس وقت آسمان کے دروازے کھول دیئے گئے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں فرمایا ہے:

ترجمہ ''اور پھر ہم نے بکثرت برسنے والے پانی سے آسمان کے دروازے کھول دیئے اور ہم نے زمین سے چشمے بہا دیئے پھر دونوں جانب کا پانی مل کر اس کام کے لیے جمع ہو گیا جو اس کا مقدر ہو چکا تھا''۔ (سورۃ القمر آیت ۱۱-۱۲)

ترجمہ: ''اور ہم نے نوح کو تختوں اور کیلوں والی پر سوار کیا وہ کشتی ہماری حفاظت و نگرانی میں چلتی تھی یہ اس شخص کا بدلہ لینے کے لیے کیا گیا جس کی بے قدری کی گئی''۔

اسی حالت میں نوح علیہ السلام نے اپنے بیٹے کو پکارا اور اس سے کہا کہ تو بھی سوار ہو جا۔ لیکن وہ اپنے کفر پر ڈٹا رہا اور کہا کہ میں پہاڑ پر چڑھ جاؤں گا جو مجھے پانی سے بچا لے گا لیکن نوح علیہ السلام نے کہا کہ آج اللہ کے حکم سے کوئی تجھے نہیں بچا سکتا مگر جس پر اللہ رحم کرے اور اسی اثنا میں ایک موج اسے اپنے ساتھ بہا لے گئی اور وہ بھی غرق ہونے والوں میں سے ہو گیا۔

## طوفانی لہریں:

بعض روایات سے پتہ چلتا ہے کہ پانی اتنی شدید لہروں سے بہا کہ پہاڑوں سے تقریباً پندرہ زراع بلند ہو گیا اور ہر چیز کو ہلاک کر دیا سوائے ان کے جو نوح علیہ السلام کی کشتی میں سوار تھے۔

## عوج بن عنق:

اہل کتاب کا گمان ہے کہ ایک (لمبا شخص) عوج بن عنق بھی زندہ بچ جانے والوں میں سے تھا۔ چھ مہینے اور دس راتیں پانی سطح زمین پر رہا پھر اس کے بعد آہستہ آہستہ کم ہونا شروع ہو گیا۔

## آدم علیہ السلام کا جسد پاک کشتی نوح میں:

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ چالیس دن اور چالیس راتیں بارش خوب برسی یہاں تک کہ تمام وحشی جانور، چرند، پرند سب جمع ہو کر نوح علیہ السلام کے پاس حاضر ہوئے تو آپ نے ان میں سے دو دو جوڑی کشتی میں سوار کر لی اور آدم علیہ السلام کے جسد پاک کو بھی کشتی میں رکھ لیا آپ کا جسد اتنا بڑا تھا کہ اس کو عورتوں اور مردوں کے درمیان (بطور پردہ) حائل کر دیا۔

## نوح علیہ السلام کے کشتی میں سوار ہونے اور اترنے کی تاریخ:

نوح علیہ السلام اور اس کے پیروکار دس رجب کو کشتی میں سوار ہوئے اور دس محرم یعنی عاشور کے دن کشتی سے نیچے اترے۔ اسی وجہ سے لوگ اس دن کا روزہ رکھتے ہیں۔

کہا جاتا ہے کہ طوفان نوح میں نصف پانی بارش کی صورت میں آسمان سے اترا اور نصف پانی زمین سے چشموں کی صورت میں نکلا۔ کشتی نوح چھ ماہ تک انہیں لے کر زمین کے چکر لگاتی رہی یہاں تک کہ سات ماہ بعد جودی پہاڑ پر جا رکی جو کہ ارض موصل میں خفیض کے علاقے میں واقع ہے۔ جب کشتی جودی پہاڑ پر رک گئی تو اللہ تعالیٰ نے زمین کو حکم دیا کہ جو پانی اس کے اندر سے نکلا ہے اسے اپنے اندر سمو لے اور آسمان کو تھمنے کا حکم دیا یوں پانی کم کر دیا اور باقی رہا آسمان سے نازل ہونے والا پانی تو وہ سمندر کی صورت میں آج تک موجود ہے صرف حسمی کے علاقہ میں چالیس سال تک پانی رکا رہا اور پھر وہ بھی زمین میں جذب ہو گیا (حسمی، ملک شام کی ایک بستی ہے) یہ پانی اب بھی وہاں موجود ہے اور انتہائی غلیظ ہو چکا ہے۔

## تنور کس علاقہ میں تھا:

بعض روایات کے مطابق [illegible]

بعض نے کہا ہے کہ ہندوستان میں تھا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی یہی مروی ہے لیکن دوسرے بعض لوگ جن میں مجاہد اور شعبی ہیں ان کی روایت سے پتہ چلتا ہے کہ یہ تنور کوفہ کے اطراف میں واقع تھا۔

## کشتی نوح علیہ السلام کے سوار:

بعض کہتے ہیں کہ کشتی نوح علیہ السلام کے سواروں کی تعداد اسی تھی اور ابن سفیانؒ کی روایت میں تعداد اسی ہی بیان ہوئی ہے۔

سفیانؒ کی روایت سے بھی یہی تعداد معلوم ہوتی ہے اور وہ آیت "فما امن معه الا قليل" کو بطور دلیل پیش کرتے ہیں۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما کی ایک روایت میں ہے کہ نوح علیہ السلام نے کشتی میں اپنے بیٹوں سام، حام اور ان کی بیویوں کے علاوہ کل بہتر آدمی بنی شیث کے سوار کیے تھے جو ایمان لا چکے تھے اس حساب سے کشتی میں اسی افراد سوار تھے۔

قتادہ رضی اللہ عنہ اور بعض دوسرے لوگوں کی روایت سے یہ پتہ چلتا ہے کہ وہ کل آٹھ افراد کشتی میں سوار تھے۔

حکم کی روایت میں مذکور ہے کہ کشتی نوح میں ان کے بیٹے اور چار بہویں تھیں۔

ابن جریجؒ کی روایت کے مطابق وہ کل آٹھ افراد تھے۔ نوح علیہ السلام ان کی بیوی اور ان کے بیٹے اور ان کی بیویاں، بیٹوں میں سام، حام، یافث شامل تھے۔ کشتی میں ہی حام نے اپنی بیوی سے جماع کیا تو نوح علیہ السلام نے دعا کی کہ یا اللہ اس نطفہ کو بگاڑ دے۔ پس دعا قبول کی گئی اور حام کی بیوی کے بطن سے سوڈانی لوگ پیدا ہوئے۔

سفیان اور کچھ دوسرے لوگوں نے کہا کہ وہ کل سات افراد تھے۔ نوح علیہ السلام اور ان کے تین بیٹے اور ان کی بیویاں۔

ابن اسحاقؒ سے مروی ہے کہ کشتی میں کل دس افراد سوار تھے سوائے نوح علیہ السلام کی بہوؤں کے یعنی کل تیرہ افراد کشتی میں سوار تھے۔ اللہ تعالیٰ نے طوفان اس وقت نازل کیا جس وقت ان کی عمر چھ سو سال تھی اور آدم علیہ السلام کے دنیا میں آنے کے دو ہزار سال بعد کا واقعہ ہے۔

## نو آبادکاری:

کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے تیرہ تاریخ کو طوفان بھیجا اور نوح علیہ السلام اس وقت کشتی میں سوار رہے جب تک کہ تمام پانی زمین نے اپنے اندر جذب نہ کر لیا کشتی جب جودی پہاڑ پر وادی قرہ میں چھٹے مہینے کی سترہ تاریخ کو رکی تو نوح علیہ السلام نے قردی جزیرہ کے ایک علاقہ میں اسی گھر تعمیر کرائے اور ہر شخص کے حوالے ایک مکان کیا۔ یہ علاقہ آج تک "سوق ثمانین" ۸۰ کا بازار کے نام سے مشہور ہے۔

## نوح علیہ السلام کے آباؤ اجداد:

ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت بھی مذکورہ مفہوم پر مشتمل ہے اور اس سے پتہ چلتا ہے کہ بنو قابیل تمام کے تمام ہلاک کر دیے گئے تھے اور نوح علیہ السلام کے تمام آباء آدم علیہ السلام تک اسلام پر تھے۔

ابو جعفر سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نوح علیہ السلام کو وحی بھیجی کہ روئے زمین پر طوفان کو دوبارہ نہ لوٹایا جائے گا۔

## عاشور کا روزہ:

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا کہ نوح علیہ السلام رجب کی پہلی تاریخ کو کشتی میں سوار ہوئے پس نوحؑ اور ان کے اصحاب نے اس دن روزہ رکھا۔ چھ مہینے تک کشتی انہیں لے کر سفر کرتی رہی یہاں تک کہ یہ سفر ماہ محرم میں عاشورہ کے دن جودی پہاڑی پر اختتام پذیر ہوا پس اس دن نوح علیہ السلام نے روزہ رکھا اور اپنے تمام پیروکاروں اور چرند پرند کو اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنے کے لیے روزہ رکھنے کا حکم صادر فرمایا۔

## کشتی نوح کا سفر:

ابن جریجؒ کی روایت میں ہے کہ کشتی کے اوپر والے حصہ میں پرندے درمیانی منزل میں انسان اور سب سے نچلی منزل میں جانور تھے۔ کشتی کی لمبائی تیس زراع تھی۔ کشتی جمعہ کے دن ''عین وردہ'' کے مقام سے رجب کی ۱۰ تاریخ کو چلی اور جودی پہاڑ پر عاشورہ کے دن رکی جس وقت یہ کشتی بیت اللہ کے قریب پہنچی تو کشتی نے بیت اللہ کے گرد سات چکر لگائے پھر کشتی یمن پہنچی اور وہاں سے پلٹ کر دنیا کا چکر لگانے لگی۔

قتادہؓ سے منقول ہے کہ نوح علیہ السلام جس وقت عاشورہ کے دن کشتی سے نیچے اترے تو آپ نے لوگوں کو کہا کہ تم میں سے جو روزہ دار ہیں وہ اپنے روزہ کو مکمل کریں اور جو لوگ روزہ دار نہیں ہیں وہ روزہ رکھ لیں۔

قتادہؓ سے یہی منقول ہے کہ دس رجب کو کشتی انہیں لے کر چلی اور ایک سو پچاس دن تک انہیں لے کر سفر کرنے کے بعد ماہ محرم میں عاشور کے دن جودی پہاڑ پر پہنچ کر رک گئی۔

محمد بن قیس سے مروی ہے کہ نوح علیہ السلام کے زمانہ میں تمام انسان روئے زمین پر اپنا حق سمجھتے تھے۔

## طوفان کے بعد نوح علیہ السلام کتنا عرصہ زندہ رہے:

عون بن ابی شداد سے مروی ہے کہ نوح علیہ السلام طوفان کے بعد تین سو اڑتالیس برس تک زندہ رہے اور نوح علیہ السلام کی کل عمر ساڑھے نو سو سال تھی۔

## اولاد نوح علیہ السلام:

طوفان سے قبل نوح علیہ السلام کے بیٹے سام کی عمر اٹھانوے برس بتائی جاتی ہے۔ لیکن بعض اہل تورات سے مروی ہے کہ طوفان سے قبل نوح علیہ السلام کی کوئی اولاد نہ تھی اور جتنی بھی اولاد ہوئی وہ طوفان کے بعد کشتی سے اترنے کے بعد ہوئی۔

طوفان نوح علیہ السلام کے بعد تمام لوگ ہلاک کر دیئے گئے سوائے ان لوگوں کے جو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت پر ایمان لائے تھے اور آج یہ نسل نوح علیہ السلام کی طرف منسوب کی جاتی ہے اسی طرح قرآن کریم نے بھی اس طرف اشارہ کیا ہے:

﴿ وَ جَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهٗ هُمُ الْبَاقِيْنَ ﴾

''ہم نے اس کی اولاد کو باقی رکھا''۔ (سورۃ الصافات آیت ۷۷)

بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ نوح علیہ السلام کے دو بیٹے تھے اور وہ دونوں طوفان سے قبل ہی وفات پا چکے تھے ان میں سے ایک کا نام کنعان اور دوسرے کا عامر تھا یہ طوفان سے قبل ہی انتقال کر چکے تھے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نوح علیہ السلام کے ہاں سام پیدا ہوا اس کی اولاد سفید اور گندمی رنگ کی تھی دوسرا بیٹا حام پیدا ہوا اس کی اولاد کالی اور سفید تھی۔

تیسرا بیٹا یافث پیدا ہوا اس کی اولاد گہرے سرخ اور زرد رنگ کی تھی۔

اور چوتھا بیٹا کنعان تھا جو کہ طوفان میں غرق کر دیا گیا اہل عرب کنعان کو یام کے نام سے پکارتے ہیں۔

## مجوسیوں کے خیالات:

مجوسی طوفان نوح علیہ السلام سے انکاری ہیں ان کا کہنا ہے کہ دنیا جیومرت کے زمانہ سے ہی باقی ہے وہ کہتے ہیں کہ جیومرت دراصل آدم علیہ السلام ہی ہیں اور وہ ایک دوسرے کو اپنا وارث بناتے رہے یہاں تک کہ فیروز بن یزدگرد بن شہریار کا زمانہ آ گیا ان میں سے بعض لوگ طوفان نوح کا اقرار بھی کرتے ہیں لیکن وہ بھی صرف بابل شہر اور اس کی مضافات کی حد تک اور کہتے ہیں کہ جیومرت کی اولاد کے گھر مشرقی جانب تھے اور پانی وہاں تک نہیں پہنچا تھا جب کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں فرمایا ہے:

''اور نوح نے ہم کو پکارا سو ہم کیا خوب پکار پر پہنچنے والے ہیں اور ہم نے نوح اور ان کے اہل بیت کو بڑے غم سے نجات دی اور ہم نے صرف نوح ہی کی نسل کو باقی رکھا''۔ (سورۃ الصافات آیت ۷۵ تا ۷۷)

جیومرت اور اس کے بارے میں اختلافی مضمون پہلے گزر چکا ہے۔

سمرۃ بن جندب رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ''وَجَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهُ هُمُ الْبَاقِيْنَ'' سے مراد سام، حام اور یافث ہیں۔

قتادہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ تمام انسان نوح علیہ السلام کی اولاد ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے بھی یہی روایت ہے کہ تمام انسان اولاد نوح علیہ السلام ہیں۔

## روئے زمین کی تقسیم اور تاریخ کی ابتداء:

محمد بن صالح اور شعبی سے مروی ہے کہ جس وقت آدم علیہ السلام کو جنت سے زمین پر اتارا اور زمین میں ان کی نسل ایک بڑی تعداد میں پھیل چکی تو ان کے بیٹوں نے تاریخ کی ابتداء نزول آدم علیہ السلام سے کی اور یہ تاریخ کا سلسلہ نوح علیہ السلام کی بعثت تک رہا پھر اس کے بعد نوح علیہ السلام سے تاریخ لکھنے کا سلسلہ جاری ہوا یہاں تک کہ زمین پر ہر چیز تباہ و برباد کر دی گئی۔ پھر نوح علیہ السلام اور ان کے پیروکار کشتی سے اترے تو نوح نے اپنے بیٹوں کو تین حصوں میں تقسیم کر دیا۔

سام کو زمین کا وسطی حصہ دے دیا گیا جس میں بیت المقدس، نیل، فرات، دجلہ، سیحون، جیحون، وفیشون کے علاقے تھے یہ تمام علاقے فیشون سے نیل کے مشرقی جانب اور جنوبی ہواؤں کے چلنے کی جگہ سے شمالی ہواؤں کے چلنے کی جگہ تک محیط ہے۔

حام کو نیل کے مغربی کنارے سے شام کی ہواؤں کے چلنے تک کی جگہ عطا کی گئی۔ یافث کو فیشون سے لے کر صبح کی ہواؤں کے چلنے کی جگہ تک کا علاقہ عطا کیا گیا۔

یہ سلسلہ تاریخ طوفان نوح علیہ السلام سے شروع ہو کر حضرت ابراہیم علیہ السلام کو آگ میں ڈالنے تک چلتا رہا۔

اس کے بعد تاریخ کا سلسلہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے آگ میں ڈالے جانے سے یوسف علیہ السلام تک چلا۔

پھر یوسف علیہ السلام کی بعثت سے موسیٰ علیہ السلام کی بعثت تک چلا۔

موسیٰ علیہ السلام کی بعثت سے یہ سلسلہ سلیمان علیہ السلام کی بعثت تک

سلیمان علیہ السلام سے عیسیٰ علیہ السلام بن مریم کی بعثت تک

عیسیٰ علیہ السلام بن مریم کی بعثت سے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تک چلتا رہا۔

غرض ہر نبی کے دور میں تاریخ کا نئے سرے سے اجراء ہوا۔ یہ تمام تواریخ یہود استعمال کیا کرتے تھے۔ جب کہ مسلمان نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت سے تاریخ شمار کرتے ہیں۔ صرف قریش اسلام سے قبل واقعہ نیل سے تاریخ شمار کرتے تھے۔ باقی تمام عرب کے لوگ مذکورہ انبیاء ہی کی تاریخ استعمال کرتے تھے۔ مثلاً رجب کے دن سے تاریخ شمار کرنا اور کلاب اول وثانی سے تاریخ شمار کرنا وغیرہ۔ نصرانی آج تک ذوالقرنین بادشاہ کے زمانہ سے تاریخ شمار کرتے ہیں۔

اہل فارس اپنے بادشاہوں کے زمانہ سے تاریخ شمار کرتے ہیں آج کل وہ اپنے آخری بادشاہ یزدگرد بن شہریار کے زمانہ سے تاریخ شمار کرتے ہیں۔ جو کہ بابل اور مشرق کا بادشاہ تھا۔





# بیوراسپ یعنی ازدہاق

عرب اسے ضحاک کہتے ہیں کیونکہ فارسی میں جو حروف ''سین اور زا'' کے درمیان واقع ہوا سے ''ضاد'' میں تبدیل کر دیتے ہیں اور ''ہا'' کو ح میں اور ''قاف'' کو ''کاف'' میں

حبیب بن اوس نے اپنے شعر میں یہی مراد لیا ہے:

مَا نَالَ مَا قَدْ نَالَ فِرْعَوْنُ وَ لَا
هَامَانُ فِي الدُّنْيَا وَ لَا قَارُوْنُ
بَلْ كَانَ الضَّحَاكِ فِيْ سَطَوَاتِهِ
بِالْعَالَمِيْنَ، وَ اَنْتَ اَفْرِيْدُوْن

''دنیا میں جو کچھ اس نے پایا فرعون' ہامان اور قارون نے بھی نہیں پایا بلکہ وہ دنیا میں اپنے اقتدار میں ضحاک کی مانند تھا''۔

اور اہل یمن اس کی تائید کرتے ہیں ہشام بن محمد بن سائب سے ضحاک کے بارے میں مذکور ہے کہ عجم ضحاک کے بارے میں گمان کرتے ہیں کہ جمشید کا بہنوئی جو کہ ان کے خاندان کے معزز افراد میں سے تھا اور اس نے اسے یمن کا بادشاہ بنا دیا۔ ضحاک اسی کا بیٹا تھا۔

## ضحاک کا نسب:

اہل یمن یہ گمان کرتے ہیں کہ وہ انہی میں سے تھا اور اس کا نسب یوں بیان کرتے ہیں کہ وہ ضحاک بن علوان بن عبیدہ بن عوتج ہے اور اس نے اپنے بھائی سنسان بن علون بن عبیدہ بن عوتج کو مصر کا بادشاہ بنایا تھا اور وہ خزاعۃ کا پہلا شخص تھا اور جب حضرت ابراہیم علیہ السلام مصر میں تشریف لائے تو اس وقت وہی مصر کا بادشاہ تھا۔

مذکورہ ازدہاق کی جو نسبت ہشام نے اہل یمن کی طرف سے یہاں کی ہے اہل فارس نے اس سے الگ ایک نسبت بیان کرتے ہوئے کہا کہ وہ بیوراسپ بن اردون بن زونیکا بن دیرشک بن تار بن فروک بن سیامک بن مشا بن جیومرت۔

انہی میں سے بعض اصحاب نے اس نسبت کے ساتھ منسوب کیا ہے اس میں آباؤ اجداد کے ناموں میں اختلاف ہے۔ کہا جاتا ہے کہ وہ ضحاک بن اندر ماسپ بن زنجدار بن وندریسج بن تاج بن فریاک بن ساہمک بن تازی بن جیومرت

اور مجوسیوں کا گمان ہے کہ تاج میں عربوں کا باپ ہے اور گمان کرتے ہیں کہ ضحاک کی ماں ودک بنت ویونجھان تھی اور اس نے شیاطین کا قرب حاصل کرنے کے لیے اپنے باپ کو قتل کر دیا تھا جس کا بابل میں بڑا مقام تھا اس کے دو بیٹے تھے ایک کا نام سرہوار اور دوسرے کا نفوار تھا۔

شعبی کے بارے میں مذکور ہے کہ وہ کہا کرتے تھے کہ وہ قرشت ہے۔اللہ تعالیٰ نے اس کو مسخ کر کے ازدہاق بنایا تھا۔

شعبی سے مروی ہے کہ انہوں نے کہا کہ ابجد' ہوز' حطی' کلمن' سعفص اور قرشت ہی سب سے ظالم بادشاہ تھے۔ایک دن قرشت نے سوچا اور کہا کہ: اللہ تعالیٰ نے اسے مسخ کر دیا اور اسے ازدہاق بنا دیا عرب اور عجم کے تمام اہل اخبار کا گمان ہے کہ اس نے تمام ملکوں پر قبضہ کیا اور وہ ایک فاسق وفاجر جادوگر تھا۔

## ضحاک وسواد بادشاہ کا زوال:

ہشام بن محمد کہتے ہیں کہ ضحاک نے جمشید کے بعد تقریباً ایک ہزار سال تک حکمرانی کی پھر ضحاک کے بعد سواد وادی نرس میں آیا جو کوفہ کی طرف جانے والے راستے ایک جانب ہے اور تمام زمین کا بادشاہ بن بیٹھا اور لوگوں پر ظلم وستم کی نئی داستان رقم کرنا شروع کی ہزاروں لوگوں کو قتل کیا اس نے سب سے پہلے سولی پر لٹکانے اور بدن کے مختلف اعضاء کاٹنے کی سزائیں تجویز کیں۔زمین پر عشر مقرر کیا' درہم جاری کیے اور سب سے پہلے گانا گایا پھر اس کی مداح سرائی میں گانے گائے گئے۔

## اژدھانما پھوڑے:

بعض روایات میں ہے کہ ضحاک کے دونوں کندھوں پر اژدھے کی شکل کے پھوڑے نکل آئے اور جب تک وہ دو انسانوں کو قتل کر کے ان کا دماغ ان پر نہ لگاتا تو یہ پھوڑے حرکت کرتے رہتے تھے جس کی وجہ سے وہ شدید تکلیف محسوس کرتا تھا چنانچہ وہ روزانہ دو آدمی قتل کرنے کا حکم دیتا اور ان کا دماغ اپنے پھوڑوں پر لگاتا۔

## ضحاک کو سرزنش:

اس قتل عام کو دیکھ کر بابل سے ایک شخص نکلا اور اس نے ایک جھنڈا گاڑ کر لوگوں کو اس کے نیچے جمع کیا جب ضحاک کو اس شخص کی حرکت کا علم ہوا تو اس نے پوچھا کہ اس نے لوگوں کو کیوں جمع کیا ہے کہ اور وہ کیا چاہتا ہے تو اس شخص نے ضحاک کو کہا کہ کیا تو یہ گمان نہیں کرتا کہ تو تمام روئے زمین کا بادشاہ ہے تو اس نے جواب دیا کہ بے شک میں تمام روئے زمین کا بادشاہ ہوں تو اس شخص نے جواب دیا کہ اگر تو تمام روئے زمین کا بادشاہ ہے تو صرف ہمیں ہی کیوں قتل کرتا ہے تجھے چاہیے کہ قتل کو تمام لوگوں پر تقسیم کر دے (باری لگا دے)

چنانچہ ضحاک نے اپنے آدمیوں کو حکم دیا کہ وہ روزانہ دو آدمی ترتیب سے لاتے رہیں اور کسی شہر یا گاؤں کو مخصوص نہ کریں بلکہ ہر شہر اور گاؤں سے آدمی لائے جائیں۔

## سرزنش کرنے والے کی یادگار:

بعض لوگوں نے کہا کہ اہل اصفہان اسی جھنڈا اٹھانے والے کی اولاد ہیں اور یہ جھنڈا آج تک فارس کے بادشاہوں کے خزانوں میں محفوظ ہے جو کہ اصل میں شیر کی کھال کا تھا۔مگر فارس کے بادشاہوں نے اس پر سونا اور ریشمی کپڑا چڑھا دیا تاکہ اس سے برکت حاصل کر سکیں۔

## ضحاک/نمرود:

بعض دیگر روایات میں آتا ہے کہ ضحاک ہی نمرود تھا اور حضرت ابراہیم علیہ السلام اسی کے زمانے میں پیدا ہوئے تھے اسی بادشاہ

نے آپ کو آگ میں ڈالا۔

## ضحاک کے مال کا لٹنا:

کہا جاتا ہے کہ افریدون جو جمشید کی نسل میں سے تھا جو کہ ضحاک سے پہلے گزرا تھا۔ وہ جمشید کی نویں نسل تھا اس کی جائے پیدائش دیناوند تھی ایک دن وہ اپنے گھر سے نکلا اور ضحاک کے محل میں پہنچ گیا وہاں اس نے ضحاک کو نہ پایا کہا جاتا ہے کہ وہ ہندوستان گیا ہوا تھا پس اس نے محل میں جو کچھ بھی تھا سب کچھ لوٹ لیا۔

## ضحاک کی قید میں:

جب ضحاک کو اس کی خبر پہنچی تو وہ آگ بگولہ ہو گیا لیکن اللہ تعالیٰ نے اس کی طاقت سلب کر لی اور افریدون اس پر غالب آ گیا اور افریدون نے اسے دیناوند کے پہاڑوں میں قید کر دیا۔ عجم والے آج تک یہ گمان کرتے ہیں کہ ضحاک آج تک دیناوند کے پہاڑوں میں لوہے کی زنجیروں سے جکڑا ہوا ہے اور اسے عذاب دیا جا رہا ہے۔

ہشام سے مروی ہے کہ ضحاک اپنے گھر پر ہی موجود تھا لیکن افریدون قلعہ زرنج ماہ مہروز مہر میں داخل ہوا اور سیدھا ضحاک کے گھر پہنچا اور ضحاک کی دو بیویوں اروناز اور سوار سے نکاح کر لیا۔ جب یہ منظر بیوراسپ نے دیکھا تو گھبرا اٹھا اور اسے کچھ بجھائی نہ دیا جب اس کی یہ حالت افریدون نے دیکھی تو لوہے کا ایک گرز اس کے سر پر زور سے مارا۔ شدت ضرب کی وجہ سے بیوراسپ کی عقل زائل ہو گئی پھر افریدون نے اُسے پکڑ لیا اور دیناوند کے پہاڑوں میں قید کر دیا اور لوگوں کو اس دن مہرجان کے نام سے عید منانے کا حکم صادر فرمایا اور خود تخت شاہی پر براجمان ہو گیا۔

## بادشاہت کے اصل حقدار:

اہل فارس کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حکومت و سلطنت دراصل اوشہنج، جمشید اور طہمورث کی تھی ضحاک تو صرف ایک غاصب تھا جس نے لوگوں کو اپنے اژدھا نما پھوڑوں سے ڈرا کر اپنے جادو سے مغلوب کر کے دوسرے بادشاہوں سے بادشاہی چھینی تھی۔

ضحاک نے سرزمین بابل میں ایک شہر تعمیر کیا جس کا نام حوب رکھا تھا وہاں اس نے قبطیوں کو مصاحب اور روزہ دار بنا کر رکھا تھا جب کہ باقی قبائل کے لوگوں پر وہ ظلم و تشدد کرتا تھا اور ان کے بچوں کو ذبح کر دیا تھا۔

بعض اہل کتاب کا قول ہے کہ ضحاک کے دونوں کندھوں پر اژدھوں کی صورت میں گوشت کی ٹکڑے (رسولیاں) تھیں جن کو وہ اپنی مکاری اور چالاکی سے کپڑوں سے ڈھانپ کر رکھتا تھا اور لوگوں کو ان سے ڈراتا تھا اور کہتا تھا کہ یہ اژدھے ہیں حالانکہ وہ صرف گوشت کے لوتھڑے (رسولیاں) تھے۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ وہ واقعتاً سانپ ہی تھے۔

## ضحاک کی شکست:

بعض اہل علم اہل فارس کا نسب یوں بیان کرتے ہیں کہ جب بیوراسپ اپنے ظلم و ستم کی تمام حدود پار کر چکا تو کابی نامی ایک شخص اٹھا اور اس نے تمام لوگوں کو اپنے جھنڈے تلے جمع کیا اور انہیں بیوراسپ کے خلاف جنگ پر تیار کیا چنانچہ تمام لوگ اس کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے کیونکہ وہ اس کے ظلم و ستم سے تنگ آ چکے تھے اور خود کابی بھی اپنے دو بیٹوں کے بیوراسپ کی بھینٹ چڑھ

جانے پر غضب ناک ہوا تھا۔ بالآخر اس نے ضحاک کو شکست دی اور لوگوں نے کابی کو اپنا بادشاہ مقرر کر دیا۔ لوگ اس کی اطاعت کرنے لگے اور اس کا ہر حکم ماننے لگے۔

## کابی کا جھنڈا:

آج بھی کابی کا جھنڈا عجم کے بادشاہوں کے پاس محفوظ ہے جسے وہ لے کر بیوراسپ کے ظلم وتشدد کے خلاف اٹھا تھا۔ بادشاہان فارس اس جھنڈے سے برکت حاصل کرتے ہیں۔ بطور تبرک ایک دوسرے کو بھیجتے ہیں اور انتہائی اہم امور میں اس علم کابی کو سب جھنڈوں سے بلند رکھتے ہیں۔

## افریدون کی تخت نشینی:

جب کابی ضحاک کے قریب پہنچا تو ضحاک کابی سے مرعوب ہو کر بھاگ نکلا اور کابی کے لیے اپنی جگہ کو چھوڑ دیا لیکن کابی جانتا تھا کہ وہ بادشاہت کا اہل نہیں چنانچہ اس نے لوگوں کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ وہ جمشید کی اولاد میں سے کسی کو اپنا بادشاہ بنالیں کیونکہ بادشاہت کے اصل حقدار وہی ہیں انہوں نے ہی ہمارے ملک کی بنیاد رکھی تھی اور ملک کا نظم ونسق ترتیب دیا تھا۔ چنانچہ افریدون بن اثقیان کو لوگوں کی بادشاہت کے لیے مقرر کیا اور اسے تخت شاہی پر بٹھا کر خود اس کے مددگار بن گئے افریدون نے بادشاہت کا تاج پہنتے ہی ضحاک کی تمام املاک کو اپنی تحویل میں لے لیا اور ضحاک کو گرفتار کر کے دیناوند کے پہاڑوں میں قید کر دیا۔

مجوسیوں کا گمان ہے کہ ضحاک کو دیناوند کے پہاڑوں میں قید کر کے جنوں کو اس کی نگرانی اور حفاظت پر مامور کیا گیا۔

## کابی کی قیادت میں لوگوں کا ضحاک کے پاس پہنچنا:

اہل علم کی بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ جب ضحاک کا ظلم وتشدد شرافت کی تمام حدود پار کر چکا اور اس کا ظلم پھیلتا ہی چلا گیا اور اس کی طرف سے خیر کی کوئی امید نہ رہی تو ملک کے لوگ جمع ہو کر اس کے پاس پہنچے تا کہ اس سے بات چیت کی جائے لیکن سوال یہ تھا کہ ضحاک سے بات چیت کون کرے گا اور کون ان کا لیڈر بنے گا آخر کار لوگ کابی پر جمع ہو گئے یہ ہی بادشاہ ضحاک سے بات چیت کرے گا اور اسے انصاف کرنے پر آمادہ کرے گا۔ کابی نے بھی یہ ذمہ داری قبول کر لی اور ضحاک کے سامنے پہنچ گیا۔

## کابی کا انداز گفتگو:

کابی نے ضحاک کو ان الفاظ میں سلام کیا:

سلامتی ہو تمام شہروں کے بادشاہ پر یا صرف ایک شہر کے بادشاہ پر؟

ضحاک نے جواب دیا: تمام شہروں کے بادشاہ پر کابی نے ضحاک سے کہا' اگر آپ تمام شہروں کے بادشاہ میں تو یہ قتل عام اور ظلم وتشدد صرف ہمارے اوپر ہی کیوں؟ آپ اسے تمام لوگوں پر تقسیم کیوں نہیں کرتے؟ اس کے بعد کابی نے وہ تمام مسائل جن میں تخفیف ممکن تھی بادشاہ کے سامنے بیان کر دیئے اور یہ باتیں ضحاک کے دل میں پوری طرح اتار دیں۔

چنانچہ ضحاک نے بھی اپنے ظلم وستم کا اقرار کیا اور آئندہ ان کی مرضی کے مطابق کام کرنے کا وعدہ کیا اور انہیں جانے کا حکم دیا اور لوگ چلے گئے۔ کچھ دنوں بعد لوگ دوبارہ آئے اور اپنی اپنی حاجتیں بادشاہ کے سامنے پیش کیں تو بادشاہ نے ان کی تمام حاجتوں کو پورا کر دیا اور لوگ دوبارہ اپنے گھروں کو لوٹ گئے۔

## ضحاک کی بدخصلت ماں:

اہل علم سے یہ بھی مذکور ہے کہ ضحاک ماں بدخصلت' متکبر اور شر پسند تھی جب اس نے لوگوں کو ضحاک سے یوں جرأت سے گفتگو کرتے دیکھا تو وہ غیض وغضب سے بھر گئی اور لوگوں کے چلے جانے کے بعد ضحاک کو لعن طعن کرنے لگی اور اسے ابھارا کہ تو نے ان لوگوں کو ہلاک کیوں نہ کر دیا۔ ان میں یہ جرأت و بہادری کہاں سے آ گئی؟ مگر ضحاک نے اپنی ماں کو سمجھایا کہ وہ لوگ حق بات لے کر میرے پاس آئے تھے۔ پھر اس نے کہا کہ ایک لحہ کو میں نے بھی ان کو طاقت سے دبانا چاہا لیکن ان کے پہاڑ جیسے حقائق (اور عزائم) میرے سامنے حائل ہو گئے اور مجھے ان کی حقانیت کا اقرار کرنا پڑا۔ یہاں تک کہ ضحاک نے اپنی ماں کو مطمئن کر لیا اور اسے باہر بھیج دیا۔ کچھ دنوں کے بعد ضحاک شہر سے باہر گاؤں والوں کے پاس پہنچا اور ان سے کیے گئے وعدے پورے کیے۔ اس نیکی و بھلائی کے علاوہ ضحاک کی ذات سے کوئی نیکی یا اچھائی منسوب نہیں۔

## ضحاک کی عمر:

ازدہاق یعنی ضحاک نے ایک ہزار سال عمر پائی ان میں سے چھ سو برس تک اس نے حکومت کی اور باقی عمر بادشاہ کی طرح گذاری کیونکہ لوگ اس کا حکم اسی طرح مانتے تھے جس طرح دور شاہی میں اس کا حکم چلتا تھا۔ بعض لوگوں نے کہا کہ اس کی حکومت ایک ہزار سال قائم رہی اور اس کی عمر گیارہ سو سال تھی افریدون نے آ کر اسے تخت سے اتار کر تختہ دار پر چڑھا دیا۔

علمائے فارس کے نزدیک سب سے لمبی عمر پانے والا شخص صرف ضحاک ہے اور جامر بن یافث بن نوح کی عمر ایک ہزار سال تھی۔

بیوراسپ (ضحاک) کا ذکر اس جگہ صرف اس لیے کیا گیا کیونکہ بعض لوگوں کا گمان ہے کہ نوح بیوراسپ کے زمانہ میں ہی مبعوث کیے گئے۔ اور نوح علیہ السلام کو بیوراسپ کی اور اس کی حکومت کا نظم ونسق چلانے والے سرکش لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کی طرف بلانے اور انہیں ایک خدا کی عبادت کرنے کے لیے مبعوث کیا گیا۔ اس سے پہلے ہم اللہ تعالیٰ کے احسانات' نوح علیہ السلام کی حالت فرمانبرداری اور دنیا والوں کی تکالیف پر صبر کرنے کا ذکر کر چکے ہیں۔ نیز یہ ذکر بھی کر چکے ہیں کہ کہ اطاعت وفرمانبرداری کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ نے طرح طرح کے انعامات سے نوازا اور سرکشی اور نافرمانی کرنے والوں کو دنیا کے لیے عبرت بنا دیا اور انہیں دردناک عذاب میں مبتلا کر دیا۔

## نوح علیہ السلام اور ان کی اولاد:

اب ہم نوح اور ان کی اولاد کا ذکر کرتے ہیں جو کہ اللہ تعالیٰ کے فرمان مطابق آج تک دنیا میں موجود میں نوح علیہ السلام اور ان کی اولاد اور ان کی نسل کو چھوڑ کر جن لوگوں میں نوح علیہ السلام کو مبعوث کیا گیا ان میں سے اور ان کی نسل میں سے کوئی بھی باقی نہ بچا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان ذکر کیا۔

﴿ وَجَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهُ هُمُ الْبَاقِينَ ﴾

اور وہ سام' حام اور یافث ہیں۔

ماجوج کا باپ ہے۔ جو کہ ترکوں کا چچازاد بیٹا ہے۔

## یافث کی اہلیہ:

کہا جاتا ہے کہ یافث کی اہلیہ اربسیسہ بنت مرازیل بن درمسیل بن محویل بن خنوح بن قین بن آدم علیہ السلام تھی اس سے یافث کے سات بیٹے اور ایک بیٹی پیدا ہوئی۔

## یافث کی اولاد:

۱۔ جومر بن یافث (ابن اسحاق سے مروی ہے کہ وہ یاجوج ماجوج کا باپ تھا)
۲۔ مارح بن یافث۔ ۳۔ وائل بن یافث۔
۴۔ حوان بن یافث۔ ۵۔ توبیل بن یافث۔
۶۔ ہوشل بن یافث۔ ۷۔ ترس بن یافث۔
اور ایک بیٹی شیکہ بنت یافث تھی۔

## حام بن نوح کی بیوی:

حام بن نوح کی بیوی نحلب بنت مارب بن درمسیل بن محویل بن خنوح بن قین بن آدم تھی۔ اس سے حام کے تین بیٹے پیدا ہوئے۔

۱۔ کوش بن حام ۲۔ قوط بن حام ۳۔ کنعان بن حام

## حبشہ، ہند اور سندھ کی ولادت:

کوشبن حام بن نوح نے قرنبیل بنت تاویل بن ترس بن یافث بن نوح سے شادی کی۔ کہا جاتا ہے کہ اس کے بطن سے کوش کے تین بیٹے (۱) حبشہ (۲) سندھ اور (۳) ہند نامی پیدا ہوئے۔

## مصریوں اور سوڈانیوں کے جداعلیٰ:

قوط بن حام بن نوح نے بخت بنت تاویل بن ترس بن یافث بن نوح سے شادی کی اس سے قوط کا ایک بیٹا قبط پیدا ہوا۔ کہا جاتا ہے کہ یہ قبط ہے۔

کنعان بن حام بن نوح نے ارتیل بنت بتاویل بن ترس بن یافث بن نوح سے شادی کی اس سے کالے رنگ کے بچے پیدا ہوئے جن کے نام (۱) توبہ (۲) قرآن (۳) زنج (۴) زغاوہ وغیرہ پیدا ہو کر سوڈان میں پھیلے۔

## نوح علیہ السلام کی حام کے لئے بددعا:

ابن اسحاق سے ایک روایت میں مروی ہے کہ اہل تورات کا گمان ہے کہ یہ سب کچھ نوح علیہ السلام کی حام کے لئے بددعا کی وجہ سے ہوا۔ (کہ اس کی اولاد کالی پیدا ہوئی)

اس کا قصہ یوں ہے کہ نوح علیہ السلام ایک مرتبہ سوئے تو ان کا ستر ظاہر ہو گیا حام نے اسے دیکھا اور بغیر ڈھانپے چلا گیا۔ سام اور

کنعان بن حام ملعون ہے یہ حام کے بھائیوں کے غلام ہوں گے اور کہا کہ اللہ تعالیٰ سام میں برکت دے اور حام اپنے دونوں بھائیوں کا غلام ہوگا اور اللہ تعالیٰ یافث کا بدلہ دے گا اور وہ حام کے مکانوں میں قیام پذیر ہوگا اور کنعان ان کا غلام ہوگا۔

### سام کی اہلیہ اور اولاد:

سام بن نوح کی بیوی صلیب بنت تاویل بن محویل بن خنوخ بن قین بن آدم تھی۔ اس سے اس کی متعدد اولادیں ہوئیں۔

(۱) ارفخشد بن سام (۲) اشوذ بن سام (۳) لاوذ بن سام (۴) عویلم بن سام (۵) ارم بن سام۔

راوی کہتا ہے کہ مجھے نہیں معلوم کہ ارم بن سام، ارفخشد وغیرہ کی ماں کا ہی بیٹا تھا یا اس کی ماں اور تھی۔

### سوق ثمانین میں آبادی کا اضافہ:

ابن عباس سے مروی ہے کہ جب نوح علیہ السلام کے بیٹوں کے لئے ''۸۰ کا بازار'' تنگ پڑ گیا تو وہ بابل کی طرف متوجہ ہوئے اور اسے تعمیر کیا۔ یہ فرات اور سراۃ کے درمیان واقع ہے اس کی لمبائی اور چوڑائی بارہ بارہ فرسخ تھی۔ اور اس کا دروازہ مقام دوران میں تھا اگر آپ کوفہ کے پل کو عبور کریں تو یہ بائیں جانب ہے پس ان کی تعداد یہاں بڑھتے بڑھتے ایک لاکھ تک پہنچ گئی اور وہ تمام مسلمان تھے۔

### لاوذ کی اہلیہ اور اولاد:

اب دوبارہ ابن اسحاق کی روایت کی طرف لوٹتے ہیں۔

لاوذ بن سام بن نوح نے شبکہ بنت یافث بن نوح سے شادی کی۔ جس سے فارس، جریان اور دیگر اہل فارس پیدا ہوئے۔ لاوذ کے بیٹوں میں فرس کے ساتھ طلسم اور عملیق بھی ہیں۔ راوی کو شک ہے کہ یہ فرس کی ماں ہی سے تھے یا کسی اور سے۔ عمالیق، عملیق کی ہی اولادیں ہیں۔

### مختلف جگہوں کی حقیقت:

یہ تمام امتیں مختلف علاقوں میں بٹ گئیں۔ اہل مشرق، اہل عمان، اہل حجاز، اہل شام اور اہل مصر انہی میں سے ہیں ان میں سے کچھ ظالم بھی تھے جنہیں کنعانی کہا جاتا تھا اور مصر کے فراعنہ بھی انہی میں سے تھے۔

انہی میں اہل بحرین اور اہل عمان بھی تھے جنہیں جاسم کہا جاتا تھا۔

مدینہ میں رہنے والے ہنوہف اور سعد بن ہزان، بنو مطر اور بنو ازرق بھی انہیں میں سے تھے۔

اہل نجد میں بدیل اور راحل اور غفار اور اہل تیماء بھی انہی میں سے تھے اور تیما میں سے حجاز کا بادشاہ ارقم بھی تھا یہ لوگ نجد میں رہتے تھے۔

طائف میں رہنے والوں میں بنو عبد بن ضخم اور حی کے عبس اول تھے۔

وہاں ان کی تعداد میں اچھا خاصا اضافہ ہوا۔ پھر ان سے کوئی گناہ سرزد ہونے کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کا عذاب آیا اور بہت تھوڑے سے لوگوں کے علاوہ باقی تمام ہلاک ہوگئے۔ باقی بچنے والوں کو نسناس کہا جاتا تھا۔

### عرب:

اور جاسم یہ سب عرب تھے۔ ان کی جبلی (فطری) زبان عربی تھی۔ اور فارس کے مشرق میں رہنے والے فارسی بولتے تھے۔

## عرب عاربہ اور عرب مستعربہ:

ارم بن سام بن نوح کے بیٹے عوص بن ارم' غاثر بن ارم اور حویل بن ارم تھے۔ عوص بن ارم کے بیٹے غاثر بن عوص' عاد بن عوص اور عبیل بن عوص تھے۔ عاثر بن ارم کے بیٹے ثمود بن غاثر اور جدلیس بن غاثر تھے۔ یہ سب عرب تھے اور یہ مصری زبان بولتے تھے۔ عرب ان لوگوں کو عرب عاربہ کہتے تھے کیونکہ یہ ان کی فطری زبان تھی اور اسمٰعیلؑ بن ابراہیمؑ کو عرب مستعربہ کہتے تھے کیونکہ انہوں نے ان امتوں کی یہ زبان ان لوگوں کے درمیان رہنے کی وجہ سے بولنا شروع کی۔ پس ثابت ہوا کہ عاد و ثمود' عمالیق' امیم' جاسم' جدلس اور طسم ہی اصلی عرب تھے۔

عاد اس ریت سے لے کر حضر موت اور پورے یمن میں رہتے تھے اور ثمود وحجاز اور شام کے درمیان حجر سے لے کر وادی القریٰ اور اس کے اطراف میں رہتے تھے۔

جدلس' طسم کے ساتھ ہو لئے اور وہ ان کے ساتھ یمامہ اور اس کے اطراف بحرین کے علاقہ میں رہائش اختیار کی۔ اس دور میں یمامہ کا نام 'جو' ہوتا تھا۔ جاسم عمان میں رہتے تھے۔

## حضرت نوح علیہ السلام کی سام اور یافث کے لئے دعا اور حام کے لئے بددعا:

ابن اسحاق کے علاوہ کسی اور سے منقول ہے کہ نوح علیہ السلام نے اپنے بیٹے سام کے لیے دعا کی کہ اس کی نسل سے انبیاء اور رسول ہوں اور یافث کے لئے دعا کی کہ اس کی نسل سے بادشاہ ہوں اور انہوں نے دعا میں یافث کو سام پر فوقیت دی یعنی اس کا ذکر پہلے کیا اور حام کے لئے بددعا کی کہ اس کی نسل کا رنگ تبدیل ہو جائے اور اس کی نسل سام اور یافث کی نسل کی غلام ہو۔

بعض کتب میں مذکور ہے کہ بعد میں نوح علیہ السلام کا دل حام کے معاملہ میں نرم پڑ گیا تو انہوں نے اس کے لئے دعا کی کہ اس کے بھائی اس پر رحم کریں اور پھر اپنے پوتے کوش بن حام اور جامر بن یافث بن نوح کے لئے دعا کی اور یہ سب کچھ اس لئے ہوا کہ ان کے پوتوں میں سے ان کے پاس آئے اور ان کی اس انداز سے خدمت کی جس طرح کوئی حقیقی بیٹا باپ کی خدمت کرتا ہے۔ اس لئے انہوں نے پوتوں کے لئے دعائے خیر کی۔

## سام اور یافث کی اولاد:

سام کے چھ بیٹے تھے جن کے نام بالترتیب عابر' علیم' اشوذ' لاوذ اور ارم تھے یہ سب مکہ مکرمہ میں رہتے تھے۔ ارفخشد کی نسل سے انبیاء اور رسل اور دوسرے مختلف عظیم لوگ اور تمام اہل عرب اور مصر کے فراعنہ پیدا ہوئے۔

یافث بن نوح کی نسل سے ترکوں سمیت عجم کے تمام بادشاہ تھے اور فارس میں ان کا آخری بادشاہ یزدگرد بن شہریار بن پرویز تھا اور ان کا نسب جیومرت بن یافث بن نوح پر ختم ہوتا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ لاوذ بن سام بن نوح اور اس کے دوسرے بھائیوں میں سے ایک قوم جامر کی طرف گئی جامر نے ان پر انعام واکرام کیا اور ان کو اپنے ملک میں جگہ دی ان میں سے ماذی بن یافث بھی تھا۔ یہی وہ ماذی ہے جس کی طرف ماذی تلواروں کو نسبت دی جاتی ہے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ کیرش الماذوی' بلشصر بن اولمر دونے بن بخت نصر کا قاتل ہے ... [illegible]

## ہند سندھ کی اصل حقیقت:

حام بن نوح کی نسل میں نوبہ' حبشہ' فزان' ہند' سندھ اور مشرق و مغرب کے ساحلی علاقوں کے لوگ ہیں انہی میں سے نمرود بن کوش بن حام بن نوح تھا۔

## بد بخت قینان:

ارفخشد بن سام کا ایک بیٹا قینان تھا اس کا تورات میں کوئی تذکرہ نہیں ملتا یہ وہی شخص ہے کہ جس کے بارے میں کہا گیا کہ وہ اس قابل نہ تھا کہ آسمانی کتاب میں اس کا تذکرہ کیا جائے کیونکہ وہ جادوگر تھا اور اپنے آپ کو خدا کہتا تھا۔ تورات میں ارفخشد بن سام اور پھر شالخ بن قینان بن ارفخشد کی پیدائش کا ذکر کیا گیا ہے لیکن نسب میں قینان کا ذکر نہیں کیا گیا جس کی وجہ اوپر بیان ہو چکی ہے۔

شالخ کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ شالخ بن ارفخشد لقینان کی نسل سے تھا اور شالخ کا ایک بیٹا تھا جس کا نام عابر تھا۔ عابر کے دو بیٹے تھے ایک کا نام فالغ تھا جس کے معنی عربی میں تقسیم کرنے والے کے ہیں اور یہ نام اس لیے دیا گیا کہ اس زمانے میں زمین تقسیم ہو گئی تھی اور زبانیں خلط ملط ہو گئی تھیں اور عابر کے دوسرے بیٹے کا نام قحطان تھا۔

قحطان کے دو بیٹے یعرب اور یقطان تھے۔ وہ دونوں یمن میں آئے قحطان وہ پہلا شخص تھا جو یمن کا بادشاہ بنا اسے ''ابیت اللعن'' کا خطاب دیا گیا جیسا کہ بادشاہوں کو کہا جاتا تھا۔

## ابراہیم علیہ السلام:

فالغ بن عابر کا ایک بیٹا ارغوا تھا' ارغوا کا ایک بیٹا' ساروغ نامی تھا اور ساروغ کا ناحور نامی بیٹا تھا۔ اسی ناحور کا بیٹا تارخ تھا جس کو عربی میں آذر کہتے ہیں۔ تارخ کے ہاں ایک بیٹا پیدا ہوا جس کا نام ابراہیم علیہ السلام تھا۔

ارفخشد کے ہاں بھی ایک بیٹا پیدا ہوا جس کا نام نمرود تھا اور وہ حجر کے کسی کنارے پر رہتا تھا۔

لاوذ بن سام کے بیٹوں میں سے طسم اور جدیس یمامہ میں رہتے تھے اور عملیق بن لاوذ حرم اور اطراف مکہ میں سکونت پذیر تھے۔ اور ان کے بعض لڑکے شام کی طرف چلے گئے انہی میں سے عمالیق تھے۔ مصر کے فراعنہ بھی عمالیق تھے۔ اور لاوذ بن سام کے بیٹوں میں امیم بن لاوذ بن سام بھی تھا اس کے متعدد لڑکے تھے ان میں سے بعض مشرق میں جامر بن یافث کے پاس چلے گئے۔ ارم بن سام کے ہاں ایک لڑکا عوص بن ارم پیدا ہوا وہ احقاف میں رہتا تھا عوص کا ایک بیٹا عاد نامی بھی تھا۔

## نمرود:

حام بن نوح کے چار بیٹے کوش' مصرایم' قوط' کنعان نامی تھے۔ بابل کا ظالم نمرود کوش ہی کی نسل سے تھا اور اس کا نام نمرود بن کوش بن حام تھا۔ اس کے باقی بیٹے مشرق و مغرب کے ساحلی علاقوں اور نوبہ حبشہ اور فزان میں رہتے تھے۔

کہا جاتا ہے کہ قبط اور بربر مصرایم کی اولاد میں سے تھے۔ قوط' سندھ اور ہند کی طرف آیا اور یہاں رہنے لگا۔

یافث بن نوح کے بیٹے جامر' موعج' موادی' بوان' ثوبال' ماشج' تیرش تھے۔

فارس کے بادشاہ جامر کی اولاد میں سے ہیں۔ اور تیرش کی اولاد میں سے ترک اور خزر ہیں اور ماشج کی اولاد سے اشبان ہیں۔

اشبان ہیں۔ پہلے یہ سب روم کے علاقہ میں رہتے تھے یہاں تک کہ عیص کی اولاد میں ایک واقعہ ہوا۔ جس کے بعد تینوں (حام' سام اور یافث) نے الگ الگ علاقوں میں رہائش اختیار کی اور اپنے علاوہ دوسروں کو وہاں سے نکال دیا۔

## حضرت موسیٰ علیہ السلام:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کی طرف وحی بھیجی کہ اے موسیٰ علیہ السلام تو اور تیری قوم اور اہل جزیرہ اور اہل العال سام بن نوح کی اولاد میں سے ہو۔

ہشام بن محمد اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ اہل سندھ اور ہند توقیر بن یقطن بن عابر بن شالخ بن ارفخشد بن سام بن نوح کے بیٹے کی اولاد میں سے ہیں۔ مکران بن البند اور ہذرم بن عابر بن ارفخشد بن سام بن نوح ہیں۔

حضر موت بن یقطن بن عابر بن شالخ بن ارفخشد بن سام بن نوح ہیں۔ اور یقطن' قحطان بن عابر بن شالخ بن ارفخشد بن سام بن نوح ہیں۔

یہ اس قول کے مطابق ہے جو کہ ان کو اسمٰعیل علیہ السلام کی طرف منسوب نہیں کرتے اور اہل فرس' فارس بن تیرش بن ناسور بن نوح کے بیٹے ہیں اور نبط' نیط بن ماش بن ارم بن سام بن نوح کے بیٹے ہیں اور اہل جزیرہ اور عال فاش بن ارم بن سام بن نوح کی اولاد میں سے ہیں۔

عملیق یعنی عریب اور طسم اور امیم' لوذ بن سام بن نوح کی اولاد میں سے ہیں۔

عملیق عمالقہ کے باپ ہیں اور بربر انہی میں سے ہیں۔ اور وہ ثمیلہ بن مارب بن فاران بن عمرو بن عملیق بن لوذ بن سام بن نوح کے بیٹے ہیں سوئے صنہاجہ اور کتامہ کے کیونکہ وہ فریقیش بن قیس بن صیفی بن سبا کے بیٹے ہیں۔

## عربی بولنے والے ابتدائی لوگ:

کہا جاتا ہے کہ سب سے پہلے عربی بولنے والے عمالقہ تھے جب وہ لوگ بابل سے کوچ کر رہے تھے تو اس وقت عملیق اور جرہم کو عرب عارب کہا جاتا تھا ثمود اور جدیس عابر بن ارم بن سام بن نوح کے بیٹے ہیں۔ عاد اور عبیل عوص بن ارم بن سام بن نوح کے بیٹے ہیں۔

اہل روم بنو لنطی بن یونان بن یافث بن نوح کے بیٹے ہیں۔ نمرود کوش بن کنعان بن حام بن نوح کا بیٹا تھا۔ یہ بابل کا بادشاہ تھا اور ابراہیم علیہ السلام کے زمانہ میں بابل پر اسی کی حکومت تھی۔

## عربی زبان کا آغاز:

قوم عاد کو اس زمانہ میں عاد اور ارم کہا جاتا تھا جب وہ لوگ ہلاک ہو گئے تو ثمود کو ارم کہا جانے لگا اور جب ثمود بھی ہلاک ہو گئے تو تمام بنی ارم کو 'ارمان' کہا جانے لگا۔ یہی لوگ نبطی ہیں۔ یہ لوگ تمام بابل میں رہتے تھے اور سب مسلمان تھے۔ یہاں تک کہ نمرود بن کوش بن کنعان بن حام بن نوح بابل کا بادشاہ بنا اس نے ان لوگوں کو بت پرستی کی دعوت دی اور یہ لوگ اس کی بات مان گئے اور بت پرستی کرنے لگے یہ لوگ سریانی زبان بولتے تھے اس کے بعد ایسے ہوا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی زبانوں کو مخلوط کر دیا یہاں تک کہ وہ ایک دوسرے کی بات بھی نہ سمجھ پاتے تھے کیونکہ بنو سام اور حام کی اٹھارہ اٹھارہ لغت تھیں اور بنو یافث کی چھتیس بولیاں تھیں اس وقت اللہ تعالیٰ نے عاد، عبیل، ثمود، جدیس، طسم، امیم اور بنو یقطن بن عابر بن شالخ بن ارفخشد بن سام بن نوح کو عربی سکھا دی

10

## بنو سام کا علاقہ:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ نوح علیہ السلام نے بنو قابیل کی ایک عورت سے شادی کی اس سے ایک بچہ پیدا ہوا جس کا نام بوناظر رکھا گیا۔ اس کی نسل مشرق کے ایک ملعون شہر میں ہے۔ بنو سام محل میں زمین کے درمیانی علاقہ میں آئے اور یہ سمندر میں ساتید یا اور یمن سے شام تک کا درمیانی علاقہ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو نبوت' کتاب' خوبصورتی' سرداری اور سفید چمڑی کی نعمت عطا کی۔

بنو حام جنوب اور مغربی ہواؤں کے علاقہ میں آئے اس علاقہ کو 'داروم' کہا جاتا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے ان میں سفیدی (سفید چمڑی) اور سرداری کم رکھی تھی اللہ تعالیٰ نے ان کے شہروں اور آسمان کو آباد کیا اور اس علاقہ سے طاعون کو ختم کر دیا۔ ان کی زمین میں جھاؤ کے درخت' پیلو' عشر' غاریں اور کھجور کے درخت پیدا کیے اور چاند اور سورج ان کے آسمان میں چلنے لگے۔

## بنو یافث کا علاقہ:

بنو یافث صغون میں جو کہ شمال میں صبح کی ہواؤں کے راستہ میں واقع ہے رہتے تھے ان میں بالعموم سرخ اور زرد رنگ تھا۔ اللہ تعالیٰ نے ان کی زمین کو سیاہ کر دیا تو وہاں شدید سردی پڑنے لگی اور ان کے آسمان کو بھی سیاہ کر دیا تو ان کے اوپر سات چلنے والے ستاروں میں سے کوئی بھی نہ گزرتا تھا۔ پھر یہ لوگ طاعون میں مبتلا ہو گئے پھر ساحل کی طرف آئے اور مغیث کی وادی میں ہلاک ہوئے۔ پھر شحر میں ان کو کمر کا ایک مرض لاحق ہوا۔

عبیل یثرب میں رہتے تھے اور عمالیق صنعاء میں اس وقت تک صنعاء کا نام صنعاء نہیں تھا۔ پھر عمالیق میں سے بعض لوگ یثرب کی طرف گئے اور وہاں سے عبیل کو نکال دیا اور جحفہ میں رہنے لگے پھر ایک مرتبہ سیلاب آیا اور ان سب کو بہا کر لے گیا اسی وجہ سے اس کا نام جحفہ رکھا گیا۔ ثمود حجر اور اس کے اطراف میں رہتے تھے اور وہیں ہلاک ہوئے۔

طسم اور جدیس یمامہ میں رہتے تھے وہ بھی وہیں ہلاک ہوئے اور امیم ابار کے علاقہ میں رہتے تھے اور وہیں ہلاک ہوئے اور یہ علاقہ یمن اور شحر کے درمیان واقع ہے۔ اس جگہ جنوں کا غلبہ ہو گیا ہے اس لیے آج کل وہاں کوئی نہیں پہنچ سکتا اس علاقہ کو ابار ابن امیم کی نسبت سے ابار کہتے ہیں۔

## یمن اور شام نام کیوں رکھے:

بنو یقطن بن عابر یمن میں رہتے تھے وہ چونکہ اس سے نیک فال لیتے تھے اس لیے اسے یمن کہا جانے لگا۔ اور بنی کنعان میں سے ایک قوم شام میں آئی اور چونکہ یہ لوگ اس سے بدشگونی لیتے تھے اس لیے اسے شام کہا جانے لگا۔ شام کو اس زمانہ میں بنی کنعان کی زمین کہا جاتا تھا۔ پھر بنی اسرائیل آئے اور بنو کنعان کو قتل کر کے وہاں خود رہنے لگے پھر اہل روم نے بنی اسرائیل پر چڑھائی کر دی ان سے قتال کیا اور چند لوگوں کے سوا باقی تمام کو عراق بھیج دیا آخر کار عربوں نے شام پر غلبہ پا لیا۔ فالغ بن عابر بن ارفخشد بن سام بن نوح نے نوح علیہ السلام کے بیٹوں کے درمیان زمین کو تقسیم کیا جس سے ان کا نام فالغ (تقسیم کرنے والا) پڑ گیا۔

## زمین پر موجود مختلف قوموں کے سلاسل نسب:

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور پرانے بزرگوں کی طرف منسوب بعض باتوں سے انسانوں کے مختلف نسبی سلسلوں کا پتہ چلتا ہے۔

سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا: نوح علیہ السلام کے تین بیٹے تھے۔ سام' حام اور یافث۔ پس سام عرب کا باپ ہے۔ حام' زنجیوں کا اور یافث روم کا باپ ہے۔

حضرت سمرہؓ سے ہی ایک اور حدیث میں مروی ہے کہ: آپ ﷺ نے فرمایا کہ نوح کے تین بیٹے تھے۔ سام' حام اور یافث۔

سعید بن مسیبؒ سے منقول ہے کہ نوح علیہ السلام کے تین بیٹے تھے۔ سام' حام' یافث اور پھر ہر ایک کے تین بیٹے تھے۔ پس عرب' فارس اور روم' سام کے بیٹے ہیں اور ان سب میں خیر ہے۔

ترک' صقالبتہ اور یاجوج ماجوج یافث کے بیٹے ہیں اور ان میں سے کسی ایک میں بھی خیر نہیں ہے۔ قبط سوڈان اور بربر حام کی اولاد میں سے ہیں۔

## سام' حام اور یافث کی اولاد کے حلیے:

ابن عطاء اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ حام کی اولاد کا رنگ کالا اور بال گھنگریالے تھے اور یافث کی اولاد کے سر بڑے اور آنکھیں چھوٹی تھیں اور سام کی اولاد کے چہرے اور بال دونوں خوبصورت تھے۔

نوح علیہ السلام نے حام کے لیے بددعا کی تھی کہ اس کی اولاد کے بال کانوں سے آگے نہ بڑھیں پس جب یہ لوگ سام کی اولاد سے ملتے تو لوگ انہیں وہاں سے دور کر دیتے۔

## سام اور اس کی اولاد کی عمر:

اہل تورات کا گمان ہے کہ نوح علیہ السلام کی پانچ سو برس عمر گزرنے کے بعد سام پیدا ہوا پھر سام کی عمر کے ایک سو دو سال گزرنے پر اس کا بیٹا ارفخشد پیدا ہوا۔ ایک خیال کے مطابق سام کی کل عمر ایک سو چھ سال تھی۔ پھر ارفخشد کے ہاں پینتیس سال کی عمر میں قینان پیدا ہوا۔ ارفخشد کی کل عمر چار سو اڑتالیس سال تھی۔ پھر قینان کے ہاں انتالیس سال کی عمر میں شالخ پیدا ہوا۔ قینان کی کل عمر کا کہیں بھی ذکر نہیں' پھر شالخ کے ہاں تیس برس کی عمر میں عابر پیدا ہوا اور شالخ کی کل عمر چار سو پینتیس سال تھی۔

## مضبوط شہر کی تعمیر:

پھر عابر کے ہاں فالغ اور قحطان پیدا ہوئے۔ فالغ طوفان نوح کے ایک سو چالیس سال بعد پیدا ہوا۔ طوفان نوح علیہ السلام کے زمانہ قریب میں گزرنے کے باوجود جب لوگوں کی آبادی بڑھ گئی تو انہوں نے ایک مضبوط شہر بنانے کا خیال کیا جہاں اکٹھے مل کر رہیں یا ایک اونچا قلعہ بنائیں تاکہ اگر طوفان دوبارہ آ جائے تو اس پر چڑھ کر بچا جا سکے۔

پس اللہ تعالیٰ نے چاہا کہ ان کے کام کو مشکل کر دے اور ان کے گمان کے خلاف کر کے ان کو بتا دے کہ قوت اور طاقت صرف اللہ تعالیٰ ہی کے لیے ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے ان کی جماعت کو بکھیر دیا اور ان کی جمعیت کو توڑ ڈالا۔ عابر کی عمر چار سو چھہتر برس تھی۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد کی پیدائش:

فالغ کے ہاں تیس برس کی عمر میں ارغوا پیدا ہوا۔ فالغ کی کل عمر دو سو انتالیس سال تھی۔ پھر ارغوا کے ہاں بتیس سال کی عمر میں ساروغ پیدا ہوا۔ ارغوا کی کل عمر بھی دو سو انتالیس برس تھی۔ پھر ساروغ کے ہاں تیس برس کی عمر میں ناحور پیدا ہوا۔ ساروغ کی کل

پھر ناحور کا بیٹا تارخ پیدا ہوا یہ نام اس کے والد نے رکھا لیکن بعد میں جب نمرود کے بتوں کا نگران بنا دیا گیا تو ابراہیم علیہ السلام کے والد کا نام "آذر" پڑ گیا" کہا جاتا ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کے والد کا نام آذر نہیں تھا بلکہ آذر تو ایک بت کا نام تھا...... یہ مجاہد کا قول ہے۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اس میں کوئی عیب تھا جس کی وجہ سے نام "آذر" پڑ گیا جس کے معنی ٹیڑھا ہیں۔ آذر کی پیدائش کے وقت ناحور کی عمر ستائیس برس تھی اور ناحور کی کل عمر دو سو اڑتالیس سال ہوئی۔

## ولادت ابراہیم علیہ السلام:

اور پھر تارخ کے ہاں ابراہیم علیہ السلام پیدا ہوئے۔ طوفان نوح اور ابراہیم علیہ السلام کی پیدائش میں ایک ہزار اناسی برس کا فرق ہے۔ جب کہ بعض اہل کتاب کا کہنا ہے کہ طوفان نوح اور ابراہیمؑ کی پیدائش کے درمیان ایک ہزار دو سو تریسٹھ سال کا فرق ہے۔ اور آدم علیہ السلام کی تخلیق کے تین ہزار تین سو پینتیس سال بعد واقعہ ہے۔

قحطان بن عابر کے ہاں یعرب پیدا ہوا اور یعرب کا ایک بیٹا یشجب' اور یشجب کے ہاں سبا' سبا کے ہاں حمیر بن سبا' کہلان بن سبا' عمرو بن سبا' انمار بن سبا' مر بن سبا' عامل بن سبا پیدا ہوئے اور پھر عمر بن سبا کے ہاں عدی بن عمرو اور عدی کے ہاں لخم بن عدی اور جذام بن عدی پیدا ہوئے۔

## افریدون:

اہل فارس کے بعض ماہر انساب کا کہنا ہے کہ نوح علیہ السلام ہی افریدون تھے جنہوں نے ازدہاق پر غلبہ پا لیا تھا اور اس سے اس کا ملک چھین لیا تھا اور بعض کا کہنا ہے کہ افریدون ابراہیم علیہ السلام کے زمانے کا ذوالقرنین تھا۔ اور بعض سلیمان بن داؤد علیہ السلام کو افریدون کہتے ہیں۔

یہاں اس بات کا ذکر کرنے کا مقصد یہ ہے کہ افریدون نوح علیہ السلام ہی ہیں کیونکہ اس کا قصہ اکثر معاملات میں نوح علیہ السلام کے سے مشابہ ہے۔ مثلاً تین بیٹے۔ عدل و انصاف' اچھے اخلاق' ضحاک کے اس کے ہاتھوں ہلاک ہونے میں ایک قول یہ بھی ہے کہ نوح علیہ السلام کو ضحاک کی قوم کی طرف بھیجا گیا پھر ضحاک نوح علیہ السلام کے ہاتھوں ہلاک ہوا۔

البتہ اہل فارس نے جو اس کی نسبت بتائی ہے وہ پیچھے گزر چکی ہے افریدون بادشاہ جمشید کی اولاد میں سے تھا جس کو ازدہاق نے قتل کیا تھا اور اس میں اور جمشید بادشاہ میں دس پشتوں کا فاصلہ تھا۔

## دنیا میں پہلا طبیب ماہر نجوم:

ہشام بن محمد سے مروی ہے کہ ہمیں پتہ چلا ہے کہ افریدون جمشید کی اولاد میں سے تھا جو کہ ضحاک سے پہلے گذرا ہے اور یہ بھی گمان کرتے ہیں کہ وہ اس کے بیٹوں میں سے نواں تھا۔ اس کی جائے پیدائش دیناوند ہے وہ وہاں سے نکل کر ضحاک کے علاقہ میں آیا اور اسے پکڑ کر باندھ دیا اور پھر دو سال تک حکومت کی۔ ظلم کا خاتمہ کیا اور لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی عبادت کی طرف بلایا اور احسان کرنے کا حکم دیا اور ضحاک نے جن لوگوں کی زمینیں غصب کر رکھی تھیں اور جن زمینوں کا کوئی مالک نہ تھا انہیں عوام الناس اور غریبوں میں بانٹ دیا۔ کہا جاتا ہے کہ یہ پہلا شخص تھا جس کو "صوابی" کا لقب دیا گیا اور یہی پہلا شخص ہے جس نے علم طب اور نجوم میں غور و فکر شروع کیا۔

## افریدون کی اولاد:

وہ آپس میں تفرقہ ڈال کر ایک دوسرے پر ظلم نہ کرنے لگیں لہٰذا اس نے ملک کو ان تینوں میں تقسیم کر دیا۔ اس لیے اس نے لاٹری سسٹم اپنایا اور جو حصہ جس کی قسمت میں آ گیا وہ اسے مل گیا۔ اس طرح روم اور مغرب کے علاقہ جات سلم کے حصہ میں آئے' ترک اور چین طوج کے حصہ میں اور عراق اور ہند ایرج کے حصہ میں آئے لہٰذا اس نے تاج و تخت ایرج کے حوالے کر دیا۔ افریدون کے فوت ہونے کے بعد ایرج کے دونوں بھائیوں نے اس پر حملہ کر کے اس کو قتل کر دیا اور پھر دونوں نے مل کر تین سو سال تک حکومت کی۔

## افریدون کے باپ:

اہل فارس کا گمان ہے کہ افریدون کے دس باپ تھے اور ہر ایک کو اثفیان ہی کہا جاتا تھا اور یہ انہوں نے اپنی اولاد کے بارے میں ضحاک سے ڈرتے ہوئے کہا تھا کہ ان میں سے ضحاک کے ملک پر حملہ کر کے اس نے جمشید بادشاہ کے خون کا بدلہ لیں گے۔

وہ مخصوص القاب کے ذریعے پہچانے جاتے تھے جیسے کہ ایک کو سرخ گایوں والا اثفیان اور ایک کو سفید و سیاہ داغ والی گایوں والا اثفیان اور ایک کو مٹیالے رنگ کی گایوں والا کہا جاتا تھا۔ ان کے نام اس طرح تھے۔ افریدون بن اثفیان بوکاؤ (زیادہ گایوں والا) افریدون بن اثفیان سیرکاؤ (بڑی اور موٹی گایوں والا) افریدون بن اثفیان بوردکاؤ (وحشی گدھوں کے رنگ کی گایوں والا) افریدون بن اثفیان اخشین کاؤ (پیلے رنگ کی گایوں والا) افریدون بن اثفیان اسپیذ کاؤ (سفید گایوں والا) افریدون بن اثفیان کیرکاؤ (مٹیالے رنگ کی گایوں والا)

## لقب ''کیبہ'':

افریدون وہ پہلا شخص ہے جس کو ''کیبہ'' کا لقب دیا گیا جس کے معنی ''پاکی'' کے ہیں جیسے کہا جاتا ہے کہ روحانی اور اس سے مراد لی جاتی ہے کہ اس کا کام بہت مخلصانہ اور پاک ہے جو کہ روح سے تعلق رکھتا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ ''کیبہ'' کے معنی آمدنی طلب کرنے والے کے ہیں۔ یہ بھی گمان کیا جاتا ہے کہ ''کیبہ'' کے معنی خوبصورتی کے ہیں۔ کیونکہ جب اس نے ضحاک کو قتل کیا تو اس پر حسن و خوبصورتی چھا گئی۔

## حلیہ:

اہل فارس اہل عجم سے نقل کرتے ہیں کہ وہ بہت بھاری بھرکم' خوبصورت چہرے والا اور تجربہ کار شخص تھا اور وہ عام طور لوہے کی سلاخ سے قتال کرتا تھا جس کا سر بیل کے سر کی طرح تھا۔

## بہادری:

اس کے بیٹے ایرج کا ملک یعنی عراق اور اس کے اطراف اس کی زندگی میں افریدون کی حکومت میں شامل تھا۔ اس نے تمام ملکوں پر قبضہ کیا اور مختلف علاقوں میں نقل مکانی کرتا۔ وہ جس دن بادشاہ بنا تھا تو اس نے تخت پر بیٹھ کر کہا تھا کہ ہم اللہ تعالیٰ کی مدد اور تائید سے ضحاک پر غالب آنے والے ہیں ہم شیاطین اور اس کی فوج کو ذلیل و خوار کر دیں گے پھر لوگوں کو انصاف کرنے اور سیدھے راستے پر چلنے اور بھلائی کا معاملہ کرنے کی تلقین کی اور انہیں شکریہ ادا کرنے پر ابھارا اور سات قوہیار بین ترتیب دیئے اس طرح کہ پہاڑوں کو سات حصوں میں تقسیم کیا اور ان پر دیناوند اور دوسرے علاقوں کے نقشے بنوائے جو کہ اس کی بادشاہت کو ظاہر کرتے تھے۔

## ضحاک کا افریدون سے زندگی کی بھیک مانگنا:

بات کا انکار کرتے ہوئے کہا تو نے جب حکومت پائی تو تیری ہمت بلند ہوگئی اور تو اپنے آپ کو بڑا سمجھنے لگا اور اس میں لالچ کرنے لگا اور اسے بتایا کہ اس کا دادا اس بات کا زیادہ حقدار اس کی طرح کوئی اس کے خاندان میں سے قیادت کرنے والا ہوا اور اس کو بتایا کہ وہ اسے ایک بیل کے ذریعہ قتل کرے گا جو کہ اس کے دادا کے گھر میں ہے۔

## مختلف امور کا بانی:

افریدون وہ پہلا شخص ہے جس نے گھوڑوں کو جھکایا اور ان پر سوار ہوا اور خچر پیدا کروائے اور مرغابی اور کبوتر کو جوڑا اور تریاق (افیون) سے علاج کیا اور دشمنوں کو قتال کے ذریعہ قتل کیا۔ اور ختم کیا۔

## بیٹوں کو زمین دینا:

افریدون نے اپنے تین بیٹوں سلم' طوج اور ایرج میں زمین اس طرح تقسیم کی کہ: طوج ترک کی ایک جانب خزر اور چین کا مالک بنا اس زمانہ میں چین کو بغا کہتے تھے اور اس کے اطراف میں جو علاقے تھے انہیں بھی ساتھ ملا دیا۔

سلم کو صقیالبیۃ' برجان اور روم اور جو کچھ ان کی حدود میں ہے ان کی بادشاہت ملی۔

زمین کے وسط میں جو بابل کا علاقہ ہے اور جسے فنارث کہا جاتا ہے اس کے ساتھ سندھ' ہند اور حجاز کو ملا کر اس کی حکومت اپنے سب سے چھوٹے بیٹے ایرج کو دی۔ یہ علاقہ اسے سب سے اچھا لگتا تھا۔ بابل کو ایرج شہر اسی نسبت سے کہا جاتا ہے۔

اس تقسیم کی وجہ سے افریدون کے بعد اس کی نسل اور اس کی اولاد میں عداوت پھیلی جیسا کہ فنارث ترک اور روم کے بادشاہ ایک دوسرے کے خون کا مطالبہ کرتے ہوئے جنگ کے لیے نکلے۔

طوج اور سلم نے جب یہ دیکھا کہ والد ایرج سے زیادہ محبت کرتے اور ہم پر ترجیح دیتے ہیں تو انہوں نے اس سے بغض رکھنا شروع کر دیا اور حسد کی آگ بڑھتی رہی یہاں تک کہ دونوں نے مل کر ایرج پر حملہ کر دیا۔ طوج نے اس کی طرف رسی کا پھندا پھینکا اور اس کا گلا گھونٹ دیا۔ ترکوں میں پھندے کا استعمال اسی وجہ سے ہے۔

## ایرج کی اولاد:

ایرج کے دو بیٹے تھے ایک کا نام وفدان تھا اور دوسرے کا نام اسطوبہ تھا۔ اور ایک بیٹی تھی جس کا نام خوزک تھا اسے خوشک بھی کہا جاتا ہے۔ سلم اور طوج نے ایرج کے ساتھ اس کے دونوں بیٹوں کو بھی قتل کر دیا اور صرف ایک بیٹی باقی بچی۔

## مہرجان:

افریدون جس دن ضحاک پر غالب آیا وہ مہر ماہ کا روز مہر تھا۔ لوگوں نے ضحاک کے فتنے کے ختم ہو جانے کی وجہ سے اس دن عید منانا شروع کر دی اور اس دن کا نام مہرجان رکھا۔

## حاصل کلام:

افریدون ایک جبار اور عادل بادشاہ تھا۔ اس کا قد نو نیزوں کے برابر لمبا تھا اور نیزہ بھی ایسا کہ جس کے تین حصے ہوں اور اس جسم کی چوڑائی تین نیزے تھی اور اس کے سینہ کی چوڑائی چار نیزے تھی اور وہ اہل سوڈان کے باقی ماندہ آل نمرود اور نبط کی پیروی کرتا

''انہوں نے جواب دیا' اے ہود! تو ہمارے پاس کوئی صریح شہادت لے کر نہیں آیا ہے اور تیرے کہنے سے ہم اپنے معبودوں کو نہیں چھوڑ سکتے' اور تجھ پر ہم ایمان لانے والے نہیں ہیں۔ ہم تو یہ سمجھتے ہیں کہ تیرے اوپر ہمارے معبودوں میں سے کسی کی مار پڑ گئی ہے''۔ (سورۃ ہود آیت ۵۳۔۵۴)

## ہود کی تکذیب کا خمیازہ:

اسی نافرمانی اور تکذیب رسول کے بعد اللہ تعالیٰ نے قوم عاد پر تقریباً تین سال تک بارش کو روک دیا۔ ان پر قحط مسلط کر دیا حتیٰ کہ وہ بیمار پڑنے لگے پھر انہوں نے ایک وفد مکہ مکرمہ بھیجنے کے لیے تیار کیا تا کہ وہ ان کے لیے وہاں جا کر بارش کی دعا کرے۔

## احسان البکری کی روایت:

ابوکریب' حارثؓ بن احسان البکری سے روایت کرتے ہیں کہ میں رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضری کے لیے آ رہا تھا کہ میرا گزر ربذہ قبیلے کی عورت کے پاس سے ہوا اس نے مجھے کہا کیا تم مجھے بھی اپنے ساتھ حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت لے چلو گے؟ میں نے کہا ہاں! اور اس کو میں نے اپنی سواری پر سوار کر لیا اور اسے لے کر مدینہ پہنچا۔ جب میں مسجد میں داخل ہوا تو میں نے دیکھا کہ حضور نبی کریم ﷺ منبر پر تشریف فرما ہیں اور بلال رضی اللہ عنہ نے کندھے پر تلوار لٹکا رکھی ہے اور سیاہ جھنڈے لہرا رہے ہیں میں نے پوچھا کہ یہ کیا معاملہ ہے؟ لوگوں نے کہا کہ عمروؓ بن عاص لڑائی سے لوٹے ہیں۔ پھر کچھ دیر بعد آپ منبر سے نیچے اترے تو میں نے آپ ﷺ سے ملنے کی اجازت چاہی پس مجھے اجازت عطا فرما دی گئی۔ میں نے عرض کیا ''یا رسول اللہ ﷺ دروازے پر بنی تمیم کی ایک عورت موجود ہے جس کو میں اس کی خواہش پر آپ کے پاس لایا ہوں۔ آپ ﷺ نے کہا اے بلال! اسے اندر آنے کی اجازت دے دو۔ پس وہ عورت اندر داخل ہوئی اور بیٹھ چکی تو آپ ﷺ نے مجھ سے کہا کہ کیا تمہارے اور بنی تمیم کے درمیان کچھ معاملہ ہے؟ میں نے کہا' ہے تو' اگر آپ ہمارے درمیان کوئی فیصلہ فرما دیں تو بہتر ہو گا بلکہ آپ دیناء کو اس تصفیہ کے لیے بیچ ڈال لیں۔ آپؐ نے فرمایا: یہ بڑھیا اس کام کے لیے کیسی رہے گی؟ بڑھیا بولی یا رسول اللہ ﷺ پھر آپ کا یہ پریشان حال بندہ پریشان نہ رہے گا۔ میں نے کہا یا رسول اللہ وہی بہتر ہے۔ میں تو جنگل سے اپنی موت کو اٹھا لایا۔ اب مجھے کیا پتہ تھا کہ یہی بڑھیا میرے خلاف ہو جائے گی' سو میں خدا سے پناہ چاہتا ہوں کہ میں عاد کے وفد کی طرح ہو جاؤں۔

آپؐ باوجود جاننے کے مجھ سے پوچھنے لگے: کہ عاد کے وفد سے تمہاری کیا مراد ہے؟ میں نے کہا کہ میرا بیان کرنا گویا کہ جاننے والے کے سامنے بیان کرنا ہے' پھر میں نے عرض کیا:

## عاد کے وفد کی مکہ مکرمہ روانگی:

جب عاد قحط میں مبتلا کر دیئے گئے تو انہوں نے اپنے کچھ لوگوں کو بھیجا تا کہ وہ ان کے لیے پانی کی دعا کریں اور پانی تلاش کریں پس یہ لوگ مکہ میں بکر بن معاویہ کے پاس پہنچے جہاں اس نے ان کو ایک مہینے تک شراب وغیرہ سے خاطر تواضع کی اور اپنی دو باندیوں سے ان کو گانے سنوائے پھر انہوں ایک آدمی کو جبال مہرہ پر بھیجا تا کہ وہ بارش کے لیے دعا کرے۔

## دعا کا نتیجہ:

# دنیا نوح علیہ السلام تا ابراہیم علیہ السلام

پچھلے صفحات میں ہم نوحؑ کی نبوت' ان کی اولاد' اولاد در اولاد میں زمین کی تقسیم' روئے زمین پر ان کی آبادی' کس علاقہ میں پیدا ہوئے پھر ان کی اولاد کا زمین میں سرکشی پھیلانا' اللہ کے نبی کی رسالت کو جھٹلانے پر انہیں دردناک عذاب میں مبتلا کرنا یہ سب تفصیل بیان کر چکے ہیں۔

اب ہم عاد بن عوص بن ارم بن سام بن نوح اور ثمود بن جاثر بن ارم بن سام بن نوح کے حالات بیان کریں گے۔ اور ان کی اللہ اور اس کے رسولوں کی نافرمانی اور اس کا انجام وغیرہ سب بیان کریں گے۔

## قوم عاد:

قوم عاد تین بتوں کی عبادت کرتی تھی۔ ایک کا نام صدا' دوسرے کا نام صمود اور تیسرے کا نام ہباء تھا۔ جب یہ قوم اللہ تعالیٰ کی نافرمانی میں اپنی طاقت وقوت کو صرف کرنے لگی تو اللہ تعالیٰ نے ان کی طرف اپنے رسول ہود بن عبداللہ بن رباح بن خلود بن عاد بن عوص بن ارم بن سام بن نوح کو مبعوث کیا تاکہ وہ عاد کو اللہ کی وحدانیت اور اس کی عبادت کی طرف بلائیں۔

بعضوں نے ہود علیہ السلام کا نسب اس طرح بیان کیا ہے: ہود بن شالخ بن ارفخشد بن سام بن نوح' یہی لوگ ہود علیہ السلام کا دوسرا نام عابر بھی بیان کرتے ہیں۔

## ہود علیہ السلام کا دعوت الی اللہ دینا:

جب ہود علیہ السلام نے اپنی قوم کو اللہ کی وحدانیت اور اس کی عبادت کی طرف بلایا اور انہیں کہا کہ کمزوروں پر ظلم نہ کریں تو پوری قوم نے آپ کو جھٹلایا اور تکبرانہ لہجہ میں کہنے لگے کہ روئے زمین پر ہم سے زیادہ طاقتور کون ہے؟ غرض یہ سرکش لوگ ہود علیہ السلام کی دعوت پر ایمان نہ لائے صرف چند اشخاص نے آپ کی دعوت پر لبیک کہا۔

اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں ہود علیہ السلام کی دعوت کا ذکر ان الفاظ میں بیان فرمایا ہے:

ترجمہ: ''کیا تم لوگ ہر اونچے مقام پر بلاوجہ اور بلاضرورت بلند یادگار بناتے ہو اور پختہ محل بناتے ہو۔ شاید تم کو اس دنیا میں ہمیشہ رہنا ہے اور جب تم کسی کو پکڑتے ہو تو بڑے سخت گیر اور بے رحم ہو کر پکڑتے ہو۔ پس تم اللہ سے ڈرو اور میرا کہنا مانو اور اس خدا سے ڈرو' جس نے تمہاری ان چیزوں سے مدد کی جن کو تم خوب جانتے ہو۔ اس نے تمہارے چوپایوں سے اور بیٹوں سے باغوں اور چشموں سے کی۔ میں تم کو ایک بڑے دن کے عذاب سے ڈرتا ہوں''۔ (سورۃ الشعرا آیت ۱۲۸۔۱۳۵)

## قوم عاد کا جواب:

یہ دعوت سن کر لوگوں نے ہود علیہ السلام کو جواب دیا جسے قرآن نے یوں بیان کیا ہے۔

ترجمہ: ''تو نصیحت کر یا نہ کر ہمارے لیے سب یکساں ہے''۔ (سورۃ الشعراء آیت ۱۳۶)

[illegible]

بادل آیا اور اس میں سے پکارا گیا کہ تو عاد کو راکھ کا ڈھیر بنا دے اور عاد میں سے کسی کو نہ چھوڑ پس اس شخص نے سنا اور اس بات کو ان لوگوں سے چھپا لیا یہاں تک کہ عذاب نے انہیں پکڑ لیا۔

## ایک اور روایت:

ابوکریب رضی اللہ عنہ ایک اور روایت حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب ان میں سے ایک شخص مہرہ کے پہاڑوں پر چڑھ گیا اور دعا مانگنی شروع کی:

''اے اللہ! میں تیرے پاس کسی قیدی کی رہائی یا کسی مریض کی شفا کا سوال کرنے نہیں آیا بلکہ میں اس لیے آیا ہوں کہ تو عاد پر بارش برسا اور انہیں سیراب کر دے جس طرح تو انہیں پہلے سیراب کیا کرتا تھا''۔

## انتخاب میں غلطی:

جب یہ شخص دعا مانگ کر اٹھا تو آسمان پر بادل آنے لگے اور اس شخص کو اختیار دیا گیا کہ جو بادل چاہے دعا کے لیے پسند کر لے تو اب یہ شخص جو بادل آتا اس کو دوسری اقوام کی طرف بھیج دیتا یہاں تک کہ ایک سیاہ بادل آیا تو اس شخص نے کہا کہ تو عاد کی طرف چلا جا اور وہاں برس پس کسی منادی کرنے والے نے آواز دی کہ تو عاد کو راکھ کا ڈھیر بنا دے اور عاد میں سے کسی کو نہ چھوڑ' کہتے ہیں یہ کلام سن کر یہ شخص واپس پلٹا تو اپنی قوم کو دیکھا کہ بکر بن معاویہ کے ہاں شراب نوشی کر رہے ہیں۔

## عاد کو واپسی کا اشارہ:

بکر بن معاویہ کو یہ پسند نہ تھا کہ وہ لوگ یہاں پر زیادہ عرصہ رہیں لیکن وہ انہیں کہہ بھی نہیں سکتا تھا اس لیے کہ وہ اس کے مہمان بنے ہوئے تھے۔ چنانچہ بکر بن معاویہ نے انہیں گانے کے اشارہ میں چلے جانے کا اشارہ کیا۔

حارثؓ بن یزید البکری سے مروی ہے کہ میں ایک دفعہ علاء بن حضرمی رضی اللہ عنہ کی شکایت کرنے آپ ﷺ کی خدمت میں آ رہا تھا' جب ربذہ کے علاقہ سے گزرا تو بنی تمیم کی ایک بوڑھی عورت کو وہاں پایا اس عورت نے مجھے کہا کہ اے عبداللہ رسول اللہ ﷺ سے مجھے کچھ کام ہے کیا تم مجھے وہاں پہنچا دو گے۔ میں نے اس بوڑھی عورت کو اپنے ساتھ سوار کر لیا۔ اور اسے لے کر مدینہ پہنچ گیا۔ وہاں کالے جھنڈے لہرا رہے تھے میں نے کہا کہ یہ کیا ہے؟ مجھے بتایا گیا کہ عمروؓ بن عاص کا لشکر دشمنان خدا سے لڑنے کو تیار ہے۔ چنانچہ تھوڑی دیر میں آپؐ ان حضرات سے فارغ ہو کر گھر میں آئے یا شاید سواری پر سوار ہوئے تو میں اجازت حاصل کرنے کے بعد داخل ہوا اور بیٹھ گیا پس رسول اللہ ﷺ نے مجھ سے کہا کہ کیا تمہارے اور بنی تمیم کے درمیان کچھ معاملہ ہے؟ میں نے کہا جی ہاں۔

اور جب میں ربذہ کے علاقہ سے گزر رہا تھا تو بنی تمیم کی ایک بوڑھی عورت نے مجھ سے کہا کہ مجھے بھی آپؐ کے پاس لے چلو' اور اب وہ بوڑھی عورت دروازے پر کھڑی ہے چنانچہ آپؐ نے اسے اندر بلایا وہ اندر داخل ہوئی اور میں نے کہا کہ جی ہاں' ہے تو' اگر آپ ہمارے درمیان کوئی فیصلہ فرما دیں تو بہتر ہوگا۔ بلکہ آپ دیناء کو اس تصفیہ کے لیے درمیان میں ڈال لیں۔ آپؐ نے فرمایا: یہ بڑھیا اس کام کے لیے کیسی رہے گی؟ بڑھیا بولی: یا رسول اللہ پھر آپ کا یہ پریشان حال بندہ پریشان تر رہے گا۔

میں نے عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ وہی ٹھیک ہے۔ میں تو جنگل سے اپنی موت کو اٹھا لایا ہوں۔ مجھے کیا پتہ تھا کہ یہی بڑھیا میرے

میں نے عرض کیا کہ جاننے والے کے سامنے میں کیا بیان کرسکتا ہوں۔ لیکن آپ ﷺ نے مجھے بیان کرنے پر ابھارا۔ تو میں نے کہا: جب قوم عاد پر قحط مسلط کر دیا گیا تو انہوں نے قیل نامی شخص کو بکر بن معاویہ کے پاس بھیجا وہاں بکر بن معاویہ نے اسے ایک ماہ تک شراب پلائی اور جرادتان نامی دو باندیوں سے اسے گانے سنوائے کچھ عرصہ بعد قیل مہرہ کے پہاڑوں پر پہنچا اور اللہ تعالیٰ کو پکار کر کہا: اے اللہ! میں تیرے پاس کسی قیدی کی رہائی یا کسی مریض کی شفا کی درخواست لے کر نہیں آیا ہوں بلکہ تو عاد کو سیراب کر دے جس طرح آپ پہلے ان کو سیراب کیا کرتے تھے۔ دعا مانگتے ہی وہاں ایک سیاہ بادل آیا اور کسی پکارنے والے نے بادل سے پکارا کہ ''تو انہیں راکھ کا ڈھیر بنا دے اور عاد میں سے کسی کو نہ چھوڑ''۔

## عاد کی بربادی:

(پھر عاد کے ساتھ وہی معاملہ ہوا جیسا کہ بیان کیا گیا) یہ سنتے ہی اس عورت نے کہا کہ تو بھی عاد کے اس شخص کی طرح نہ بن کہتے ہیں کہ عاد پر ہوا کا عذاب بھیجا گیا اور ہوا کا عذاب بھیجنے کے لیے ہوا کے خزانوں کا صرف اتنی مقدار میں منہ کھولا گیا جتنا کہ انگوٹھی کا حلقہ ہوتا ہے (یعنی صرف اتنی مقدار کے کھلنے پر کھجور سے لمبے قد والے اور انتہائی طاقتور لوگوں کو تنکے کی طرح بنا دیا اور وہ خس و خاشاک کی طرح ہوا کے بہاؤ پر ادھر ادھر اڑنے لگے)

## عاد کا وفد مکہ کی طرف:

ابن اسحاق سلمہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب عاد پر قحط کو مسلط کیا گیا تو انہوں نے پانچ افراد کو منتخب کر کے ان میں سے ایک کے ساتھ کچھ لوگ مکہ مکرمہ بھیج دیئے تا کہ وہ ان کے لیے بارش کی دعا کریں کل ستر افراد کا قافلہ پانچ منتخب افراد کی معیت میں مکہ کی جانب روانہ ہوا جب یہ چاروں افراد یعنی قیل بن عتر' لقیم بن ہزال بن ہزیل بن عتیل بن صد بن عاد الاکبر' مرثد بن سعد بن عفیر' جلہمہ بن الخیبری (معاویہ بن بکر کا خالو) نعمان بن عاد فلاں بن فلاں صد بن عاد الاکبر یہ سب مکہ میں معاویہ بن بکر کے پاس پہنچے تو اس نے ان کا بہت اکرام کیا۔ معاویہ بن بکر کا مسکن حرم سے باہر تھا یہ تمام لوگ معاویہ بن بکر کے عزیز و اقارب تھے کیونکہ معاویہ کی بہن ہزیمہ بنت بکر کی شادی لقیم بن ہزل سے ہوئی تھی جس سے چار بیٹے عبید بن لقیم' عامر بن لقیم' عمیر بن لقیم پیدا ہوئے یہ سب عاد کی دوسری نسل سے ہیں۔

## معاویہ بن بکر کی ناگواری:

یہ لوگ معاویہ بن بکر کے پاس ایک ماہ تک شراب نوشی اور معاویہ کی دو خوبصورت باندیوں سے گانا سنتے رہے۔ معاویہ بن بکر کو ان کا یہ طویل قیام ناگوار گزرا۔ بارش کے لیے اور جس مصیبت میں وہ گرفتار تھے اس کے دفع کرنے کے لیے ایک آدمی کو دعا کرنے کے لیے بھیجا تھا اور یہ لوگ شراب نوشی اور عیاشی میں مست تھے۔ معاویہ بن بکر سوچتا تھا کہ میں ان کے ساتھ کیا معاملہ کروں؟ یہ میرے مہمان ہیں' صراحت کے ساتھ انہیں منع کر نہیں سکتا' ہوسکتا ہے کہ یہ لوگ سوچیں کہ معاویہ بن بکر ہم سے تنگ آ چکا ہے حالانکہ وہاں عزیز و اقارب ہلاکت کے قریب پہنچ چکے تھے۔ پس معاویہ نے اپنی دونوں باندیوں کے سامنے یہ مسئلہ پیش کیا تو انہوں نے کہا کہ آپ لوگ ان لوگوں کو اشعار کے اندر یہاں سے چلے جانے کا اشارہ دیں ہوسکتا ہے یہ لوگ سمجھ جائیں اور چلے جائیں۔ معاویہ

الا یاقیل' ویحك قم فیهنم لعل الله یسقینا غماما
فیسقی ارض عادٍ انَّ عاداً قد امسوا لا یبینون الکلاما
من العطش الشدید' فلیس نرجو به الشیخ الکبیر و لا الغلاما
وقد کانت نسائوهم بخیر فقد امست نسائوهم عیامیٰ
و ان الوحش تاتیهم جهاراً و لا تخشیٰ لعادی سهاما
و انتم هاهنا فیما استهیتم نهارکم و یلکم التماما
فقبح وفد کم من وفد قوم و لا لقوا التحیه و السلاما!

ترجمہ: ''آگاہ رہو اے قیل! ہلاکت ہو تمہارے لیے اٹھو اور جاؤ ممکن ہے کہ اللہ تعالیٰ تمہیں بادلوں سے سیراب کر دے۔ عاد کی سرزمین کو سیراب کر دے گا۔ کیونکہ عاد بات کرنے کی طاقت نہیں رکھتے ان کی عورتیں پہلے خیر و عافیت سے تھیں۔ اب بیوہ و مسکین ہو چکی ہیں اور یہاں تم دن اور رات جو چاہتے ہو عطا کیا جاتا ہے۔ بے شک وحشی جانور علی الاعلان ان کے سامنے آتے ہیں اور وہ تیرے سے نہیں ڈرتے۔ پیاس کی شدت کی وجہ سے ہم کسی بڑے سے امید رکھتے ہیں نہ کسی بچے سے۔ پس تو اپنی قوم عاد کے وقت کی برائی کر اور انہیں سلام تک نہ کر''۔

جب معاویہ نے یہ شعر درست کیے اور اس کی باندیوں نے اسے گایا تو قوم نے آپس میں ایک دوسرے سے کہا کہ ہمیں بارش طلب کرنے کے لیے بھیجا گیا ہے اور ہم نے یہاں بہت سستی کر لی ہے پس حرم میں داخل ہو جاؤ اور اپنی قوم کے لیے بارش طلب کرو۔

## مرثد کا اپنی قوم کو نصیحت کرنا:

مرثد بن سعد بن عقیر جوان میں شامل تھا اور مسلمان ہو چکا تھا مگر اپنے اسلام کو چھپائے ہوئے تھا بولا کہ واللہ تم کو بارش سے سیراب نہ کیا جائے گا جب تک کہ تم اللہ اور اس کے رسول کی فرمان برداری نہیں کرو گے۔ یہاں مرثد بن سعد کا اسلام لانا قوم پر ظاہر ہو گیا یہ سنتے ہی جلہمہ بن الخیری نے مندرجہ ذیل اشعار کہے۔

ابا سعد فانك من قبیل
ذوی کرم وامك من ثمود
فانائن نطیعك ما بقینا
و لسنا فاعلین لما ترید
اتامرنا لنترك آل رفدٍ
وزمل و آل صدّوالعبود
و نترك دین آباءٍ کرام
ذوي راي و تتبعُ دین هودِ

ترجمہ: ''اے ابو سعد! تو ایک مکرم قبیلہ سے ہے اور تیری ماں ثمود سے ہے۔ جب تک ہم زندہ ہیں ہرگز تیری اطاعت نہ کریں گے اور وہ کام نہ کریں گے جو تو چاہتا ہے۔ کیا تو ہمیں حکم کرتا ہے کہ ہم آل رفد' زمل' صدا اور عبود کو چھوڑ دیں' اور ہم چھوڑ دیں اپنے محترم

## قوم عاد کا بیت اللہ میں دعا کرنا اور مرثد کو دعا سے روکنا:

رفد' زل اور صد فمام کے تمام عاد کے قبائل ہیں اور عبود بھی انہی میں سے ہے پھر انہوں نے معاویہ بن بکر کو اور اس کے والد بکر کو کہا کہ تم مرثد بن سعد کو یہیں روکے رکھو اور اسے مکہ نہ آنے دینا اس لیے کہ اس نے ہود کی پیروی شروع کر دی ہے۔ جب یہ لوگ مکہ جانے لگے تو مرثد بھی معاویہ کے گھر سے نکل پڑا اور انہیں حرم میں دعا مانگنے سے پہلے ہی آ لیا۔ مرثد کھڑا ہوا اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگنا شروع کی: ''اے اللہ! تو میری حاجت کو پورا کر دے اور مجھے اس وفد کی طرف سے بری کر دے''۔

## عاد کی ہلاکت:

قیل بن عتر ان کا قائد تھا اس نے بھی دعا مانگنا شروع کی: اے اللہ! ہود علیہ السلام سچے ہیں پس تو ہمیں سیراب کر دے۔

اس دعا کے بعد اللہ تعالیٰ نے تین بادل سفید' سرخ اور سیاہ ان کی طرف بھیجے پھر بادلوں میں سے کسی نے پکارا! اے قیل تو اپنے لیے اور قوم کے لیے اس میں سے پسند کر لے تو اس نے کہا میں نے کالے بادل کو اختیار کر لیا ہے اس لیے کہ یہ زیادہ پانی والا ہے تو ایک منادی والے نے ندا دی ''اے بادل! تو عاد کو راکھ کا ڈھیر بنا دے اور عاد میں سے کسی کو نہ چھوڑ'' نہ کسی باپ کو اور نہ کسی باپ کے بیٹے کو سوائے بنولوذیہ کے' بنولوذیہ سے مراد بنولقیم بن ہزال بن ہزیل بن ہزیلہ بنت بکر ہے۔ یہ لوگ عاد کے ساتھ نہ رہتے تھے بلکہ مکہ میں اپنے ماموں کے ساتھ رہتے تھے یہ بھی عاد تھے لیکن ان کا تعلق ہلاک ہونے والے عاد سے نہ تھا اس لیے انہیں محفوظ رکھا گیا۔

## کالا بادل:

**اللہ تعالیٰ نے اس کالے بادل کو جسے قیل بن عتر نے منتخب کیا تھا وادی مغیث میں پہنچا دیا درحقیقت اس میں عاد کے لیے دردناک عذاب تھا جب قوم عاد نے اس بادل کو دیکھا تو ایک دوسرے کو بارش کی خوشخبری دینے لگے جسے قرآن نے یوں بیان فرمایا ہے:**

**''یہ بادل ہے جو ہم کو سیراب کر دے گا''۔ ''نہیں بلکہ یہ وہی چیز ہے جس کے لیے تم جلدی مچا رہے تھے۔ یہ ہوا کا طوفان ہے جس میں دردناک عذاب چلا آ رہا ہے اپنے رب کے حکم سے ہر چیز کو تباہ کر ڈالے گا''۔ (سورۃ الاحقاف:۲۴'۲۵)**

## ایک عورت پر بادل کے عذاب کا ظاہر ہونا:

بعض اہل علم سے مروی ہے کہ سب سے پہلے اس ہوا کے عذاب کو 'مید' نامی عورت نے دیکھا جس کا تعلق عاد سے تھا جب اس پر ظاہر ہوا کہ بادل آ گیا ہے تو اس نے زوردار چیخ ماری اور بے ہوش ہو گئی جب ہوش میں آئی تو لوگوں کے دریافت کرنے پر بتایا کہ میں نے بادل کو فضا میں دیکھا ہے جس میں آگ کے شعلے بھڑک رہے ہیں اور اس کے آگے آگے چند آدمی اس کو ہنکار رہے ہیں پس اللہ تعالیٰ نے مسلسل آٹھ دن اور سات راتیں ان پر یہ آندھی مسلط کی جس سے پوری قوم ہلاک کر دی گئی۔

## عذاب کے وقت ہود ساحل سمندر پر:

عاد کا وفد جب مکہ سے نکلا تو معاویہ بن بکر سے ان کی ملاقات ہوئی اسی اثناء میں ایک اونٹنی سوار وہاں پہنچا تو عاد نے اس سے پوچھا کہ تو نے ہودؑ اور اس کے ساتھیوں کو کہاں دیکھا تو اس نے جواب دیا کہ ساحل سمندر پر لیکن لوگوں نے اس شخص کی بات پر یقین نہ کیا۔

[illegible] یلہ بنت بکر نے کہا [illegible] رب مکہ کی قسم! اس شخص نے سچ کہا ہے۔ [illegible] ب بن یعفر بن اخی معاویہ بن بکر ان کے ساتھ تھا۔ بعض

## تین افراد کی دعا:

مرثد بن حدٗ لقمان بن عاد اور قیل بن عتر کو اختیارات دیئے گئے کہ تم میں سے ہر شخص جو چاہے اپنے نفس کے لیے پسند کر لے۔

مرثد بن سعد نے کہا اے اللہ تعالیٰ! آپ مجھے نیکی اور سچائی عطا فرمائیں پس اسے عطا کر دی گئیں۔

لقمان بن عاد نے کہا اے اللہ تعالیٰ! مجھے لمبی عمر عطا فرما۔

اس سے کہا گیا کہ ایک بکری کی عمر کو پسند کر لے یا جنگلی بھیڑ کی عمر کو یا سات گدھوں کی عمر کو اختیار کر لے لیکن یاد رکھنا کہ اس کے بعد پھر موت ہے اور اس سے مفر نہیں۔

## گدھ منتخب کرنے کا طریقہ:

لقمان بن عاد گدھ کا بچہ اس وقت لیتا جب وہ انڈے سے نکلتا اور اس میں بھی نر گدھ کا انتخاب کرتا اس لیے کہ اس کی عمر مادہ کی نسبت لمبی ہوتی ہے۔ جب ایک گدھ بوڑھا ہو کر مر جاتا تو پھر دوسرا بچہ پکڑ لیتا اس طرح اس نے سات گدھوں کی عمر پائی۔

## لقمان بن عاد کی موت:

جب تمام گدھ باری باری مرتے چلے گئے تو آخر میں 'لبدٗ نامی گدھ رہ گیا جب اس کی عمر بھی پوری ہونے لگی تو یہ دوسرے گدھوں کے ساتھ مل کر پہاڑ پر چلا گیا۔ جب لقمان نے اپنے 'لبدٗ کو نہ پایا تو اس کی تلاش میں پہاڑ پر پہنچ گیا وہاں دیکھا کہ 'لبدٗ گدھوں کے درمیان پڑا ہوا ہے تو لقمان نے اس سے کہا کہ اٹھ لیکن جب اس نے اٹھنے کا ارادہ کیا تو لڑکھڑا کر گر گیا اور وہیں دونوں کا انتقال ہو گیا۔

قیل بن عتر بعض روایات کے مطابق جب قیل بن عتر کو کہا گیا کہ تو بھی کسی چیز کو اپنے لیے منتخب کر لے تو اس کہا مجھے وہی عطا کی جائے جو میری قوم کو عطا کی گئی کیونکہ مجھے زندہ رہنے کی کوئی حاجت نہیں۔ پس اسے بھی اسی عذاب میں مبتلا کر کے ہلاک کر دیا گیا۔

مرثد کے اپنی قوم کے بارے میں اشعار ؎

عصر عاد رسولهم فامسواً — عطاشاً ما تبلهم السماءُ

وسير وفدهم شهراً ليسقواً — فارد فهم مع العطش العماءُ

بكفرهم بربهم جهاراً — على آثار عادهم العفاءُ

الانزع الاله حلوم عادٍ — فان قلوبهم قفر هواءُ

من الخبر التمبين ان يعوهُ — و ما تغنى النصيحة و الشفاءُ

فنفسى اوابنتاى ام ولدى — لنفس نبينا هودٍ فداءُ

اتانا و القلوب مصمدات — على ظلم وقد ذهب الضياءُ

لنا صنم يقال له صمود — يقابه صداءً والبهاءُ

فابصره الذين له انابوا — وادرك من يكذ به الشقاءُ

فان [illegible] ف الحق آل هود — [illegible] اذا [illegible] المساءُ

تا کہ اپنی قوم کے لیے پانی طلب کرے اور موسلا دھار بارش برسنے والا بادل ان کے ساتھ تھا یعنی اپنی تکذیب کی بناء پر بارش سے بھی محروم تھے۔ انہوں نے اعلانیہ اپنے رب سے کفر کیا اسی وجہ سے انہیں تباہ و برباد کر دیا گیا۔ سن لو اے لوگو! اللہ تعالیٰ نے عاد کی عقلیں سلب کر لیں اس لیے کہ ان کے قلوب خواہشات کے گھر تھے۔ اور واضح خبر کے سننے سے عاجز تھے اس لیے انہیں کوئی نصیحت خیر پر نہ لا سکی۔ میرے جان و مال اور میرے بیٹوں کی ماں سب کے سب ہمارے نبی ہودؑ پر قربان۔ جب وہ ہمارے پاس مبعوث کیے گئے تو ہم ظلم کیا کرتے تھے اور لوگ دین کی روشنی سے محروم تھے ہمارا بھی ایک معبود صمود (اللہ) ہے جس کے مقابلہ میں کافروں کے خدا صدا اور بباء میں ہمارے خدا کو اسی نے دیکھا جس نے سنگدلی کو جھٹلایا اور بدی سے توبہ کی۔ میں عنقریب آل ہود اور اپنے بھائیوں سے ملوں گا جب شام گزر چکی ہو گی''۔

## رئیس عاد خلجان:

خلجان قوم عاد کا سب سے بڑا رئیس اور سردار تھا۔ محمد بن اسحاق سے مروی ہے کہ جب عاد سے ہوا کو روک دیا گیا تو سات آدمیوں نے کہا جن میں خلجان بھی تھا کہ چلو آؤ دیکھیں کہ قوم کے ساتھ وادی میں کیا معاملہ ہوا ہے۔ وہ لوگ جیسے ہی وادی میں پہنچے تو ہوا نے ایک بار پھر انہیں قابو کر لیا اور خلجان کے سوا سب کو موت کے گھاٹ اتار دیا۔ اب خلجان وہاں سے بھاگا اور پہاڑ پر چڑھ گیا اور اپنے آپ کو ملامت کرنے لگا۔

## مکالمہ ہود علیہ السلام و خلجان:

جب ہود علیہ السلام کو خلجان کے زندہ رہنے کا پتہ چلا تو آپ اس کے پاس گئے اور اسے کہا کہ اسلام لے آؤ محفوظ رہو گے یہ دعوت سن کر خلجان نے کہا کہ اگر میں اسلام لے آؤں تو تمہارا رب مجھے کیا عطا کرے گا؟

ہود علیہ السلام نے فرمایا: وہ تمہیں جنت عطا کرے گا۔

خلجان نے کہا: اچھا یہ بتاؤ کہ وہ کون لوگ تھے جنہیں میں نے بادلوں میں دیکھا تھا؟

ہود علیہ السلام نے فرمایا: کہ وہ اللہ تعالیٰ کے فرشتے تھے۔

خلجان نے کہا کہ اگر میں اسلام لے آؤں تو کیا تمہارا رب مجھے ان سے محفوظ رکھے گا؟

ہود علیہ السلام نے فرمایا: کہ تو نے کبھی دیکھا کہ بادشاہ نے اپنے سپاہیوں کو کسی سے دور رکھا ہو۔

یہ سن کر خلجان نے کہا کہ اگر یہ بات ہے تو میں اسلام اختیار کرنے سے انکاری ہوں۔

اس کا یہ کہنا تھا کہ زوردار آندھی آئی اور اسے بھی اس کی قوم کے ساتھ ملا دیا۔

## ہود علیہ السلام کی عمر:

ابو جعفر سے مروی ہے کہ تمام قوم عاد کو ہلاک کر دیا گیا اور جو کوئی اس وقت ہلاکت سے بچ گیا اسے بھی بعد میں ہلاک کر دیا گیا سوائے ہود علیہ السلام اور ان کے پیروکاروں کے۔

بعض روایات سے پتہ چلتا ہے کہ ہود علیہ السلام کی کل عمر ایک سو پچاس سال تھی۔

## سدی کی روایت:

تعالیٰ کی بڑائی واحدانیت اور اس کی عبادت کی طرف بلایا لیکن انہوں نے سرکشی کی اور ہود علیہ السلام کو کہتے تھے کہ وہ تمہارا عذاب کہاں گیا جس سے تم ڈرایا کرتے تھے؟ ان کی یہ باتیں سن کر ہود علیہ السلام جواب دیتے تھے کہ اس کا علم صرف اللہ تعالیٰ ہی کو ہے اس کا عذاب بہت دردناک ہے پھر اللہ تعالیٰ نے ان کو ان کے کفر و عناد کی وجہ سے قحط سالی میں مبتلا کر دیا اور بارش کو ان پر برسنے سے روک دیا۔

## قوم عاد کا انجام:

ہود علیہ السلام نے اپنی قوم کے لیے بد دعا کی کہ اے اللہ! تو ان پر اپنا عذاب بھیج دے۔ اس دعا کے بعد عاد پر خوشگوار ہوا چلائی گئی اور بادلوں کو وادی میں بھیج دیا گیا عاد یہ دیکھ کر خوش ہونے لگے کہ یہ بادل ان پر پانی برسائیں گے لیکن جب بادل ان کے قریب پہنچ گئے تو انہوں نے دیکھا کہ ہوا اونٹوں اور انسانوں کو لے کر زمین اور آسمان کے گرد چکر لگا رہی ہے یہ دیکھتے ہی عاد کے سب لوگ جلدی جلدی اپنے گھروں میں گھس گئے لیکن آندھی نے ان کو وہاں بھی ہلاک کر دیا اور گھروں سے باہر نکال پھینکا۔ یہ عذاب ان پر سات راتیں اور آٹھ دن مسلسل مسلط رہا اور عاد جو لمبے قد والے اور انتہائی طاقتور لوگ تھے ہوا نے انہیں کھوکھلے تنے کی مانند گرا دیا جب پوری قوم عاد کو ہلاک کر دیا گیا تو اللہ تعالیٰ نے سیاہ رنگ کا ایک پرندہ بھیجا جس نے ان کی لاشوں کو اٹھا کر سمندر میں پھینک دیا بستی کو ان کی لاشوں سے خالی کر دیا۔ قرآن میں اس واقعہ کو اس طرح بیان فرمایا گیا ہے:

ترجمہ: ''(تم وہاں ہوتے تو) دیکھتے کہ وہ وہاں اس طرح بچھڑے پڑے ہیں جیسے وہ کھجور کے بوسیدہ تنے ہوں''۔

(سورۃ الحاقۃ آیت ۷)

ترجمہ: ''اور عاد کی طرف ہم نے ان کے بھائی ہود کو بھیجا۔ اس نے کہا اے برادرانِ قوم! اللہ کی بندگی کرو، تمہارا کوئی خدا اس کے سوا نہیں ہے۔ تم نے محض جھوٹ گھڑ رکھے ہیں''۔ (سورۃ ہود آیت ۵۰)

ترجمہ: ''اس نے کہا: اس کا علم تو اللہ کو ہے۔ میں صرف وہ پیغام تمہیں پہنچا رہا ہوں جسے دے کر مجھے بھیجا گیا ہے۔ مگر میں دیکھ رہا ہوں کہ تم لوگ جہالت برت رہے ہو''۔ (سورۃ احقاف آیت ۲۳)

ترجمہ: ''ہم نے ایک پیہم نحوست کے دن سخت طوفانی ہوا ان پر بھیج دی''۔ (سورۃ القمر آیت ۱۹)

ترجمہ: ''جو لوگوں کو اٹھا اٹھا کر اس طرح پھینک رہی تھی جیسے وہ جڑ سے اکھڑے ہوئے کھجور کے تنے ہوں''۔ (سورۃ القمر آیت ۲۰)

ترجمہ: ''آخر کار ان کا یہ حال ہوا کہ ان کے رہنے کی جگہوں کے سوا وہاں کچھ نظر نہ آتا تھا''۔ (سورۃ احقاف آیت ۲۵)

ترجمہ: ''اور عاد ایک بڑی شدید طوفانی آندھی سے تباہ کر دیے گئے''۔ (سورۃ الحاقۃ آیت ۶)

عبدالصمد کہتے ہیں کہ جب عاد پر ہوا کا عذاب مسلط کیا گیا تو یہ اتنی شدید تھی کہ اس نے بڑے بڑے قد آور درختوں کو جڑوں سے اکھاڑ پھینکا اور ان کے گھروں کو تباہ و برباد کر دیا اور کسی چیز کو باقی نہ چھوڑا اور تمام چیزوں کو تباہ کر دیا۔



# قوم ثمود

## صالح علیہ السلام کا قوم کو دعوت دین دینا:

قوم ثمود نے جب اللہ تعالیٰ کی نافرمانی اور سرکشی شروع کی اور تمام زمین میں فساد مچا دیا تو اللہ تعالیٰ نے ان کی ہدایت' اپنی وحدانیت اور عبادت کی طرف صالح بن عبید بن اسف بن ماشخ بن عبید بن خارد بن ثمود بن جائز بن ارم بن سام بن نوح کو نبی بنا کر بھیجا جنہوں نے آ کر ان لوگوں کو اسلام کی دعوت دی اور اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کی طرف بلایا اور کفر و شرک سے منع فرمایا۔ جب صالح علیہ السلام لوگوں کو اسلام کی دعوت دیتے تو قوم انہیں مختلف طعنے دیتی جسے قرآن پاک نے بڑے عجیب انداز میں بیان کیا ہے۔

''انہوں نے کہا: اے صالح! اس سے پہلے تو ہمارے درمیان ایسا شخص تھا جس سے بڑی توقعات وابستہ تھیں۔ کیا تو ہمیں ان معبودوں کی پرستش سے روکنا چاہتا ہے جن کی پرستش ہمارے باپ دادا کرتے تھے؟ تو جس طریقے کی طرف ہمیں بلا رہا ہے اس کے بارے میں ہم کو سخت شبہ ہے جس نے ہمیں خلجان میں ڈال رکھا ہے''۔ (سورۃ ہود آیت ۶۲)

## ثمود کی بستی کہاں واقع تھی:

اللہ تعالیٰ نے ثمود کو بڑی طاقت اور لمبی عمریں عطا کی تھیں ثمود ''حجر'' کے علاقے میں وادی قریٰ کی طرف آباد تھے اور یہ وادی حجاز اور شام کے درمیان واقع ہے۔

## قوم کا صالح علیہ السلام سے نشانی طلب کرنا:

صالح علیہ السلام ہر وقت اپنی قوم کو اللہ تعالیٰ کی طرف بلاتے رہتے تھے آپ ان کی کسی سختی و سرکشی کی پرواہ نہ کرتے بلکہ پہلے سے بھی زیادہ شدت سے انہیں اللہ تعالیٰ کی طرف بلاتے' کفر و شرک سے منع کرتے' لیکن قوم تھی کہ سرکشی اور نافرمانی میں بڑھتی چلی گئی۔ یہاں تک کہ قوم نے صالح علیہ السلام کو کہا کہ اگر تم سچے ہو تو اپنی نبوت کی نشانی لاؤ' صالح علیہ السلام نے اپنی قوم کو جواب دیا کہ تم اس وسیع و عریض پہاڑ کے قریب پہنچو۔ جب قوم پہاڑ کے قریب پہنچی تو پہاڑ پھٹا اور اس کے اندر سے ایک اونٹنی اللہ تعالیٰ نے صالح علیہ السلام کی نبوت کی نشانی (دلیل) کے طور پر ظاہر کی۔ پھر صالح علیہ السلام نے کہا اب یہ اللہ تعالیٰ ہی کی زمین سے کھائے گی اور پئے گی تم میں سے کوئی اس کو نقصان نہ پہنچائے ورنہ اللہ تعالیٰ کا عذاب تمہیں اپنے شکنجے میں جکڑ لے گا۔ پھر صالح علیہ السلام نے اونٹنی کی باری مقرر کر دی کہ ایک دن یہ پانی پئے گی اور دوسرے دن تمہارے جانور پانی پئیں گے۔ قرآن نے اس قصہ کو یوں بیان فرمایا ہے:

ترجمہ: ''یہ اللہ کی اونٹنی تمہارے لیے ایک نشانی کے طور پر ہے لہٰذا اسے چھوڑ دو کہ خدا کی زمین میں چرتی پھرے۔ اس کو کسی برے ارادے سے ہاتھ نہ لگانا ورنہ ایک دردناک عذاب تمہیں آ لے گا''۔ (سورۃ الاعراف آیت ۷۳)

ترجمہ: ''صالح نے کہا'' یہ اونٹنی ہے ایک دن اس کے پینے کا ہے اور ایک دن تم سب کے پانی لینے کا''۔ (سورۃ الشعراء آیت ۱۵۵)

## آل ثمود پر عذاب آنے کی اطلاع:

تو آپؑ نے قوم سے کہا:

ترجمہ: ''بس اب تین دن اپنے گھروں میں رہ بس لو۔ یہ ایسی معیاد ہے جو جھوٹی ثابت نہ ہوگی''۔ (سورۃ ہود آیت ۶۵)

پہلے دن تمہارے چہرے سرخ ہو جائیں گے دوسرے دن پیلے اور تیسرے دن سیاہ ہو جائیں گے۔ جب قوم نے اپنے ساتھ یہی معاملہ دیکھا تو تمام لوگوں نے اپنے جسموں پر خوشبو لگالی اور مرنے کے لیے تیار ہو گئے۔

## قوم ثمود کی عمریں اور رہائش گاہیں:

عمرو بن خارجہ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے ثمود کو لمبی عمریں عطا کی تھیں ان کی عمریں اس قدر لمبی ہوتی تھیں کہ جب ان سے کوئی شخص مٹی گارے سے گھر تعمیر کرتا تو وہ گھر کھنڈرات میں تبدیل ہو جاتا مگر وہ شخص زندہ ہوتا۔ چنانچہ جب انہوں نے یہ ماجرا دیکھا تو پہاڑوں کو تراش کر اس کے اندر اپنے گھر تعمیر کرنے شروع کر دیئے (یوں اونچے پہاڑوں کو انہوں نے اپنا مسکن بنالیا) رزق کی ان پر کوئی تنگی نہ تھی۔

## ثمود والوں کی سرکشی اور معجزہ طلبی:

کچھ ہی عرصہ بعد قوم نے صالح علیہ السلام سے کہا کہ آپ ہمارے لیے دعا کریں کہ آپ کا رب ہمارے لیے کوئی دلیل پیش کرے تاکہ ہم جان لیں کہ آپ اللہ کے رسول ہیں۔ صالح علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی' تو پہاڑ میں سے بطور دلیل اونٹنی کو نکالا گیا وہ اونٹنی ایک دن پانی پیتی اور دوسرے دن (بستی کے) تمام جانور پانی پیتے۔ جس دن یہ اونٹنی پانی پیتی تو اس دن بستی والے اپنے جانوروں کو پانی نہ پلاتے تھے۔

## اللہ کی اونٹنی کا وافر دودھ دینا:

یہ اونٹنی اتنا زیادہ دودھ دیتی کہ ان کے تمام چھوٹے بڑے برتن بھر جاتے (تھوڑے دنوں بعد) اللہ تعالیٰ نے صالح علیہ السلام کو وحی کے ذریعے مطلع کیا کہ تمہاری قوم اونٹنی کو ذبح کر دے گی۔ جب صالح علیہ السلام نے قوم سے کہا کہ تم لوگ اونٹنی کو ذبح کرنے کا ارادہ رکھتے ہو تو قوم نے انکار کیا اور کہا کہ ہم ہرگز یہ کام نہ کریں گے لیکن صالح علیہ السلام نے کہا کہ تم میں ایک بچہ ہوگا جو اس اونٹنی کو ذبح کر دے گا تو پوری قوم نے بیک آواز کہا کہ آپ ہمیں اس بچہ کی علامتیں بتائیں ہم اسے قتل کر دیں گے صالح علیہ السلام نے کہا اس بچہ کا رنگ سرخ' زردی و سفیدی مائل ہوگا اور کچھ نیلا اور کچھ سرخ رنگ ہوگا۔

## اللہ کی اونٹنی کے دشمن کی ولادت:

آپ بیان کرتے ہیں کہ اس شہر میں دو بوڑھے دوست رہتے تھے ان میں سے ایک کے لڑکا تھا اور دوسرے کی لڑکی۔ دونوں اپنی اولاد کی شادی کرنا چاہتے تھے۔ اتفاقاً ایک دن دونوں کی ملاقات ہوگئی تو دونوں نے ایک دوسرے سے پوچھا کہ اب تک تم نے اپنی اولاد کی شادی کیوں نہیں کی۔ دونوں کا ایک ہی جواب تھا کہ مناسب رشتہ نہیں مل رہا پس دونوں نے اپنی اولاد کی شادی کر دی۔ ان دونوں کے ہاں وہ لڑکا پیدا ہوا جس کی پیش گوئی صالح علیہ السلام نے کی تھی۔

## اونٹنی کے قاتل بچہ کی تلاش:

بچے کی علامات بتائیں تو انہوں نے شہر کی آٹھ خرانٹ عورتوں کے ساتھ چند سپاہی کر دیئے اب وہ ہر جگہ جاتیں اور جس عورت کی گود میں بچہ دیکھتیں تو اس میں بتائی گئی علامات دیکھتیں اگر لڑکی ہوتی تو اس گھر کو چھوڑ دیتیں' بالآخر انہوں نے اس بچے کو پالیا اور لگیں شور مچانے کہ یہی وہ بچہ ہے جس کے بارے میں صالح علیہ السلام نے خبر دی ہے۔ جب سپاہیوں نے اس بچے کو اپنے ساتھ لے جانا چاہا تو اس کے عزیز واقارب درمیان میں حائل ہو گئے اور بچے کو نہ جانے دیا یہ لڑکا تمام بچوں میں زیادہ شرارتی بچہ تھا۔ اس بچے کی افزائش اتنی تیز تھی کہ جتنا کوئی بچہ ایک ہفتہ میں بڑھتا یہ صرف ایک دن میں بڑھ جاتا اور ایک ہفتہ میں اتنا بڑھ جاتا جتنا دوسرے بچے ایک ماہ میں بڑھتے تھے اور ایک ماہ میں اتنا بڑھتا جتنا کہ دوسرے بچے ایک سال میں بڑھتے تھے۔

## شریروں کی منصوبہ بندی:

جب یہ بچہ نوجوان ہو گیا تو زمین پر فساد مچانے والے آٹھوں اشخاص نے اس بچے کو بھی اپنے ساتھ ملانے کی منصوبہ بندی کی کیونکہ اس بچہ کی ایک خاص قدر و منزلت تھی اور ایک معاشرتی مرتبہ تھا۔ اب شہر میں یہ نو فسادی تھے۔ صالح علیہ السلام اس بستی میں نہ سوتے تھے بلکہ وہ رات کے وقت بستی سے باہر 'مسجد صالح' میں آرام فرماتے تھے۔ صبح کے وقت آپ بستی میں آتے تھے اور اپنی قوم کو وعظ و نصیحت کرتے تھے اور رات کو دوبارہ اسی مسجد میں جا کر آرام فرماتے تھے۔

## بستی کے تمام بچوں کا قتل:

ابن جریجؒ سے مروی ہے کہ جب صالح علیہ السلام نے اپنی قوم سے کہا کہ تم میں ایک بچہ پیدا ہوگا جو اس اونٹنی کو ذبح کرے گا تو پوری قوم نے آپؑ سے پوچھا کہ آپ ہمیں اس لڑکے کے بارے میں کیا حکم دیتے ہیں تو آپ نے فرمایا کہ میں تمہیں قتل کا حکم دیتا ہوں۔ اب ثمود نے تمام بچے قتل کرنا شروع کر دیئے صرف ایک بچہ کو چھوڑ دیا اور یہ وہی بچہ تھا۔ جس کا آپ نے حکم دیا تھا۔

ہم پہلے بیان کر چکے ہیں کہ یہ بچہ بہت جلد جوان ہوا تھا۔ جب قوم نے اس بچے کی جوانی دیکھی تو آپس میں ایک دوسرے کو کہنے لگے کہ اگر صالح علیہ السلام تمہیں بچوں کے قتل کا حکم نہ دیتے تو تمام بچے اس طرح جوان ہو جاتے اسی نے تمہیں قتل پر ابھارا ہے۔

## فسادیوں کی سازش اور انجام:

اب قوم ثمود نے ایک منصوبہ طے کیا کہ ہم میں سے چند لوگ سفر کے بہانے اعلانیہ شہر سے باہر نکلیں گے اور رات کو دوبارہ خفیہ طور پر شہر میں داخل ہو کر صالح علیہ السلام کو ان کی مسجد میں قتل کر دیں گے اور لوگ یہ سمجھیں گے کہ ہم تو سفر پر ہیں جس کی وجہ سے ہم پر شک نہ کیا جائے گا چنانچہ وہ تمام لوگ رات کے وقت ایک پتھر کے نیچے چھپ کر بیٹھ گئے تاکہ صالح علیہ السلام کو قتل کیا جا سکے لیکن اللہ تعالیٰ کے حکم سے وہ پتھر ان پر آن پڑا اور سب کو وہیں کچل دیا تھوڑی دیر کے بعد کچھ لوگوں کو اس واقعہ کی اطلاع ملی تو بھاگے بھاگے قوم ثمود کے پاس پہنچے اور شور مچانے لگے کہ صالح علیہ السلام کو تمہارے بچے ذبح کروا کے بھی صبر نہ آیا حتیٰ کہ ان لوگوں کو بھی قتل کر دیا۔ یہ خبر سن کر پوری قوم مشتعل ہو گئی اور اونٹنی کو ذبح کرنے کے ارادے سے سب وہاں جمع ہو گئے سب لوگوں نے اونٹنی پر حملہ کر دیا مگر عاشر کا بیٹا ان میں شامل نہ ہوا۔

## اونٹنی کا قتل:

اور وہ لوگ ایک نہر کے کنارے جمع ہو گئے جو کہ صالح علیہ السلام کے راستہ میں پڑتی تھی ان میں سے آٹھ آدمی چھپ گئے تاکہ جیسے ہی صالح علیہ السلام اس راستہ سے گزریں تو وہ انہیں قتل کر دیں اس وقت اللہ تعالیٰ نے زمین کو بالکل سیدھا ہو جانے کا حکم دیا۔ اس کے بعد یہ سب لوگ جمع ہو کر اونٹنی کو ذبح کرنے چلے اونٹنی حوض کے قریب کھڑی تھی ان میں سے ایک بدبخت شخص نے ایک آدمی کو پکارا کہ تو آ اور اس کو ذبح کر وہ شخص آگے بڑھا اور جب اس نے دیکھا کہ یہ کام اس کی طاقت سے باہر ہے تو واپس پلٹ گیا اسی طرح بہت سے آدمی آگے بڑھے اور واپس پلٹ گئے آخر میں وہی بدبخت شخص آگے بڑھا (جو لوگوں کو اونٹنی ذبح کرنے کی دعوت دے رہا تھا) اور اونٹنی کو ذبح کر ڈالا انہی میں سے ایک شخص صالح علیہ السلام کے پاس آیا اور کہا کہ میں نے دیکھا ہے کہ اونٹنی کو ذبح کر دیا گیا ہے صالح علیہ السلام اسی وقت وہاں پہنچے تو قوم آپ سے معذرت چاہنے لگی کہ اے اللہ کے نبی! ہم نے اسے ذبح نہیں کیا بلکہ فلاں شخص نے اسے ذبح کیا ہے اس کام میں ہمارا کوئی حصہ نہیں۔

### اونٹنی کے بچہ کی تلاش:

صالح علیہ السلام نے قوم سے کہا کہ اگر تم اس اونٹنی کے بچے کو تلاش کر کے لاؤ تو ہو سکتا ہے کہ اللہ تعالیٰ تم پر سے عذاب کو دور کر دیں اب پوری قوم اونٹنی کے بچے کو تلاش کرنے لگی لیکن اونٹنی کے بچے نے جب اپنی ماں کو مضطرب دیکھا تو وہ اسی وقت قارہ نامی چھوٹی سی پہاڑی پر چڑھ گیا لوگ تلاش کرتے ہوئے وہاں پہنچے تو اور پہاڑی پر چڑھنے کا سوچا لیکن اللہ تعالیٰ نے پہاڑی کو حکم دیا کہ وہ اتنی دور ہو جائے کہ کوئی پرندہ بھی وہاں نہ پہنچ سکے چنانچہ پہاڑی اونچی ہوتی چلی گئی یہ لوگ ناکام واپس آ گئے۔

### ثمود کا عذاب کے لیے تیار ہو جانا:

صالح علیہ السلام جب بستی میں داخل ہوئے تو دیکھا کہ وہاں اونٹنی کا بچہ رو رہا ہے۔ وہ بچہ صالح علیہ السلام کے سامنے آیا اور شدت خوف کی وجہ سے تین مرتبہ بلبلایا صالح علیہ السلام نے اپنی قوم سے کہا کہ تمہیں تین دن کی مہلت ہے دنیا سے جتنا فائدہ اٹھا سکتے ہو اٹھا لو پھر اللہ کا عذاب تمہیں جکڑ لے گا اور اس وعدہ میں کوئی شک وشبہ نہیں۔

صالح علیہ السلام نے قوم کو عذاب سے پہلے آنے والی علامات بھی بتا دیں کہ پہلے دن ان کے چہرے پیلے دوسرے دن سرخ اور تیسرے دن سیاہ ہو جائیں گے۔

### آل ثمود کے چہرے بگڑنا:

قوم ثمود جب پہلی صبح کو اٹھی تو ان کے چہرے زرد تھے جیسے ان کے چہروں پر ہلدی مل دی گئی ہو۔ جب شام کا وقت ہوا تو سب مل کر چیخنے لگے کہ ہائے ایک دن گزر گیا اور عذاب قریب پہنچ گیا دوسرے دن جب سو کر اٹھے تو ان کے چہرے سرخ تھے جب شام ہوئی تو پھر چیخنے لگے کہ ہائے دو دن گزر گئے اور عذاب قریب تر ہو گیا جب تیسرے روز صبح اٹھے تو ان کے چہرے سیاہ تھے گویا کہ ان کے چہروں پر تارکول مل دیا گیا ہو اب وہ سب مل کر چیخنے لگے کہ ہائے عذاب سر پر آن پہنچا اب جب کہ انہیں بالکل یقین ہو گیا کہ عذاب ضرور آ کر رہے گا تو انہوں نے اپنے جسموں کو کفن میں لپیٹ لیا' خوشبو لگائی (ان کی خوشبو صبیر اور مقر درخت کا عرق ہوا کرتی تھی)

### زوردار آواز:

[illegible]

کہ عذاب کہاں سے آئے گا آیا آسمان کی طرف سے نازل ہوگا یا زمین سے نکلے گا پس جب چوتھے روز کی صبح ہوئی تو آسمان سے زوردار آواز نکلی جس سے ان کے دل سینوں میں پھٹ گئے اور وہ تمام ہلاک کر دیئے گئے۔

## قوم ثمود کے ایک فرد کو خدا کا بچالینا:

ابن جریج کی روایت ہے کہ جب زوردار آواز نے انہیں آلیا اور مشارق و مغارب میں رہنے والے کافروں کو ہلاک کر دیا تو ان میں سے صرف ایک شخص باقی بچا جو کہ اس وقت بیت اللہ میں تھا۔ حرم شریف میں ہونے کی وجہ سے وہ عذاب سے بچ گیا۔

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے سوال کیا کہ اے اللہ کے رسول ﷺ وہ شخص کون تھا؟

آپ ﷺ نے فرمایا:

وہ ابورغال تھا۔ نیز فرمایا کہ جب تم میں سے کوئی ثمود کی بستی میں داخل ہو تو وہاں کا پانی نہ پئے۔

## عذاب کی جگہ داخل ہونے سے احتیاط:

ابن عمران رضی اللہ عنہ کی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ جس وقت ثمود کی بستی پر پہنچے تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ان عذاب والوں پر تم داخل نہ ہو مگر یہ کہ روتے ہوئے اور اگر تم رونے والے نہ ہو تو اس بستی میں داخل نہ ہونا کہیں ایسا نہ ہو کہ تم بھی اسی عذاب میں جکڑ لیے جاؤ جس میں وہ مبتلا کئے گئے تھے جابر بن عبداللہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ جس وقت حجر کی بستی میں داخل ہوئے تو اللہ تعالیٰ کی حمد و ثناء کی پھر کہا امابعد! تم رسولوں سے معجزات طلب نہ کرو یہ قوم صالح ہے جنہوں نے اپنے رسول سے معجزہ طلب کیا پس اللہ تعالیٰ نے ان کے لیے پہاڑ سے اونٹنی نکالی ابھی اس وادی میں ہے تو ابھی دوسری وادی میں نظر آتی وہ اپنی باری پر پانی پیتی تھی۔

## قوم ثمود کا واقعہ حدیث رسول کی روشنی میں:

ابوطفیل سے مروی ہے کہ جب رسول اللہ ﷺ غزوہ تبوک سے فارغ ہوکر آرہے تھے کہ راستہ میں حجر کی بستی میں روئے اور کہا کہ اے لوگو! تم اپنے نبی سے معجزات مت طلب کرو۔ یہ صالح علیہ السلام کی قوم ہے انہوں نے اپنے نبی سے معجزہ طلب کیا۔ پس اللہ تعالیٰ نے ان کے لیے اونٹنی بھیج دی وہ اپنی باری والے دن وادی سے آتی اور پانی پیتی جس دن وہ اونٹنی آتی لوگ اس سے پہلے والے دن پانی کا ذخیرہ کر لیتے تھے پھر پانی کے ذخیرہ کے مساوی اس کا دودھ نکال لیتے پھر وہ (اونٹنی) وہاں سے چلی جاتی مگر انہوں نے اپنے رب کی ناشکری کی اور اسے ذبح کر دیا پس اللہ تعالیٰ نے ان پر تین دن عذاب بھیجنے کا وعدہ کیا اور اس وعدہ میں کوئی شک وشبہ نہ تھا پھر اللہ تعالیٰ کے عذاب نے تمام مشرق و مغرب میں پھیلے ہوئے (کافر) لوگوں کو ہلاک کر دیا سوائے ایک شخص کے کیونکہ وہ حرم میں تھا اللہ کے گھر نے اسے عذاب سے بچائے رکھا لوگوں نے کہا یا رسول اللہ ﷺ وہ کون شخص تھا؟

آپ ﷺ نے فرمایا: ''وہ ابورغال تھا''۔

اہل تورات گمان کرتے ہیں کہ عاد، ثمود، ہود، صالح کا تورات میں کوئی ذکر نہیں، عرب کی شہرت کی وجہ سے ان کے قصے پھیل گئے جس طرح ابراہیم علیہ السلام کا قصہ پھیلا۔ اگر مجھے کتاب کی طوالت کا خوف نہ ہوتا تو میں عاد و ثمود کے بارے میں زمانہ جاہلیت کے شعراء کے اشعار کا ذکر کرتا اور جن لوگوں نے ہمارے مؤقف کے خلاف ذکر کیا ان کے بارے میں ذکر کرتا لیکن ان سب باتوں کو کتاب کی طوالت کی وجہ سے ترک کرتا ہوں۔

## صالح علیہ السلام کا انتقال:

بعض اہل علم کے بقول صالح علیہ السلام کی کل عمر اٹھاون برس تھی اور آپؑ نے تقریباً بیس برس تک اپنی قوم کو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت اور عبادت کی دعوت دی۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام:

حضرت ابراہیم علیہ السلام اور نوح علیہ السلام تک کے درمیانی واقعات کا ذکر ہم پہلے کر چکے ہیں اور دیگر تاریخی واقعات بھی بیان کر چکے ہیں۔ آپ کا نسب نامہ یہ ہے۔

ابراہیم بن تارح (آذر) بن ناحور بن ساروغ بن ارغوا بن فالغ بن عابر بن شالخ بن قینان بن ارفخشد بن سام بن نوح علیہ السلام۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کا مولد:

آپ کی جائے ولادت کے بارے میں اختلاف پایا جاتا ہے بعض کا کہنا ہے کہ یہ اہواز کے سوس نامی علاقہ میں پیدا ہوئے دوسرا قول یہ ہے کہ آپ بابل کے علاقہ میں پیدا ہوئے۔ بعض کہتے ہیں کہ زوابی کے علاقہ ورکاء میں پیدا ہوئے اور بعض کے بقول آپ پیدا تو ورکاء میں ہوئے لیکن آپ کے والد تارخ وہاں سے بابل منتقل ہو گئے تھے۔

## نمرود:

اکثر قدیم علماء کا کہنا ہے کہ آپ نمرود بن کوش کے دور میں پیدا ہوئے اور اکثر مؤرخین کی رائے یہ ہے کہ نمرود از دہاق نامی علاقے کا گورنر تھا اور از دہاق نامی علاقے کے بارے میں بعض لوگوں کا کہنا یہ ہے کہ بابل کے اس علاقے اور اس کے اردگرد کے علاقوں کی طرف نوح علیہ السلام کو مبعوث کیا گیا اور علماء سلف کی ایک جماعت کا کہنا یہ ہے کہ نمرود مستقل بادشاہ تھا اور اس کا نام زرہی بن طہما سلفان تھا۔

محمد بن اسحاق کی روایت کے مطابق آذر کوفہ کی بستی ''کوئی'' کا رہنے والا تھا اور یہ علاقہ نمرود کی مشرقی سلطنت کا حصہ تھا اور اسے ہاصر کہا جاتا تھا کہ اس وقت نمرود کی حکومت زمین کے مشرق و مغرب میں پھیلی ہوئی تھی اور بابل پر بھی اس کی حکومت تھی البتہ ملک فارس کے زیر نگین آنے سے پہلے اس کی حکومت صرف مشرقی علاقے کی تھی۔

## حاکمین عالم:

یہ بھی کہا جاتا ہے کہ پوری روئے زمین پر حکومت کرنے والے تین بادشاہ گزرے ہیں:

۱۔ نمرود بن ارغوا

۲۔ ذوالقرنین

۳۔ سلیمان بن داؤد

## کیا ضحاک ہی نمرود تھا؟

کے دور میں پیدا ہوا اور یہی شخص ہے جس نے ابراہیم علیہ السلام کو جلانے کا ارادہ کیا تھا۔

## چار حاکمین:

بعض صحابہ سے مروی ہے کہ جس شخص نے سب سے پہلے پوری دنیا پر حکومت کی وہ نمرود بن کنعان بن کوش بن سام بن نوح ہے اور وہ بادشاہ جنہوں نے پوری روئے زمین پر حکومت کی ان کی تعداد چار ہے:

۱۔ نمرود

۲۔ سلیمان علیہ السلام بن داؤد علیہ السلام

۳۔ ذوالقرنین

۴۔ بخت نصر

ان چاروں میں سے دو مومن (سلیمان علیہ السلام اور ذوالقرنین) تھے اور دو کافر (نمرود اور بخت نصر)

## نجومیوں کی پیش گوئی:

ابن اسحاق کا کہنا ہے کہ نوح علیہ السلام اور ابراہیم علیہ السلام کے درمیان صرف دو نبی آئے (ہود علیہ السلام اور صالح علیہ السلام) جب اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کو مبعوث کرنے کا ارادہ کیا اور ان کا زمانہ قریب آیا تو نمرود کے پاس اس کے نجومی آئے اور نمرود سے کہا کہ ہمارے علم کے مطابق اس بستی میں ایک لڑکا پیدا ہونے والا ہے جس کا نام ابراہیم ہوگا وہ تمہارے دین سے جدائی اختیار کرے گا اور تمہارے بتوں کو توڑ ڈالے گا۔ وہ فلاں سال کے فلاں مہینے میں پیدا ہوگا۔ چنانچہ جب وہ سال آیا جس کے بارے میں نجومیوں نے پیش گوئی کی تھی تو نمرود نے حاملہ عورتوں کو اپنے پاس بلا کر گرفتار کر لیا البتہ آذر کی بیوی (ابراہیم علیہ السلام کی والدہ کو گرفتار نہ کیا اسے ان کے حاملہ ہونے کا پتہ نہ چل سکا بتانے والے بتاتے ہیں کہ وہ ایک ایسی عورت تھی جس کے پیٹ سے حمل کا پتہ نہ چلتا تھا ان گرفتار شدہ عورتوں میں سے جس کے ہاں بھی بچہ پیدا ہوتا ذبح کر دیا جاتا۔

## ولادت ابراہیم علیہ السلام:

جب پیدائش کا وقت آیا تو رات کے وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام کی والدہ جنگل میں تشریف لے گئیں جہاں ابراہیم علیہ السلام پیدا ہوئے اس جگہ ان کی دیکھ بھال اور ان کو ایک غار میں رکھ کر واپس لوٹ آئیں پھر وہ بار بار اس غار میں جاتیں تاکہ بچے کی نگہداشت کی جاسکے۔

جب آپ وہاں جاتیں تو دیکھتیں کہ ابراہیم علیہ السلام نے اپنے انگوٹھے کو منہ میں لیا ہوا تھا کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کے رزق کا انتظام ان کے انگوٹھا چوسنے کے ذریعہ کیا' کہا جاتا ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کے باپ نے اپنی بیوی سے اس کے حمل کے بارے میں پوچھا کہ کوئی بچہ پیدا ہوا ہے یا نہیں؟ انہوں نے جواب دیا کہ لڑکا پیدا ہو کر فوت ہو گیا ہے اس نے سچ سمجھ کر خاموشی اختیار کر لی۔

ابراہیم علیہ السلام غار میں:

کے حالات دیکھوں انہوں نے رات کے وقت ان کو باہر نکالا۔ ابراہیم علیہ السلام نے زمین و آسمان کو غور سے دیکھا اور فرمایا:

''بے شک وہ ذات جس نے مجھے پیدا کیا اور مجھے رزق عطا فرمایا اور مجھے کھلایا اور پلایا وہی میرا رب ہے اس کے علاوہ کوئی میرا معبود نہیں''۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کا سورج، چاند اور ستارے دیکھنا:

پھر آپؑ نے آسمان کی طرف دیکھا تو ایک ستارہ نظر آیا اسے دیکھ کر آپؑ نے فرمایا ''یہ میرا رب ہے'' آپؑ اسے دیکھتے رہے یہاں تک کہ وہ غائب ہو گیا اور جب وہ غائب ہو گیا تو فرمایا میں غائب ہو جانے والوں کو پسند نہیں کرتا۔

پھر چاند طلوع ہوا جب اسے چمکتا ہوا دیکھا تو فرمایا ''یہ میرا رب ہے'' اسے دیکھتے رہے یہاں تک کہ وہ غائب ہو گیا اور جب وہ غائب ہو گیا تو فرمایا اگر میرا رب مجھے سیدھا راستہ نہیں دکھائے گا تو میں بھی ان لوگوں میں سے ہو جاؤں گا جو بھٹک رہے ہیں۔

پھر جب اگلا دن طلوع ہوا اور سورج کو دیکھا کہ اس کی روشنی پہلی دو چیزوں سے زیادہ ہے تو فرمایا ''یہ میرا رب ہے'' یہ سب سے بڑا ہے مگر جب وہ بھی غروب ہو گیا تو فرمایا اے لوگو! جن چیزوں کو تم خدا کا شریک بناتے ہو میں ان سے بیزار ہوں۔

قرآن مجید اس واقعہ کو یوں بیان کرتا ہے:

ترجمہ: ''چنانچہ جب رات اس پر طاری ہوئی تو اس نے ایک تارا دیکھا، کہا یہ میرا رب ہے، مگر جب وہ ڈوب گیا تو بولا ڈوب جانے والوں کا تو میں گرویدہ نہیں ہوں۔ پھر جب چاند چمکتا نظر آیا تو کہا یہ میرا رب ہے۔ مگر جب وہ بھی ڈوب گیا تو کہا اگر میرے رب نے میری راہنمائی نہ کی ہوتی تو میں بھی گمراہ لوگوں میں شامل ہو گیا ہوتا۔ پھر جب سورج کو روشن دیکھا تو کہا یہ ہے میرا رب، یہ سب سے بڑا ہے۔ مگر جب وہ بھی ڈوبا تو ابراہیم پکار اٹھا اے برادران قوم! میں ان سب سے بیزار ہوں جنہیں تم خدا کا شریک ٹھہراتے ہو۔ میں نے تو یکسو ہو کر اپنا رخ اس ہستی کی طرف کر لیا جس نے زمین اور آسمانوں کو پیدا کیا ہے اور میں ہرگز شرک کرنے والوں میں سے نہیں ہوں''۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کے والد کو بیٹے کا علم ہونا:

پھر جب ابراہیم علیہ السلام اپنے دینی رخ کو درست کر چکے تو اپنے والد کے پاس آئے، آپ اس وقت تمام باطل مذاہب سے بیزاری اختیار کر چکے تھے لیکن انہوں نے ابھی تک اس بات کا اظہار نہ کیا تھا سوا اپنے والد کے پاس آ کر بتلایا کہ میں آپ ہی کا بیٹا ہوں۔ ان کی والدہ نے بتایا کہ آپ کا بیٹا ہے اور ابراہیم علیہ السلام کو جنگل میں چھپانے کا سارا واقعہ بھی بتایا۔ یہ سب کچھ سن کر آذر بہت خوش ہوئے۔

## عجب دکاندار:

آذر بت بنایا کرتے اور فروخت کرنے کے لیے ابراہیم علیہ السلام کو دیتے ابراہیم علیہ السلام ان بتوں کو لے جاتے اور فرماتے ''کون ہے جو مجھ سے ایسی چیز خریدے جو نہ نفع پہنچا سکتی ہے اور نہ نقصان دے سکتی ہے'' یہ اعلان سن کر کوئی بھی شخص بت نہ خریدتا۔

[illegible]

پی'' جب وہ نہ پی سکتا تو اس کا معیوب ہونا آپ کے سامنے ظاہر ہو جاتا۔

## میلے کی دعوت:

قوم اور اہل بستی کے ساتھ اس استہزاء کی خبر نمرود تک پہنچ گئی (پھر ایک مرتبہ لوگوں نے ابراہیم علیہ السلام کو ایک میلے میں ساتھ لے جانے کی دعوت دی۔ جب کہ آپ وہاں جانا نہ چاہتے تھے) چنانچہ آپؑ نے ان کی حمایت کے خلاف نہ جانے کو ظاہر کرنا چاہا (قوم کے سامنے) ستاروں کی طرف دیکھا اور فرمایا کہ میں ''سقیم'' ہوں اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتا ہے کہ (ابراہیم کا یہ جواب سن کر) قوم کے لوگ الٹے پاؤں واپس چلے گئے۔

''سقیم''.

سقیم کے دو معنی بیان کیے گئے ہیں:

۱۔ طاعون زدہ

۲۔ بیمار (یہ معنی راجح ہے)

قوم کے لوگ یہ جواب سن کر بھاگ گئے ابراہیم علیہ السلام یہ چاہتے تھے کہ جب وہ بھاگ جائیں تو ان کے بتوں کے ساتھ وہ معاملہ کریں جس کا وہ ارادہ کر چکے ہیں۔لہٰذا جب وہ لوگ میلے میں چلے گئے تو ابراہیم علیہ السلام ان کے جھوٹے معبودوں کے پاس گئے۔ کھانا ان کے قریب کیا اور بطور استہزاء فرمایا: تم کھاتے کیوں نہیں؟ کیا بات ہے تم بولتے کیوں نہیں؟

## نمرود کا تارہ دیکھنا:

بعض صحابہؓ سے مروی ہے کہ نمرود کے دور میں ایک ایسا ستارہ طلوع ہوا جس کی وجہ سے سورج اور چاند کی روشنی ماند پڑ گئی نمرود اس سے بہت گھبرایا چنانچہ اس نے جادوگروں' کاہنوں اور قیافہ شناسوں کو بلوا کر اس کے بارے میں سوال کیا۔

انہوں نے جواب دیا کہ آپ کی سلطنت میں ایک ایسا شخص پیدا ہوگا جو آپ اور آپ کی سلطنت کی تباہی کا سبب بنے گا اور وہ بابل کا رہنے والا ہوگا۔

## ضبط تولید کا بانی:

یہ سن کر نمرود ایک دوسری بستی بابل میں منتقل ہوا اور وہاں کے مردوں کو نکال دیا جب کہ عورتوں کو وہیں رہنے دیا اور حکم دیا کہ جب بھی کوئی لڑکا پیدا ہو اسے ذبح کر دیا جائے۔ چنانچہ متعدد بچوں کو قتل کر دیا گیا۔

پھر اچانک کسی ضروری کام کی وجہ سے واپس آنا پڑا اور اس بستی کی نگرانی کے لیے اپنے سب سے زیادہ معتمد شخص آذر کو بلا کر اس بستی کا نگران بنا دیا اور اسے کہا کہ خیال رہے کہ تم نے اپنی بیوی سے ہمبستری نہیں کرنا۔ آذر نے جواب دیا میں اس حکم پر پختہ رہوں گا لیکن جب وہ بستی میں داخل ہوئے تو اپنے آپ پر قابو نہ پا سکے اور کوفہ و بصرہ کے درمیان اپنی بیوی سے مباشرت کر لی پھر اسے ایک تہہ خانہ میں ٹھہرایا جہاں وہ آذر کے لیے کھانا وغیرہ تیار کرتی تھی۔

## ابراہیم علیہ السلام کی ولادت اور پرورش:

جب کچھ عرصہ گزر گیا تو بادشاہ نے جادوگروں سے کہا تم جھوٹے ہو تم اپنے علاقوں کی طرف واپس چلے جاؤ پس وہ لوگ اپنے

علاقوں کی طرف لوٹ گئے اور اس عرصہ میں ابراہیم علیہ السلام پیدا ہو گئے انہوں نے اس تیز رفتاری سے پرورش پائی کہ ہفتہ میں مہینہ کے برابر اور مہینہ میں سال کے برابر بڑھے۔ بادشاہ سب کچھ بھول چکا تھا اور ابراہیم علیہ السلام نے اس طرح پوشیدگی سے پرورش پائی تھی کہ ان کے ماں باپ کے علاوہ ان کو اور کسی نے نہ دیکھا۔

ایک دن ابراہیم علیہ السلام کے والد نے اپنے دوستوں سے کہا کہ میرا ایک بیٹا ہے جسے میں نے چھپا کر رکھا ہوا ہے۔ تمہارا کیا خیال ہے کہ اگر میں اسے ظاہر کر دوں تو بادشاہ اس کو قتل تو نہ کر دے گا۔

انہوں نے جواب دیا کہ ہمیں اس کا کوئی اندیشہ نہیں' آپ اسے لے آئیں۔ پس وہ انہیں باہر لے آئے۔

## ابراہیم علیہ السلام کی فکر انگیز باتیں:

جب ابراہیم علیہ السلام تہہ خانے کی فضا سے نکل کر باہر آئے تو ان کی نگاہ چوپایوں' جانوروں اور دوسری مخلوقات پر پڑی انہیں دیکھ کر ابراہیم علیہ السلام نے پوچھا یہ کیا ہے؟

تو انہیں ہر ایک جانور کا تعارف کرایا گیا۔ چنانچہ بیل کا تعارف کراتے ہوئے بتایا گیا کہ یہ بیل ہے۔ گائے کے بارے میں بتایا گیا کہ یہ گائے ہے۔ گھوڑے کے بارے میں بتایا گیا کہ یہ گھوڑا ہے اور بکری کے بارے میں یہ بتایا گیا کہ یہ بکری ہے یہ ساری باتیں سن کر ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ ضروری ہے کہ ان سب کا کوئی پالنے والا بھی ہو۔

## چاند' سورج دیکھنے کے متعلق ایک اور روایت:

ابراہیم علیہ السلام رات کے وقت تہہ خانے سے نکلے تھے چنانچہ اس وقت جب انہوں نے آسمان کی طرف نگاہ اٹھائی تو انہیں ''مشتری'' ستارہ نظر آیا جسے دیکھ انہوں نے کہا ''یہ میرا رب ہے'' مگر جب تھوڑی دیر بعد وہ ستارہ غائب ہو گیا تو فرمایا کہ میں غائب ہو جانے والی چیزوں کو پسند نہیں کرتا یعنی میں ایسے رب کو پسند نہیں کرتا جو غائب ہو جاتا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کا کہنا ہے کہ آپ قمری مہینے کے آخر میں تہہ خانے سے باہر آئے اس لیے آپ نے ستاروں سے پہلے چاند کو نہیں دیکھا اور جب رات کا آخری حصہ ہوا تو چاند چمکتا ہوا نظر آیا تو اسے دیکھ کر فرمایا ''یہ میرا رب ہے'' جب چاند غائب ہو گیا تو فرمایا ''اگر میرا رب مجھے سیدھا راستہ نہ دکھائے گا تو میں ان لوگوں میں سے ہو جاؤں گا جو بھٹکے ہوئے ہیں'' جب صبح کا وقت ہوا تو سورج کو دیکھ کر فرمایا ''تو میرا رب ہے' تو سب سے بڑا ہے'' جب سورج بھی غائب ہو گیا تو اللہ تعالیٰ نے آپ سے فرمایا ''اسلام لے آؤ'' تو آپ نے عرض کیا ''میں رب العالمین کے سامنے سر اطاعت خم کرتا ہوں'' پھر اپنی قوم کے پاس آئے اور انہیں حق کی دعوت دی اور فرمایا ''اے لوگو! جن چیزوں کو تم خدا کا شریک بناتے ہو میں ان سے بیزار ہوں''۔

## انوکھا دکاندار:

آپ کے والد بت بنا کر آپ اور آپ کے بھائیوں کے حوالے کرتے تاکہ انہیں فروخت کر آئیں آپ ان بتوں کو لے جاتے اور یہ آواز لگاتے:

''کون ہے جو مجھ سے ایسی چیز خرید لے جو نہ نفع پہنچا سکتی ہو اور نہ نقصان''۔

آپ کی ایسی آواز سن کر کوئی بھی آپ سے بت نہ خریدتا۔ جب کہ آپ کے بھائی تمام بت بیچ آتے اور آپ کسی بھی بت کو بیچے بغیر

واپس آ جاتے۔

## باپ کو تبلیغ:

پھر آپ نے اپنے والد کو دعوت دین دی اور فرمایا:

ترجمہ ''ابا جان! آپ کیوں ان چیزوں کی عبادت کرتے ہیں جو نہ سنتی ہیں نہ دیکھتی ہیں اور نہ آپ کا کوئی کام بنا سکتی ہیں''۔ (سورۃ مریم آیت ۴۲)

ترجمہ ''باپ نے کہا'' ابراہیم کیا تو میرے معبودوں سے پھر گیا ہے؟ اگر تو باز نہ آیا تو میں تجھے سنگسار کردوں گا۔ بس تو ہمیشہ کے لیے مجھ سے الگ ہو جا''۔

## بت شکنی:

پھر ایک روز آپؑ کے والد نے کہا ہمارا ایک میلہ آنے والا ہے اگر تو اس میلے میں ہمارے ساتھ چلے تو تجھے ہمارا دین پسند آ جائے گا چنانچہ عید کا دن آیا تو شروع میں ابراہیم علیہ السلام ان کے ساتھ چل پڑے لیکن تھوڑی دور جا کر آپ نے کہا کہ میں بیمار ہوں اور لیٹ گئے اور کہا کہ میری ٹانگوں میں تکلیف ہے یہ سن کروہ سب چلے گئے۔ جب وہ ذرا دور ہو گئے تو ان کے کمزور لوگ باقی رہ گئے تو فرمایا:

''اور خدا کی قسم میں تمہاری غیر موجودگی میں ضرور تمہارے بتوں کی خبر لوں گا''۔ (سورۃ الانبیاء آیت ۵۷)

یہ بات ان لوگوں نے سن لی لیکن پھر بھی چلے گئے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام بت خانہ میں تشریف لائے یہ ایک بہت بڑی عمارت تھی دروازے کے سامنے سب سے بڑا بت رکھا ہوا تھا اس کے پہلو میں ایک چھوٹا بت رکھا ہوا تھا اس طرح ایک دوسرے کے پہلو میں کئی بت تھے۔ ہر ساتھ والا بت پہلے سے چھوٹا تھا مشرکین ان بتوں کے سامنے کھانا لا کر رکھتے تھے اور کہتے تھے کہ جب ہم واپس آئیں گے تو ہمارے معبود ان کھانوں میں برکت ڈال دیں گے۔ ابراہیم علیہ السلام نے جب ان کھانوں کو دیکھا تو انہیں کہا: ''تمہیں کیا ہوا کہ تم کھانا نہیں کھاتے؟'' جب وہ نہ بولے تو ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ ''تم بولتے کیوں نہیں؟ پھر انہیں دائیں ہاتھ سے مارنا اور توڑنا شروع کیا ایک ہتھوڑا لے کر ہر بت کو پاش پاش کر دیا (سوائے بڑے بت کے) پھر اس بڑے بت کے کندھے پر کلہاڑا الٹا لٹکا دیا اور وہاں سے چلے آئے۔

## ٹوٹے ہوئے بتوں کو دیکھ کر قوم کی تلملاہٹ:

جب قوم کے لوگ اپنے کھانے لینے کے لیے آئے تو بتوں کا یہ حال دیکھ کر:

ترجمہ ''کہنے لگے' ہمارے خداؤں کا یہ حال کس نے کر دیا؟ بڑا ہی کوئی ظالم تھا وہ' بعض لوگ بولے' ہم نے ایک نوجوان کو ان کا ذکر کرتے سنا تھا جس کا نام ابراہیم علیہ السلام ہے''۔ (سورۃ الانبیاء آیت ۵۹۔۶۰)

ابن اسحاق کی روایت یوں ہے پھر ابراہیم علیہ السلام ان بتوں کی طرف آئے جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

﴿ ضَرْبًا بِالْيَمِينِ ﴾ (سورۃ الصافات آیت ۹۳)

ترجمہ ''اور سیدھے ہاتھ سے خوب ضربیں لگائیں''۔

یہاں تک کہ جب سب سے بڑا بت باقی رہ گیا تو کلہاڑے کو اس کی گردن میں باندھ دیا اور اسی حال میں چھوڑ کر چلے آئے جب قوم کے لوگ واپس آئے اور اپنے بتوں کا حال دیکھا تو وہ پریشان ہوئے اور اس معاملہ کو بہت برا سمجھا اور کہا ''ہمارے معبودوں کے ساتھ یہ معاملہ کس نے کیا وہ تو کوئی ظالم شخص ہے'' پھر کہنے لگے کہ ہم نے ایک نوجوان کے بارے میں سنا ہے جو انہیں برا بھلا کہتا ہے۔ وہ انہیں گالیاں دیتا ہے اور ان کا مذاق اڑاتا ہے اس کے علاوہ کسی اور کو اس طرح کرتے ہوئے ہم نے نہیں دیکھا۔ ہمارا خیال یہی ہے کہ اس نے یہ کام کیا ہے یہ بات ان کے سرداروں تک پہنچ گئی انہوں نے جواب دیا کہ اسے لوگوں کے سامنے لاؤ تاکہ وہ گواہ رہیں کہ اس نے یہ جرم کیا ہے۔

بعض اہل تاویل جن میں قتادہؒ اور سدیؒ وغیرہ بھی شامل ہیں کا کہنا ہے کہ انہوں نے اس فعل پر گواہ بنانے شروع کیے اس لیے کہ وہ اس بات کو ناپسند کرتے تھے کہ گواہی کے بغیر ابراہیم علیہ السلام کے خلاف کوئی کاروائی کریں۔

''انہوں نے کہا: تو پکڑ لاؤ اسے سب کے سامنے تاکہ لوگ دیکھ لیں (اس کی کیسی خبر لی جاتی ہے)''۔ (سورۃ الانبیاء آیت ۶۱)

دوبارہ ابن اسحاقؒ کی روایت شروع ہوتی ہے:

## ابراہیم علیہ السلام، نمرود کے دربار میں:

جب ابراہیم علیہ السلام کو لایا گیا تو ساری قوم انہیں لے کر نمرود کے پاس جمع ہوئی اور ابراہیم علیہ السلام سے انہوں نے پوچھا:

ترجمہ ''کیوں ابراہیم' تو نے ہمارے خداؤں کے ساتھ یہ حرکت کی ہے؟ اس نے جواب دیا بلکہ یہ سب کچھ ان کے اس سردار نے کیا ہے' ان ہی سے پوچھ لو اگر یہ بولتے ہوں''۔ (سورۃ انبیاء آیت ۶۳)

اس بڑے بت کو اس بات پر غصہ آیا ہوگا کہ اس کے ساتھ رکھے ہوئے چھوٹے بتوں کی پوجا کی جائے حالانکہ وہ سب سے بڑا بت ہے۔ کافر لوگ نادم ہوئے اور انہوں نے کہا کہ ہم نے ظلم کیا اور وہ بات نہ کہی جو اس نے کہی۔ جب وہ اس بات کو جان چکے کہ نہ بت نفع دے سکتا ہے اور نہ نقصان پہنچا سکتا ہے اور نہ کسی چیز کو پکڑ سکتا ہے۔ تو کہنے لگے کہ تم جانتے ہو کہ یہ بولتے نہیں لہٰذا یہ ہمیں اس بات کی خبر نہیں دے سکتے کہ یہ کام کس نے کیا ہے؟ اللہ تعالیٰ قرآن مجید میں فرماتے ہیں کہ:

ترجمہ ''یہ سن کر وہ اپنے ضمیر کی طرف پلٹے اور اپنے (دلوں میں) کہنے لگے' واقعی تم خود ہی ظالم ہو' مگر پھر ان کی مت پلٹ گئی اور بولے' تو جانتا ہے کہ یہ بولتے نہیں ہیں۔ ابراہیم نے کہا پھر کیا تم اللہ کو چھوڑ کر ان چیزوں کو پوج رہے ہو جو نہ تمہیں نفع پہنچانے پر قادر ہیں نہ نقصان۔ تف ہے تم پر اور تمہارے ان معبودوں پر جن کی تم اللہ کو چھوڑ کر پوجا کر رہے ہو' کیا تم کچھ بھی عقل نہیں رکھتے''۔ (سورۃ الانبیاء آیت ۶۴۔۶۷)

## معبودان باطل کے بارے میں دلائل:

پھر قوم کے لوگ آپ سے بحث کرنے لگے اور کہنے لگے کہ جن کی عبادت کی جاتی ہے ان سب میں ہمارا معبود بہتر ہے ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا:

ترجمہ ''کیا تم لوگ اللہ کے معاملہ میں مجھ سے جھگڑتے ہو؟ حالانکہ اس نے مجھے راہ راست دکھا دی ہے۔ اور میں تمہارے ٹھہرائے ہوئے شریکوں سے نہیں ڈرتا' ہاں اگر میرا رب کچھ چاہے تو وہ ضرور ہو سکتا ہے' میرے رب کا علم ہر چیز

پر چھایا ہوا ہے' پھر کیا تم ہوش میں نہ آؤ گے؟ اور آخر میں تمہارے ٹھہرائے ہوئے شریکوں سے کیسے ڈروں جب کہ تم اللہ کے ساتھ ان چیزوں کو خدائی میں شریک بناتے ہوئے نہیں ڈرتے جن کے لیے اس نے تم پر کوئی سند نازل نہیں کی۔؟ ہم دونوں فریقوں میں سے کون زیادہ بے خوفی واطمینان کا مستحق ہے؟ بتاؤ اگر تم کچھ علم رکھتے ہو"۔

(سورۃ الانعام آیت ۸۰۔۸۱)

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے بہت سی مثالوں اور عبرت آموز واقعات کے ذریعے ان کو سمجھایا تا کہ وہ جان لیں کہ صرف اللہ تعالیٰ کی ذات ہی اس قابل ہے کہ اس کی عبادت کی جائے۔

## ابراہیم علیہ السلام اور نمرود کا مناظرہ:

ابو جعفر سے مروی ہے کہ پھر نمرود نے ابراہیم علیہ السلام سے کہا کہ جس رب کی تم عبادت کرتے ہو اور اس کی طرف دعوت دیتے ہوئے اس کی عظمت اور قدرت کو بیان کرتے ہو وہ کیا ہے؟

ترجمہ: "جب ابراہیم نے کہا: میرا رب وہ ہے جس کے اختیار میں زندگی اور موت ہے' تو اس نے جواب دیا: زندگی اور موت میرے اختیار میں ہے' ابراہیم نے کہا: اچھا اللہ سورج کو مشرق سے نکالتا ہے تو ذرا اسے مغرب سے نکال لا' یہ سن کر وہ منکر حق ششدر رہ گیا"۔ (سورۃ البقرۃ آیت ۲۵۸)

ابراہیم علیہ السلام نے کہا کہ تو کیسے زندہ کرتا اور مارتا ہے۔ نمرود نے کہا کہ میں ایسے دو قیدیوں کو بلاتا ہوں جن کو سزائے موت ہو چکی ہو تو ان میں سے ایک کو قتل کر دیتا ہوں تو گویا اس کو مار دیتا ہوں اور دوسرے کو معاف کر دیتا ہوں تو گویا اسے زندہ کر دیتا ہوں۔

## ابراہیم علیہ السلام کو آگ میں پھینکنے کا منصوبہ:

پھر نمرود اور اس کی قوم نے ابراہیم علیہ السلام کے بارے میں ایک اجتماعی فیصلہ کیا اور:

ترجمہ: "انہوں نے کہا: جلا ڈالو اس کو اور حمایت کرو اپنے خداؤں کی اگر تمہیں کچھ کرنا ہے"۔ (سورۃ الانبیاء آیت ۶۸)

## جلانے کا مشورہ دینے والا کون تھا:

مجاہدؒ فرماتے ہیں کہ میں نے یہ آیت "حرقوہ و انصروا الھتکم" عبداللہ بن عامرؓ کے سامنے پڑھی تو انہوں نے فرمایا اے مجاہدؒ جانتے ہو' کس شخص نے ابراہیم علیہ السلام کو جلانے کا مشورہ دیا تھا میں نے جواب دیا نہیں۔

فرمایا: ایران کا ایک دیہاتی تھا۔

میں نے سوال کیا: کیا ایران میں بھی دیہاتی ہوتے تھے؟

فرمایا: ہاں کرد ایران کے دیہاتی ہیں۔ انہی میں سے ایک شخص نے ابراہیم علیہ السلام کو جلانے کا مشورہ دیا تھا۔

## جلانے کا مشورہ دینے والے کو سزا:

حضرت مجاہدؒ سے مروی ہے کہ قرآن کا یہ جملہ "حرقوہ و انصروا الھتکم" یہ مشورہ کرادنامی ایک ایرانی شخص نے دیا تھا۔ شعیب الجبائیؒ سے مروی ہے کہ جس شخص نے (جلانے کا مشورہ دیا تھا) اللہ تعالیٰ نے اسے زمین میں دھنسا دیا اور قیامت تک وہ اس میں مسلسل نیچے جاتا رہے گا۔

## قوم کا جوش و خروش سے لکڑیاں جمع کرنا:

ابن اسحاقؒ کہتے ہیں کہ جب نمرود نے لکڑیاں جمع کرنے کا حکم دیا تو لوگوں نے مختلف اقسام کی لکڑیاں جمع کیں یہاں تک کہا جاتا ہے کہ ابراہیم کی بستی کی ایک عورت نے یہ نذر مانی کہ اگر اس کا فلاں کام ہو جائے تو وہ ابراہیم کو جلانے کے لیے جمع کی جانے والی لکڑیوں میں خود بھی شریک ہوں گی اس طرح لوگوں نے جوش و خروش سے لکڑیاں جمع کیں۔

## مخلوقات کا ابراہیم علیہ السلام کی مدد کے لیے اجازت طلب کرنا:

یہاں تک کہ جب انہوں نے ابراہیم علیہ السلام کو اس آگ میں ڈالنے کا ارادہ کیا تو چاروں طرف سے آگ کو خوب بھڑکایا پھر ابراہیم علیہ السلام کو اس میں ڈالنے کے لیے جمع ہوئے۔ جنوں اور انسانوں کے علاوہ باقی تمام مخلوقات اس ظلم و جبر پر پکار اٹھیں:

''اے اللہ! زمین میں ابراہیم علیہ السلام کے علاوہ اور کوئی ایسا نہیں جو تیری عبادت کرتا ہو وہ آپ کی وجہ سے آگ میں ڈالا جا رہا ہے ہمیں اس کی مدد کرنے کی اجازت دیجئے''۔

## اللہ تعالیٰ کا جواب:

''واللہ اعلم'' کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے یہ جواب دیا کہ اگر ابراہیم علیہ السلام نے تم میں سے کسی سے مدد مانگی ہے یا اس کو پکارا ہے تو اسے ابراہیم علیہ السلام کی مدد کرنے کی اجازت دیتا ہوں لیکن اگر اس نے میرے علاوہ کسی اور کو نہیں پکارا تو پھر میں اس کا کارساز ہوں میں اسے بچاؤں گا پس جب ابراہیم علیہ السلام کو آگ میں ڈالا گیا:

ترجمہ: ''ہم نے کہا'' اے آگ! ٹھنڈی ہو جا اور سلامتی بن جا ابراہیمؑ پر''۔ (سورۃ الانبیاء آیت ۶۹)

چنانچہ وہ (آگ) ایسی ہی نرم و موافق ہوگئی۔

## ایک اور روایت: آگ کے الاؤ کی شدت:

سدی سے مروی ہے کہ کفار نے کہا ''اس کے لیے عمارت بناؤ اور پھر اس کو آگ کے ڈھیر میں ڈال دو چنانچہ انہوں نے ابراہیم علیہ السلام کو ایک مکان میں بند کر دیا اور لکڑیاں جمع کرنا شروع کر دیں یہاں تک کہ اگر کوئی عورت بیمار ہوتی تو وہ منت یہ مانتی کہ اگر اللہ تعالیٰ نے مجھے شفاء عطا فرمائی تو ابراہیم (کو جلانے) کے لیے لکڑیاں جمع کروں گی۔ جب انہوں نے کثیر تعداد میں لکڑیاں جمع کر لیں اور یہ لکڑیاں اتنی زیادہ تھیں کہ اگر اس کے اوپر سے ایک پرندہ گزرتا تو آگ کی حدت سے جل جاتا۔

## ابراہیم علیہ السلام کو آگ میں ڈالنے کی تیاری:

جب ابراہیم علیہ السلام کو آگ میں ڈالنے کا وقت آ پہنچا تو آپ کو ایک بلند عمارت کے اوپر لے گئے ابراہیم علیہ السلام نے اپنا منہ آسمان کی طرف بلند کیا تو زمین و آسمان، پہاڑ اور فرشتے پکارنے لگے اے اللہ! ابراہیم علیہ السلام آپ کی خاطر جل رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا مجھے اچھی طرح علم ہے اگر اس نے تمہیں پکارا ہے تو تم اس کی ضرور مدد کرو۔ جب ابراہیم علیہ السلام نے آسمان کی طرف سر بلند کیا تو یہ دعا مانگی:

تھے جب کہ اسحاق شام میں رہتے تھے' کیونکہ یہ بھی ممکن ہے کہ وہ بچھڑا شام سے لا کر لٹکایا گیا ہو۔

**ہماری رائے:**

علامہ طبری کا یہ خیال بہت مرجوع اور کمزور ہے کیونکہ جس کے متعلق یہ کہا جائے کہ وہ چلنے پھرنے لگ گیا ہے تو یقیناً اس کا بچپن ہی مقصود ہوتا ہے اور بڑی عمر کی طرف قطعاً خیال نہیں جاتا۔

چہ جائیکہ امام طبری آگے خود نقل فرمائیں گے کہ عیص اور حضرت یعقوب کی ولادت اس وقت ہوئی جب حضرت اسحاق علیہ السلام عمر مبارک کی ساٹھ منزلیں طے کر چکے تھے۔ ملاحظہ فرمایئے موجودہ جلد میں ''عیص اور یعقوب کی پیدائش کے وقت اسحاق کی عمر مبارک'' عنوان کے تحت نیز اسحاق علیہ السلام کی خوشخبری دیتے وقت کہا گیا کہ ہم نے اسحاق نبی کی پیدائش کی بشارت دی۔ یعنی وہ بڑے ہو کر اس عمر تک پہنچیں گے کہ ان کو نبوت عطا کی جائے تو اگر ان کے بچپن ہی میں ذبح کا حکم دیا جائے تو یہ کھلا تعارض ہوگا جو خدا کے کلام میں ممکن نہیں۔ نیز اہل تورات کہتے ہیں کہ ابراہیم علیہ السلام کو پہلے اور اکلوتے بیٹے کے ذبح کا حکم ملا اور وہ اسحاق تھے۔ یہ بات صراحتاً باطل ہے کیونکہ حضرت اسماعیل علیہ السلام کے پہلے پیدا ہونے کے قرائن کثیرو ناقابل تردید ہیں۔ مثلاً حضرت سارہ علیہا السلام کا حاجرہؑ پر رشک کرنا کہ ان کو اولاد ہوئی مجھے نہ ہوئی اور حضرت سارہؑ کو بڑھاپے میں اولاد کی بشارت ملنا وہ بھی اس بچہ کی نبوت کے ساتھ الغرض اس بات کے بہت سے دلائل ہیں کہ ذبیح اسماعیل علیہ السلام تھے قرآن وحدیث سے اس کی تائید ہوتی ہے۔ اصغر۔

**ذبح ہونے کا واقعہ اور اس کے سبب ...... پہلا سبب ...... ابراہیم علیہ السلام کا نذر ماننا:**

اس کا سبب یہ بیان کیا گیا ہے کہ جب ابراہیم علیہ السلام اپنی قوم سے علیحدگی اختیار کر کے شام کی طرف ہجرت کرنے لگے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ مجھے سارہ سے ایک نیک اور صالح بیٹا دے جیسا کہ قرآن مجید میں ہے کہ ''ابراہیم علیہ السلام نے کہا کہ میں اپنے رب کی طرف جاتا ہوں وہ مجھے راہ دکھائے گا اے میرے رب مجھے نیک کار اولاد عطا فرما پھر جب قوم لوط پر عذاب نازل کرنے والے فرشتے آپ کے پاس آئے اور لڑکا پیدا ہونے کی خوشخبری سنائی تو آپ نے فرمایا پھر تو وہ اللہ تعالیٰ کے لیے ذبیح ہے پس جب وہ بچہ بڑا ہوا اور چلنے پھرنے لگا تو آپ سے کہا گیا کہ اپنی نذر پوری کرو۔

**پہلے سبب کی تفصیل ...... اسحاق علیہ السلام کی پیدائش کی خوشخبری:**

متعدد صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے مروی ہے کہ جبرائیل علیہ السلام نے حضرت سارہ علیہا السلام سے فرمایا کہ تجھے ایک لڑکے کی خوشخبری ہو جس کا نام اسحاق علیہ السلام ہے اور پھر اسحاق کے بعد یعقوب کی خوشخبری ہو یہ سن کر انہوں نے اپنی پیشانی پر ہاتھ مارا قرآن مجید میں یہ منظر یوں بیان کیا گیا ہے ''وہ اپنا منہ پیٹ کر کہنے لگیں کہ اے ہے میرے بیٹا ہوگا میں تو بڑھیا ہوں اور میرے میاں بھی بوڑھے ہیں یہ تو بڑی عجیب بات ہے فرشتوں نے کہا کہ کیا تم خدا کی قدرت پر تعجب کرتی ہو؟ اے اہل بیت تم پر خدا کی نعمتیں اور برکتیں ہیں بے شک! وہ اللہ تعریف و بزرگی کا مستحق ہے۔

**حضرت ابراہیم علیہ السلام خلیل اللہ کا نذر ماننا:**

پھر حضرت سارہؑ نے جبرائیل علیہ السلام سے پوچھا کہ اس کا نشان کیا ہے؟ جبرئیل نے ہاتھ میں ایک خشک لکڑی لی اسے اپنے ہاتھوں کی انگلیوں سے مروڑا تو وہ سبز ہوگئی (یہی نشانی تھی) یہ دیکھ کر ابراہیم نے فرمایا کہ پھر وہ بیٹا اللہ تعالیٰ کے لیے ذبح کیا جائے گا

چنانچہ جب اسحاق علیہ السلام بڑے ہوئے تو خواب میں ابراہیم علیہ السلام سے کہا گیا کہ اپنی نذر پوری کرو اور اللہ تعالیٰ نے سارہ سے جو لڑکا عطا کیا ہے اسے ذبح کرو۔

## اسحاق علیہ السلام کو قربان گاہ لے جانا:

13

ابراہیم علیہ السلام نے اسحاق سے فرمایا کہ چلو اللہ تعالیٰ کے لیے قربانی دو اور ہاتھ میں چھری بھی لے لی اور اپنے بیٹے کو لے کر پہاڑوں میں چلے گئے بیٹے نے پوچھا کہ ابا جان قربانی کی جگہ کون سی ہے؟ ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نے تو صرف خواب میں یہ دیکھا تھا کہ میں تجھے ذبح کر رہا ہوں۔ بیٹے نے جواب دیا اے ابا جان جس چیز کا آپ کو حکم دیا گیا ہے' آپ اسے کر گزریں ان شاء اللہ آپ مجھے صبر کرنے والوں میں سے پائیں گے پھر کہا کہ آپ میری رسی کو مضبوطی سے باندھیے گا اور اپنے کپڑوں کو مجھ سے دور رکھیے گا تا کہ میرے خون کے چھینٹے آپ پر نہ پڑیں اور ان چھینٹوں کو دیکھ کر میری والدہ سارہ غمگین نہ ہوں اور چھری کی دھار کو خوب تیز کر کے میری گردن پر چلائیں تا کہ میری موت آسانی سے واقع ہو اور جب سارہ آئیں تو انہیں میرا سلام کہنا۔

## اسحاق علیہ السلام کے گلے پر چھری:

ابراہیم علیہ السلام نے اسے اپنے گلے سے لگایا اور پھر دونوں رونے لگے یہاں تک کہ اسحاق علیہ السلام کے آنسوان کی ٹھوڑی سے بہنے لگے پھر ابراہیم علیہ السلام نے اسحاق علیہ السلام کی گردن پر چھری پھیری لیکن وہ نہ چلی اللہ تعالیٰ نے تانبے کا ایک ٹکڑا اسحاق کی گردن پر رکھ دیا جب ابراہیم نے یہ منظر دیکھا تو اسحاق کو پیشانی کے بل لٹا دیا اور گدی سے ذبح کرنے لگے قرآن مجید میں ہے کہ ''جب دونوں نے یہ حکم مان لیا اور باپ نے بیٹے کو ماتھے کے بل لٹا دیا'' تو پھر آواز آئی تو نے خواب کو سچا کر دکھایا ادھر ابراہیم علیہ السلام نے اپنے بیٹے کو سینے سے لگا لیا اور فرمایا کہ اے بیٹے تو آج مجھے عطیہ کے طور پر عطا کیا گیا ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ ہم نے ایک بڑی قربانی کو ان کا فدیہ بنا دیا'' پھر گھر واپس آ کر حضرت سارہ علیہا السلام کو پورا واقعہ سنایا تو وہ گھبرا گئیں اور فرمایا کہ اے ابراہیم علیہ السلام تم نے مجھے بتائے بغیر میرے بیٹے کو ذبح کرنے کا ارادہ کیا؟

☆ ابن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام جب حضرت ہاجرہؑ سے ملنے کے لیے جاتے تو ایک براق پر سوار ہو کر جاتے جو صبح کے وقت شام سے مکہ پہنچاتی اور رات کو واپس لے آتی آپ رات یہاں شام میں گزارتے یہاں تک کہ اسحاق علیہ السلام کچھ بڑے ہو گئے اور ان سے کچھ امیدیں وابستہ ہونے لگیں تو اللہ تعالیٰ نے ان کو ذبح کرنے کا حکم دیا۔

☆ ابن اسحاق بعض اہل علم سے نقل کرتے ہیں کہ جب ابراہیم علیہ السلام کو بیٹا ذبح کرنے کا حکم دیا گیا تو انہوں نے اپنے بیٹے سے فرمایا اے بیٹے رسی اور چھری اپنے ساتھ لے لو اور میرے ساتھ اس گھاٹی میں چلو تا کہ وہاں سے ہم کچھ لکڑیاں لائیں اس وقت تک اصل حقیقت سے آگاہ نہ کیا تھا جب آپ گھاٹیوں کے قریب پہنچ گئے تو شیطان انسان کی شکل میں سامنے آیا اور کہنے لگا اے بڑے میاں کہاں کا ارادہ ہے۔ فرمایا میں ان گھاٹیوں میں اپنی کسی ضرورت کی وجہ سے جا رہا ہوں۔

## شیطان کا ورغلانا:

شیطان بولا اللہ کی قسم خواب میں آپ کو کوئی شیطان ملا ہے جس نے تجھے اپنے بیٹے کو ذبح کرنے کا حکم دیا ہے اور اب تم اسے ذبح کرنا چاہتے ہو ابراہیم علیہ السلام سارا معاملہ سمجھ گئے اور فرمایا کہ مجھ سے دور ہو جا اے اللہ تعالیٰ کے دشمن میں اللہ کے حکم پر عمل کروں گا۔

## شیطان مردود کا اسماعیل علیہ السلام کو ورغلانا:

جب ابلیس یہاں سے ناامید ہوا تو اسماعیل علیہ السلام کے پاس جا پہنچا جو پیچھے رسی اور چھری لے کر آ رہے تھے اور کہا کہ اے لڑکے کیا تجھے معلوم ہے کہ تجھے تیرا باپ کہاں لے جا رہا ہے اسماعیل علیہ السلام نے جواب دیا کہ ان گھاٹیوں میں لکڑیاں جمع کرنے کے لیے لے جا رہا ہے شیطان نے کہا کہ اللہ کی قسم وہ تجھے ذبح کرنے کے لیے لے جا رہا ہے اسمٰعیل علیہ السلام نے پوچھا کہ وہ مجھے ذبح کرنا کیوں چاہتا ہے شیطان نے کہا کہ اس کا خیال ہے کہ اسے اس کے رب نے حکم دیا ہے۔ اسمٰعیل علیہ السلام بولے تو پھر اللہ کے حکم کے سامنے سر تسلیم خم ہے۔

## شیطان کا ہاجرہ علیہا السلام کو ورغلانا:

جب یہاں سے بھی ناامید ہو گیا تو ہاجرہ کے پاس آیا اور کہا کہ اے اسمٰعیل علیہ السلام کی والدہ تجھے کیا معلوم ہے کہ ابراہیم علیہ السلام اسمٰعیل علیہ السلام کو کہاں لے گئے ہیں؟ شیطان نے کہا کہ وہ اسے ذبح کرنے کو لے گئے ہیں۔ ہاجرہ نے کہا ہرگز نہیں ابراہیم بہت محبت کرنے والا ہے شیطان نے کہا لیکن وہ یہ سمجھتا ہے کہ اس بات کا حکم اسے اس کے رب نے دیا ہے۔ ہاجرہ نے کہا کہ اگر خدا کا حکم ہے تو پھر اس کی اطاعت کرنا ضروری ہے۔ ابلیس غصہ کی حالت میں واپس لوٹ آیا۔ اور اسے اپنے مقصد میں ناکامی ہوئی۔ ابراہیم علیہ السلام اور ان کی آل شیطان کی چال سے بچ گئے۔

## ابراہیم علیہ السلام کو اسمٰعیل علیہ السلام کا حوصلہ مندانہ جواب:

جب ابراہیم علیہ السلام اپنے بیٹے کو لے کر گھاٹی میں پہنچے تو اس وقت فرمایا اے میرے بیٹے میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میں تجھے ذبح کر رہا ہوں اب تمہاری کیا رائے ہے؟ بیٹا بولا اے ابا جان آپ کو جس چیز کا حکم دیا گیا ہے آپ وہ کر گزریں ان شاء اللہ آپ مجھے صبر کرنے والوں میں پائیں گے۔ ایک روایت میں ہے کہ اسمٰعیل علیہ السلام نے عرض کیا:

## سکھائے کس نے اسمٰعیل علیہ السلام کو آدابِ فرزندی:

اے ابا جان! اگر آپ مجھے ذبح کرنا چاہتے ہیں تو میری رسی کو مضبوطی سے باندھ دیجیے گا۔ تاکہ میری وجہ سے آپ کو تکلیف نہ پہنچے کہ اس سے میرا اجر کم ہو جائے۔ موت کی سختی شدید ہے اور مجھے اس بات کا یقین نہیں کہ میں اس وقت نہ پھڑ پھڑاؤں اور چھری کو تیز کر دینا تاکہ آپ مجھے آسانی سے ذبح کر سکیں اور جب مجھے ذبح کرنے لگیں تو مجھے پیشانی کے بل لٹا دینا چہرے کے بل نہ لٹانا کیونکہ مجھے اس بات کا خطرہ ہے کہ اگر آپ نے میرے چہرے کو دیکھ لیا تو اللہ کے حکم کو پورا نہ کر سکیں گے۔ اور میری قمیض کو اچھی طرح لپیٹ دینا ورنہ خون کے چھینٹے اس پر پڑیں گے تو میری والدہ کو بہت غم ہو گا۔ ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا اے میرے بیٹے اللہ کا حکم پورا کرنے میں تم میرے بہترین مددگار رہو۔

## باپ کا بیٹے کی گردن پر چھری چلانا:

پھر اسے اچھی طرح باندھا' چھری تیز کی پشت کے بل لٹایا اپنی نگاہ اس سے ہٹائی اور اس کے حلق پر چھری چلا دی اللہ نے اس کے ہاتھ کو حلق سے گدی کی طرف پھیر دیا ہے۔ اور پھر اسمٰعیل علیہ السلام کو اس سے بچا لیا اور پھر فرمایا اے ابراہیم! تم نے اپنا خواب سچا کر دکھایا۔ تمہارے بیٹے کے بدلے میں یہ جانور ہے اسے ذبح کرو' قرآن مجید میں ہے ''جب دونوں نے حکم مان لیا اور باپ نے بیٹے کو

ماتھے کے بل گرا دیا۔ تو ہم نے ان کو پکارا کہ اے ابراہیم! تو نے خواب کو سچا کر دکھایا۔ ہم نیکو کاروں کو ایسا ہی بدلہ دیا کرتے ہیں۔ بلاشبہ یہ صریح آزمائش تھی۔ اور ہم نے ایک بڑی قربانی کو ان کا فدیہ بنا دیا''۔

## اسلام میں پہلی قربانی:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ وہاں ایک ایسا مینڈھا آیا جو جنت میں چالیس سال تک چرتا رہا ابراہیم علیہ السلام نے اپنے بیٹے کے ذریعے اسے پکڑا اور پھر اسے جمرہ اولیٰ لے گئے۔ وہاں سات کنکریاں ماریں پھر جمرہ وسطیٰ میں آئے اور وہاں سات کنکریاں ماریں پھر جمرہ کبریٰ میں سات کنکریاں ماریں پھر اسی جانور کو لے کر منیٰ میں گئے اور وہاں اسے ذبح کیا اس ذات کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں ابن عباس رضی اللہ عنہما کی جان ہے۔ یہ اسلام میں سب سے پہلی قربانی تھی۔ اس مینڈھے کا سر نالہ پر لٹکا دیا گیا۔

## اسماعیل علیہ السلام کو پیشانی کے بل لٹانا:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی کہ جب ابراہیم علیہ السلام کو مناسک حج ادا کرنے حکم دیا گیا تو سعی کی جگہ پر شیطان سے آمنا سامنا ہوا پھر دونوں کا دوڑ میں مقابلہ ہوا ابراہیم علیہ السلام آگے بڑھ گئے۔ پھر جبرئیل علیہ السلام آپ کو جمرہ عقبہ لے گئے وہاں بھی شیطان آیا آپ نے اسے سات کنکریاں ماریں پھر جمرہ وسطیٰ میں لے گئے وہاں بھی شیطان کو سات کنکریاں ماریں پھر آپ نے اپنے بیٹے کو پیشانی کے بل لٹایا اسمٰعیل علیہ السلام نے سفید قمیص پہنی تھی انہوں نے عرض کیا اے ابا جان میرے پاس اس کے علاوہ اور کوئی کپڑا نہیں جس میں آپ مجھے کفن دیں لہٰذا فی الحال اسے میرے جسم سے اتار دیں اور بعد میں مجھے اس کا کفن دے دیں۔

مجاہدؒ سے آیت قرآنی ''وتلہ للجبین'' کے تحت مروی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام نے اپنے بیٹے کو زمین پر لٹا دیا اور بیٹا بولا اے ابا جان! آپ مجھے اس حال میں ذبح نہ کریں کہ آپ میرے چہرے کو دیکھ رہے ہوں آپ مجھے اچھی طرح باندھ دیں میرے ہاتھ کو میری گردن سے باندھ دیں اور زمین پر لٹا کر ذبح کر دیں۔

## ہابیل کا مینڈھا:

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ وہ مینڈھا سفید' بڑے سینگوں والا' بڑی اور سرملی آنکھوں والا تھا۔ عبید بن عمیر سے مروی ہے کہ اس جانور کو مقام ابراہیم پر ذبح کیا گیا۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام نے جس مینڈھے کو ذبح کیا تھا۔ یہ وہی مینڈھا ہے جسے آدمؑ کے بیٹے (ہابیل) نے صدقہ کے طور پر اللہ کے سامنے پیش کیا تھا۔ سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ یہ مینڈھا جنت میں چالیس سال تک چرتا رہا یہ مٹیالے رنگ کا تھا۔ اس کی اون سرخ دھنکی ہوئی روئی کی طرح تھی ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ایک روایت یہ ہے کہ وہ جانور ایک پہاڑی بکرا تھا۔

## صدقہ رد بلا:

حضرت حسن سے مروی ہے کہ اسمٰعیل علیہ السلام کے فدیہ کے طور پر آسمان سے اتارا گیا ایک نر جانور تھا اور اللہ کا فرمان ''وفدیناہ بذبح عظیم'' سے مراد وہی ذبیح ہے اور یہ ذبح کرنا ان کے دین کا حصہ بن گیا اور قیامت تک یہ سنت جاری ہے جان لو جانور صدقہ کے طور پر ذبح کرنا برائی کو دور کرتا ہے۔ لہٰذا اے اللہ کے بندو! جانور ذبح کیا کرو۔

امیہ بن ابی صلت نے بھی قربانی کے مذکورہ واقعہ کے متعلق اشعار کہے ہیں اور ان اشعار کا مفہوم سدیؒ کی بیان کردہ روایات

کے مطابق ہے حضرت عکرمہؓ سے مروی ہے جب باپ بیٹا دونوں اللہ کے حکم کے آگے جھک گئے بیٹا ذبح ہونے کے لیے اور باپ ذبح کرنے کے لیے تیار ہو گئے تو بیٹے نے کہا:

اپنی نگاہ مجھ پر سے ہٹائیں تاکہ مجھے دیکھنے سے آپ کو رحم نہ آ جائے اور چھری کو میرے نیچے رکھیں کہ چھیری کو دیکھ کر میں گھبرا نہ جاؤں اور پھر اللہ کا حکم پورا کیجیے اسی کا نقشہ قرآن مجید میں یوں بیان کیا گیا ہے:

﴿ فلما اسلما وتله للجبين و ناديـنه ان يا ابراهيم قد صدقت الرؤيا ان كذرك نجزى المحسنين ﴾

## حضرت ابراہیم علیہ السلام پر آنے والے امتحانات ......امتحانات کی تعداد:

ابراہیم علیہ السلام پر آنے والے امتحانات میں سے اہم یہ ہیں' نمرود سے مقابلہ' آگ میں جانا' بچے کا ذبح کرنا' بیت اللہ کی تعمیر اور مناسک حج' قرآن مجید میں اسی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے یہ بیان فرمایا گیا ''جب ابراہیمؑ کے پروردگار نے چند باتوں میں اس کی آزمائش کی تو وہ ان میں پورے اترے''۔

☆ ان امتحانات کی تعداد میں بعض علماء کا اختلاف ہے بعض کے نزدیک کل تیس ہیں۔

☆ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ کوئی ایسا دین نہیں جسے اس کے دین کی خاطر آزمائش میں نہ ڈالا گیا ہو مگر اس نے اسے قائم کیا ہو۔ سوائے ابراہیم علیہ السلام کے ابراہیم علیہ السلام کو اللہ نے متعدد باتوں سے آزمایا اور ابراہیم علیہ السلام نے انہیں پورا کر کے دکھایا اور پھر اللہ نے ان کے لیے برات لکھ دی اور فرمایا ''ابراہیم وہ ہے جس نے (حق اطاعت و رسالت کو) پورا کیا'' ان امتحانات میں سے دس کا سورہ احزاب میں دس کا سورہ برات میں اور دس کا سورہ مومنون میں ذکر ہے اور فرمایا کہ اس اسلام کے تیس حصے ہیں۔

ایک اور روایت میں ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ سورۃ برات میں ذکر کردہ دس چیزیں یہ ہیں:

﴿ التائبون العابدون الحامدون ﴾

اور سورہ احزاب میں ذکر کردہ دس چیزیں یہ ہیں:

﴿ ان المسلمين و المسلمات و المومنين و المؤمنت ﴾

اور دس سورۂ معراج میں یہ ہیں:

﴿ والذين هم عن صلاتهم حافظون ﴾

☆ دوسرا قول یہ ہے کہ یہ دراصل دس فضائل ہیں جن میں سے پانچ کا تعلق سر سے اور بقیہ پانچ کا تعلق جسم سے ہے۔

☆ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ''اذ ابتلى ابراهيم ربه''۔

کے تحت مروی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کو طہارت کے بارے میں آزمایا جن کی تعداد دس ہے۔ پانچ کا تعلق سر سے ہے اور پانچ کا تعلق جسم سے ہے۔ سر سے متعلق چیزیں یہ ہیں:

(۱) مونچھیں کٹوانا (۲) کلی کرنا (۳) ناک میں پانی ڈالنا اور ناک کو صاف رکھنا (۴) مسواک کرنا (۵) سر پر مانگ نکالنا۔

اور جسم سے متعلق پانچ چیزیں یہ ہیں:

(۱) ناخن کاٹنا (۲) زیر ناف بالوں کا مونڈنا (۳) ختنہ کرنا (۴) بغل کے بالوں کو نوچنا (۵) پیشاب پاخانہ کے بعد پانی سے استنجاء کرنا۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے:

ابو ہلال کہتے ہیں کہ قرآن مجید کی آیت "واذ ابتلی ابراھیم ربہ" کے تحت ہمیں بتایا کہ وہ چیزیں یہ ہیں۔

(۱) ختنہ کرنا (۲) زیر ناف بال مونڈنا (۳) دونوں شرمگاہوں کو دھونا (۴) مسواک کرنا (۵) مونچھیں کاٹنا (۶) ناخن کاٹنا (۷) بغل کے بالوں کو نوچنا۔

ابو ہلال کہتے ہیں کہ میں ایک خصلت بھول گیا ہوں۔

ابوالمجلد سے مروی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کو دس باتوں سے آزمایا گیا اور وہ انسانوں کے لیے سنت قرار پائیں پھر وہی باتیں ذکر کیں جو پہلی روایت میں بیان ہوئیں۔

☆ تیسرا قول یہ ہے کہ امتحانات تو کل دس ہی تھے البتہ ان میں سے چھ کا تعلق شعائر سے ہے۔

☆ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ان میں سے چھ کا تعلق انسانی بدن سے ہے اور وہ یہ ہیں:

(۱) زیر ناف بالوں کو مونڈنا (۲) بغل کے بالوں کو نوچنا (۳) ناخن کاٹنا (۴) مونچھیں کاٹنا (۵) جمعہ کو غسل کرنا (۶) ختنہ کرنا۔

☆ چوتھا قول یہ ہے کہ امتحان سے مراد یہ ہے کہ اللہ نے آپ کو یہ فرمایا "میں تجھے لوگوں کا پیشوا بناؤں گا اور حج کے مناسک بھی امتحان میں داخل ہے۔

☆ ابو صالح سے متعدد طریق سے یہی قول مروی ہے۔ مجاہد سے مروی ہے کہ اللہ نے ابراہیم علیہ السلام سے کہا میں تجھے ایک معاملہ میں مبتلا کر رہا ہوں، وہ کیا ہے؟ ابراہیم علیہ السلام نے کہا کہ آپ مجھے لوگوں کا پیشوا بنا رہے ہیں اللہ نے فرمایا ہاں ابراہیم علیہ السلام نے عرض کیا کہ میری اولاد (پیشوا بنائیں) اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہمارا اقرار ظالموں کے لیے نہیں ہوا کرتا۔

## اللہ تعالیٰ کی ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ گفتگو:

ابراہیم علیہ السلام نے عرض کیا کہ کیا آپ نے بیت اللہ لوگوں کے جمع ہونے کے لیے بنایا ہے؟ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہاں۔ ابراہیم نے عرض کیا کہ کیا آپ نے میری اولاد میں سے ایک گروہ کو اپنا فرماں بردار بنا لیا ہے؟ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہاں۔ پھر عرض کیا کہ آپ نے ہمیں طریقہ عبادت سکھایا ہے اور ہماری توبہ قبول کی جواب ملا ہاں عرض کیا کہ کیا آپ ایمان لانے والوں کو اس شہر کے پھل عطا کریں گے جواب ملا ہاں۔

مجاہدؒ سے مروی ہے کہ "واذ ابتلی" میں جس امتحان کا ذکر ہے اس سے مراد وہ امتحان ہے جو اگلی آیت میں مذکور ہے یعنی آپ کو پیشوا بنانا سدی اور ربیع سے بھی یہ ہی قول مروی ہے ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ اس کے علاوہ بیت اللہ کی تعمیر بھی اس میں شامل ہے۔ نیز مناسک حج، مقام ابراہیم، بیت اللہ کے پاس رہنے والوں کے لیے رزق کا انتظام اور ابراہیم کی اولاد میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا پیدا ہونا بھی اس میں شامل ہے۔

☆ پانچواں قول یہ ہے کہ اس میں صرف ''مناسک حج'' مراد ہیں۔
☆ ابن عباسؓ سے کئی طریق سے یہ بھی مروی ہے اس سے مراد مناسک حج ہے۔
☆ چھٹا قول یہ کہ کئی امتحانات تھے جن میں ختنہ بھی شامل ہے۔
☆ شعبی سے متعدد روایات سے یہ بھی مروی ہے کہ ان میں ختنہ کا حکم بھی شامل تھا۔

ساتواں قول یہ ہے کہ وہ چھ چیزیں ہیں۔

(۱) ستارہ (۲) چاند (۳) سورج (۴) آگ (۵) ہجرت (٦) ختنہ

☆ ابورجاء کہتے ہیں کہ میں نے حسن بصریؒ سے پوچھا کہ ''واذ تبتلی ابراھیم ربہ'' سے کیا مراد ہے؟ انہوں نے جواب دیا کہ اللہ نے ستارے کے ذریعے ابراہیمؑ کی آزمائش کی وہ کامیاب ہوئے' پھر چاند کے ذریعے آزمایا اس میں بھی کامیاب ہوئے پھر سورج آگ اور ہجرت اور ختنہ کے ذریعے آزمایا ان میں بھی کامیاب ہوئے۔

حسن بصریؒ سے مروی ہے کہ اللہ نے ابراہیم علیہ السلام کو ستارے چاند اور سورج کے ذریعے آزمایا وہ اس میں عمدہ انداز سے کامیاب ہوئے۔ اور جان گئے کہ رب وہ ہے جو ہمیشہ رہتا ہے اور کبھی زائل نہیں ہوتا اور انہوں نے اپنے رخ کو اللہ تعالیٰ کی طرف پھیرا۔ یقیناً وہ شرک کرنے والوں میں سے نہیں تھے پھر اللہ تعالیٰ نے ہجرت کے ذریعے آزمایا تو آپ اپنا ملک اور قوم چھوڑ کر شام چلے گئے پھر آگ کے ذریعے آزمایا تو آپ نے اس پر بھی صبر کیا پھر بیٹے کو ذبح کرنے اور ختنہ کرنے کے حکم میں آزمایا آپ نے انہیں بھی پورا کیا۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ابراہیم علیہ السلام نے اسی برس کی عمر میں کلہاڑے سے ختنہ کیا۔

## اس سلسلہ میں احادیث مبارکہ:

ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑھی ''وابراھیم الذی وفی'' (ابراہیم وہ ہے جس نے وفا کی) حق اطاعت کو پورا کیا۔ پھر فرمایا پورا کرنے سے کیا مراد ہے؟ صحابہؓ نے عرض کیا۔ اللہ اور اس کے رسولؐ ہی بہتر جانتے ہیں۔

آپؐ نے فرمایا:

''ابراہیم علیہ السلام نے دن کے اندر چار رکعات کی پابندی کے ساتھ اپنے دن کو گزارا''۔

دوسری روایت میں ہے کہ آپؐ نے فرمایا:

''میں تمہیں بتلاؤں کہ ابراہیم کو (الذی وفی) کا خطاب کیوں ملا' پھر فرمایا کہ وہ ہر روز صبح اور شام یہ آیت پڑھتے تھے:

﴿ فسبحن اللہ حسین تمسون و حین تصبحون ﴾ (سورۃ الروم آیت ۱۷)

''پس تسبیح کرو اللہ تعالیٰ کی جب کہ تم شام کرتے ہو اور جب صبح کرتے ہو''۔

## ابراہیم علیہ السلام خلیل اللہ:

مختصر یہ کہ جب اللہ تعالیٰ نے دیکھا کہ ابراہیم علیہ السلام نے ہر امتحان میں صبر کیا اپنے فرائض کو حسن خوبی سے انجام دیا اور اللہ کی

محبت کو سب محبتوں پر فوقیت دی تو اللہ تعالیٰ نے آپ کو اپنا خلیل بنالیا اور بعد میں آنے والوں کے لیے پیشوا بنا دیا اور آپ کی اولاد میں نبوت' کتاب اور رسالت کو جاری فرمایا' آپ کو عظیم مقام اور حکمت عطا فرمائی۔

آپ کی اولاد میں سے نیکو کار' سردار اور قیادت کرنے والے لوگ پیدا کیے جب بھی ان میں سے کوئی فوت ہوتا تو اللہ تعالیٰ دوسرے کو بھیج دیتے اور ان کا ذکر نسلوں میں باقی رکھا آنے والے تمام لوگ ان کے پیچھے چلے اور اللہ تعالیٰ نے انہیں دنیا اور آخرت میں عزت عطا فرمائی۔ سچ یہ ہے کہ کوئی بھی تعریف کرنے والا خواہ آپ کی صفات کتنی ہی زیادہ بیان کرے' آپ کا مقام اس سے بھی بلند تر ہے۔



# نمرود بن کوش بن کنعان

اب ہم اللہ تعالیٰ کے اس دشمن کا ذکر کرتے ہیں جس نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی تکذیب کی اور ان کی نصیحت کو جھٹلایا اور اللہ تعالیٰ کے بردبار ہونے سے دھوکہ کھایا۔

ذیل میں ہم نمرود' اس کی بادشاہت' اس کی سرکشی' ابراہیم کو آگ میں ڈالنے وغیرہ کے واقعات کا ذکر کریں گے۔

نمرود نے اللہ تعالیٰ کی خوب نافرمانی کی لیکن پھر بھی اسے چار سو سال تک ڈھیل ملی لیکن اس کے بعد جب ڈھیل مکمل ہوگئی تو اسے عبرت ناک سزا کے ذریعہ ہلاک کیا گیا۔

## نمرود کا دعویٰ ربوبیت:

زیدؒ بن اسلم سے مروی ہے کہ سب سے پہلے زمین پر جو جابر بادشاہ گذرا وہ نمرود ہے لوگ اس کے پاس جاتے اور دربار سے رسی کھینچ کر کھانا حاصل کرتے ایک مرتبہ ابراہیم علیہ السلام بھی اس غرض کے لیے گئے نمرود سب لوگوں کے پاس سے گزرا اور ان سے پوچھا تمہارا رب کون ہے؟

لوگوں نے کہا ''آپ ہیں''۔

یہی سوال جب اس نے حضرت ابراہیم علیہ السلام سے پوچھا تو آپ نے فرمایا:

''میرا رب وہ ہے جو زندہ کرتا اور مارتا ہے''۔

نمرود نے کہا: میں بھی زندہ کرتا اور مارتا ہوں۔

ابراہیم علیہ السلام نے کہا: میرا رب مشرق سے سورج کو نکالتا ہے' تو مغرب سے نکال کر دکھا۔

یہ سن کر وہ مبہوت ہوگیا اور آپؑ کو کھانے کے بغیر واپس کر دیا۔

## ابراہیم علیہ السلام کا نمرود کو رب ماننے سے انکار:

واپسی پر حضرت ابراہیم علیہ السلام ریت کے ایک سرخ ٹیلے پر سے گزرے اور فرمانے لگے کہ کیوں نہ میں ٹیلہ سے کچھ لے لوں تا کہ یہ خوش ہو جائے اور وہاں (ٹیلہ) سے کچھ لیا اور اسے گھر لے جا کر ایک جگہ رکھ دیا اور سو گئے آپ کی بیوی نے اس کپڑے کو کھولا تو اس میں بہت شاندار کھانا تھا اس نے اسے پکایا اور آپ کو بھی کھلایا اس وقت آپ کے گھر کوئی غلہ نہیں تھا (اس واقعہ کا آپ کو علم نہ تھا)

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے پوچھا کہ یہ کھانا کہاں سے آیا ہے؟

بیوی نے کہا: یہ وہی کھانا ہے جو آپ لے کر آئے تھے۔ آپ سمجھ گئے کہ یہ اللہ تعالیٰ کا انعام ہے۔ اس پر آپ نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا۔

## مچھروں کا لشکر:

اللہ تعالیٰ نے نمرود کے پاس ایک فرشتہ بھیجا اس نے کہا ''اللہ تعالیٰ پر ایمان لے آ تو تیری بادشاہت سلامت رہے گی ورنہ نہیں''۔

نمرود نے کہا ''کیا میرے علاوہ بھی کوئی رب ہے''۔

یہ کہا اور ماننے سے انکار کر دیا۔ فرشتہ تین مرتبہ آیا اور نمرود نے تینوں مرتبہ انکار کر دیا۔ پھر فرشتے نے کہا تو اپنے لشکر کو تین دن میں جمع کر لے۔ اس نے ایسا ہی کیا۔ اللہ تعالیٰ نے مچھروں کا ایک عظیم لشکر بھیج دیا یہ مچھر اتنے زیادہ تھے کہ سورج دکھائی نہ دیتا تھا یہ مچھر ان سب کا گوشت کھا گئے اور خون چوس گئے اور صرف ہڈیاں باقی رہ گئیں۔

## نمرود کے دعویٰ خدائی کا حال:

ان میں سے کسی مچھر نے بادشاہ کو مطلقاً تکلیف نہ پہنچائی اس کے لیے اللہ تعالیٰ نے ایک خاص مچھر کو بھیجا جو اس کی ناک کے ذریعہ سے اندر رہا اور چار سو سال تک اندر رہا اس دوران نمرود کو جوتوں سے مارا جاتا اور جو شخص نمرود کے سر میں جتنے زیادہ جوتے مارتا نمرود کو وہ اتنا ہی اچھا لگتا۔ نمرود کی حکومت بھی چار سو برس رہی اس طرح اللہ تعالیٰ نے اسے عذاب دے کر ہلاک کیا نمرود نے آسمان تک بلند مینار بنوایا تھا لیکن خدا کا حکم اس کے ستونوں پر آیا اور وہ مینار ان کے اوپر گر پڑا۔

بعض صحابہؓ سے مروی ہے کہ نمرود نے ابراہیم علیہ السلام کو شہر سے نکل جانے کا حکم دیا۔ آپ چل پڑے تو دروازے پر اپنے بھتیجے لوط علیہ السلام سے ملاقات ہوئی وہ آپ پر ایمان لے آئے۔ آپ نے اپنے متعلق بتایا ''میں اپنے رب کی طرف ہجرت کر کے جا رہا ہوں''۔

## نمرود کا بلندیوں میں خدا تلاش کرنا:

نمرود نے یہ قسم کھائی کہ میں ابراہیم علیہ السلام کے معبود کو ضرور تلاش کروں گا۔ چنانچہ اس نے چار بڑے بڑے پرندے منگوائے انہیں گوشت اور شراب سے پالا اور جب وہ خوب موٹے اور پل کر بڑے ہو گئے تو ان کے بیچ ایک تابوت باندھا اور خود بھی اس تابوت میں بیٹھ گیا وہ پرندے اتنا اونچا اڑے کہ پہاڑ ذرات معلوم ہوتے تھے اس نے دیکھا کہ سمندر نے خشکی کو گھیر رکھا ہے۔ پھر اور بلند ہوئے تو وہاں اسے اندھیرے نے آ گھیرا اس جگہ اسے کچھ نظر نہ آتا تھا۔ اس مقام سے اس نے گوشت نیچے پھینکا جو تڑخ کر پہاڑوں پر گرا جب پہاڑوں نے یہ منظر دیکھا تو گھبرا گئے اور قریب تھا کہ پہاڑ اپنی جگہ سے ہل جاتے لیکن نہ ہلے۔ اللہ تعالیٰ نے اس واقعہ کی طرف قرآن مجید میں یوں اشارہ دیا ہے:

''انہوں نے اپنی ساری ہی چالیں چل دیکھیں، مگر ان کی ہر چال کا توڑ اللہ کے پاس تھا اگرچہ ان کی چالیں ایسی غضب کی تھیں کہ پہاڑ ان سے ٹل جائیں''۔ (سورۃ ابراہیم آیت ۴۶)

## نمرود کے محلوں کا گرنا:

نمرود بیت المقدس کے پاس سے اڑا اور جبل دخانہ پر اترا لیکن جب اس نے دیکھا کہ وہ اس طرح بھی کامیاب نہیں ہو سکا تو اس نے ایک بہت بڑا محل تعمیر کرایا اس کا خیال تھا کہ اس پر چڑھ کر ابراہیم علیہ السلام کے خدا کو دیکھوں گا مگر وہ اس میں بھی کامیاب نہ ہوا

اور اللہ کا حکم ان کے ستونوں پر آن پہنچا اور محلوں کی چھت ان کے اوپر گر پڑی اور ان پر ایسی جگہ سے عذاب آیا جہاں سے ان کو گمان بھی نہ تھا یعنی وہ تو محل کے اندر اپنے آپ کو محفوظ سمجھتے تھے مگر وہی ان کے اوپر گر پڑا۔

### محل گرنے سے بولیاں بگڑنا:

اس وقت گھبراہٹ کی وجہ سے لوگوں کی زبانیں بڑبڑا گئیں اور وہ مختلف بولیاں بولنے لگے اس کی بناء پر تہتر بولیاں وجود میں آئیں جس کی وجہ سے اس جگہ کا نام ''بابل'' پڑ گیا اس سے پہلے وہاں کے لوگ ''سریانی'' بولتے تھے۔

### خدا کی تلاش کے لیے کوہ پیمائی:

سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نمرود نے اپنے ایک وزیر کو حکم دیا کہ وہ ایک تابوت تیار کرے جب تابوت تیار ہو گیا تو اس نے تیز رفتار گھوڑے تیار کرنے کا حکم دیا جب گھوڑے تیار ہو گئے تو وہ اپنے ساتھی کو لے کر بلند و بالا پہاڑ پر چڑھا اور اس سے پوچھا کہ دیکھو تمہیں کیا نظر آ رہا ہے۔

اس نے کہا کہ ہم آسمان سے دور ہو رہے ہیں۔ پس نمرود غصہ میں آ کر نیچے اترا۔

بعض کہتے ہیں کہ اس وقت آواز آئی او سرکش کہاں کا ارادہ رکھتا ہے؟

پہاڑوں نے گھوڑوں کے سموں کی آواز سنی تو سمجھے کہ آسمان سے کوئی حکم آیا ہے وہ اتنے زیادہ خوف زدہ ہو گئے کہ اپنی جگہ سے ہلنے کے قریب ہو گئے اس واقعہ کی طرف قرآن کریم میں اشارہ ہے ''اگرچہ ان کا مکر اتنا سخت تھا کہ اس سے پہاڑ بھی ٹل جائیں''۔

### نمرود کا ڈبہ میں بیٹھ کر اڑنا:

حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اسی آیت کی تفسیر کے ضمن میں مروی ہے کہ نمرود نے دو اڑنے والے چھوٹے گھوڑے لیے اور انہیں خوب پالا پوسا' اچھی خوراک دی جس کی وجہ سے وہ جلد ہی موٹے تازے ہو گئے پھر ہر گھوڑے کے ساتھ ایک آدمی باندھا پھر وہ اپنے ساتھ ایک آدمی لے کر ڈبہ میں بیٹھا پھر اس سے اوپر گیا' وہاں جا کر اپنے مصاحب سے پوچھا کہ دیکھو تمہیں کیا نظر آتا ہے اس نے جواب دیا کہ مجھے یوں معلوم ہوتا ہے کہ دنیا ایک مکھی ہے۔ نمرود نے اس کی تصدیق کی پھر دونوں نیچے اتر آئے۔

### نمرود کون تھا؟:

بعض لوگ کہتے ہیں کہ نمرود ساری دنیا کا حکمران تھا جب کہ بعض مؤرخین نے اس قول کو رد کیا ہے۔ البتہ انہوں نے اس قول کے بارے میں تصدیق کی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام' ضحاک بن اندر ماسپ کے دور میں پیدا ہوئے اس واقعہ کا تذکرہ ہم پہلے کر چکے ہیں اور ضحاک ساری زمین کا حکمران تھا۔ البتہ یہ روایت باعث تعجب ہے جس میں یہ مذکور ہے کہ پوری زمین پر چار بادشاہوں نے حکومت کی ہے جن میں سے دو مومن تھے اور دو کافر۔

پہلا مومن بادشاہ تو سلیمان بن داؤد اور دوسرا مومن بادشاہ ذوالقرنین تھا۔

جبکہ کافر بادشاہ نمرود اور بخت نصر تھے۔ جبکہ بعض کے نزدیک ضحاک ہی نمرود ہے۔ لیکن بہت سے مؤرخین کے نزدیک یہ بات راجح نہیں کیونکہ نمرود کی نسبت نبط کی طرف اور ضحاک کی نسبت عجم کی طرف ہے۔

بعض حضرات نے اس میں یوں تطبیق کر دی ہے کہ ضحاک نمرود کا بابل کے علاقہ میں وزیر تھا وہ ایک جگہ سے دوسری جگہ منتقل ہوتا رہتا تھا اس کا اصل وطن طبرستان کے پہاڑ تھے جہاں افریدون نے حملہ کیا اور کامیابی حاصل کی اور اسے لوہے سے باندھ دیا۔

اسی طرح بخت نصر سب سے پہلے اہواز اور روم کے درمیانی علاقہ کا حکمران تھا۔ لہراسپ اپنے دور میں ترکوں سے برسر پیکار رہا اور بلخ کے سامنے مقیم رہا جب وہاں اس کا قیام طویل ہو گیا تو بعض لوگوں نے سمجھا کہ وہ اس علاقہ پر حکومت کر رہا ہے۔ البتہ اس بات کا دعویٰ کسی نے نہیں کیا کہ کسی نبطی نے ایک گز زمین پر بھی حکومت کی ہو چہ جائیکہ ساری زمین پر۔

تاہم بعض مؤرخین کی رائے یہ ہے کہ لہراسپ سے پہلے بابل میں نمرود کی چار سو سال تک حکومت رہی پھر نمرود کے بعد اسی کے نسل کے ایک آدمی کی حکومت سو سال رہی اس کا نام نبطا بن مقود تھا پھر لداوص بن نبط نے اَسیّ سال تک حکومت کی' پھر بالش بن داؤد نے ایک سو بیس سال تک حکومت اس کے بعد نمرود بن بالش نے ایک سال اور چند مہینے حکومت کی اس طرح کل سات سو سال اور چند مہینے بنتے ہیں۔

یہ سب کچھ ضحاک کے دور حکومت میں ہوا۔ جب افریدون بادشاہ بنا تو اس نے نمرود بن بالش کو قتل کروا دیا نبطیوں پر ظلم ڈھائے اور ان کا قتل عام کیا کیونکہ یہ لوگ بیوراسپ کے ساتھی تھے۔



# لوط علیہ السلام اور قوم لوط علیہ السلام

## لوط علیہ السلام کی شام کو ہجرت:

اب ہم ابراہیم علیہ السلام کے دور کی چند باتوں کا ذکر کرتے ہیں۔

حضرت لوط علیہ السلام، حضرت ابراہیم علیہ السلام کے دور میں تھے یہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے بھتیجے تھے۔ آپ کے بارے میں کہا گیا ہے کہ آپ نے اپنے چچا ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ عراق سے شام کی طرف ہجرت کی۔ اس سفر میں سارہؓ بھی ان کے ساتھ تھیں۔ بعض نے کہا ہے کہ سارہ کے والد کا نام ہیبال تھا اور ان کے ساتھ آذر جو ابراہیم علیہ السلام کی مخالفت کرتا تھا وہ بھی ساتھ تھا یہ حران کے مقام پر کفر کی حالت میں فوت ہو گیا۔

پھر یہ قافلہ مصر پہنچا اور وہاں فرعون کو پایا جس کا نام سنان بن علوان بن عبید بن عویج بن عملاق بن لاذ بن سام بن نوح تھا۔ کہا جاتا ہے کہ یہ فرعون مصر ضحاک کا بھائی تھا اور ضحاک نے ہی اسے مصر کا گورنر مقرر کیا تھا۔

## قوم لوط علیہ السلام اور اس کی بدکرداریاں:

پھر یہ قافلہ شام پہنچا۔ ابراہیم علیہ السلام فلسطین میں اترے اور لوط علیہ السلام اردن چلے گئے۔ اللہ تعالیٰ نے لوط علیہ السلام کو سدوم کی طرف مبعوث فرمایا یہ لوگ اللہ کی نافرمانی کرنے والے اور بہت برے عیبوں میں مبتلا تھے قرآن کریم میں ان کے بارے میں یوں ذکر ہے:

ترجمہ ''لوط نے اپنی قوم سے کہا: تم تو وہ فحش کام کرتے ہو جو تم سے پہلے دنیا والوں میں سے کسی نے نہیں کیا ہے کہا تمہارا حال یہ ہے کہ (شہوت رانی) مردوں کے پاس جاتے ہو اور رہزنی کرتے ہو اور اپنی مجلسوں میں برے کام کرتے ہو؟''۔

ابن زیدؒ سے مروی ہے کہ جب کوئی مسافر وہاں سے گزرتا تو یہ لوگ اسے لوٹتے اور پھر اس کے ساتھ بدفعلی بھی کرتے۔

اپنی مجلسوں میں وہ کون سے ناپسندیدہ افعال کرتے تھے؟ اس میں علماء کا اختلاف ہے بعض کا کہنا ہے کہ جو شخص ان کی مجلس کے پاس سے گذرتا اسے کنکریاں مارتے بعض نے کہا کہ وہ اپنی مجلسوں میں ہی گوز (پاد) مارتے۔ بعض کا کہنا ہے کہ مجلسوں کے اندر ہی کھلے عام ایک دوسرے سے بدفعلی کرتے۔

پہلا قول حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ سے دو واسطوں سے اور اسی طرح چند اور صحابہؓ سے بھی مروی ہے جب کہ دوسرا قول حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے اور تیسرا قول حضرت مجاہدؒ سے متعدد واسطوں سے اور ان کے علاوہ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ، ابن زید رضی اللہ عنہ، عمرو بن دینار رضی اللہ عنہ سے مروی ہے۔

## ہماری رائے:

میرے نزدیک راجح بات یہ ہے کہ ان کا ناپسندیدہ عمل یہ تھا کہ مجلس کے پاس سے گزرنے والے افراد کو کنکر مارتے اور ان پر آوازیں کستے اور یہ بات ایک حدیث میں موجود ہے چنانچہ ام ہانی رضی اللہ عنہا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کرتی ہیں کہ آپؐ نے فرمایا کہ

قوم لوط کے لوگ راہ گیروں پر کنکر پھینکتے اور آوازے کستے اور یہی وہ ناپسندیدہ افعال ہیں جو وہ کرتے تھے۔

ایک اور روایت میں بھی حضور نبی کریم ﷺ کا ارشاد منقول ہے کہ وہ لوگ راہگیروں کو کنکر مارتے اور آوازے کستے تھے۔

## قوم لوط علیہ السلام پر دردناک عذاب:

ایک اور روایت میں رسول کریم ﷺ کا تفصیلی ارشاد مروی ہے۔ آپؐ نے فرمایا کہ یہ لوگ راستوں پر بیٹھ جاتے اور راہگیروں کو کنکریاں مارتے اور آوازے کستے تھے۔ لوط علیہ السلام انہیں اللہ تعالیٰ کی عبادت کی طرف بلاتے اور انہیں برے کاموں سے منع فرماتے اور ان حرکات پر دردناک عذاب سے خبردار کرتے مگر لوط علیہ السلام کا خبردار کرنا ان پر کوئی اثر نہ چھوڑ سکا بلکہ ان کی سرکشی اور گمراہی میں مزید اضافہ ہوا اور وہ کہنے لگے اے لوط!

''اگر تو سچا ہے تو ہم پر اللہ کا عذاب لا کر دکھا''۔ (سورۃ العنکبوت آیت ۲۹)

ان کے اس ردعمل سے تنگ آ کر لوط علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ قوم کی سرکشی اور نافرمانی کے مقابلے میں میری مدد فرما۔

چنانچہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی دعا کو قبول کر کے انہیں ہلاک کرنے کا فیصلہ کیا تو جبریل علیہ السلام کے ساتھ دو فرشتے بھیجے۔

## جبریل علیہ السلام کے ساتھی:

بعض کہتے ہیں کہ ان میں سے ایک فرشتہ میکائیلؑ اور دوسرا اسرافیلؑ تھا۔ دونوں خوبصورت مردوں (ایسے لڑکے جن کی مسیں ابھی نہ بھیگی ہوں) کی شکل میں آئے تھے۔

بعض صحابہؓ سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے قوم لوط علیہ السلام کو ہلاک کرنے کے لیے خوبصورت لڑکوں کی شکل میں دو فرشتے بھیجے۔ یہ فرشتے پہلے ابراہیم علیہ السلام کے ہاں مہمان بنے (اس مہمانی کی تفصیل پہلے گذر چکی ہے) ان فرشتوں نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خبر دی کہ وہ قوم لوط علیہ السلام پر عذاب نازل کرنے کے لیے آئے ہیں۔

## ابراہیم علیہ السلام کا متعجب ہونا:

حضرت سعیدؓ سے مروی ہے کہ ان فرشتوں نے ابراہیم علیہ السلام سے کہا ''ہم اس بستی والوں کو (قوم لوط) ہلاک کرنے لگے ہیں کیونکہ بے شک یہ لوگ ظلم کرنے والے ہیں؟۔ (سورۃ العنکبوت آیت ۳۱)

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا: کیا تم ایسی بستی کو ہلاک کر دو گے جس میں چار سو مومن رہتے ہیں۔

فرشتوں نے جواب دیا: نہیں۔

پھر ابراہیم علیہ السلام نے کہا: کیا تم ایسی بستی کو ہلاک کر دو گے جس میں چار سو ایمان والے رہتے ہیں؟

فرشتوں نے پھر کہا: نہیں۔

اس دفعہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کہا ''کیا تم ایسی بستی والوں کو ہلاک کر دو گے جس میں دو سو مومن رہتے ہیں۔

فرشتوں کی طرف سے پھر نفی میں جواب ملا۔

اس کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا: کیا تم ایسی بستی کو ہلاک کر دو گے جس میں سو ایمان والے رہتے ہیں۔ اس کے بعد چالیس اور پھر چودہ تک کا ذکر فرمایا۔

ابراہیم علیہ السلام نے لوط علیہ السلام کی بیوی سمیت ان کی تعداد چودہ شمار کرائی اور پھر خاموش اور مطمئن ہو گئے۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ایک فرشتے نے ابراہیم علیہ السلام کو بتلایا' جس قوم میں صرف پانچ آدمی نماز پڑھنے والے تھے ان پر عذاب نہیں آیا۔

## مومنین قوم لوط علیہ السلام کی تعداد:

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ ابراہیمؑ نے کہا کہ کیا تم اس حال میں بھی بستی والوں پر عذاب نازل کر دو گے کہ ان میں سے پچاس آدمی نماز پڑھنے والے ہوں؟

فرشتوں نے کہا ''اگر پچاس آدمی ایسے ہوئے تو ہم عذاب نازل نہیں کریں گے۔ پھر چالیس' پھر تیس حتیٰ کہ دس افراد تک کے بارے میں سوال کیا گیا۔

فرشتوں نے کہا اگر صرف دس افراد بھی ایسے ہوں گے تو بھی ہم عذاب نازل نہیں کریں گے۔ کیونکہ جس قوم میں بھی دس متقی افراد موجود ہوں اس میں خیر موجود ہوتی ہے۔

جب حضرت ابراہیم علیہ السلام کو قوم لوط علیہ السلام کے اس حال کا علم ہوا تو فرشتوں سے کہا ''کہ دیکھو اس قوم میں خود لوط علیہ السلام رہتے ہیں۔ لہٰذا ان پر عذاب کیسے نازل کرو گے؟

فرشتوں نے جواب دیا ''ہمیں بھی معلوم ہے کہ ان میں لوط علیہ السلام موجود ہیں لیکن ہم انہیں اور ان کے پیروکاروں کو نکال لیں گے' سوائے ان کی بیوی کے' بلاشبہ وہ پیچھے رہنے والوں میں سے ہے۔ (سورۃ العنکبوت آیت نمبر ۳۲)

## فرشتوں سے ملاقات:

پھر یہ فرشتے لوط علیہ السلام کی بستی سدوم کی طرف چل دیئے۔ ایک قول یہ ہے کہ بستی میں سب سے پہلے ان کی ملاقات لوط علیہ السلام سے ہوئی۔

دوسرا قول یہ ہے کہ ان کی ملاقات بستی والوں میں سے سب سے پہلے لوط علیہ السلام کی بیٹی سے ہوئی۔

## لوط علیہ السلام سے ملاقات:

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ فرشتے لوط علیہ السلام کے پاس آئے اور وہ اپنی زمین میں کام کر رہے تھے ان فرشتوں سے کہا گیا تھا کہ اس بستی کو اس وقت تک ہلاک نہ کرو جب تک لوط علیہ السلام گواہی نہ دیں۔ چنانچہ فرشتے وہاں پہنچے اور لوط علیہ السلام سے عرض کیا ''ہم ایک رات کے لیے آپ کے ہاں مہمان بننا چاہتے ہیں''۔ لوط علیہ السلام ان کو لے کر اپنے گھر کی طرف چل پڑے۔ تھوڑی دور جا کر کہنے لگے۔

## دنیا کی خبیث ترین قوم:

کیا تمہیں معلوم ہے کہ اس بستی والے کیا فعل کرتے ہیں۔ اللہ کی قسم پوری زمین پر ان سے زیادہ خبیث قوم میرے علم میں نہیں ہے پھر انہیں لے کر آگے بڑھے یہی باتیں ہو رہی تھیں کہ لوط علیہ السلام کا گھر آ گیا جب لوط علیہ السلام کی بیوی نے ان نوجوانوں کو دیکھا تو بستی والوں کو بتانے چل نکلی۔

## عذاب دینے کے لیے چار گواہیاں:

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ لوط علیہ السلام اپنے کھیت میں کام کر رہے تھے کہ یہ فرشتے وہاں پر آئے' اللہ تعالیٰ نے فرشتوں سے کہا کہ اگر لوط علیہ السلام ان کے خلاف چار مرتبہ گواہی دے دیں تو تمہیں اس بستی کو تباہ کرنے کی اجازت دیتا ہوں۔ لہٰذا یہ فرشتے آئے اور لوط علیہ السلام سے عرض کیا اے لوط علیہ السلام! ہم ایک رات کے لیے آپ کے مہمان بننا چاہتے ہیں۔

لوط علیہ السلام نے فرمایا: ''کیا آپ کو اس قوم کا حال معلوم ہے؟''۔

فرشتوں نے پوچھا ''کیا حال ہے؟''۔

فرمایا میں اللہ کے نام سے گواہی دیتا ہوں کہ پوری روئے زمین پر یہ سب سے زیادہ برا عمل کرنے والے ہیں۔ یہ گواہی چار مرتبہ دی اور پھر فرشتے ان کے گھر میں داخل ہوئے۔

## لوط علیہ السلام کی بیٹیوں سے فرشتوں کی ملاقات:

بعض صحابہؓ سے مروی ہے کہ جب فرشتے ابراہیم علیہ السلام کی بستی سے نکل کر لوط علیہ السلام کی بستی کی طرف چل پڑے تو اس وقت دوپہر کا وقت تھا۔ نہر سدوم پر ان کی ملاقات لوط علیہ السلام کی بیٹی سے ہوئی جو اپنے گھر والوں کے لیے پانی لے رہی تھی۔ لوط علیہ السلام کی دو بیٹیاں تھیں جن میں سے بڑی کا نام ریثا اور چھوٹی کا نام رعزیا تھا۔

فرشتوں نے اس لڑکی سے کہا کیا تمہارا کوئی گھر ہے؟ اس نے جواب دیا ''ہاں'' البتہ تم اس وقت تک یہیں کھڑے رہو جب تک میں گھر سے نہ ہو آؤں کیونکہ وہ لڑکی بھی اپنی قوم کی بدفعلی کی عادت کی بناء پر ان نوجوانوں کو دیکھ کر ڈر گئی تھی۔ گھر آ کر والد سے کہا کہ دو نوجوان شہر کے دروازے پر کھڑے ہیں اور ہمارے مہمان بننے کے خواہشمند ہیں۔ اتنے خوبصورت ہیں کہ میں نے کبھی اتنے خوبصورت نہیں دیکھے۔ اگر قوم نے انہیں دیکھ لیا تو ان کو رسوا کرے گی کیونکہ لوط علیہ السلام کی قوم نے لوط علیہ السلام کو منع کر رکھا تھا کہ وہ مرد مہمانوں کو اپنے گھر میں نہ ٹھہرائیں گے بلکہ قوم اپنا مہمان بنائے گی۔

لوط علیہ السلام تن تنہا ان کو لینے کے لیے گئے اس وقت تک آپ کے اہل خانہ کے علاوہ کسی کو اس بات کا علم نہ تھا۔ جب مہمان آ چکے تو لوط علیہ السلام کی بیوی گھر سے نکلی اور قوم والوں کو بتایا کہ لوط علیہ السلام کے پاس ایسے خوبصورت (لڑکے) مہمان آئے ہیں کہ ایسے خوبصورت لڑکے میں نے کبھی نہیں دیکھے۔ یہ سننا تھا کہ پوری مجلس لوط علیہ السلام کے گھر کی طرف دوڑ پڑی۔

## لوط علیہ السلام کی پریشانی:

ابوجعفر سے مروی ہے کہ جب یہ لوگ پہنچے تو لوط علیہ السلام نے ان سے کہا کہ اللہ تعالیٰ سے ڈرو اور میرے مہمانوں کے معاملہ میں مجھے رسوا نہ کرو کیا تم میں کوئی ایک بھی شائستہ آدمی نہیں ہے۔ یہ میری (قوم کی) بیٹیاں ہیں اگر تم چاہو تو ان کا تم سے نکاح کر دیتا ہوں کیونکہ یہ تمہارے لیے پاکیزہ تر ہیں۔

قوم کے لوگ کہنے لگے کہ ہم نے تمہیں منع نہ کیا تھا کہ تم مردوں کو مہمان نہیں ٹھہرا سکتے اور تمہیں یہ بھی معلوم ہے کہ تمہاری (قوم کی) بیٹیوں سے ہم نے کچھ نہیں لینا جب انہوں نے لوط علیہ السلام کی پیشکش کو قبول نہ کیا تو لوط علیہ السلام نے کہا ''اے کاش! میرے پاس اتنی طاقت ہوتی کہ تمہیں سیدھا کر دیتا یا کوئی مضبوط سہارا ہی ہوتا کہ اس کی پناہ لیتا''۔

اللہ تعالیٰ نے یہ تمام واقعہ سورۃ ہود آیات ۷۷ تا ۸۳ میں بیان فرمایا ہے۔

یعنی اگر میرا کنبہ قبیلہ ہوتا یا میرے کچھ مددگار ہوتے تو میں ان مہمانوں کی حفاظت کی غرض سے تمہارے ساتھ مقابلہ کرتا۔

## فرشتوں کا لوط علیہ السلام کو حقیقت حال سے آگاہ کرنا:

ایک روایت میں ہے کہ جب لوط علیہ السلام نے کہا ''کاش مجھ میں تمہارے مقابلے کی قوت ہوتی یا میں کسی مضبوط قلعے میں پناہ پکڑ سکتا تو فرشتوں نے کہا بلاشبہ آپ کا قلعہ مضبوط ہے''۔

جب اس صورت حال میں لوط علیہ السلام کا دل گھبرانے لگا تو فرشتوں نے اصل حقیقت بتاتے ہوئے کہا ''اے لوطؑ! ہم تمہارے پروردگار کے فرشتے ہیں یہ لوگ ہرگز تم تک نہیں پہنچ سکتے۔ آپ رات کے وقت اپنے گھر والوں کو لے کر یہاں سے نکل جائیں اور تم میں سے کوئی پیچھے مڑ کر نہ دیکھے مگر تمہاری بیوی' جو آفت اس قوم پر پڑتے والی ہے وہ اس (لوط کی بیوی) پر بھی پڑے گی۔ جب لوط علیہ السلام کو علم ہوا کہ مہمان اللہ تعالیٰ کے فرشتے ہیں اور قوم کو ہلاک کرنے آئے ہیں تو ان سے کہا کہ انہیں ابھی ہلاک کر دو۔

## لوط علیہ السلام کا عذاب کے لیے جلدی کرنا:

حضرت سعیدؓ سے مروی ہے کہ فرشتے ابراہیم علیہ السلام سے ہو کر لوط علیہ السلام کے پاس گئے اور وہاں جو واقعہ پیش آیا تو جبریل علیہ السلام نے لوط علیہ السلام سے کہا ''ہم اس بستی کو ہلاک کرنے والے ہیں کیونکہ یہ لوگ ظالم ہیں۔

لوط علیہ السلام نے کہا ''انہیں ابھی ہلاک کر دو''۔

جبرئیل علیہ السلام نے کہا ''ان کی ہلاکت کے لیے صبح کا وقت مقرر ہے اور کیا صبح کا وقت کچھ دور ہے؟ اور لوط علیہ السلام سے کہا کہ وہ رات کے وقت خود اور اپنے ماننے والوں کو لے کر بستی سے نکل جائیں اور کوئی پیچھے نہ دیکھے' سوائے لوط علیہ السلام کی بیوی کے' کیونکہ وہ ضرور پیچھے مڑ کر دیکھے گی۔

## پیچھے مڑ کر دیکھنا منع ہے:

چنانچہ وہ چل پڑے اور جب عذاب کا مقررہ وقت آیا تو جبریل علیہ السلام نے اپنے پروں کے ساتھ زمین کو اٹھایا اور آسمان پر لے گئے یہاں تک کہ آسمان والوں نے مرغوں کی بانگیں اور کتوں کی آوازیں سنیں اور پھر اسے الٹا دیا اور اوپر سے پتھروں کی بارش کر دی۔

لوط علیہ السلام کی بیوی نے جب ہلاکت کا یہ منظر دیکھا تو پیچھے مڑ کر کہنے لگی ہائے میری قوم! اتنا کہتے ہی ایک پتھر اسے آ کر لگا اور وہ وہیں ڈھیر ہو گئی۔

## جبریل علیہ السلام کا قوم لوط علیہ السلام کو تھپڑ مارنا:

شمر بن عطیہ سے مروی ہے کہ لوط علیہ السلام نے اپنی بیوی سے عہد لیا تھا کہ وہ آنے والے ان مہمانوں کے بارے میں کسی کو نہ بتلائے لیکن جب جبریل علیہ السلام اور دوسرے فرشتے خوبصورت شکلوں میں داخل ہوئے تو ان کی بیوی قوم کے پاس بھاگتی ہوئی گئی اور ہاتھ سے اپنے گھر کی طرف اشارہ کرنے لگی۔ قوم کے لوگ دوڑتے ہوئے وہاں پہنچے اور پھر مذکورہ بالا واقعہ پیش آیا۔

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب لوط علیہ السلام کی بیوی نے لوگوں کو بتلا دیا اور وہ بھاگتے ہوئے وہاں پہنچے اور ان سے

14

بدفعلی کرنا چاہی تو جبریل علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے بستی والوں کو سزا دینے کی اجازت طلب کی تو اللہ تعالیٰ نے اجازت دے دی۔

جبریل علیہ السلام نے انہیں اپنا پر مارا جس سے وہ لوگ اندھے ہوگئے اور پھر قوم پر عذاب کا واقعہ پیش آیا۔

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ فرشتے خوبصورت نوجوانوں کی شکل میں آئے اور قوم کے لوگ آ دوڑے تو فرشتوں نے ان کو پکڑ لیا اور ان کی آنکھیں نکال دیں۔

پھر جبریل علیہ السلام نے لوط علیہ السلام کی قوم کی چاروں بستیوں کو اپنے پروں پر اٹھایا (ہر بستی ایک ہزار افراد پر مشتمل تھی) اور انہیں آسمان تک بلند کیا یہاں تک کہ آسمان والوں نے بستی کے مرغوں کی بانگیں اور کتوں کی آوازیں سنیں۔ پھر انہیں زمین پر الٹا دیا گیا۔

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ، حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ جب یہ مہمان گھر میں داخل ہوئے تو بڑھیا (لوط علیہ السلام کی بیوی) قوم کے پاس بھاگی اور انہیں بتایا کہ ہمارے ہاں خوبصورت مہمان (نوجوان) آئے ہوئے ہیں۔ وہ بھاگ کر آن پہنچے ایک فرشتے نے دروازہ بند کر لیا پھر جبریل علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے انہیں عذاب دینے کی اجازت طلب کی۔ اجازت ملنے پر جبریل علیہ السلام نے ایک پر مارا جس سے وہ اندھے ہوگئے اور پھر قوم پر عذاب کا واقعہ پیش آیا۔

بعض صحابہؓ سے مروی ہے کہ جب لوط علیہ السلام نے یہ کہا کہ اے کاش! میرے اندر تمہارے مقابلے کی طاقت ہوتی یا میں کسی مضبوط قلعے میں پناہ حاصل کر سکتا تو اس وقت جبریل علیہ السلام نے اپنا پر پھیلایا جس سے وہ لوگ اندھے ہوگئے اور وہ ایک دوسرے کے نشان قدم کا اندازہ لگاتے ہوئے باہر جانے لگے اور ساتھ یہ کہتے جاتے تھے۔

اوہو! لوط علیہ السلام کے گھر میں بہت بڑے جادوگر آئے ہوئے ہیں۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''ان لوگوں نے لوطؑ سے ان کے مہمانوں کو لینا چاہا تو ہم نے ان کی آنکھیں مٹا دیں'' اور فرشتوں نے لوط علیہ السلام سے کہا ''ہم تمہارے رب کے بھیجے ہوئے ہیں یہ آپ تک ہرگز نہیں پہنچ سکتے۔ آپ رات کے وقت اپنے ماننے والوں کے ہمراہ یہاں سے نکل چلیں اور آپؑ میں سے کوئی پیچھے مڑ کر نہ دیکھے اور پھر ان کے نکلنے کے بعد قوم لوط علیہ السلام پر عذاب نازل ہوا۔

## لوط علیہ السلام کا گھرانہ:

وہبؒ بن منبہ سے مروی ہے کہ اہل سدوم جن کی طرف لوط علیہ السلام کو نبی بنا کر بھیجا گیا تھا وہ عورتوں کو چھوڑ کر مردوں سے شہوت رانی کرتے تھے جب اللہ تعالیٰ نے ان کی یہ حالت دیکھی تو عذاب کے لیے فرشتے بھیجے یہ فرشتے پہلے ابراہیم علیہ السلام کے پاس آئے انہیں بیٹے کی خوشخبری دی اور پھر جب وہاں سے چلنے لگے تو ابراہیم علیہ السلام نے پوچھا کہ کدھر آئے ہو اور کیوں آئے ہو؟ تو وہ کہنے لگے ہم سدوم والوں پر عذاب نازل کرنے کے لیے وہاں جا رہے ہیں کیونکہ یہ لوگ بہت برا فعل کرتے ہیں عورتوں کو چھوڑ کر مردوں سے شہوت پوری کرتے ہیں۔

ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا: اگر ان میں پچاس آدمی نیک ہوں تو پھر بھی تم ان پر عذاب نازل کرو گے۔

فرشتوں نے کہا: نہیں

حضرت ابراہیم علیہ السلام عدد کم کرتے رہے یہاں تک کہ فرمایا کہ صرف ایک گھرانہ ہو یعنی لوط علیہ السلام کا گھرانہ تو عذاب نازل کرو گے؟۔

فرشتوں نے جواب دیا کہ اس گھر میں بھی ان کی ایک نافرمان بیوی رہتی ہے۔ (یعنی وہ گھر بھی مکمل طور پر فرمانبردار افراد کا نہیں)

جب ابراہیم علیہ السلام ان فرشتوں سے مایوس ہو گئے تو یہ فرشتے سدوم کی بستی کی طرف بڑھے اور لوط علیہ السلام کے گھر پہنچ گئے۔ جب لوط علیہ السلام کی بیوی نے ان خوبصورت نوجوانوں (فرشتوں) کو دیکھا تو وہ قوم کی طرف گئی اور انہیں کہا کہ ہمارے گھر میں ایسے خوبصورت مہمان (نوجوان) آئے ہیں کہ اس سے پہلے اتنے حسین نوجوان میں نے نہیں دیکھے قوم کے لوگ آئے اور لوط علیہ السلام کے گھر کو چاروں طرف سے گھیر لیا اور گھر کی دیواروں پر چڑھ گئے۔

لوط علیہ السلام نے فرمایا: ''تم مجھے میرے مہمانوں کے بارے میں رسوا نہ کرو میں بیٹیوں کا نکاح تمہارے ساتھ کر دیتا ہوں تا کہ وہ تمہارے لیے حلال ہو جائیں''۔

انہوں نے کہا ''ہم آپ کی بیٹیوں کی معاشرتی حیثیت جانتے ہیں ہم نے ان کا ارادہ نہیں کیا'' یہ حال دیکھا کر لوط علیہ السلام نے کہا: ''اے کاش! مجھ میں تمہارے مقابلے کی قوت ہوتی یا میں کسی مضبوط قلعہ میں پناہ لے سکتا''۔

اس پر فرشتوں نے کہا: بلاشبہ آپ کا قلعہ مضبوط ہے اور ان لوگوں پر ایسا عذاب آنے والا ہے جو ٹلنے والا نہیں ہے۔ اس کے ساتھ ہی ایک فرشتے نے اپنا پر ان لوگوں کی آنکھوں پر مارا تو وہ سب نابینا ہو گئے وہ کہنے لگے: ''ہم پر جادو ہو گیا ہے۔ یہاں سے بھاگ چلو''۔

پھر میکائیل علیہ السلام نے اس بستی کو پروں پر اٹھایا آسمان تک بلند کیا اور وہاں سے الٹا پٹخ دیا۔

## مجاہد کی بیان کردہ روایت:

مجاہدؒ سے مروی ہے کہ میکائیل علیہ السلام نے اپنے پروں پر قوم لوط علیہ السلام کے گھروں' سامان' چوپایوں اور ہر قسم کے سامان کو اٹھا لیا یہاں تک کہ آسمان والوں نے ان کے کتوں کے بھونکنے کی آواز بھی سنی اور انہیں زمین پر پٹخ دیا۔

مجاہدؒ سے مروی ایک اور روایت میں ہے کہ جبریل علیہ السلام نے انہیں اپنے دائیں بازو پر اٹھایا' مجاہدؒ سے مروی تیسری روایت میں ہے کہ جب صبح کا وقت ہوا تو جبریل علیہ السلام نے اس بستی کو چاروں کونوں سے اپنے پروں پر اٹھایا۔

مجاہدؒ سے چوتھی روایت میں ہے کہ جبریل علیہ السلام نے اپنے پروں پر ساری کی ساری بستی کو اٹھایا پھر اسے آسمان پر لے گئے یہاں تک کہ آسمان والوں نے ان کے کتوں کے بھونکنے کی آوازیں سنیں پھر انہیں نیچے گرا دیا اور ان کے بڑے لوگ سب سے پہلے نیچے گرائے گئے۔ قرآن مجید میں ہے کہ ''ہم نے ان کی بستی کو اوپر سے نیچے کر دیا اور پھر ان پر پتھروں کی تہہ بہ تہہ بارش کر دی''۔ (سورۃ الحجر آیت ۷۴)

## قتادہ رضی اللہ عنہ کی بیان کردہ روایات:

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جبریل علیہ السلام نے درمیان سے بستی کو اٹھایا اور آسمان پر لے گئے یہاں تک کہ آسمان والوں نے کتوں کی آوازیں سنیں اور انہیں ایک دوسرے پر ڈال کر زمین پر پٹخ دیا اس وقت اس بستی میں چالیس لاکھ افراد تھے۔

قتادہؒ سے مروی دوسری روایت میں ہے کہ آسمان سے اس بستی کو پٹخنے کے بعد قوم کو لوگوں پر متفرق طور سے پتھروں کی بارش

کی گئی۔ سدوم کی بستی تین بستیوں کا مجموعہ تھی جو شام اور مدینہ کے درمیان واقع تھی اس میں چالیس لاکھ افراد رہتے تھے کہا جاتا ہے کہ ابراہیم علیہ السلام عذاب کا یہ منظر دیکھ رہے تھے اور فرما رہے تھے کہ سدوم پر ہلاکت کا وقت آ پہنچا۔

## سدی سے بیان کردہ روایات:

سدی سے مروی ہے کہ جب قوم لوط علیہ السلام نے صبح کی تو جبرئیل علیہ السلام اترے اور اس بستی کو ساتوں زمینوں تک اٹھایا اور پھر آسمان تک لے گئے۔ یہاں تک کہ آسمان والوں نے ان کے کتوں اور مرغوں کی آوازیں سنیں پھر انہیں پلٹا کر زمین پر دے مارا۔ قرآن مجید میں ہے ''اور اسی نے الٹی ہوئی بستیوں کو دے ٹپکا''۔ (سورۃ النجم آیت ۵۳)

بستی گرنے کے بعد بھی جب لوگوں کی موت واقع نہ ہوئی تو ان پر پتھروں کی بارش کی گئی۔ اللہ تعالیٰ فرمان ہے:

''ہم نے اس بستی کو اوپر نیچے کیا اور ان پر پتھروں کی بارش تہہ بہ تہہ کر دی''۔ (سورۃ الحجر آیت ۷۴)

## تباہ ہونے والی بستیوں کے نام:

محمد بن کعبؓ سے مروی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے جبریل علیہ السلام کو لوط علیہ السلام کی بستی میں بھیجا تو انہوں نے اس بستی کو اپنے پروں پر اٹھایا اور آسمان پر لے گئے یہاں تک کہ آسمان والوں نے ان کے مرغوں اور کتوں کی آوازیں سنیں۔ پھر اسے الٹا کر زمین پر دے مارا پھر اللہ تعالیٰ نے ان پر پتھروں کی بارش کی جیسا کہ قرآن میں ارشاد ہے ''ہم نے اس بستی کو اوپر نیچے کر دیا اور ان پر پتھروں کی تہہ بہ تہہ بارش برسائی''۔ اللہ تعالیٰ نے اس بستی اور ان کے ارد گرد کی بستیوں کو ہلاک کر دیا۔ یہ کل پانچ بستیاں تھیں جن کے نام یہ ہیں:

۱۔ صبعہ ۲۔ صعرہ ۳۔ عمرۃ ۴۔ دوما ۵۔ سدوم۔

ان میں سدوم سب سے بڑی بستی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے لوط علیہ السلام اور ان کے پیروکاروں کو اس عذاب سے بچالیا البتہ لوط علیہ السلام کی بیوی اس عذاب کا شکار ہوگئی کیونکہ وہ نافرمانوں میں سے تھی۔



# حضرت ابراہیم علیہ السلام کی ازواج واولاد

## حضرت سارہ علیہا السلام کا مقام وفات:

اسحاق علیہ السلام کی والدہ حضرت سارہؑ کی عمر کے بارے میں تفصیل سے بیان ہو چکی ہے البتہ اس بات میں اختلاف ہے کہ وہ کس مقام پر فوت ہوئیں۔

اس سلسلہ میں پہلا قول یہ ہے کہ ان کا انتقال شام میں ہوا۔

دوسرا قول یہ ہے کہ کنعان کے علاقہ میں جابرہ نامی بستی میں فوت ہوئیں اور حضرت ابراہیم علیہ السلام کی خرید کردہ ایک زمین میں انہیں دفن کیا گیا اور کہا جاتا ہے کہ ہاجرہؑ کے فوت ہونے کے بعد سارہؑ کافی عرصہ تک زندہ رہیں۔ اس بات میں کلام ممکن ہے کیونکہ حضرت ابراہیم علیہ السلام سارہ کی اجازت کے ساتھ ہاجرہ سے ملنے آئے تو ہاجرہ کا انتقال ہو چکا تھا پھر روایت کے سیاق وسباق سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت سارہؑ تب بھی زندہ رہیں۔

## حضرت ہاجرہ کا انتقال:

سدی کی روایت میں ہے کہ جب ابراہیم علیہ السلام کے دل میں اسماعیل علیہ السلام سے ملنے کا شوق پیدا ہوا تو سارہؑ سے اجازت چاہی انہوں نے اس شرط پر اجازت دی کہ وہاں رات نہ گزاریں گے۔ ابراہیم علیہ السلام براق پر سوار ہو کر مکہ مکرمہ آئے دیکھا تو اسماعیلؑ کی والدہ (حضرت ہاجرہؑ) کا انتقال ہو چکا تھا اور اسماعیل علیہ السلام نے قبیلہ جرہم میں نکاح کر لیا تھا۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کے صاحب ثروت ہونے کی وجہ:

ابراہیم علیہ السلام کے پاس بہت سے مال ومویشی تھے جس کی وجہ سدی کی روایت میں یہ بیان کی گئی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام آغاز میں غریب تھے اور ان کا ایک دوست ان کے لیے نان ونفقہ کا بندوبست کرتا تھا ایک روز سارہ نے عرض کیا کہ اگر آپ اپنے دوست کے پاس جا کر ہمارے لیے کھانا لے آئیں تو بہتر ہوگا۔ ابراہیم علیہ السلام اپنے گدھے پر سوار ہو کر چلے لیکن وہ شخص نہ ملا ابراہیم علیہ السلام کو خالی ہاتھ لوٹنا پڑا۔ ابراہیم علیہ السلام کو خالی ہاتھ واپس آتے ہوئے شرم محسوس ہوئی راستے میں ایک ریتیلے ٹیلے کے پاس سے گذرے تو وہاں سے ریت اٹھا کر بوری میں بھر لی اور گدھے پر گھر آ گئے اور آ کر سو گئے۔ بیوی نے دیکھا کہ گدھے پر بہت عمدہ گندم موجود ہے تو اس نے کھانا تیار کیا۔ جب ابراہیم علیہ السلام بیدار ہوئے تو بیوی کہنے لگی آپ کھانا نہیں کھائیں گے؟

آپؑ نے تعجب سے پوچھا کیا کھانے کے لیے کچھ ہے؟

سارہؑ نے بتایا کہ اس گندم سے میں نے کھانا تیار کیا جو آپؑ اپنے دوست سے لے کر آئے تھے۔ آپ نے کہا بلاشبہ تو نے سچ کہا میں اپنے دوست (اللہ تعالیٰ) سے لایا ہوں۔ پھر آپ نے کھیتی باڑی شروع کی خدا کا کرنا ایسا ہوا کہ آپ کی کھیتی میں خوب پیداوار ہوئی اور باقی لوگوں کی کھیتیاں مر گئیں۔ اب لوگ آپؑ کے پاس اناج مانگنے کے لیے آتے تو آپ فرماتے کہ جو "لا الہ الا اللہ" کہے گا اس کو کھیت میں داخل ہونے کی اجازت ہے اور داخل ہونے کے بعد جتنا چاہے لے لے پس جو کلمہ پڑھتا وہ داخل ہو کر اناج

لے لیتا۔ اور جو انکار کرتا وہ ویسے ہی لوٹ جاتا۔ قرآن مجید میں اسی کی طرف اشارہ کر کے کہا گیا ہے کہ ''ان میں سے بعض لوگ ایمان لائے اور بعض نے کفر کیا ان کے لیے جہنم بطور ٹھکانہ کافی ہے''۔ (سورۃ النساء آیت ۵۵)

## لوط علیہ السلام کا مال کے ساتھ اردن جانا:

جب ابراہیم علیہ السلام کا مال اور مویشی بہت زیادہ ہو گئے تو انہیں اپنا گھر اور چراگاہ کو بڑھانے کی ضرورت محسوس ہوئی ان کا گھر مدین کے دوشہروں کے درمیان تھا یا حجاز سے شام جانے والے راستے پر تھا۔ آپ کا بھتیجا لوط علیہ السلام بھی آپ کے ساتھ تھا آپ نے آدھا مال اسے دے دیا اور اسے اختیار دے دیا کہ جہاں جانا چاہتا ہے چلا جائے۔ لوط علیہ السلام اردن چلے گئے اور ابراہیم علیہ السلام وہیں ٹھہرے رہے شاید اس مال کی وجہ سے آپ کو مکہ مکرمہ جانے اور اسماعیل علیہ السلام کو وہاں ٹھہرانے کا حکم دیا گیا۔

## ابراہیم علیہ السلام کی قطورا سے شادی اور اس سے اولاد:

ابن اسحاق کی روایت میں ہے کہ جب حضرت سارہ علیہا السلام کا انتقال ہوا تو ابراہیم علیہ السلام نے قطورا بنت یقطن سے نکاح کیا یہ کنعانی عورت تھی اس سے چھ لڑکے پیدا ہوئے جن کے نام یہ ہیں:

۱۔ یقسان ۲۔ زمران ۳۔ مدیان ۴۔ یسبق ۵۔ وسوح ۶۔ بسر

اس طرح اسماعیل علیہ السلام اور اسحاق علیہ السلام سمیت ابراہیم علیہ السلام کے آٹھ بیٹے تھے۔ اسماعیل علیہ السلام حضرت اسحاق علیہ السلام کو ناپسند کرتے تھے۔ (اسرائیلی روایت)

**یقسان بن ابراہیم علیہ السلام نے رعوہ بنت زمر بن یقطن بن لوذان بن جرہم بن یقطن بن عابر سے نکاح کیا جس سے بربر نامی لڑکا پیدا ہوا۔**

**زمران بن ابراہیم علیہ السلام سے ایسی اولاد پیدا ہوئی جو ناسمجھ تھی۔**

**مدیان کی اولاد مدین میں پیدا ہوئی جو شعیب علیہ السلام کی قوم تھی اور ان کی اولاد سے اللہ تعالیٰ نے وہاں انبیاء مبعوث فرمائے۔**

## ابراہیم علیہ السلام کا حران اور ہرمز میں قیام:

محمد بن سائبؒ اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ ابراہیم علیہ السلام کے والد حران کے علاقہ سے تھے وہاں قحط سالی ہوئی تو وہ اہواز کے قریب ہرمز آ گئے ان کے ساتھ ان کی بیوی تو تا بنت کرینا بھی تھی۔ محمد بن عمیر بہت سے علماء سے نقل کرتے ہیں کہ ان کا نام انموتا تھا جو افراہیم بن ارغوا بن فالغ بن عابر بن شالخ بن ارفخشد بن سام بن نوح تھا۔ جب کہ بعض ان (بیوی) کا نام اغتلی کہتے ہیں۔

## ابراہیم علیہ السلام قید میں:

ہشام بن محمدؒ اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ کوئی ابراہیم علیہ السلام کے نانا نے کھدوائی تھی اور ابراہیم علیہ السلام کا والد آذر بادشاہ کی طرف سے بتوں کا نگران تھا۔ ابراہیم علیہ السلام ہرمز جرد نامی علاقہ میں پیدا ہوئے پھر وہاں سے بابل منتقل ہو گئے جب ابراہیم علیہ السلام بڑے ہوئے اور قوم کو دعوت حق دی تو قوم نے آپ کی شکایت نمرود سے کر دی جس نے آپؑ کو سات سال تک قید میں رکھا پھر اس نے ایک بہت بڑا گڑھا کھدوایا اور اس میں لکڑیاں ڈال کر آگ بھڑکائی اور ابراہیم علیہ السلام کو اس میں ڈال دیا۔ ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا: ''حسبی اللّٰہ و نعم الوکیل'' پھر ابراہیم علیہ السلام اس آگ سے صحیح وسالم واپس نکل آئے۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کی بولی بدل جانا:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جب ابراہیم علیہ السلام کوئی سے نکلے تو اس وقت آپ کی زبان سریانی تھی لیکن جب آپ نے دریائے فرات پار کیا تو آپ کی بولی بدل گئی بتایا جاتا ہے کہ دریائے فرات عبور کرنے کی وجہ سے آپ کی زبان عبرانی ہوگئی۔ نمرود نے آپ کے پیچھے آدمی لگائے اور کہا کہ جس شخص کو بھی سریانی بولتے دیکھو اسے پکڑ لاؤ وہ لوگ ابراہیم علیہ السلام تک پہنچے لیکن آپ نے ان سے عبرانی میں بات کی اور وہ آپ کی زبان کو نہ سمجھ سکے اور چھوڑ دیا۔

## سارہ علیہا السلام سے نکاح:

ہشامؒ اپنے والد سے نقل کرتے ہیں کہ جب ابراہیم علیہ السلام نے بابل سے شام کی طرف ہجرت کی تو حضرت سارہ آپ علیہ السلام کے پاس آئیں اور اپنے آپ کو آپ کے حوالے کر دیا آپ علیہ السلام نے ان سے نکاح کر لیا اس وقت حضرت ابراہیم علیہ السلام کی عمر ۳۳ سال تھی وہاں سے چل کر آپ علیہ السلام حران میں کافی عرصہ ٹھہرے رہے پھر مصر میں کافی عرصہ ٹھہرے رہے بعد میں شام چلے گئے اور فلسطین اور ایلیا کے درمیانی علاقہ سبع میں مقیم ہوئے۔

اس جگہ ایک کنواں کھودا اور مسجد بنائی لیکن وہاں کے بعض لوگوں نے آپ علیہ السلام کو بہت ستایا جس کی وجہ سے آپ علیہ السلام نے وہ علاقہ چھوڑ کر رملہ اور ایلیا کے درمیانی علاقہ میں سکونت اختیار کی وہاں بھی ایک کنواں کھودا۔ اللہ تعالیٰ نے آپ علیہ السلام کو بہت مال عطا کیا۔ سب سے پہلے مہمان نوازی کرنے والے آپ ہیں اور سب سے پہلے ثرید بنانے والے اور بڑھاپا دیکھنے والے بھی آپ ہیں۔

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد:

کہا جاتا ہے کہ اسماعیل علیہ السلام آپؑ کے بڑے بیٹے تھے ان کی والدہ کا نام ہاجرہ تھا جو قبطی قبیلہ سے تھیں اسحاق علیہ السلام کی نظر کمزور تھی ان کی والدہ کا نام سارہ علیہا السلام تھا۔

دیگر چھ بیٹوں کی والدہ کا نام قنطورا ابن قطور تھا جو خالص عرب تھیں۔

ان چھ میں سے یقسان مکہ مکرمہ میں آباد ہوا۔

مدیان، مدین کے علاقہ میں آباد ہوا اور اسی وجہ سے علاقے کا نام مدین پڑ گیا۔

باقی بیٹے دوسرے شہروں کو منتقل ہو گئے ایک مرتبہ ان بیٹوں نے کہا اے باجان! آپ نے اسماعیل اور اسحاق کو اپنے پاس رکھا اور ہمیں ان شہروں میں بھیج دیا جو دور اور وحشت والے علاقے ہیں۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا:

''میرے بیٹو! مجھے یہی حکم دیا گیا ہے''۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ان کو اللہ تعالیٰ کے ناموں میں سے ایسے نام سکھلائے جنہیں پڑھ کر وہ پانی مانگتے تو پانی مل جاتا اور انہی ناموں کو پڑھ کر وہ مدد مانگتے اور مدد مل جاتی۔ ان میں سے ایک بیٹا خراسان چلا گیا اس علاقہ کے لوگوں نے کہا کہ بہتر یہ ہے کہ جو شخص آپ کو علم سکھائے وہ روئے زمین کا بہترین فرد ہو اور انہوں نے اپنے بادشاہ کا نام ''خاقان'' رکھا۔

## دو عرب عورتوں سے شادی:

کہا جاتا ہے کہ سارہ علیہا السلام کے فوت ہونے کے بعد حضرت ابراہیم علیہ السلام نے دو عرب عورتوں سے نکاح کیا ان میں سے ایک نام قنطورا تھا اس سے چھ لڑکے پیدا ہوئے اور دوسری کا نام حجور بنت ارہیر تھا اس سے پانچ لڑکے پیدا ہوئے جن کے نام یہ ہیں۔

۱۔کیسان، ۲۔شورخ، ۳۔امیم، ۴۔موطان، ۵۔نافس

## حضرت ابراہیم علیہ السلام کی وفات...... عبرت ناک واقعہ:

جب اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کی روح نکالنے کا ارادہ فرمایا تو ایک بوڑھے کی شکل میں موت کے فرشتے کو بھیجا۔سدی سے مروی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام کے پاس اناج بہت تھا ایک روز جب کہ وہ لوگوں کو کھانا کھلا رہے تھے تو ایک بوڑھا آدمی چلتا ہوا آیا آپ علیہ السلام نے اس کی طرف ایک گدھا بھیجا تاکہ وہ سوار ہو کر آئے جب وہ آ گیا تو آپ نے اس کے سامنے کھانا پیش کیا۔وہ بوڑھا آدمی جب منہ میں لقمہ ڈالنے کے لیے ہاتھ اٹھاتا تو پہلے ہاتھ چوکنے کی وجہ سے کان اور آنکھ میں جاتا اور پھر بڑی مشکل سے منہ میں ڈالتے اور جونہی لقمہ پیٹ میں جاتا شرمگاہ کے راستے باہر نکل جاتا۔

## دوست کا دوست کا خیال رکھنا:

ابراہیم علیہ السلام سے دعا کی تھی کہ انہیں اس وقت تک موت نہ آئے جب تک کہ وہ خود موت کی خواہش نہ کریں۔جب آپ علیہ السلام نے اس بوڑھے کی یہ حالت دیکھی تو فرمایا اے بوڑھے یہ تم کیا کر رہے ہو؟ اس نے جواب دیا کہ بڑھاپے کی وجہ سے ہے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے پوچھا: تمہاری عمر کتنی ہے؟

جب بوڑھے نے عمر بتائی تو وہ ابراہیم علیہ السلام کی عمر سے صرف دو سال زیادہ تھی۔یہ سن کر ابراہیم علیہ السلام فرمانے لگے کہ میرے اور تمہارے درمیان صرف دو سال کا فرق ہے جب میں تمہاری عمر کو پہنچوں گا تو میں بھی تمہاری طرح کا ہو جاؤں گا۔اے اللہ! اس حالت کے آنے سے پہلے مجھے موت دے دے۔

وہ بوڑھا کھڑا ہوا (جو درحقیقت موت کا فرشتہ تھا) اور اس نے ابراہیم علیہ السلام کی روح قبض کر لی اس وقت ابراہیم علیہ السلام کی عمر دو سو سال تھی۔

دوسرا قول یہ ہے کہ ایک سو پچھتر سال تھی اور آپ مزرعہ جرون میں سارہ علیہا السلام کے قریب دفن ہوئے۔

## صحف ابراہیم علیہ السلام:

ابراہیم علیہ السلام پر اللہ تعالیٰ نے دس صحیفے نازل فرمائے ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ نے کل کتنی کتابیں نازل فرمائیں۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: چار کتابیں البتہ ان کے علاوہ آدم علیہ السلام پر دس صحیفے، شیث علیہ السلام پر پچاس صحیفے اخنوخ علیہ السلام پر تیس صحیفے اور ابراہیم علیہ السلام پر دس صحیفے نازل فرمائے اور کتابیں یہ ہیں تورات، انجیل، زبور، اور قرآن مجید۔

میں نے عرض کیا کہ ابراہیم علیہ السلام کے صحیفوں میں کیا تھا۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: تمام کی تمام ضرب الامثال تھیں۔ان میں سے بعض امثال درج ذیل ہیں:

## ضرب الامثال:

☆ اے بادشاہ! جو غرور میں مبتلا ہو گیا ہے۔ میں نے تجھے دنیا میں اس لیے نہیں بھیجا کہ تو زیادہ سے زیادہ مال جمع کرے بلکہ میں نے تجھے دنیا میں اس لیے بھیجا ہے کہ تو مظلوم کی پکار کو مجھ تک نہ آنے دے (بلکہ مظلوم کو اس سے پہلے انصاف فراہم کرے) اس لیے کہ میں مظلوم کی پکار کو واپس نہیں کرتا خواہ وہ کافر ہی کیوں نہ ہو۔

☆ عقلمند شخص جب تک عقل سے مغلوب نہ ہو جائے تو اس کے اوقات اس طرح مقرر ہونے چاہیں کہ کچھ وقت اپنے رب کے ساتھ مناجات میں گزارے' کچھ وقت اللہ تعالیٰ کی مخلوقات کے بارے میں غور و فکر کرنے میں گزارے کچھ وقت اپنے آپ کا محاسبہ کرے کہ اس نے کیا کیا اعمال کیے اور کچھ وقت اپنے کھانے پینے کی ضروریات پورا کرنے میں گزارے۔

☆ عقل مند کو چاہیے کہ وہ صرف تین صورتوں میں سفر کرنے والا ہو۔

سفر آخرت۔ تلاش رزق کا سفر۔ غیر محرم کی لذت سے بھاگنے کا سفر

☆ عاقل کو حالات زمانہ معلوم ہونے چاہیں۔ اپنے مرتبہ کا خیال اور اپنی زبان کی حفاظت کرے اور لا یعنی (فضول اور بے کار) باتوں سے اجتناب کرے۔

## ابراہیم علیہ السلام اور ان کا گھرانہ:

ابراہیم علیہ السلام کے دو بھائی تھے۔ ان میں سے ایک کا نام ہاران تھا جو لوط علیہ السلام کے والد تھے کہنے والے کہتے ہیں کہ ہاران نامی شہر انہی نے تعمیر کیا تھا اسی لیے اس شہر کا نام ہاران پڑ گیا۔ جب کہ دوسرے بھائی کا نام ناحورا تھا جن کا ایک بیٹا بتویل تھا اور بتویل کے بیٹے کا نام لابان تھا۔ بتویل کی ایک بیٹی تھی جس کا نام رفقاء تھا۔ رفقاء بنت بتویل کا نکاح اسحاق علیہ السلام سے ہوا اور یعقوبؑ کی دو بیویاں لیا اور راحیل لابان کی بیٹیاں تھیں۔

## اسماعیل علیہ السلام کی اولاد:

اس بات کا ذکر پہلے ہو چکا ہے کہ ابراہیم علیہ السلام اپنے بیٹے اسماعیل علیہ السلام اور بیوی ہاجرہ علیہا السلام کو مکہ مکرمہ کیوں لے گئے تھے۔ اسماعیل علیہ السلام کے نکاح کا ذکر بھی پہلے گذر چکا ہے۔ اسماعیل علیہ السلام نے پہلی بیوی کو طلاق دے کر دوسری بیوی سے نکاح کیا تھا جس کا نام سیدہ بنت مضاض جرہمی تھا۔ جب ابراہیم علیہ السلام مکہ مکرمہ اپنی بیوی سے ملنے گئے تو سیدہ ہی سے کہا تھا کہ اپنے شوہر کو کہنا میں تمہارے دروازے کی چوکھٹ سے خوش ہوں۔

ابن اسحاق سے مروی ہے کہ حضرت اسماعیل علیہ السلام کے بارہ بیٹے تھے جو سیدہ بنت مضاض کے بطن سے تھے:

۱۔ نابت ۲۔ قیدر ۳۔ ادبیل ۴۔ مبشا ۵۔ مسمع ۶۔ دما ۷۔ ماس ۸۔ ادد ۹۔ وطور ۱۰۔ نفیس ۱۱۔ طما ۱۲۔ قیدمان

اسماعیل علیہ السلام کی عمر ایک سو تیس سال ہوئی۔ آپ کے بیٹے نابت اور قیدر سے عرب کی نسل پھیلی۔ اللہ تعالیٰ نے اسماعیل علیہ السلام کی اولاد کو خوب پھیلایا یہاں تک کہ یہ لوگ قوم عمالقہ اور یمن کی طرف بھی گئے۔

بعض روایات میں اسماعیل علیہ السلام کے بیٹوں کے نام یہ آئے ہیں:

۱۔ قیدر کے بجائے قیدار

۲۔ ادبیل کے بجائے ادبال

۳۔ مبشا کے بجائے مبشام

۴۔ دما کے بجائے ذوما یا مسا

۵۔ حداد ۶۔ یتم ۷۔ یطور ۸۔ نافس ۹۔ قادمن

### اسماعیل علیہ السلام کی تدفین:

کہا گیا ہے کہ جب اسماعیل علیہ السلام کی وفات کا وقت قریب آیا تو اپنے بھائی اسحاق علیہ السلام کو وصی بنایا اور اپنی بیٹی کا نکاح اسحاق علیہ السلام کے بیٹے عیص سے کر دیا ایک اور قول کے مطابق اسماعیل علیہ السلام کی عمر ایک سو تہتر سال ہوئی اور آپ کو ان کی والدہ حضرت ہاجرہ علیہا السلام کے قریب دفن کیا گیا۔

عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ سے مروی ہے کہ اسماعیل علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے مکہ مکرمہ کی گرمی کی شکایت کی تو اللہ تعالیٰ نے وحی بھیجی کہ ہم جنت کا ایک دروازہ آپ کی طرف کھول دیتے ہیں جس کی ہوائیں قیامت تک آپ کو لگتی رہیں گی چنانچہ اسی جگہ آپ کو دفن کیا گیا۔



# حضرت اسحاق علیہ السلام

## اسحاق علیہ السلام اور ان کا گھرانہ:

سابقہ امتوں میں اہل فارس کے علاوہ کسی امت یا گروہ کی تاریخ معروف طریقہ سے مرتب نہیں ہے کیونکہ اہل فارس کی حکومت ''جیومرت'' کے عہد سے متصل ونسل در نسل چلی آ رہی تھی تا کہ ان کا خاتمہ خیر الامم یعنی امت محمد ﷺ کے ہاتھوں اس کا اختتام ہو۔

اس سے قبل ملک شام اور اس کے اطراف میں بنی اسرائیل میں حکومت ونبوت نسل در نسل چلی آ رہی تھی جس کی انتہا حضرت یحیٰی علیہ السلام' حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد فارس وروم کے ذریعہ ہوئی جب ہم حضرت یحیٰی وحضرت عیسیٰ علیہ السلام کا تذکرہ شروع کریں گے تو بنی اسرائیل کی حکومت کے اسباب زوال پر بحث کریں گے۔ ان شاء اللہ

بہر حال اہل فارس کے علاوہ سابقہ امتوں میں سے کسی بھی امت کی تاریخ تک رسائی ناممکن ہے کیونکہ ان امتوں کی کوئی نسل در نسل حکومت نہ تھی کہ جس سے ان کی تاریخ اور ان کے حکمرانوں کی عمروں کا اندازہ کیا جا سکے البتہ بنی اسرائیل کی حکومت ایک عرصہ تک باقی رہی اور چونکہ ان کے زوال کی مدت بھی معلوم ہے اسی وجہ سے ان کی حکومت کے زوال کے باوجود ان کی تاریخ محفوظ ہے۔

## یمن کے حکمران:

اس کے علاوہ یمن میں بھی ایک حکومت قائم تھی ان میں حکمران بھی تھے مگر وہ نسل در نسل حکومت نہ تھی اگر چہ یکے بعد دیگرے حکمران آئے مگر دو حکمرانوں کے درمیان اتنی طویل مدتیں تھیں جن تک مؤرخین کی رسائی نہیں کیونکہ اولاً تو مؤرخین نے ان سے بے اعتنائی کی دوسرے یہ کہ ان کی حکومت بھی نسل در نسل حکومت نہ تھی اگر تھی تو وہ دوسری حکومتوں کے تابع تھی جیسے بنو نصر بن ربیعہ بن حارث بن مالک بن عمرو بن نمارہ بن لخم کی حکومت حیرہ سے یمن تک اور عرض میں شام حدود تک پھیلا ہوا تھا لیکن یہ حکومت اہل فارس کے زیر نگیں تھی اور بادشاہ کی حیثیت گورنر کی سی تھی۔ بنی نصر کی یہ حکومت اردشہر بابکان کے عہد سے شروع ہو کر کسریٰ پرویز بن ہرمز کے قتل تک قائم رہی اس کے بعد عرب کا یہ سرحدی علاقہ ایاس بن قبیصہ طائی کے قبضہ میں چلا گیا (اس تمہید کے بعد حضرت اسحاق علیہ السلام اور ان کے اہل وعیال' آل واولاد کا ذکر شروع ہوتا ہے)

## حضرت اسحاق علیہ السلام کے اہل وعیال:

ابن اسحاق روایت کرتے ہیں کہ حضرت اسحاق علیہ السلام نے ''رفقاء'' بنت بتویل بن الیاس سے نکاح کیا ان کے بطن سے عیص ویعقوب علیہ السلام ہوئے عام خیال یہ ہے کہ یہ دونوں جڑواں تھے ان میں عیص بڑے تھے پھر عیص کا نکاح اپنی چچا زاد بہن بسمہ بنت اسماعیل بن ابراہیم سے ہوا۔ ان کے بطن سے روم بن عیص پیدا ہوئے چنانچہ بنو اصفر (رومی) سب ان کی اولاد ہیں۔

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اشبان بھی ان کی اولاد میں سے ہیں لیکن یہ معلوم نہیں ہو سکا کہ وہ بسمہ بنت اسماعیل کے بطن سے ہیں یا کسی اور بیوی کے بطن سے۔

## حضرت یعقوب (اسرائیل) علیہ السلام:

جب حضرت یعقوب علیہ السلام جنہیں (اسرائیل) سے یاد کیا جاتا ہے ان کا نکاح اپنی ماموں زاد بہن لیا بنت لیان بن بتویل سے ہوا جن سے آپ کے بیٹے روبیل، شمعون، لاوی، یہودا، بالون، یسحر اور دینہ نامی بیٹی پیدا ہوئی۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ یسحر کا اصل نام یشحر ہے۔

لیا بنت لبان کی وفات کے بعد حضرت یعقوب علیہ السلام نے ان کی بہن راحل بنت لبان سے نکاح کر لیا جس کے بطن سے یوسف اور بنیامین (بنیامین کے معنی عربی زبان میں شداد کے ہیں) پیدا ہوئے۔

اسی طرح آپ کی دو کنیزوں ''زلفہ اور بلہہ'' سے چار بیٹے دان بن یعقوب، نفشالی بن یعقوب، جاد بن یعقوب اور اشیر بن یعقوب پیدا ہوئے۔

اس طرح شمار کیا جائے تو حضرت یعقوب علیہ السلام کے بارہ بیٹے ہوئے۔

بعض اہل تورات کے مطابق حضرت اسحاق علیہ السلام کی بیوی ''رفقاء'' ناہر بن آ ذر یعنی حضرت اسحاق علیہ السلام کی چچا زاد تھی اور ان سے عیص اور یعقوب علیہ السلام پیدا ہوئے یہ دونوں جڑواں تھے جب (یعقوب علیہ السلام) جوان ہوئے تو حضرت اسحاق علیہ السلام نے ان سے کہا کہ وہ کنعانی عورت سے نکاح نہ کریں بلکہ اپنے ماموں لبان بن ناہر کی کسی لڑکی سے نکاح کر لیں۔

چنانچہ جب حضرت یعقوب علیہ السلام کا نکاح کا ارادہ ہوا تو اپنے ماموں لبان بن ناہر کے ہاں نکاح کا پیغام لے کر چل پڑے۔ راستے میں انہیں رات ہوگئی اور وہ ایک پتھر سر کے نیچے رکھ کر سو گئے خواب میں دیکھا کہ ایک سیڑھی آسمان کے دروازے کے ساتھ لگی ہوئی ہے اور اس سے فرشتے نیچے اتر رہے ہیں اور اوپر جا رہے ہیں اس کے بعد یعقوب علیہ السلام اپنے ماموں کے ہاں پہنچے اور ان کی بیٹی راحیل کے لیے نکاح کا پیغام دیا ان کی دو بیٹیاں تھیں جن میں سے بڑی کا نام لیان اور چھوٹی راحیل تھی۔

### لیان کا مہر:

ان کے ماموں نے پوچھا کہ کیا تمہارے پاس نکاح کے لیے کچھ مال ہے آپ نے فرمایا مال تو میرے پاس نہیں البتہ میں آپ کے ہاں اجرت پر کام کروں گا جس کی آمدنی سے آپ کی بیٹی کا مہر ادا کر دوں گا ماموں نے کہا کہ بس ٹھیک ہے لبان کا مہر سات سال کی میرے ہاں ملازمت ہے۔

### یعقوب علیہ السلام کا مطالبہ (راحیل):

حضرت یعقوب علیہ السلام نے فرمایا ٹھیک ہے مگر میری یہ شرط ہے کہ آپ کو راحیل سے بھی میرا نکاح کرنا ہوگا اسی واسطے میں آپ کی نوکری بھی کروں گا۔ ان کے ماموں نے کہا یہ بات میرے اور تمہارے درمیان طے ہوگئی۔ چنانچہ یعقوب علیہ السلام نے سات سال تک اپنے ماموں کے ہاں بکریاں چرائیں۔ جب آپ نے ماموں کی شرط پوری کر دی تو ان کے ماموں نے اپنی بڑی بیٹی یعنی لیا کو رات کے وقت ان کے ہاں بھیج دیا۔

### ماموں کی وعدہ خلافی:

جب صبح ہوئی تو یعقوب علیہ السلام کو معلوم ہوا کہ ماموں نے شرط کی خلاف ورزی کی ہے حضرت یعقوب علیہ السلام ماموں کے پاس

پہنچے وہ اس وقت مجلس میں قوم کے لوگوں کے ساتھ بیٹھے تھے۔ آپ نے ماموں سے کہا کہ آپ نے میرے ساتھ دھوکہ کیا ہے۔ اور میری سات سال کی محنت رائیگاں کر دی ہے میرے مطالبہ کے علاوہ دوسری کو میرے پاس بھیج دیا۔

ماموں نے کہا بھانجے کیا تم اس معاملہ میں اپنے ماموں کو شرمندہ کرنا چاہتے ہو حالانکہ میں تمہارا ماموں ہوں اور تمہارے باپ کی جگہ ہوں کیا تم نے کبھی دیکھا ہے کہ لوگ چھوٹی بیٹی کا نکاح بڑی بیٹی سے پہلے کر دیتے ہیں؟ لہٰذا تم اگر میری چھوٹی بیٹی سے بھی نکاح کرنا چاہتے ہو تو تمہیں مزید سات سال تک میری خدمت کرنا ہوگی۔

### بہنیں دو اور خاوند ایک:

اس زمانہ کی شریعت میں دو بہنوں کو ایک ہی خاوند کے نکاح میں دینا جائز تھا بعد میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کی شریعت میں تورات کے ذریعہ اس کو منسوخ کر دیا گیا۔ بہرحال حضرت یعقوب علیہ السلام نے مزید سات سال تک ان کی بکریاں چرائیں جس کے صلہ میں ان کے ماموں نے اپنی چھوٹی بیٹی (راحیل) بھی ان کے نکاح میں دے دی لیا کے بطن سے حضرت یعقوب علیہ السلام کے چار بیٹے روبیل، یہودا، شمعان اور لاوی پیدا ہوئے اور راحیل کے بطن سے یوسف علیہ السلام اور بنیامین اور چند بیٹیاں پیدا ہوئیں۔

لابان نے اپنی دونوں بیٹیوں کی رخصتی کے وقت دو باندیاں بھی دیں جو انہوں نے حضرت یعقوب علیہ السلام کو ہبہ کر دیں (تحفہ) ان لونڈیوں کے بطن سے تین تین لڑکے پیدا ہوئے۔ اس کے بعد حضرت یعقوب علیہ السلام اپنے ماموں سے رخصت ہوئے اور اپنے جڑواں بھائی عیص کے پاس آ کر قیام کیا۔

### یعقوب علیہ السلام کو باندی کیسے ملی:

**بعض اہل کتاب کا کہنا ہے کہ**

**حضرت یعقوب علیہ السلام کی بیوی راحیل کے ہاں کافی عرصہ تک اولاد نہ ہوئی تو انہوں نے چاہا کہ میں اپنی باندی یعقوب علیہ السلام کو ہبہ کر دیتی ہوں تاکہ اس کے بطن سے اولاد ہو کر یعقوب علیہ السلام کی طمانیت کا باعث بنے۔ چنانچہ راحیل نے اپنی باندی زلفہ ہبہ کر دی۔ چنانچہ اس باندی کے بطن سے ''دان اور نفشالی'' نامی دو بیٹے پیدا ہوئے۔**

راحیل کی ضد میں 'لیا' نے بھی اپنی باندی ہبہ کر دی اس کے بطن سے ''جاد اور اشبر'' نامی دو بیٹے پیدا ہوئے۔

بعد میں راحیل کے بطن سے اللہ تعالیٰ نے یوسف علیہ السلام اور بنیامین عطا کیے۔

### عیص برادر یعقوب علیہ السلام بن اسحاق علیہ السلام بن ابراہیم علیہ السلام:

اس کے بعد حضرت یعقوب علیہ السلام اپنے اہل وعیال سمیت آبائی وطن فلسطین کی طرف روانہ ہوئے۔ واپسی کے وقت آپ کو اپنے بھائی عیص کی طرف سے اپنے متعلق بہت اندیشہ تھا مگر آپ کو اس کی طرف سے خیر ہی پہنچی۔ عیص اپنے چچا حضرت اسماعیل علیہ السلام کے ہاں چلے گئے اور وہیں ان کی صاحبزادی بسمہ بنت اسمٰعیل علیہ السلام سے شادی ہو گئی۔ اور ان سے عیص کی متعدد اولادیں ہوئیں چنانچہ ان کی نسل اتنی بڑھی کہ وہ شام میں اہل کنعان پر غالب آ گئے اور پھیلتے پھیلتے ساحل سمندر اور اسکندریہ کی سرحد اور اس سے آگے روم تک پہنچ گئے۔

عیص کا رنگ زردی مائل تھا اس وجہ سے ان کا نام آدم پڑ گیا اور یہی وجہ ہے کہ ان کی اولاد کو نسل اصغر کہا جاتا ہے۔

## عیص اور یعقوب کی پیدائش:

عیص اور یعقوب علیہ السلام کی ولادت اس وقت ہوئی جب حضرت اسحاق علیہ السلام کی عمر مبارک ساٹھ سال تھی۔ یہ دونوں جڑواں بھائی تھے۔ البتہ ولادت کے اعتبار سے عیص مقدم تھا اور کتابوں میں یہ بھی لکھا گیا ہے کہ حضرت اسحاق علیہ السلام عیص کے ساتھ خصوصی محبت اور لگاؤ رکھتے تھے جب کہ ان کی ماں 'رفقا' کا میلان یعقوب علیہ السلام کی طرف زیادہ تھا۔

## قصہ عیص اور یعقوب علیہ السلام:

آنے والے قصہ کو جن لوگوں نے بیان کیا ہے ان کا گمان یہ ہے کہ یعقوب علیہ السلام نے اپنے بھائی عیص کے ساتھ چالاکی کی وہ اس طرح کہ جب حضرت اسحاق علیہ السلام کی عمر زیادہ ہوئی اور آپ کی بینائی کمزور ہوگئی تو اپنے دونوں بیٹوں کو قربانی کا حکم دیا جس میں حضرت یعقوب علیہ السلام نے چالاکی دکھائی' جس کی وجہ سے حضرت اسحاق علیہ السلام کی بہت ساری دعائیں انہیں حاصل ہوگئیں اور والد محترم کی دعاؤں کی وجہ سے اللہ تعالیٰ کی عنایات کا رخ یعقوب علیہ السلام کی طرف پھر گیا جب کہ عیص غضب کے مستحق ٹھہرے چنانچہ انہوں نے غصہ کی حالت میں یعقوب علیہ السلام کو قتل کی دھمکی دے دی۔ یعقوب علیہ السلام نے اپنے بھائی کے خوف سے وہاں سے نکل کر صلح رحمی کے تحت اپنے ماموں لبان کے ہاں بابل چلے گئے۔ لبان نے اپنی دونوں بیٹیوں ''لیا اور راحیل'' کا نکاح یعقوب علیہ السلام کے ساتھ کر دیا۔ اس کے بعد یعقوب علیہ السلام اپنے اہل و عیال سمیت (دو بیویوں' بارہ بیٹوں' ایک بیٹی اور دو باندیوں پر مشتمل تھا) اپنے آبائی وطن ملک شام کو واپس لوٹے اور اپنے بھائی عیص کے ساتھ الفت و محبت کا مظاہرہ کیا یہاں تک کہ عیص نے یعقوب علیہ السلام کے لیے اپنی جگہ چھوڑ دی اور ملک شام کے دوسرے علاقوں میں جا کر آباد ہو گئے۔

مشہور ہے کہ یونانی بادشاہوں کا سلسلہ انہی کی اولاد سے شروع ہوا۔

## یعقوب علیہ السلام کا اپنے توام کے لیے ایثار:

سدی روایت کرتے ہیں کہ حضرت اسحاق علیہ السلام کی اہلیہ 'رفقا' جب حاملہ ہوئیں تو بوقت ولادت دونوں بچوں نے رحم مادر میں ہی جھگڑنا شروع کر دیا یعقوبؑ کی خواہش تھی کہ وہ عیص سے پہلے دنیا میں جائیں مگر عیص نے کہا کہ اگر تم مجھ سے پہلے نکلے تو میں ماں کے پیٹ میں کچھ کے لگا کر اسے قتل کر دوں گا یہ سن کر یعقوبؑ رک گئے اور عیص کی ولادت پہلے ہوئی پھر عیص کی ایڑی پکڑ کر یعقوب علیہ السلام باہر آئے عیص کا نام ہی اس وجہ سے عیص پڑ گیا کہ اس نے نافرمانی کی تھی۔ اور یعقوب علیہ السلام سے پہلے شکم مادر سے نکلے تھے اور یعقوب کا نام اس لیے یعقوب پڑ گیا کہ آپ بھائی کی ایڑی پکڑ کر شکم مادر سے نکلے تھے۔ حالانکہ رحم مادر میں حالت جنسی میں یعقوب بڑے تھے۔

## یعقوب علیہ السلام کا والد کی دعائیں حاصل کرنا:

دونوں بھائی بڑے ہوئے تو عیص اپنے والد کے نور نظر بنے جب کہ یعقوب ماں کے لاڈلے ٹھہرے۔ عیص شکاری تھے۔ جب اسحاق علیہ السلام کی عمر زیادہ ہوگئی تو انہوں عیص کو کہا کہ جاؤ اور میرے لیے شکار کا گوشت لے کر آؤ اور پھر اس کے ذریعہ میرا قرب حاصل کرو۔ میں تمہارے لیے ویسی ہی دعا کروں گا جیسی میرے والد نے میرے حق میں کی تھی۔ عیص کے بدن پر بال بہت زیادہ تھے جب کہ یعقوب کا جسم صاف تھا۔

عیص شکار کی غرض سے نکل گئے ادھران دونوں کی ماں نے یہ باتیں سن لیں چنانچہ انہوں نے یعقوب ؑ سے کہا کہ بکریوں کے ریوڑ میں سے ایک بکری ذبح کر کے بھونو اور بکری کی کھال خود پہن لو اور بھنی ہوئی بکری باپ کی خدمت میں پیش کرو۔ اور انہیں جا کر کہیں کہ میں 'عیص' ہوں۔ چنانچہ یعقوب علیہ السلام نے ایسا ہی کیا۔

## اسحاق علیہ السلام کی قیافہ شناسی اور دانائی:

جب یعقوب علیہ السلام والد کی خدمت میں حاضر ہوئے تو عرض کیا ''ابا جان! تناول فرمائیے''۔

انہوں نے پوچھا: ''تم کون ہو؟''

یعقوب علیہ السلام نے کہا: ''میں آپ کا بیٹا عیص ہوں''۔

جب اسحاق علیہ السلام نے انہیں چھوا تو فرمانے لگے ''چھونے سے تو عیص ہی معلوم ہوتا ہے مگر سانس یعقوب علیہ السلام کا معلوم ہوتا ہے''۔

ان کی والدہ نے فوراً کہا ''یہ آپؑ کا بیٹا عیص ہی ہے اس کے لیے دعا فرمائیے''۔

حضرت اسحاق علیہ السلام نے کہا ''اچھا! کھانا لاؤ''۔

انہوں نے کھانا پیش کیا اسحاق علیہ السلام نے تناول فرما لیا اس کے بعد فرمایا ''میرے قریب ہو جاؤ یعقوب علیہ السلام قریب ہو گئے''۔

## اسحاق علیہ السلام کی دونوں بیٹوں کے لیے دعائیں:

اسحاق علیہ السلام نے یعقوب علیہ السلام کے لیے دعا فرمائی ''اے اللہ! اس کی اولاد میں سے انبیاء اور بادشاہ پیدا فرما''۔

حضرت یعقوب علیہ السلام اٹھ کھڑے ہوئے تو اتنے میں عیص بھی آ گئے اور عرض کیا۔

ابا جان! میں آپؑ کے حکم کے مطابق شکار لے آیا ہوں۔

اسحاق علیہ السلام نے فرمایا: بیٹا! تمہارا بھائی تم سے سبقت لے گیا ہے'' یہ سن کر عیص کو غصہ آ گیا اور کہا بخدا میں اسے قتل کر دوں گا۔

اسحاق علیہ السلام نے فرمایا ''بیٹا ایک دعا ابھی باقی ہے اور وہ دعا میں تمہیں دیتا ہوں:

''اے اللہ! عیص کی اولاد اتنی زیادہ ہو جتنے مٹی کے ذرات اور ان کا بادشاہ انہی میں سے ہو اور باہر کے کسی شخص کو ان پر مسلط نہ فرمانا''۔

## یعقوب علیہ السلام کو ماں کی نصیحت:

اس کے بعد حضرت یعقوب علیہ السلام کو ان کی والدہ نے عیص کے خوف سے اپنے بھائی لبان کے ہاں چلے جانے کا حکم دیا چنانچہ آپؑ اپنے ماموں کے ہاں چلے گئے۔

## اسرائیل کیسے بنے:

ماموں کے ہاں جاتے وقت یعقوب علیہ السلام رات کے وقت سفر کرتے اور دن کو کہیں نہ کہیں چھپ جاتے اس وجہ سے آپ کا نام اسرائیل پڑ گیا۔ (اسراء۔ رات کو چلنے والا اور ایل کے معنی دوست) آپ نے چونکہ رات کا سفر کیا تھا اس لیے آپ کا نام ''رات کا سفر دوست'' پڑ گیا (واللہ اعلم)

بہرکیف یعقوب علیہ السلام اپنے ماموں کے پاس پہنچ گئے یعقوب علیہ السلام کو گھر سے نکلتے وقت عیص نے کہا: مانا کہ تم دعا کے معاملہ میں مجھ سے سبقت لے گئے ہو مگر دفن کے معاملہ میں میری رعایت کرنا اور مجھے میرے باپ دادا یعنی اسحاق اور ابراہیم علیہ السلام کے پہلو میں دفن کرنا۔

## ماموں کی دونوں بیٹیوں سے نکاح:

ماموں کے ہاں یعقوب علیہ السلام کے دل میں اپنی ماموں زاد سے نکاح کا خیال پیدا ہوا ان کی دو بیٹیاں تھیں یعقوب علیہ السلام نے چھوٹی کے لیے نکاح کا پیغام بھیجا اور ان کے ماموں نے یہ نکاح اس شرط پر قبول کرلیا کہ حضرت یعقوب علیہ السلام سات برس تک ان کی بکریاں چرائیں گے چنانچہ یعقوب علیہ السلام نے وہ مدت پوری کردی مگر ان کے ماموں نے اپنی بڑی بیٹی 'لیا' کی شادی یعقوب علیہ السلام کے ساتھ کردی۔ یعقوب علیہ السلام نے کہا کہ میں نے تو چھوٹی (راحیل) کا رشتہ مانگا تھا تو ان کے ماموں نے کہا کہ مزید سات سال تک کام کرو تو اس کے ساتھ بھی نکاح ہوسکتا ہے چنانچہ یعقوب علیہ السلام نے وہ مدت بھی پوری کردی اور راحیل بھی ان کی زوجیت میں دے دی گئی۔ یعقوب علیہ السلام نے دونوں بہنوں کو اپنے نکاح میں جمع کرلیا۔ اس بناء پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ وَ اَنْ تَجْمَعُوْا بَيْنَ الْاُخْتَيْنِ اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ ﴾ (سورۃ نساء آیت ۲۳)

''اور یہ بات بھی تم پر حرام کی گئی ہے کہ تم دو بہنوں کو ایک ساتھ اپنے نکاح میں رکھو مگر جو گذشتہ دور میں ہو چکا وہ ہو چکا''۔

اس سے یہ مراد بھی ہے کہ یعقوب علیہ السلام نے (ماضی میں) جو دو بہنوں کو بیک وقت اپنے نکاح میں جمع کیا تھا وہ اب حرام ہے۔

چنانچہ لیا کے بطن سے یہوذا' روبیل اور شمعون پیدا ہوئے اور راحیل کے بطن سے یوسف اور بنیامین پیدا ہوئے۔ بنیامین کی ولادت کے دوران ہی راحیل کا انتقال ہوگیا۔

## یعقوب علیہ السلام کی وطن واپسی:

جب یعقوب علیہ السلام نے بیت المقدس واپسی کا ارادہ فرمایا تو ان کے ماموں نے بکریوں کا ایک ریوڑ ان کے ہمراہ کردیا جب وہاں سے کوچ کیا تو خرچ کے لیے کچھ پاس نہ تھا۔ یعقوب علیہ السلام کی اہلیہ نے اپنے چھوٹے بیٹے کو کہا کہ میرے والد یعنی اپنے نانا کے بتوں میں سے چند بت اٹھالو شاید ان سے کچھ زادِ راہ بن جائے۔ کیونکہ یہ راحیل کا میکہ تھا اس لیے انہوں نے اس کام میں قباحت محسوس نہ کی۔ چنانچہ ان کے بیٹے یوسف علیہ السلام نے وہ اٹھا لیے روانگی کے وقت یعقوب علیہ السلام کی گود میں دو لڑکے تھے آپ کو ان دونوں بچوں سے بہت پیار تھا تاکہ ان کی والدہ (راحیلہ) کی محبت کا کچھ تو ازالہ ہو سکے۔ دونوں لڑکوں میں سے آپ کو یوسف سے زیادہ محبت تھی۔

## عیص کا غلام یعقوب:

جب شام پہنچ گئے تو یعقوب علیہ السلام نے اپنے سب ماتحتوں سے فرمایا کہ اگر کوئی تمہارے پاس آ کر پوچھے کہ تم کون ہو تو تم جواب میں کہنا کہ ہم یعقوب علیہ السلام کے نوکر ہیں جو عیص کا غلام ہے۔ چنانچہ ان چرواہوں کی عیص سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے پوچھا کہ تم کون ہو؟

چرواہوں نے جواب دیا کہ ہم یعقوب علیہ السلام کے ملازم ہیں جو عیص کا غلام ہے۔ یہ سن کر عیص اپنے بھائی یعقوب علیہ السلام کو آزار پہنچانے سے باز آ گئے اور حضرت یعقوب علیہ السلام شام میں رہنے لگے۔

**یعقوب علیہ السلام کی یوسف علیہ السلام سے وارفتگی:**

یعقوب علیہ السلام کی توجہ کا مرکز یوسف علیہ السلام اور بنیامین تھے یوسف علیہ السلام کے ساتھ والد کی اتنی زیادہ محبت دیکھ کر بھائیوں نے ان سے حسد کرنا شروع کر دیا۔اسی دوران حضرت یوسف علیہ السلام نے خواب میں دیکھا کہ گیارہ ستارے اور ایک سورج اور چاند انہیں سجدہ کر رہے ہیں۔انہوں نے یہ بات اپنے والد ماجد کو بتائی تو حضرت یعقوب علیہ السلام نے فرمایا:

**﴿یَا بُنَیَّ لَاتَقْصُصْ رُءْیَاکَ عَلٰی اِخْوَتِکَ فَیَکِیْدُوْا لَکَ کَیْدًا اِنَّ الشَّیْطَانَ لِلْاِنْسَانِ عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ﴾**

**''اے میرے پیارے بیٹے! اپنا یہ خواب اپنے بھائیوں کو نہ سنانا ورنہ وہ تیرے درپے آزار ہو جائیں گے حقیقت یہ ہے کہ شیطان آدمی کا کھلا دشمن ہے''۔(سورۃ یوسف آیت ۵)**



# حضرت ایوب علیہ السلام



ایک قول کے مطابق حضرت ایوب علیہ السلام بھی حضرت اسحاق علیہ السلام کی اولاد میں سے ہیں۔ ابن اسحاق نے ثقہ لوگوں کے واسطے سے وہب بن منبہ کا یہ قول نقل کیا ہے کہ حضرت ایوب علیہ السلام روم سے تھے اور ان شجرہ نسب یوں ہے:

ایوب بن حوص بن زازح بن عیص بن اسحاق بن ابراہیم۔

ابن اسحاق کے علاوہ دیگر لوگ ایوب کا سلسلہ نسب یوں بیان کرتے ہیں:

ایوب علیہ السلام بن حوص بن رغویل بن عیص بن اسحاق بن ابراہیم خلیل اللہ۔

بعضوں نے رغویل کے بجائے رعویل لکھا ہے۔ اور ان کا کہنا ہے کہ آپ کے والد ان لوگوں میں سے تھے جو حضرت ابراہیم علیہ السلام پر اُس دن ایمان لائے جب نمرود نے آپ کو آگ میں ڈلوایا تھا اور حضرت ایوبؑ کی بیوی جنہیں قرآن میں تنکوں کے ساتھ مارنے کا حکم دیا گیا۔ حضرت یعقوب بن اسحاق کی بیٹی تھیں جن کا نام 'لیا' تھا۔ حضرت یعقوب علیہ السلام نے اپنی بیٹی ان کے نکاح میں دے دی تھی۔

## ایوب علیہ السلام کی اہلیہ اور والدہ:

مینات بن ابراہیم سے منقول ہے کہ دشمن خدا ابلیس نے ایوب علیہ السلام کی اہلیہ لیا بنت یعقوب علیہ السلام کے پاس آ کر یوں پکارا ''اے لیا جو صدیق کی بیٹی اور صدیق کی بہن ہے اور یہ بھی بیان کیا ہے کہ ایوب علیہ السلام کی والدہ لوط علیہ السلام کی صاحبزادی تھیں اور بعض نے کہا ہے کہ وہ عورت جنہیں تنکوں کے ساتھ مارنے کا حکم دیا گیا ہے وہ رحمت بن افرائیم بن یوسف بن یعقوب ہیں۔ ملک شام کا علاقہ ''بثنیہ'' اور اس کی ساری آمدن ان کے ملک میں ہوتی تھی۔

## ایوب علیہ السلام کی آزمائش:

وہب بن منبہؒ سے منقول ہے کہ ابلیس ملعون نے فرشتوں کو آپس میں ایوب علیہ السلام کے لیے دعا کرتے ہوئے سنا اور یہ اس وقت کی بات ہے جب اللہ تعالیٰ نے ان کا تذکرہ فرمایا اور ان کی تعریف فرمائی۔ ابلیس ملعون کے دل میں حسد وعداوت کا جوش امنڈ آیا چنانچہ اس نے اللہ تعالیٰ سے درخواست کی کہ اسے ایوب علیہ السلام پر تسلط اور اختیار دیا جائے کہ وہ انہیں ان کے دین کے متعلق فتنے میں مبتلا کر سکے چنانچہ اللہ تعالیٰ نے اسے صرف ان کے مال پر تسلط عطا فرمایا جب کہ آپ کا جسم مبارک اور عقل وادراک اس کے اختیار سے باہر تھے پس شیطان نے بڑے بڑے جنات کو مشورہ کے لیے طلب کیا۔

## ایوب علیہ السلام کا مال ومتاع:

حضرت ایوب علیہ السلام کی ملکیت میں ملک شام کا علاقہ ''بثنیہ'' اپنی تمام تر آمدنیوں سمیت موجود تھا۔ اس علاقہ میں آپ کی ایک ہزار بکریاں مع چرواہے۔ پانچ سو بیلوں کی جوڑیاں تھیں جنہیں پانچ سو غلام ہنکاتے تھے اور ہر غلام اپنی بیوی اولاد اور مال و

دولت بھی رکھتا تھا اور بیلوں کی جوڑی کے جوتنے کا سامان ایک گدھی اٹھاتی تھی (کل ۵۰۰ گدھیاں) اور ہر گدھی کے دو تین حتی کہ چار پانچ بچے بھی تھے اور کبھی اس سے زیادہ ہوتے تھے۔ یہ سب کچھ آپ کی ملکیت تھا۔

## ابلیس کی ایوب علیہ السلام سے دشمنی:

ابلیس نے اپنے کارندوں کو جمع کر کے کہا کہ تمہارے پاس کتنی قوت و طاقت اور علم ہے؟ کیونکہ اب مجھے ایوب علیہ السلام کے مال پر اختیار مل چکا ہے اور یہ ایک ایسا زبردست دھچکا ہے کہ جس میں بڑے بڑے لوگوں سے صبر کا دامن چھوٹ جاتا ہے۔ تو ہر وہ جن جس میں آپ کے مال و متاع کو برباد کرنے کی ذرہ برابر بھی صلاحیت تھی' تیار ہو گیا۔ ابلیس نے ان کو فوراً روانہ کیا اور انہوں نے اسی وقت آپ کا سارا مال و دولت ختم کر دیا۔

## صبر ایوب علیہ السلام:

مگر حضرت ایوب علیہ السلام نے یہ سب کچھ دیکھ کر بھی اللہ تعالیٰ کی تعریف ہی کی اور مالی اعتبار سے اس عظیم صدمہ نے انہیں ایک لمحہ کے لیے بھی عبادت خداوندی میں انہماک و توجہ سے اور نعمت خداوندی کے شکر سے غافل نہیں کیا جب ابلیس نے یہ مایوس کن صورت حال دیکھی تو اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں درخواست کی کہ اسے ان کی اولاد پر تسلط و اختیار دیا جائے یہ اجازت بھی مل گئی مگر آپ کا جسم و عقل آپ کے اختیار میں تھے۔

## ایوب علیہ السلام کی گریہ وزاری:

چنانچہ اس ملعون نے آپؑ کی ساری اولاد کو ختم کر دیا اور ایوب علیہ السلام کی خدمت میں ان بچوں کے استاد کا بھیس بدل کر نہایت زخمی دل اور افسردہ ہو کر آپؑ کے پاس آیا اور اولاد کے متعلق ان کے جذبات کو برانگیختہ کرنے لگا جس سے حضرت ایوب علیہ السلام متاثر ہوئے اور آپ پر گریہ طاری ہو گیا اور آپؑ نے ایک مٹھی خاک اپنے سر پر ڈالی جس سے ابلیس کو بہت خوشی ہوئی اور حضرت ایوب علیہ السلام کے اس عمل کو اپنے حق میں غنیمت جانا۔

حضرت ایوب علیہ السلام نے متنبہ ہونے پر فوراً ہی توبہ و استغفار کی۔ حضرت ایوب علیہ السلام کے ساتھ فرشتے اس توبہ کو لے کر فوراً ہی آسمان پر پہنچے اور ابلیس کے بارگاہ الٰہی میں حاضر ہونے سے قبل وہ حاضر ہو گئے۔

## شیطان کا ایوب علیہ السلام کو ایک اور امتحان میں ڈالنا:

پس جب مال و اولاد کی ہلاکت و بربادی کا یہ عظیم صدمہ بھی عبادت خداوندی اور اطاعت شعاری سے نہ ہٹا سکا تو ابلیس نے اللہ تعالیٰ سے آپ کے جسم پر تسلط کی درخواست کی۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کے جسم پر بھی اسے تسلط عطا فرما دیا مگر آپ کی زبان' دل اور اس کے اختیار سے باہر تھے چنانچہ جب آپ سجدہ میں مشغول تھے تو ابلیس نے آپ کے گلے میں ایسی پھونک ماری کہ سارا بدن شمع کی مانند تپنے لگا اور آپ کی حالت یہ ہو گئی کہ جسم مبارک میں تعفن پیدا ہو گیا جس کی وجہ سے بستی والوں نے آپ کو بستی سے نکال دیا اور آپ کو باہر گھورے پر چھوڑ آئے۔ سوائے آپ کی اہلیہ محترمہ کے آپ کے پاس کوئی نہ جاتا تھا۔ اس خدا کی بندی کا نام و نسب ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں۔

## آزمائش کی انتہا:

ایسے وقت کہ آپ کی اہلیہ کے علاوہ اور کوئی بھی آپؑ کے پاس نہ جاتا تھا ان حالات میں آپ کی بیوی آپ کی تیمارداری اور

خدمت کے لیے پابندی سے حاضر ہوتی تھیں قوم میں صرف تین آدمی تھے جنہوں نے آپ کی دعوت کا پر لبیک کہا لیکن جب انہوں نے حضرت ایوب علیہ السلام کو ان سخت حالات میں دیکھا تو وہ بھی آپ کا ساتھ چھوڑ گئے اور آپ کو الزام دینے لگے۔ اگر چہ وہ دین سے نہ پھرے مگر آپ کے پاس آ کر سخت کلامی کرنے لگے اور آپ کو جھڑکنا شروع کر دیا ان کے نام یہ تھے: بلذیفز اور صافر۔ جب ایوب علیہ السلام نے اپنے پیروکاروں کی یہ باتیں سنیں تو بارگاہ الٰہی کی طرف متوجہ ہو کر فریاد و عاجزی کی جس پر رحمت الٰہیہ فوراً متوجہ ہوئی اور آپ کی بیماری فوراً ختم ہو گئی اور آپ کے اہل و عیال مال و دولت سب کچھ نہ صرف لوٹا دیا بلکہ اس سے دوگنا کر دیا۔ اللہ تعالیٰ نے آپ سے فرمایا:

﴿ اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ هٰذَا مُغْتَسَلٌۢ بَارِدٌ وَّ شَرَابٌ ﴾ (سورۃ ص آیت ۴۲)

ترجمہ: ''حکم ہوا' زمین پر اپنا پاؤں مار' یہ غسل کرنے اور پینے کے لیے ٹھنڈا پانی ہے''۔

چنانچہ ایوب علیہ السلام نے اس پانی سے غسل کیا' جس سے آپ کا حسن اور خوبصورتی واپس لوٹ آئی۔

### ایوب علیہ السلام پر آزمائش کا کل دورانیہ:

حضرت حسن بصری روایت کرتے ہیں کہ ایوب علیہ السلام بنی اسرائیل کے گھورے پر سات سال اور کچھ ماہ بے یار و مددگار پڑے رہے۔ ایک مرتبہ بھی آپ نے اللہ تعالیٰ سے اپنی اس مصیبت کو دور کرنے کی درخواست نہیں کی جبکہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک روئے زمین پر حضرت ایوب علیہ السلام سے زیادہ کوئی محبوب نہیں تھا۔

مؤرخین کا آپ کی بیماری کی مدت میں اختلاف ہے۔ حضرت حسن بصریؒ کی مذکورہ بالا روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ مدت سات سال اور کچھ ماہ تھی۔

### ایوب علیہ السلام کا زمانہ نبوت:

ہم نے حضرت ایوب علیہ السلام کے تذکرے کو یوسف علیہ السلام کے تذکرہ پر مقدم کیا اس کی وجہ یہ ہے کہ حضرت ایوب علیہ السلام' حضرت یعقوب علیہ السلام کے زمانے میں نبوت کے عہدے پر فائز تھے منقول ہے کہ حضرت ایوب علیہ السلام کی عمر ترانوے سال تھی انہوں نے اپنی وفات کے وقت اپنے صاحبزادے ''حومل'' کے نام اپنی جانشینی کی وصیت کی تھی اور آپ کی وفات کے بعد اللہ تعالیٰ نے آپ کے بیٹے بشر بن ایوب کو منصب نبوت سے سرفراز فرمایا اور ان کا لقب ''ذوالکفل'' رکھا اور انہیں دعوت توحید کا حکم فرمایا' حضرت ذوالکفل تمام عمر شام ہی میں مقیم رہے حتیٰ کہ وہیں آپ کا انتقال ہوا آپ کی عمر پچانوے سال تھی۔ وفات کے وقت ذوالکفل نے اپنے بیٹے بشر کے لیے جانشینی کی وصیت فرمائی۔ حضرت ذوالکفل کے بعد حضرت شعیب علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے منصب نبوت عطا فرمایا ان کا سلسلہ نسب اس طرح ہے: شعیب بن صیفون بن عیفا بن ثابت بن مدین بن ابراہیم علیہ السلام۔



# حضرت شعیب علیہ السلام

شعیب علیہ السلام کے نسب میں اختلاف ہے۔ یہود کے ہاں ان کا نسب نامہ وہ ہے جو اوپر ذکر ہوا اور ابن اسحاق اور بعض علماء کا کہنا ہے کہ حضرت شعیب علیہ السلام اولادِ ابراہیم سے نہ تھے بلکہ آپ کے آباؤ اجداد ابراہیم علیہ السلام پر ایمان لائے تھے اور وہ ان کے دین کی اتباع کرتے تھے اور انہوں نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے ساتھ شام کی طرف ہجرت کی البتہ حضرت لوط علیہ السلام کی بیٹی آپ کی دادی تھیں۔

بعض لوگوں کا کہنا ہے کہ شعیب علیہ السلام کا اصل ''نیرون'' اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ آپ کی آنکھیں ظاہری بینائی سے معذور تھیں۔ چنانچہ سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ نے کہا:

﴿ اِنَّا لَنَرَاکَ فِیْنَا ضَعِیْفًا ﴾ (سورۃ ہود آیت ۹۱)

ترجمہ: ''ہم تجھے اپنی قوم میں ضعیف پاتے ہیں''۔

## شعیب علیہ السلام خطیب الانبیاء:

''اِنَّا لَنَرَاکَ فِیْنَا ضَعِیْفًا'' کی تفسیر میں سفیان فرماتے ہیں کہ شعیب علیہ السلام نابینا تھے۔

شریک نے بھی اس آیت کی تفسیر میں یہ بات ارشاد فرمائی ہے۔

حضرت سفیان ثوریؒ فرماتے ہیں کہ آپ کی بینائی کمزور تھی اور آپ کا لقب خطیب الانبیاء تھا۔ یعنی انبیاء میں بڑے درجے کے خطیب تھے۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو مدین کی طرف مبعوث فرمایا تھا اور مدین والوں کو ''اصحاب ایکہ'' بھی کہا جاتا ہے اور عربی زبان میں ''ایکہ'' کے معنی درختوں کے جھنڈ بھی کہا جاتا ہے یہ لوگ اللہ تعالیٰ کے نافرمان اور ناپ تول میں لوگوں کے ساتھ کمی کرتے تھے اور لوگوں کے اموال کو زبردستی دھوکہ بازی سے لے لیتے تھے۔

## پیمانے اور ناپ تول میں کمی والی قوم:

اس کے باوجود اللہ تعالیٰ نے ان پر رزق کے اعتبار سے فراخی کر رکھی تھی اور انہیں ڈھیل دے رکھی تھی کہ باوجود ان کے کفر کے حالات بہت اچھے تھے چنانچہ حضرت شعیب علیہ السلام نے ان سے فرمایا:

﴿ یٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَیْرُهٗ وَ لَا تَنْقُصُوا الْمِكْیَالَ وَ الْمِیْزَانَ اِنِّیْۤ اَرٰىكُمْ بِخَیْرٍ وَّ اِنِّیْۤ اَخَافُ عَلَیْكُمْ عَذَابَ یَوْمٍ مُّحِیْطٍ ﴾ (سورۃ ہود آیت ۸۴)

ترجمہ: ''اے میری قوم! اللہ تعالیٰ کی عبادت کرو اور اس کے سوا تمہارا کوئی معبود نہیں ہے اور تم پیمانہ بھرنے اور تولنے میں کمی نہ کیا کرو۔ میں تمہیں آسودہ حالت میں دیکھتا ہوں اور تم میں ہر ایک کو ایسے دن کے عذاب سے ڈراتا ہوں جو ہر قسم کے عذاب کا جامع ہوگا''۔

ابن اسحاق' یعقوب بن ابی سلمہؒ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ جب حضرت شعیب علیہ السلام کا تذکرہ کرتے تو فرماتے کہ وہ انبیاء کے خطیب ہیں اور یہ اس وجہ سے فرماتے کے قوم کے اعتراضات کا جواب دینے میں آپ کا انداز بیان بہت اچھا تھا۔

## گمراہی اور سرکشی کا انجام:

لیکن جب اہل قوم کی سرکشی اور گمراہی میں اضافہ ہوتا چلا گیا اور حضرت شعیب علیہ السلام کی نصیحت اور آپ کا وعظ ان پر کارگر نہ ہوا تو عذاب الٰہی کے خوف سے ڈرانے کا اس پر کوئی اثر نہ ہوا تو اللہ تعالیٰ نے انہیں عذاب دینے کا ارادہ فرمالیا۔ چنانچہ ارشاد فرماتے ہیں۔

﴿ فَاَخَذَهُمْ عَذَابُ يَوْمِ الظُّلَّةِ اِنَّهٗ كَانَ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴾ (سورۃ الشعراء آیت ۱۸۹)

ترجمہ ''آخر کار ان کو سائبان والے دن کے عذاب نے آن پکڑا۔ بلاشبہ وہ ایک بڑے خوفناک دن کا عذاب تھا''۔

یزید باہلی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے اس آیت کریمہ کی تفسیر پوچھی تو انہوں نے فرمایا:

اللہ تعالیٰ نے ان پر سخت گرمی کا عذاب نازل فرمایا جس نے ان کا سانس لینا دوبھر کردیا وہ لوگ بھاگے اور گھروں میں پناہ لی تو گھروں میں بھی ان کو نجات نہ مل سکی چنانچہ وہ بھاگتے ہوئے گھروں سے نکل کر جنگل کی طرف چل پڑے وہاں اللہ تعالیٰ نے ان پر بادل کا سایہ کردیا جس سے انہیں ٹھنڈک اور راحت حاصل ہوئی چنانچہ ہر شخص دوسرے کو بلانے لگا چنانچہ سب جمع ہوگئے تو اللہ تعالیٰ نے ان پر آگ برسائی جس سے وہ سب ہلاک ہوگئے۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ یہ تھا ''سائبان کے دن کا عذاب'' اور واقعتاً یہ بڑا خوفناک دن کا عذاب تھا۔

عَذَابُ يَوْمِ الظُّلَّةِ.

## مختلف مفسرین کے اقوال:

☆ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت شعیب علیہ السلام دو امتوں کی طرف مبعوث ہوئے تھے۔

۱۔ اپنی قوم اہل مدین کی طرف

۲۔ اہل ایکہ کی طرف یہ درختوں کے جھنڈوں میں رہنے والے لوگ تھے۔

جب اللہ تعالیٰ نے ان پر عذاب نازل کرنے کا ارادہ فرمایا تو سخت گرمی ان پر مسلط کردی اور عذاب کو اس طرح بلند کیا کہ وہ ایک بادل کا ٹکڑا معلوم ہوتا تھا جب وہ ٹکڑا ان کے قریب ہوا تو یہ لوگ اس کی ٹھنڈک سے امید وابستہ کرکے اس کی طرف چل پڑے جب سب اس کے نیچے جمع ہوگئے تو اس سے آگ برسنا شروع ہوگئی۔

☆ معمر بن راشد فرماتے ہیں کہ ہمیں ہمارے ایک ساتھی نے بعض دوسرے علماء سے نقل کرکے بتایا ہے کہ قوم شعیبؑ نے جب ایک حکم خداوندی کو ترک کیا تو اللہ تعالیٰ نے ان پر رزق کو مزید وسیع کیا انہوں نے پھر دوسرا حکم چھوڑا تو اللہ تعالیٰ نے مزید وسعت عطا فرمائی۔ چنانچہ پھر ایسا ہونے لگا کہ جب بھی وہ کوئی حکم چھوڑتے تو ان پر مزید رزق کی وسعت فرمادی جاتی یہاں تک کہ جب اللہ تعالیٰ نے ان کی ہلاکت کا ارادہ کرلیا تو ان پر ایسی سخت گرمی اور لو مسلط کی اور وہ اس کی تاب نہ لاسکے حتیٰ کہ کوئی سایہ دار چیز یا

پانی انہیں نفع نہ دیتا تھا یہاں تک کہ اس قوم کا کوئی آدمی باہر نکلا اس نے ایک سائبان کے نیچے پناہ لی تو وہاں سے اسے سکون محسوس ہوا چنانچہ اس نے اپنے ساتھیوں کو آواز دی کہ ٹھنڈی ہوا لینے کے لیے ادھر آ جاؤ وہ جلدی سے اس جگہ کی طرف لپکے جب تمام لوگ اکٹھے ہو گئے تو اللہ تعالیٰ نے اسی ہوا سے ان پر آگ کے شعلے بھڑکا دیئے۔

☆ ابو اسحاق زید بن معاویہؒ سے نقل کرتے ہوئے اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ انہیں سخت گرمی اور لو لگی جس نے انہیں ان کے گھروں میں بے چین کر دیا پھر ایک بادل سائبان کی شکل میں ظاہر ہوا تو وہ سب اس کے پیچھے چلے گئے پھر جب وہ سب اس کے نیچے سو گئے تو انہیں زلزلے نے آن پکڑا۔

☆ حضرت مجاہدؒ سے اس آیت کی تفسیر میں مروی ہے کہ عذاب نے قوم شعیب پر سایہ کر دیا۔

☆ حضرت ابن جریج اس کی تشریح میں فرماتے ہیں کہ جب اللہ تعالیٰ نے ابتداء میں ان پر عذاب نازل کیا تو شدید گرمی اور لو نے انہیں آن گھیرا پھر اللہ تعالیٰ نے ان کے لیے ایک بادل کا ٹکڑا بلند کیا تو قوم میں سے ایک جماعت سایہ حاصل کرنے کے لیے اس کی طرف گئی تو وہاں انہیں ٹھنڈک اور معتدل ہوا محسوس ہوئے کہ اچانک اللہ تعالیٰ نے ان پر بادل کے اوپر سے عذاب نازل فرما دیا۔

☆ ابن زید اس آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ایک طرف بادل کی شکل کے سائبان کو بھی ان کے سروں پر منڈلا دیا جب کہ دوسری طرف سورج کی تپش اس قدر تیز کر دی کہ زمین پر موجود ہر چیز بھسم ہو گئی چنانچہ سب لوگ اس سائبان کے نیچے چلے گئے اور جب تمام لوگ جمع ہو گئے تو اللہ تعالیٰ نے ان پر سے سائبان کو ہٹا لیا اور سورج کی تپش کو اور تیز کر دیا جس سے وہ اس طرح جلنے لگے جیسے ٹڈی کو کڑاہی میں ڈال کر بھونا جا رہا ہو۔

☆ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ جو عالم بھی تمہیں یہ بات کہے کہ "عذاب یوم الظلة" کے دن کا عذاب کچھ بھی نہ تھا تو اسے جھوٹا سمجھو۔

## ایک برائی:

ارشاد باری تعالیٰ ہے کہ:

﴿ اَصَلٰوتُکَ تَاْمُرُکَ اَنْ نَّتْرُکَ مَا یَعْبُدُ اٰبَآؤُنَا اَنْ نَّفْعَلَ فِیْۤ اَمْوَالِنَا مَا نَشٰٓؤُا ﴾ (سورۃ ہود آیت ۸۷)

ترجمہ "اے شعیبؑ! کیا تمہاری نماز تجھے یہ سکھاتی ہے کہ ہم ان سارے معبودوں کو چھوڑ دیں جن کی پرستش ہمارے باپ دادا کرتے تھے؟ یا یہ کہ ہم کو اپنے مال میں اپنی منشا کے مطابق تصرف کرنے کا اختیار نہ ہو؟"

حضرت زید بن اسلمؒ مذکورہ بالا آیت کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ منجملہ ان چیزوں کے جن میں حضرت شعیب علیہ السلام اپنی قوم کو منع کرتے تھے ایک چیز درہم کو کاٹ کر تھوڑا سا بچا لیتے تھے یعنی ان کی عادت تھی کہ جو درہم لوگوں کو ادا کرنے ہوتے تو ان میں سے تھوڑا سا حصہ توڑ کر رکھ لیتے تھے۔

ابن مودود محمد بن کعب قرظیؒ سے نقل فرماتے ہیں کہ قوم شعیب کو درہم کترنے پر عذاب دیا گیا پھر وہی بات مجھے قرآن کریم کی اس آیت میں مل گئی۔

اب ہم آل یعقوب کے ترجمہ کی طرف دوبارہ آتے ہیں۔

## یعقوب علیہ السلام اور ان کا گھرانہ:

مؤرخین لکھتے ہیں کہ حضرت اسحاق علیہ السلام ' یعقوب علیہ السلام اور عیص کی ولادت کے بعد سو سال تک حیات رہے اور ایک سو ساٹھ سال کی عمر میں وفات پائی اور آپ کے صاحبزادوں نے آپ کی قبر آپ کے والد گرامی حضرت ابراہیم علیہ السلام کے پہلو میں بنائی جو جرون نامی بستی میں ہے اور حضرت یعقوب علیہ السلام کی کل عمر ایک سو پینتالیس سال ہوئی آپ کے صاحبزادے اور ان کی اولاد کو وہ حسن دیا تھا کہ باقی لوگوں میں سے کسی کو نہ ملا تھا۔

جناب ثابت بنانی حضرت انس رضی اللہ عنہ سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کرتے ہیں کہ حضرت یوسف علیہ السلام اور ان کی والدہ ''راحیل'' کو حسن کا ایک بہت بڑا حصہ دیا گیا تھا۔

## یوسف علیہ السلام کا بچپن:

حضرت یوسف علیہ السلام کی ولادت کے فوری بعد حضرت یعقوب علیہ السلام نے انہیں اپنی بہن کی پرورش میں بھیج دیا تھا۔

اس زمانہ میں جو اہم واقعہ پیش آیا تھا حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ اس کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ جب حضرت یوسف علیہ السلام کی پھوپھی جو حضرت اسحاق علیہ السلام کی سب سے بڑی اولاد تھیں اور حضرت اسحاق علیہ السلام کا کمر بند بھی انہی کو ملا کیونکہ اولاد میں جو سب سے بڑا ہوتا تھا اسی کا حق سمجھا جاتا تھا اور اس کا قاعدہ یہ تھا کہ اس کمر بند سے متعلق جو شخص اپنے مالک سے خیانت کرتا وہ اس مالک کا قیدی بن جاتا تھا کوئی اس بارے میں اس سے جھگڑا نہیں کرسکتا تھا اور اس مالک کو قید کے بارے میں ہر قسم کا اختیار ہوتا تھا۔

## یوسف علیہ السلام پھوپھی کے ہاں:

حضرت یعقوب علیہ السلام نے اپنے صاحبزادے یوسف علیہ السلام کو بچپن ہی سے ان کی پھوپھی کی تربیت میں دے دیا تھا اس وجہ سے حضرت یوسف علیہ السلام بچپن ہی سے اپنی پھوپھی کے ہاں رہے اور انہیں بھی جتنی محبت یوسف علیہ السلام سے تھی اتنی کسی اور سے نہ تھی۔

جب یوسف علیہ السلام جوانی کی عمر کو پہنچ گئے تو یعقوب علیہ السلام کے دل میں بیٹے کی محبت نے جوش مارا چنانچہ بہن کے پاس تشریف لے گئے اور فرمایا کہ اب یوسفؑ کو میرے پاس بھیج دو۔ خدا کی قسم! اب تو میں ایک گھڑی یوسف کی جدائی برداشت نہیں کرسکتا۔

یہ سن کر پھوپھی نے کہا'' خدا کی قسم! اب تو میں کسی قیمت پر بھی یوسف علیہ السلام کو نہیں چھوڑ سکتی۔

یعقوب علیہ السلام نے فرمایا: میں بھی نہیں چھوڑ سکتا۔

اس پر یعقوب علیہ السلام کی بہن نے کہا کہ آپؑ چند روز مزید اسے یہاں رہنے دیجیے تاکہ میں اسے دیکھ کر کچھ اطمینان حاصل کر لوں شاید اس کے بعد میں اسے بھیجنے پر تیار ہو جاؤں۔

جب یعقوب علیہ السلام وہاں سے چلے آئے تو یوسف علیہ السلام کی پھوپھی نے وہ کمر بند چپکے سے یوسف علیہ السلام کے کپڑوں کے نیچے ان کے جسم کے ساتھ باندھ دیا اور گھر میں آواز لگا دی کہ میرے باپ (اسحاق) کا کمر بند گم ہو گیا ہے لہٰذا دیکھو کس نے اٹھایا ہے۔ چنانچہ پورے گھر کی تلاشی لی گئی مگر کمر بند گھر میں ہوتا تو ملتا۔

انہوں نے کہا کہ گھر میں موجود تمام افراد کی تلاشی لی جائے۔ چنانچہ تلاش کے دوران وہ کمر بند یوسف علیہ السلام کی کمر سے بندھا

پایا تو پھوپھی نے کہا واللہ! یہ تو اب میرا قیدی ہے۔ اور میں اس کے متعلق اب با اختیار ہوں۔

چنانچہ جب یعقوب علیہ السلام دوبارہ آئے تو بہن نے سارا قصہ انہیں سنا دیا۔

یعقوب علیہ السلام نے کہا: ''اچھا! تم جانو تمہارا کام' اگر اس نے واقعی ایسا کیا ہے تو اب تمہارا قیدی ہے۔ میں اس کے علاوہ کیا کہہ سکتا ہوں''۔

چنانچہ یوسف علیہ السلام کی پھوپھی نے انہیں اپنے پاس روک لیا اور پھر بہن کی موت تک یعقوب علیہ السلام اپنے پیارے بیٹے یوسف علیہ السلام کو اپنے ساتھ لے جانے پر قادر نہ ہو سکے۔

## یوسف علیہ السلام کو طعنہ:

حضرت مجاہدؒ کہتے ہیں کہ یہی وجہ ہے کہ جب حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے بھائی بنیامین کو اپنے پاس رکھنے کے لیے ان کے ساتھ حیلہ کیا تو ان کے بھائیوں نے کہا تھا کہ اگر اس (بنیامین) نے چوری کی ہے تو اس سے قبل اس کا بھائی (یوسفؑ) بھی چوری کر چکا ہے۔

ابو جعفر کہتے ہیں کہ جب یوسف علیہ السلام کے بھائیوں نے دیکھا کہ والد محترم' یوسف علیہ السلام کے ساتھ اس قدر والہانہ محبت کرتے ہیں اور ان کی جدائی کو برداشت نہیں کر پاتے تو انہیں یوسف علیہ السلام کے اس مرتبہ پر حسد ہو گیا چنانچہ وہ (بھائی) آپس میں کہنے لگے:

﴿ لَيُوْسُفُ وَ اَخُوْهُ اَحَبُّ اِلٰٓى اَبِيْنَا مِنَّا وَنَحْنُ عُصْبَةٌ اِنَّ اَبَانَا لَفِىْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنِ ﴾ (سورۃ یوسف آیت ۸)

''یہ یوسفؑ اور اس کا بھائی' دونوں ہمارے والد کو ہم سب سے زیادہ محبوب ہیں' حالانکہ ہم ایک پورا جتھا ہیں' سچی بات یہ ہے کہ ہمارے ابا جان ہی بہک گئے ہیں''۔

## حسد کی آگ:

پھر اس کے بعد یوسف علیہ السلام اور ان کے والد حضرت یعقوب علیہ السلام کے ساتھ جو کچھ ہوا اللہ تعالیٰ نے اسے اپنی کتاب میں مفصل ذکر کر دیا ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائیوں نے اپنے والد سے یوسف علیہ السلام کو اپنے ساتھ میدان میں کھیل کود اور نشاط طبع کے لیے لے جانے کی اجازت چاہی اور ان کی حفاظت کی ضمانت دی اور حضرت یعقوب علیہ السلام نے یوسف علیہ السلام کو اپنی نظروں سے اوجھل ہو جانے کی وجہ سے اپنی پریشانی کا اظہار کیا اور اس بات کا خوف کیا کہ کہیں بھیڑیے اسے نقصان نہ پہنچا دیں مگر بھائیوں نے دھوکہ اور جھوٹ کے ذریعے والد کو تسلی دے دی جس سے حضرت یعقوب علیہ السلام مطمئن ہو گئے اور یوسف علیہ السلام کو بھائیوں کے ساتھ بھیج دیا وہاں جا کر انہوں نے طے کیا کہ یوسف علیہ السلام کو کسی تاریک کنویں میں ڈال دیا جائے۔

## بھائیوں کا پیٹنا:

سدی کہتے ہیں کہ حضرت یعقوب علیہ السلام نے یوسف علیہ السلام کو بھائیوں کے ساتھ بھیج دیا چنانچہ جب وہ انہیں اپنے ساتھ لے جا رہے تھے تو بڑے احترام سے پیش آئے لیکن جب جنگل میں پہنچے تو ان کی عداوت کھل کر سامنے آ گئی چنانچہ ایک بھائی یوسف علیہ السلام کو مارتا تو وہ دوسرے بھائی کو مدد کے لیے پکارتے لیکن وہ مدد کرنے کے بجائے خود مارنا شروع کر دیتا۔ ان میں سے کسی ایک کو بھی اپنے چھوٹے بھائی پر ترس نہ آیا اور اتنا مارا کہ قریب تھا کہ آپ کا دم نکل جائے۔

حضرت یوسف علیہ السلام مار کھاتے ہوئے پکارتے جاتے اے ابا جان! اے ابا جان! آپ کہاں ہیں؟ کاش آپ کو معلوم ہوتا کہ یہ لونڈیوں کے بیٹے میرے ساتھ کیا سلوک کر رہے ہیں۔

## یوسف علیہ السلام کو کنویں میں ڈالنا:

بھائیوں میں سے یہوذا نے کہا کہ کیا تم نے پختہ عہد نہیں کیا تھا کہ تم اسے (یوسف علیہ السلام) کو قتل نہیں کرو گے۔ چنانچہ یہ سن کر انہوں نے مارنا چھوڑ دیا اور گھسیٹتے ہوئے کنویں کی طرف لے گئے اور انہیں کنویں میں لٹکا دیا مگر آپ کنویں کی منڈیر کے ساتھ چمٹ گئے۔ چنانچہ کئی مرتبہ ایسا ہوا تو انہوں نے آپ کے ہاتھ باندھ دیئے اور آپ کا کرتہ اتار لیا یوسف علیہ السلام نے فریاد کی کہ بھائیو! میرا کرتہ تو دے دو۔ جس سے میں کنویں میں اپنا تن ڈھانپ سکوں تو وہ (بطور طنز) کہنے لگے کہ چاند سورج اور گیارہ ستاروں کو بلا لو وہ تمہارا دل بہلائیں گے یوسف علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نے کچھ بھی نہیں دیکھا تھا۔

بہرحال انہوں نے آپ کو کنویں میں لٹکا دیا اور کنویں کے درمیان پہنچنے پر آپ کو چھوڑ دیا تاکہ (معاذ اللہ) آپ کی جان نکل جائے کنویں میں آپ پانی پر گرے قریب ہی ایک چٹان تھی آپ اس پر کھڑے ہو گئے۔ جب بھائیوں نے آپ کو کنویں میں ڈالا تو آپ رونے لگے۔ چنانچہ انہوں نے فوراً آپ کو آواز دی آواز دینے کا مقصد یہ تھا کہ معلوم کریں کہ یوسف علیہ السلام زندہ ہیں یا نہیں۔ مگر آپ یہ سمجھے کہ شاید انہیں رحم آ گیا ہے آپ نے کنویں میں سے ان کی پکار کا جواب دیا جب آپ کا زندہ سلامت ہونا ان کو معلوم ہوا تو انہوں نے چاہا کہ پتھر سے آپ کا سر کچل دیں۔ (معاذ اللہ)

## یہودا کا ترس کھانا:

مگر یہوذا نے دخل اندازی کر کے انہیں اس حرکت سے روکا اور کہا کہ تم نے مجھ سے پختہ وعدہ کیا تھا کہ تم اسے قتل نہیں کرو گے اس کے علاوہ یہوذا نے آپ کے لیے کھانے وغیرہ کا بھی انتظام کر دیا۔

## کنویں میں وحی آنا:

اس کنویں میں ہی اللہ تعالیٰ نے اپنی وحی کے ذریعہ حضرت یوسف علیہ السلام کو خبر دی کہ وہ ان بھائیوں کو ایک دن ان زیادتیوں کے متعلق جو انہوں نے آپ کے ساتھ کی ہیں بتائیں گے مگر وہ اس وحی کے متعلق لاعلم تھے چنانچہ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے ارشاد خداوندی:

﴿ وَ اَوْحَيْنَا اِلَيْهِ لَتُنَبِّئَنَّهُمْ بِاَمْرِهِمْ هٰذَا وَ هُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴾ (سورۃ یوسف آیت ۱۵)

ترجمہ ''تو ہم نے یوسف علیہ السلام کو وحی کی کہ ''ایک وقت آئے گا جب تو ان لوگوں کو ان کی یہ حرکت جتائے گا'' یہ اپنے فعل کے نتائج سے بے خبر ہیں''۔

کا بھی یہی مطلب بیان کیا ہے۔

یہ روایت محمد بن ثور نے معمر کے واسطہ سے اسی طرح نقل کی ہے اور حضرت عبداللہ بن مبارکؒ نے بھی معمر کے واسطے سے اسی طرح فرماتے ہوئے سنا اور ابن جریج نے بھی اس کا یہ ہی مطلب ارشاد فرمایا ہے۔

## برادران یوسف علیہ السلام کا بات گھڑنا:

شام کے وقت سب بھائی روتے ہوئے حضرت یعقوب علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ یوسف علیہ السلام کو تو

حضرت یوسف علیہ السلام مار کھاتے ہوئے پکارتے جاتے اے ابا جان! اے ابا جان! آپ کہاں ہیں؟ کاش آپ کو معلوم ہوتا کہ یہ لونڈیوں کے بیٹے میرے ساتھ کیا سلوک کر رہے ہیں۔

**یوسف علیہ السلام کو کنویں میں ڈالنا:**

بھائیوں میں سے یہوذا نے کہا کہ کیا تم نے پختہ عہد نہیں کیا تھا کہ تم اسے (یوسف علیہ السلام) کو قتل نہیں کرو گے۔ چنانچہ یہ سن کر انہوں نے مارنا چھوڑ دیا اور گھسیٹتے ہوئے کنویں کی طرف لے گئے اور انہیں کنویں میں لٹکا دیا مگر آپ کنویں کی منڈیر کے ساتھ چمٹ گئے۔ چنانچہ کئی مرتبہ ایسا ہوا تو انہوں نے آپ کے ہاتھ باندھ دیئے اور آپ کا کرتہ اتار لیا یوسف علیہ السلام نے فریاد کی کہ بھائیو! میرا کرتہ تو دے دو۔ جس سے میں کنویں میں اپنا تن ڈھانپ سکوں تو وہ (بطور طنز) کہنے لگے کہ چاند سورج اور گیارہ ستاروں کو بلا لو وہ تمہارا دل بہلائیں گے یوسف علیہ السلام نے فرمایا کہ میں نے کچھ بھی نہیں دیکھا تھا۔

بہرحال انہوں نے آپ کو کنویں میں لٹکا دیا اور کنویں کے درمیان پہنچنے پر آپ کو چھوڑ دیا تا کہ (معاذ اللہ) آپ کی جان نکل جائے کنویں میں آپ پانی پر گرے قریب ہی ایک چٹان تھی آپ اس پر کھڑے ہو گئے۔ جب بھائیوں نے آپ کو کنویں میں ڈالا تو آپ رونے لگے۔ چنانچہ انہوں نے فوراً آپ کو آواز دی آواز دینے کا مقصد یہ تھا کہ معلوم کریں کہ یوسف علیہ السلام زندہ ہیں یا نہیں۔ مگر آپ یہ سمجھے کہ شاید انہیں رحم آ گیا ہے آپ نے کنویں میں سے ان کی پکار کا جواب دیا جب آپ کا زندہ سلامت ہونا ان کو معلوم ہوا تو انہوں نے چاہا کہ پتھر سے آپ کا سر کچل دیں۔ (معاذ اللہ)

**یہودا کا ترس کھانا:**

مگر یہوذا نے دخل اندازی کر کے انہیں اس حرکت سے روکا اور کہا کہ تم نے مجھ سے پختہ وعدہ کیا تھا کہ تم اسے قتل نہیں کرو گے اس کے علاوہ یہوذا نے آپ کے لیے کھانے وغیرہ کا بھی انتظام کر دیا۔

**کنویں میں وحی آنا:**

اس کنویں میں ہی اللہ تعالیٰ نے اپنی وحی کے ذریعہ حضرت یوسف علیہ السلام کو خبر دی کہ وہ ان بھائیوں کو ایک دن ان زیادتیوں کے متعلق جو انہوں نے آپ کے ساتھ کی ہیں بتائیں گے مگر وہ اس وحی کے متعلق لاعلم تھے چنانچہ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے ارشاد خداوندی:

﴿ وَ اَوْحَيْنَا اِلَيْهِ لَتُنَبِّئَنَّهُمْ بِاَمْرِهِمْ هٰذَا وَ هُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴾ (سورۃ یوسف آیت ۱۵)

ترجمہ: ''تو ہم نے یوسف علیہ السلام کو وحی کی کہ 'ایک وقت آئے گا جب تو ان لوگوں کو ان کی یہ حرکت جتائے گا' یہ اپنے فعل کے نتائج سے بے خبر ہیں''۔

کا بھی یہی مطلب بیان کیا ہے۔

یہ روایت محمد بن ثور نے معمر کے واسطہ سے اسی طرح نقل کی ہے اور حضرت عبداللہ بن مبارک نے بھی معمر کے واسطے سے اسی طرح فرماتے ہوئے سنا اور ابن جریج نے بھی اس کا یہ ہی مطلب ارشاد فرمایا ہے۔

**برادران یوسف علیہ السلام کا بات گھڑنا:**

شام کے وقت سب بھائی روتے ہوئے حضرت یعقوب علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوئے اور کہا کہ یوسف علیہ السلام کو تو

بھیڑے نے کھالیا مگر حضرت یعقوب علیہ السلام نے فرمایا ایسی کوئی بات نہیں بلکہ تم نے اپنی طرف سے ایک بات گھڑ لی ہے۔ لہٰذا اب میں صبر کروں گا۔

## کنویں پر قافلہ آنا:

اسی دوران ایک قافلہ وہاں آکر ٹھہرا اور انہوں نے پانی بھرنے والے کو بھیجا مگر جب اس نے ڈول کھینچا تو اس میں حضرت یوسف علیہ السلام کو پایا۔ چنانچہ اس نے اپنے ساتھیوں کو بتایا کہ تمہیں خوش خبری ہو کہ ایک لڑکا مل گیا ہے:

﴿ یبشری هذا غلم ﴾ (سورۃ یوسف آیت ۱۹)

ترجمہ ''مبارک ہو یہاں تو ایک لڑکا ہے''۔

کی تفسیر میں حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب انہوں نے یوسف علیہ السلام کو کنویں سے نکالا تو آپس میں ایک دوسرے کو خوش خبری دینے لگے۔

یہ کنواں بیت المقدس کی زمین میں ہے اس کے نشانات ابھی تک لوگوں کو معلوم ہیں۔

اور بعض حضرات کا کہنا ہے کہ جس شخص نے حضرت یوسف علیہ السلام کو کنویں سے نکالا تھا اس نے اپنے ایک ساتھی کو آواز دی تھی جس کا نام بشریٰ تھا۔

چنانچہ سدی نے ''یا بشریٰ'' کی تفسیر میں فرمایا ہے کہ اس کے ساتھی کا نام بشریٰ تھا اور حکم بن ظہیر، سدی سے بھی یہی نقل کرتے ہیں کہ اس کے ایک ساتھی کا نام بشریٰ تھا جیسے آپ لوگ ''اے زید!'' پکارتے وقت کہتے ہیں۔

## بھائیوں کا پیسے کھرے کرنا:

جب یوسف علیہ السلام کے بھائیوں کو اس بات کا علم ہوا کہ قافلے والوں نے انہیں نکال لیا ہے تو وہ ان کے پاس پہنچے تو قافلے والوں نے انہیں کچھ رقم دے کر خرید لیا اور خریدنے میں انہوں نے کچھ زیادہ دلچسپی نہ دکھائی کہ کہیں زیادہ قیمت نہ لگانی پڑ جائے۔

## قافلہ والوں سے یوسف علیہ السلام کو مخفی رکھنا:

یوسف علیہ السلام کو خریدنے کے بعد انہوں نے بطور سامان تجارت کے چھپا دیا تاکہ دوسرے تاجر اس میں شرکت کا دعویٰ نہ کریں۔ آیت کریمہ:

﴿ و اسروه بضاعة ﴾ (سورۃ یوسف آیت ۱۹)

ترجمہ ''ان لوگوں نے اس کو مال تجارت سمجھ کر چھپا لیا''۔

کی تفسیر میں مجاہدؒ فرماتے ہیں کہ پانی لانے والے نے اپنے ساتھیوں سے کہا کہ یہ تو کسی کا سامان تجارت ہے جو ہم لے کر جا رہے ہیں اور یہ اس وجہ سے کہا کہ انہیں اس کا اندیشہ تھا کہ اگر ان ساتھیوں کو اس کی قیمت کا علم ہو گیا تو یہ اس میں اپنی شرکت کا مطالبہ کریں گے چنانچہ اس تاثر کو مزید پختہ بنانے کے لیے برادران یوسف علیہ السلام پانی بھرنے والے کے پاس آئے اور اس سے کہنے لگے کہ اس کو اچھی طرح باندھ کر رکھیں کہیں بھاگ نہ جائے۔ بہرحال وہ یوسف علیہ السلام کو لے کر مصر پہنچ گئے اور اعلان کیا کہ کون شخص اس

غلام کو اچھی قیمت پر خریدے گا؟

مجاہدؒ سے ایک دوسری روایت میں بھی یہ منقول ہے۔

سدی سے منقول ہے کہ جن دو شخصوں نے حضرت یوسف علیہ السلام کو ان کے بھائیوں سے خریدا تھا انہیں خیال ہوا کہ اگر ہم یہ کہیں گے کہ ہم نے اسے خریدا ہے تو دوسرے قافلے والے اس میں شرکت کی خواہش کریں گے۔ چنانچہ انہوں نے طے کیا کہ اگر ہم سے اس کے متعلق پوچھا جائے تو ہم کہیں گے کہ یہ سامان تجارت ہے جو اس کنویں والوں نے فروخت کرنے کے لیے ہمارے ساتھ کر دیا ہے۔

## ہائے! یہ ارزانی:

پہلی بات تو یہ کہ بھائیوں کا بیچنا ہی ناجائز اور حرام تھا مگر جب بیچا تو وہ انتہائی ارزاں بعض نے کہا ہے کہ بیس درہم میں فروخت کیا اور دس بھائیوں کو دو دو درہم حصہ میں آئے اور بیس درہم بھی گن کر لیے ان کا وزن نہیں کیا گیا تھا۔ کہا جاتا ہے کہ اس کی وجہ یہ تھی کہ اس زمانہ میں سب سے کم وزن اوقیہ ہوتا تھا اور اوقیہ چالیس درہم کا ہوتا تھا لہٰذا درہم اگر چالیس سے کم ہوتے تو ان کا وزن نہ ہوتا تھا۔

اور بعض کا قول ہے کہ چالیس درہم میں معاملہ ہوا تھا اور ایک قول یہ ہے کہ بائیس درہم میں سودا ہوا تھا۔

## یوسف علیہ السلام بازار مصر میں:

ذکر کیا جاتا ہے کہ یوسف علیہ السلام کو بازار مصر میں فروخت کرنے والے کا نام مالک بن دلعر بن یوبب بن عفقان بن عدیان بن ابراہیم خلیل اللہ۔

اور جس شخص نے آپ کو خریدا اور اپنی عورت سے یہ کہا تھا ''اسے عزت و آبرو سے رکھو'' حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ اس کا نام ''قطفیر'' تھا اور ابن اسحاق سے منقول ہے کہ اس کا نام اطفیر بن روحیب تھا اور یہ شخص عزیز مصر کے لقب سے جانا جاتا تھا۔ اور مصر کے تمام خزانے اس کے زیر انتظام چلتے تھے۔

## بادشاہ مصر:

اس وقت مصر کا بادشاہ قوم عمالقہ کا ایک شخص ریان بن ولید تھا اور بعض حضرات نے اس کا شجرہ نسب اس طرح لکھا ہے:

ایان بن ولید بن تروان بن اراشہ بن قاران بن عمرو بن عملاق بن لاوذ بن سام بن نوح علیہ السلام۔

بعض علماء کہتے ہیں کہ یہ بادشاہ ایمان لے آیا تھا اور اس نے دین یوسفی کا اتباع کر لیا تھا اور یوسف علیہ السلام کی زندگی میں ہی اس کا انتقال ہو گیا تھا اس کے بعد سلطنت مصر قابوس بن مصعب بن معاویہ بن نمیر بن سلواس بن قاران بن عمرو بن عملاق بن لاوذ بن سام بن نوح علیہ السلام کے ہاتھ آئی۔ یہ کافر تھا یوسف علیہ السلام نے اسے دعوت دین دی مگر اس نے قبول کرنے سے انکار کر دیا۔

## یوسف علیہ السلام مصر میں کتنی عمر میں پہنچے:

بعض علماء نے تورات کے حوالے سے نقل کیا ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام سترہ برس کی عمر میں مصر پہنچے اور عزیز مصر نے آپ کو قافلے والوں سے خرید لیا اس کے پاس آپؑ تیرہ سال تک رہے اور تیس سال کی عمر میں فرعون مصر (ولید بن ریان) نے آپؑ کو وزیر

بنا لیا تھا۔ ایک سو دس سال کی عمر میں یوسف علیہ السلام کی وفات ہوئی اور حضرت یعقوب علیہ السلام سے جدائی اور پھر مصر میں ملاقات کے دوران بائیس سال کا عرصہ تھا اور مصر میں یعقوب علیہ السلام نے اپنی وصیت یوسف علیہ السلام کے لیے کی تھی۔ حضرت یعقوب علیہ السلام جب مصر تشریف لائے تو آپ کے خاندان کی تعداد ستر تھی۔

## یوسف علیہ السلام عزیز مصر کے گھر میں:

ابن اسحاق فرماتے ہیں کہ جب ''اطفیر'' حضرت یوسف علیہ السلام کو خرید کر گھر لایا تو اس نے اپنی اہلیہ سے جس کا نام ''راعیل'' تھا کہا ''اس کو عزت و آبرو سے رکھیو کیا عجب ہے کہ یہ ہمیں نفع پہنچائے۔ یعنی بالغ ہونے کے بعد ہمارا معین ثابت ہو اور ہمارے بعض کاموں میں ہماری رہنمائی کرے اور ''یا ہم اسے اپنا بیٹا بنا لیں'' اور یہ بات عزیز مصر نے اس وجہ سے کہی تھی جیسا کہ ابن اسحاق سے روایت ہے کہ عزیز مصر کو عورتوں کی طرف رغبت نہیں تھی جب کہ اس کی بیوی ''راعیل'' انتہائی حسین و جمیل اور ناز و نعمت میں پلی ہوئی تھی۔

## زلیخا:

جب حضرت یوسف علیہ السلام کی عمر تینتیس برس کی ہوئی تو اللہ تعالیٰ نے انہیں علم و حکمت عطا فرمائے۔

مجاہد نے حکمت کی تفسیر عقل کے ساتھ فرمائی ہے مگر آپ کو ابھی نبوت نہیں ملی تھی۔ اسی دوران ''راعیل'' زوجہ عزیز مصر نے (جس کے گھر میں آپ نے پرورش پائی تھی) اپنے نفس کے متعلق ورغلایا اور سب دروازے بند کر دیئے تا کہ نفسانی خواہش کو پورا کر سکے اور یوسف علیہ السلام کے سامنے ان کے حسن و جوانی کی تعریفیں شروع کر دیں تا کہ انہیں رغبت پیدا ہو۔

چنانچہ سدی سے منقول ہے کہ انہوں نے ارشاد باری تعالیٰ:

﴿ ولقد همت به و هم بها ﴾ (سورۃ یوسف آیت ۲۴)

ترجمہ: ''وہ اس کی طرف بڑھی اور یوسفؑ بھی اس کی طرف بڑھتا اگر اپنے رب کی برہان نہ دیکھ لیتا''۔

کی تفسیر میں یہ بیان کیا ہے کہ عزیز مصر کی اہلیہ یوسف علیہ السلام سے کہنے لگی کہ تمہارے بال کتنے خوبصورت ہیں یوسف علیہ السلام نے جواب دیا کہ یہ تو مرنے کے بعد سب سے پہلے میرے جسم کو چھوڑ دیں گے۔ پھر اس نے کہا: اے یوسف! تمہاری آنکھیں کتنی حسین ہیں۔ آپ نے جواب دیا: مرنے سے پہلے میرے جسم سے نکل بہہ جائیں گی۔

اس نے کہا ''اے یوسف! تمہارے چہرہ کتنا خوبصورت ہے۔ آپ نے جواب دیا: یہ تو مٹی کی غذا ہے وہ اسے کھا جائے گی۔ غرضیکہ وہ اسی طرح آپؑ کی خوبیاں گنوا گنوا کر شوق دلاتی رہی یہاں تک کہ یوسف کا غیر ارادی میلان ہو گیا۔

## یعقوب علیہ السلام کی زیارت:

یوسف علیہ السلام کی ابھی تک غیر اختیاری کیفیت تھی کہ اچانک حضرت یعقوب علیہ السلام کی شبیہ مبارک کی زیارت ہوئی جو انگلی منہ میں لیے ہوئے فرما رہے تھے اے یوسف! یہ کام مت کرنا کیونکہ جب تک تم یہ کام نہیں کرو گے تمہاری مثال اس پرندے کی سی ہوگی جو فضا میں محو پرواز ہو اور جب تم نے یہ کام کر لیا تو تمہاری مثال اس پرندہ کی سی ہوگی جو زمین پر افسردہ پڑا ہو کہ وہ بالکل اپنا بچاؤ نہیں کر سکتا۔ نیز جس وقت تک تم اس سے بچے رہو گے اس وقت تک تمہاری مثال اس طاقتور بیل کی سی ہے جس سے کوئی بھی زبردستی کام

نہیں لے سکتا اور اگر تم اس میں مبتلا ہو گئے تو تمہاری مثال اس مردہ بیل کی سی ہو گی جس کے سینگوں میں چیونٹیاں داخل ہو رہی ہوں اور وہ اپنا دفاع کرنے سے قاصر ہو۔

## یوسف علیہ السلام کا باہر کو بھاگنا:

یوسف علیہ السلام نے جیسے ہی والد گرامی سے یہ نصیحت سنی تو فوراً اپنی چادر سمیٹی اور باہر نکلنے کے لیے دوڑ لگا دی۔ عزیز مصر کی بیوی نے آپ کی قمیض کو پیچھے سے پکڑا جس سے وہ پھٹ کر آپ کے جسم سے اتر گئی۔ یوسف علیہ السلام نے اسے پھینکا اور دروازے کی طرف تیز دوڑ لگا دی۔

## یوسف علیہ السلام کی کیفیت:

''ھم بھا'' کی تفسیر یہ ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے دل میں محض خیال آیا تھا جس پر کوئی انسان قادر نہیں۔ مگر اللہ تعالیٰ نے اپنی برہان کے ذریعے جو اس نے حضرت یوسف علیہ السلام کو دکھائی تھی انہیں اس ارادے سے بچا لیا اور اس برہان کے متعلق بعض لوگوں کا خیال ہے کہ وہ حضرت یعقوب علیہ السلام کی صورت مثالیہ تھی جس میں انہوں نے اپنی انگلی منہ میں رکھی ہوئی تھی اور بعض کا کہنا ہے کہ دروازے کی جانب سے آواز دی گئی تھی کہ کیا تم یہ کام کر کے اس پرندے کی مانند ہو جانا چاہتے ہو جس کے پر گر گئے ہوں اور وہ اڑنا چاہتا ہے مگر اڑ نہیں سکتا اور بعض حضرات کا قول یہ ہے کہ آپ نے دیوار میں لکھا ہوا دیکھا:

﴿ وَ لَا تَقْرَبُوا الزِّنٰی اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً وَّ سَآءَ سَبِیْلًا ﴾ (سورۃ بنی اسرائیل آیت ۳۲)

ترجمہ ''زنا کے قریب نہ پھٹکو۔ وہ بہت برا فعل ہے اور بڑا ہی برا راستہ''۔

## عزیز مصر کا اچانک آنا:

حضرت یوسف علیہ السلام کو جیسے ہی اس برہان کے ذریعہ تنبیہ کی گئی تو دوڑتے ہوئے دروازے کی جانب لپکے۔ راعیل بھی پیچھے ہو لی اور دروازے تک پہنچنے سے پہلے اس نے یوسف علیہ السلام کو آ لیا اور پیچھے سے قمیض پکڑ کر انہیں اپنی طرف کھینچا جس سے حضرت یوسف علیہ السلام کی قمیض پھٹ گئی اور جیسے ہی دروازہ کھلا تو دیکھا کہ عزیز مصر اور راعیل کا چچا زاد بھائی دروازہ پر ہیں۔ چنانچہ سدی سے اس آیت کریمہ:

﴿ وَ اَلْفَیَا سَیِّدَهَا لَدَا الْبَابِ ﴾ (سورۃ یوسف آیت ۲۵)

ترجمہ ''دروازے پر دونوں نے اس کے شوہر (عزیز مصر) کو پایا''۔

کی تفسیر میں اسی طرح منقول ہے۔

## زلیخا کی بہتان طرازیاں:

جب راعیل (زلیخا) نے اپنے خاوند کو دیکھا تو فوراً کہنے لگی جو تیری بیوی سے بدکاری کا ارادہ کرے اس کی سزا اس کے سوا کیا ہو سکتی ہے کہ یا تو وہ قید کر دیا جائے یا اسے کوئی دردناک سزا دی جائے اور کہنے لگی کہ اس نے مجھے ورغلایا ہے مگر میں نے انکار کر دیا اور اس سے جان چھڑا کر بھاگی اور اسی ہاتھا پائی میں اس کی قمیض پھٹ گئی ہے۔

## راعیل (زلیخا) کے چچازاد کی عقل مندی:

راعیل کے چچازاد بھائی نے کہا ''اس کا حل قمیض میں ہے اگر یوسف علیہ السلام کا کرتہ آگے سے پھٹا ہے تو عورت سچی ہے اور یوسف علیہ السلام جھوٹا ہے اور اگر قمیض پیچھے سے پھٹی ہے تو عورت جھوٹی ہے اور یوسفؑ سچا ہے۔ چنانچہ قمیض لائی گئی تو وہ پیچھے سے پھٹی ہوئی تھی۔

یہ دیکھ کر عزیز مصر نے کہا:

ترجمہ ''یہ تم عورتوں ہی کی فریب کاری ہے' بے شک تمہارا مکر بہت خطرناک ہے۔ اے یوسف! تو اس واقعہ کو نظر انداز کر دے اور اے عورت تو اپنے گناہ کی معافی مانگ یقیناً تو ہی خطا کاروں میں ہے''۔ (سورۃ یوسف آیت ۲۶۔۲۸)

## حضرت یوسف علیہ السلام کی بردباری:

ابواسحاق نوف شامی سے نقل کرتے ہیں کہ یوسف علیہ السلام اس واقعہ کا تذکرہ نہیں کرنا چاہتے تھے مگر جب اس عورت نے خود ہی اپنے شوہر سے کہا ''کیا سزا ہے اس شخص کی جو تیری گھر والی پر نیت خراب کرے؟ اس کے سوا کیا سزا ہو سکتی ہے کہ وہ قید کیا جائے یا اسے سخت عذاب دیا جائے''۔ (سورۃ یوسف آیت ۲۵)

یہ سن کر حضرت یوسف علیہ السلام کو غصہ آ گیا اور انہیں اپنی صفائی میں کہنا پڑا ''یہی مجھے پھانسنے کی کوشش کر رہی تھی''۔

## یوسف علیہ السلام کی طرف سے گواہان:

اس میں اختلاف ہے کہ جس نے یوسف علیہ السلام کے حق میں گواہی دی وہ کون تھا۔ چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ''شہد شاھد من اھلھا'' (اس عورت کے اپنے کنبہ والوں میں سے ایک شخص نے (قرینے کی) شہادت پیش کی) کی مختلف تفسیریں کی گئی ہیں۔

چنانچہ سدی کہتے ہیں کہ وہ ایک بچہ تھا جو پنگھوڑے میں لیٹا ہوا تھا اور اس کی تائید میں ایک حدیث بھی ملتی ہے۔

## چار شیر خوار بچوں کا باتیں کرنا:

سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ نے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: چار اشخاص ایسے ہیں کہ جنہوں نے بالکل بچپن میں کلام کیا ہے اور ان میں آپؐ نے ''شاید یوسف'' کا بھی ذکر فرمایا ہے اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جن چار افراد نے بچپن میں کلام کیا وہ یہ ہیں:

۱۔ بنت فرعون کی کنگھی کرنے والی عورت کا بیٹا۔

۲۔ جریج (عابد بنی اسرائیل) کی طرف سے غلط طریقہ سے منسوب کیا جانے والا بچہ۔

۳۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام ابن مریم علیہا السلام۔

۴۔ حضرت یوسف علیہ السلام کا گواہ (شاید یوسف علیہ السلام)

اور بعض حضرات کا کہنا ہے کہ گواہ خود قمیض تھی جو پیچھے سے پھٹی ہونے کی وجہ سے صفائی کا ذریعہ بنی۔

## قمیض کی شہادت:

چنانچہ حضرت مجاہد رحمۃ اللہ علیہ نے ''وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ اَهْلِهَا'' کی تفسیر کرتے ہوئے فرمایا ہے کہ یوسف علیہ السلام کی قمیض پیچھے سے

پھٹی ہوئی تھی۔ یہی قمیض آپ کے حق میں گواہی بن گئی۔ چنانچہ جب عزیز مصر نے قمیض کو پیچھے سے پھٹا ہوا دیکھا تو اپنی بیوی سے کہا ''بے شک یہ تم عورتوں ہی کی فریب کاری ہے بے شک تمہارا مکر بڑا غضب کا ہے''۔

پھر یوسف علیہ السلام سے مخاطب ہو کر کہنے لگا کہ اس عورت نے تمہیں پھسلایا ہے اور جو کچھ بھی واقعہ ہوا ہے تم اسے نظر انداز کر دو اور کسی سے اس کا تذکرہ نہ کرو''۔

اور اپنی بیوی سے مخاطب ہو کر کہا ''اے عورت! تو اپنے گناہ کی معافی مانگ تو ہی اصل میں خطا کار تھی''۔

## عزیز مصر کی اہلیہ کی اس حرکت کا عورتوں میں چرچا:

جلدی اس سارے واقعہ کا چرچا مصر کی عورتوں میں ہو گیا اور کوشش کے باوجود بھی چھپ نہ سکا۔ چنانچہ عورتوں میں یہ بات عام و خاص کی زبان پر چڑھ گئی کہ ''عزیز کی بیوی اپنے نوجوان غلام کے پیچھے پڑی ہوئی ہے' محبت نے اس کو بے قابو کر رکھا ہے' ہمارے نزدیک تو وہ صریح غلطی کر رہی ہے''۔ (سورۃ یوسف آیت ۳۰)

## جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے:

یوسف علیہ السلام کی محبت اس کے ''شغاف قلب'' تک سرایت کر چکی تھی بلکہ بات اس سے بہت آگے جا چکی تھی جس کی وجہ سے وہ عورت جنسی جنون میں اندھی ہو چکی تھی (پہلے ذکر ہو چکا ہے کہ عزیز کے پلے کچھ نہ تھا) ''شغاف قلب'' دل کے غلاف اور پردے کو کہا جاتا ہے۔ سدی فرماتے ہیں کہ شغاف اس جھلی کو کہتے ہیں جو دل کے اوپر ہوتی ہے اس جھلی کو دل کی زبان بھی کہا جاتا ہے اس سے یہ مطلب نکلتا ہے کہ یوسف علیہ السلام کی محبت اس کے دل میں سرایت کر چکی تھی۔

## زنان مصر کو دعوت دیدار یوسف علیہ السلام:

جب عزیز مصر کی بیوی نے سنا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے ساتھ اس کی محبت کا چرچا زبان زد خاص و عام ہے اور اس واقعہ کو نمک مرچ لگا کر آگے بڑھا رہی ہیں تو اس نے عورتوں کی دعوت کر دی ان کے لیے مسند بچھا دی گئی اور تکیے لگا دیئے گئے۔ چنانچہ جب سب آ چکیں تو انہیں مشروب اور پھل پیش کیے گئے اور پھل کاٹنے کو چھری بھی دی گئی۔

حضرت مجاہدؒ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کرتے ہیں کہ عزیز مصر کی بیوی نے ان عورتوں کے لیے سنگترے کا انتخاب کیا تھا۔

ادھر تو اس نے یہ انتظام کیا ہوا تھا اور دوسری طرف ان کی نشست گاہ سے الگ کسی کمرے میں حضرت یوسفؑ کو بیٹھا دیا جب وہ ان کے ہاتھوں میں چھریاں دے چکی تو حضرت یوسف علیہ السلام کو حکم دیا کہ ''ذرا ان کے سامنے نکل آ'' حضرت یوسف علیہ السلام ان کے سامنے جلوہ افروز ہوئے تو ان عورتوں نے حسن یوسفی کا مشاہدہ کیا تو سراپا تعظیم بن گئیں اور ان کے دیکھنے میں ایسی مدہوش ہوئیں کہ پھل کاٹنے والی چھریوں سے اپنے ہاتھ کاٹ لیے اور بے ساختہ پکار اٹھیں:

''خدا کی پناہ! یہ انسان نہیں بلکہ یہ تو کوئی ذی مرتبہ فرشتہ ہے''۔ (سورۃ یوسف آیت ۳۱)

## عزیز مصر کی بیوی کی بے حیائی:

جب عزیز مصر کی بیوی نے دیکھا کہ ایک نظر دیکھنے سے ان کی عقلیں زائل ہو گئیں ہیں اور اپنے ہاتھ کاٹ بیٹھیں اور ان کے سامنے ان کے اس قول ''عزیز مصر کی بیوی اپنے غلام سے خواہش (نفس) پوری کرنے کے لیے اس کو پھسلاتی ہے'' کی غلطی واضح ہو

گئی تو اب اس نے ان کے سامنے یوسف کو پھانسنے کا اقرار کیا چنانچہ ''وہ کہنے لگی کہ یہ ہی وہ شخص ہے جس کے بارے میں تم مجھے ملامت کرتی تھیں اور واقعی میں نے اپنی خواہش پوری کرنے کے لیے اس کو پھسلایا مگر اس نے اپنے آپ کو بالکل محفوظ رکھا پھر ان عورتوں سے کہنے لگی کہ جو کام میں اس سے کہہ رہی ہوں اگر آئندہ بھی اس کی تعمیل نہ کی تو اس کو ضرور قید کیا جائے گا اور وہ ضرور بے عزت ہوگا۔

## یوسف علیہ السلام کا انتخاب:

یوسف علیہ السلام نے بدکاری پر قید و بند کو ترجیح دی۔ چنانچہ آپؑ نے بارگاہ خداوندی میں عرض کیا: ''اے میرے رب! جس بات کی طرف یہ عورتیں مجھے بلاتی ہیں اس بات سے مجھے قید خانہ زیادہ پسند ہے''۔

سدی کہتے ہیں کہ ''اس کام'' سے مراد زنا اور بدکاری ہے اور آپؑ نے یہ فریاد کی اور عرض کیا ''اور اگر تو نے ان کی فریب کاریوں کو مجھ سے دور نہ کیا تو مجھے اندیشہ ہے کہ میں کہیں ان کی طرف مائل نہ ہو جاؤں'' چنانچہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو (بذریعہ الہام) قبولیت دعا کی خبر دی اور آپ سے ان کے مکر و فریب کو دور کر دیا اور گناہ کے ارتکاب سے آپ کو بچا لیا۔

## یوسف علیہ السلام کو قید کرنا:

اس واقعہ کے بعد عزیز مصر نے حضرت یوسف علیہ السلام کی صداقت کی نشانیاں دیکھنے کے باوجود یہ ہی مناسب سمجھا کہ آپ کو ایک مدت تک قید میں ڈال دے۔ صداقتوں کی نشانیوں میں سے قمیض کا پیچھے سے پھٹا ہونا' چہرہ پر خراشوں کے نشانات' عورتوں کا اپنے ہاتھ کاٹنا اور خود عزیز مصر کو آپ کی پاک دامنی کا یقین ہونا شامل ہے۔

## یوسف علیہ السلام کو قید کرنے کی وجہ:

سدی سے مروی ہے کہ عزیز مصر کی یوسف علیہ السلام کو قید رکھنے کی وجہ یہ ہوئی کہ اس کی بیوی نے کہا ''اس عبرانی لڑکے نے مجھے لوگوں میں رسوا کر دیا ہے یہ لوگوں کے سامنے اپنی برأت بیان کرتا اور انہیں بتاتا ہے کہ میں نے اسے پھانسنے کی کوشش کی تھی جب کہ میں یہاں گھر میں بیٹھی ہوں اور اپنے دفاع میں لوگوں کو کچھ بھی بتلا نہیں سکتی۔ اب یا تو مجھے باہر نکل کر اپنا دفاع کرنے کی اجازت دی جائے ورنہ جیسے میں گھر میں رہتی ہوں اسے بھی اسی طرح روکنے کی تدبیر کرو''۔

چنانچہ اس بات کو اللہ تعالیٰ نے قرآن میں یوں بیان فرمایا:

''پھر ان لوگوں کو یہ سوجھی کہ ایک مدت کے لیے اسے قید کر دیں حالانکہ وہ (اس کی پاک دامنی اور خود غرضی اور خود اپنی عورتوں کے برے اطوار) صریح نشانیاں دیکھ چکے تھے''۔ (سورۃ یوسف آیت ۳۵)

اس کے بعد انہوں نے سات برس تک حضرت یوسف علیہ السلام کو قید رکھا اور عکرمہؓ سے بھی ایسے ہی منقول ہے کہ آپ سات سال تک قید میں رہے۔

## یوسف علیہ السلام کے قید خانہ میں ساتھی:

جب یوسف علیہ السلام کو جیل میں بند کر دیا گیا تو ان کے ساتھ بادشاہ مصر ایان بن ولید کے دو غلام بھی جیل میں قید کر دیئے گئے تھے ان میں ایک شاہی باورچی تھا اور دوسرا بادشاہ کا ساقی (اسے شراب پیش کرنے والا) سدی نے ان کی قید کا سبب یہ بتایا ہے کہ

بادشاہ کو یہ خبر پہنچی کہ باورچی کھانے میں اسے زہر دینا چاہتا ہے اور یہ ساقی اسے اس کام پر آمادہ کرنے والا ہے۔ چنانچہ بادشاہ نے غضب ناک ہو کر دونوں کو قید کر دیا۔ چنانچہ قرآن مجید میں ہے کہ

''قید خانے میں دو غلام اور بھی اس کے ساتھ داخل ہوئے''۔ (سورۃ یوسف آیت ۳۶)

1

## قیدیوں کا یوسف علیہ السلام سے خواب بیان کرنا:

سدی کہتے ہیں کہ جب حضرت یوسف علیہ السلام جیل میں داخل ہوئے تو آپ نے فرمایا کہ میں خواب کی تعبیر جانتا ہوں تو ان میں سے ایک نے اپنے ساتھی سے کہا ''ذرا اس عبرانی غلام کا امتحان تو لو'' چنانچہ ان دونوں نے جھوٹ موٹ کا ایک خواب گھڑا اور اس کی تعبیر دریافت کی باورچی نے کہا: ''میں نے خواب میں دیکھا ہوں کہ میں نے اپنے سر پر روٹیاں اٹھا رکھی ہیں اور ان میں سے پرندے نوچ نوچ کر کھا رہے ہیں''۔

اور دوسرے نے کہا ''میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ میں انگور سے شراب نچوڑ رہا ہوں''۔

اور درخواست کی کہ ''اے یوسف! ہم کو ہمارے خواب کی تعبیر بتا دے کیونکہ ہم تجھے نیک آدمی سمجھتے ہیں''۔

## یوسف علیہ السلام کی سماجی خدمات:

ایک شخص نے حضرت ضحاکؒ سے دریافت کیا ''ان قیدیوں نے آپؑ کی کیا نیکی دیکھی تھی جو یہ کہا کہ ہم آپ کو نیک شخص سمجھتے ہیں''۔

تو انہوں نے فرمایا کہ ''جب جیل کا کوئی آدمی بیمار ہو جاتا تو آپؑ اس کی عیادت کرتے اور کوئی محتاج ہوتا تو اس کے لیے چندہ جمع کرتے اور کسی کی جگہ تنگ ہوتی تو آپ اس کے لیے جگہ چھوڑ دیتے تھے''۔

## یوسف علیہ السلام کی حکمت تبلیغ:

یوسف علیہ السلام نے فرمایا کہ ''جیل کا کھانا آنے سے پہلے میں تمہیں تمہارے خوابوں کی تعبیر بتا دوں گا تعبیر بتانے میں تاخیر کرنے کی اصل وجہ یہ تھی کہ ان میں سے ایک خواب کی تعبیر پسندیدہ نہیں تھی اس لیے آپ انہیں بتانا نہیں چاہتے تھے لہٰذا آپ نے ان کو ذہنی طور پر مصروف رکھنے کے لیے موقع سے فائدہ اٹھاتے ہوئے توحید کی تبلیغ شروع کر دی۔ آپ نے ان سے پوچھا اے میرے قید خانہ کے ساتھیو: ''کیا بہت سے معبود بہتر ہیں یا ایک اللہ جو سب سے بہتر اور زبردست ہے''۔

## یوسف علیہ السلام کا خواب کی تعبیر بتانا:

یوسف علیہ السلام کے ٹالنے کے باوجود جب وہ دونوں تعبیر کے معاملہ میں نہ ٹلے تو آپ نے ان کے خواب کی تعبیر ارشاد فرمائی چنانچہ فرمایا: ''تم میں سے ایک تو اپنے بادشاہ کو شراب پلائے گا یہ اس شخص کی تعبیر ہے جس نے دیکھا کہ وہ انگور سے شراب نچوڑ رہا ہے جب کہ تم میں سے دوسرا سولی چڑھ جائے گا اور پرندے نوچ نوچ کر اس کا گوشت کھائیں گے۔

جب انہوں نے اپنے خواب کی تعبیر سنی تو کہنے لگے کہ ہم نے تو کوئی خواب نہ دیکھا تھا۔ (ہم تو بس دل لگی کر رہے تھے)

## اللہ کے نبی کا فرمان:

علقمہ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ وہ دو جوان جو حضرت یوسف علیہ السلام کے پاس تعبیر لینے کے لیے آئے

تھے ان کا مقصود صرف امتحان لینا تھا چنانچہ حضرت یوسف علیہ السلام نے ان کے خواب کی تعبیر ارشاد فرمادی تو انہوں نے کہا کہ ہم تو صرف دل لگی کر رہے تھے ہم نے تو کوئی خواب نہ دیکھا تھا۔ اس پر حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا کہ جو بات تم دریافت کرتے ہو اب تو اس کا فیصلہ کیا جا چکا ہے۔ (اور وہ میں نے تمہیں سنا دیا ہے)

## غیر اللہ سے مدد مانگنا:

اس کے بعد حضرت یوسف علیہ السلام نے ''ساقی'' سے جس کے بارے میں آپ کو گمان تھا کہ یہ رہا ہو جائے گا فرمائش کی کہ اپنے آقا کے پاس میرا تذکرہ کر دیجیو اور اسے بتانا کہ مجھے ظلماً قید کیا گیا ہے۔

چنانچہ شیطان نے یوسف علیہ السلام کو اپنے رب کا ذکر کرنا بھلا دیا یعنی شیطان کی جانب سے حضرت یوسف علیہ السلام پر یہ غفلت طاری کر دی گئی۔

مالک بن دینار فرماتے ہیں کہ جب یوسف علیہ السلام نے ساقی سے فرمایا کہ اپنے بادشاہ کے سامنے میرا تذکرہ کرنا تو آواز آئی کہ تم نے میرے سوا کسی کو کام کے لیے کیوں کہا لہٰذا اب تمہاری قید کا زمانہ ہم مزید لمبا کر دیں گے۔ یوسف علیہ السلام نے عرض کیا: اے میرے پروردگار! مصیبتوں کی کثرت سے میرے دل پر پریشانی طاری ہوگئی تھی جس کی وجہ سے میری زبان سے یہ کلمہ نقل گیا۔ ہلاکت ہو میرے بھائیوں کے لیے (کہ وہ اس پریشانی کا سبب بنے)

عکرمہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر یوسف علیہ السلام نے وہ کلمہ نہ کہا ہوتا یعنی جس میں دوسرے شخص سے انہوں نے رہائی کی درخواست کی تھی تو وہ اتنی لمبی مدت قید میں نہ رہتے۔

ابو ہذیل صنعانی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت وہب کو یہ کہتے سنا کہ حضرت ایوب علیہ السلام کا زمانہ ابتلاء یوسف علیہ السلام کی مدت اسیری اور بخت نصر کا زمانہ ایک جتنا ہی ہے۔ (سات سال)

## بادشاہ کا خواب:

اس کے بعد بادشاہ مصر نے ایک خوفناک خواب دیکھا۔

سدی کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے بادشاہ مصر کو ایک ڈراؤنا خواب دکھایا۔ اس نے خواب دیکھا کہ ''میں نے خواب میں دیکھا ہے کہ سات موٹی گائیں ہیں جن کو سات دبلی گائیں کھا رہی ہیں اور اناج کی سات بالیں ہری ہیں اور دوسری سات سوکھی''۔ اے اہل دربار! مجھے اس خواب کی تعبیر بتاؤ اگر تم خوابوں کا مطلب سمجھتے ہو''۔

اگلے روز اس نے تمام جادوگروں، کاہنوں، اٹکل لگانے والوں اور قیافہ شناسوں کو جمع کیا اور ان کے سامنے یہ خواب ذکر کیا (جب ان سے کچھ نہ بن پڑا) تو کہنے لگے کہ یہ تو یوں ہی پریشان خیالات ہیں اور ہم اس قسم کے پریشانی والے خوابوں کی تعبیر سے واقف نہیں''۔

ان دو قیدیوں میں سے جو رہا ہو گیا تھا اب ایک مدت کے بعد اس کو یوسف کی بات یاد آئی اس نے کہا کہ میں تم کو اس خواب کی تعبیر بتائے دیتا ہوں تم ذرا قید خانہ تک جانے کی مجھ کو اجازت دو چنانچہ انہوں نے اس غلام کو یوسف کی خدمت میں بھیج دیا وہاں جا کر اس نے عرض کیا اے یوسف اے صدیق! اس خواب کی تعبیر تو ہم کو بتا کہ سات موٹی گائیں ہیں اور سات دبلی گائیوں کو کھا رہی

ہیں اور سات بالیں سبز ہیں اور سات خشک۔ یہ خواب بادشاہ نے دیکھا ہے۔

سدی کہتے ہیں کہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کیا ہے کہ یہ قید خانہ شہر سے باہر تھا اس لیے اس ساقی نے جانے کی اجازت مانگی تھی۔

## بادشاہ کے خواب کی تعبیر:

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت یوسف علیہ السلام کی تعبیر کے مطابق سات موٹی گائیوں سے مراد سات سال تھے جن میں پیداوار خوب ہوگی اور سات دبلی گائیوں سے مراد خشکی اور قحط سالی کے سات سال مراد تھے اسی طرح سات سبز شاخوں سے سات سرسبزی کے سال اور سات خشک بالیوں سے سات خشکی کے سال مراد تھے۔

## یوسف علیہ السلام کی دربار شاہی میں جانے کی شرط:

جب وہ ساقی یوسف علیہ السلام کی بتائی ہوئی تعبیر دربار میں لے کر حاضر ہوا اور ساری تعبیر بادشاہ کو سنائی تو بادشاہ کو احساس ہو گیا کہ واقعی یوسف علیہ السلام کی بات سچی ہے چنانچہ اسی وقت اس نے حکم دیا کہ انہیں میرے پاس لایا جائے۔

سدی کہتے ہیں کہ جب بادشاہ نے یوسف علیہ السلام کی بتائی ہوئی تعبیر سنی تو انہیں اپنے پاس آنے کا حکم دیا جب بادشاہ کا قاصد آپ کو بلانے کے لیے آیا تو آپ نے انکار کر دیا اور فرمایا کہ ''تو اپنے بادشاہ کے پاس واپس جا اور اس سے پوچھ کہ ان عورتوں کا اصل قصہ کیا ہے جنہوں نے چھریوں سے اپنے ہاتھ کاٹے تھے بے شک میرا پروردگار ان کی فریب کاریوں سے خوب واقف ہے۔

سدی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے نقل کرتے ہیں کہ اگر حضرت یوسف علیہ السلام بادشاہ کے سامنے اپنی برأت سامنے کیے بغیر اس دن قید سے نکل جاتے تو عزیز مصر کے دل میں ساری زندگی شبہ رہتا کہ یوسف علیہ السلام ہی نے شاید میری بیوی کو پھانسنے کی کوشش کی ہو۔

## شاہ مصر کا عورتوں کو بلانا:

جب قاصد حضرت یوسف علیہ السلام کا پیغام لے کر بادشاہ کے پاس پہنچا تو اس نے سب عورتوں کو جمع کیا اور ان سے پوچھا ''جب تم یوسف علیہ السلام کو اپنی خواہش کے لیے آمادہ کر رہی تھیں تو تمہارے اس واقعہ کی صحیح حقیقت کیا ہے''۔

سدی کہتے ہیں کہ جب بادشاہ نے ان سے سوال کیا تو وہ کہنے لگیں ''خدا پاک کی قسم ہم کو یوسف علیہ السلام میں ذرا سی بھی کوئی برائی کی بات معلوم نہیں ہوئی''، لیکن عزیز مصر کی بیوی نے ہمیں خود بتایا تھا کہ ''اس نے یوسف علیہ السلام کو اپنی خواہش پوری کرنے کے لیے پھسلایا تھا اور یوسف علیہ السلام اس کے ساتھ کمرے میں داخل ہوا تھا'' جب عزیز مصر کی بیوی نے یہ سنا تو کہنے لگی ''اب جب کہ بات کھل چکی ہے تو میں بتاتی ہوں کہ میں نے ہی یوسف علیہ السلام کو اپنی آگ بجھانے کے لیے آمادہ کرنا چاہا تھا اور بلاشبہ وہ پاک دامن ہے''۔

## یوسف علیہ السلام کے انکار کی وجہ:

جب یوسف علیہ السلام کو اس سارے واقعہ کی اطلاع ملی تو آپ نے فرمایا میرا قاصد کو انکار کرنا اور عورتوں کے معاملہ میں تحقیق کرنے کا مطالبہ اس وجہ سے تھا کہ میرے آقا یعنی اطفیر (عزیز مصر) کو معلوم ہو جائے کہ میں نے پیٹھ پیچھے اس کی کوئی خیانت نہیں کی

اور نیز اسے معلوم ہو جائے کہ خیانت کرنے والوں کے فریب کو خدا چلنے نہیں دیتا۔

## یوسف علیہ السلام کی منکسر المزاجی:

عکرمہ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ جب سارا واقعہ ہو چکا یعنی بادشاہ نے ان عورتوں سے اس سارے واقعہ کی حقیقت پوچھی اور عورتوں نے کہا "حاش للہ' ہم نے تو اس میں بدی کا شائبہ تک نہ پایا"۔ (سورۃ یوسف آیت ۵۱)

اور عزیز مصر کی بیوی نے یہ سن کر کہا "اب حق کھل چکا ہے' وہ میں ہی تھی جس نے اس کو پھسلانے کی کوشش کی تھی' بے شک وہ بالکل سچا ہے"۔ (سورۃ یوسف آیت ۵۱)

اس پر حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا "اس سے میری غرض یہ تھی کہ (عزیز) یہ جان لے کہ میں نے در پردہ اس کی خیانت نہیں کی تھی' اور یہ کہ جو خیانت کرتے ہیں ان کی چالوں کو اللہ کامیابی کی راہ پر نہیں لگاتا"۔ (سورۃ یوسف آیت ۵۲)

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضرت یوسف علیہ السلام کی یہ بات سن کر حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کہا "اور کہا اس دن بھی آپ سے کوئی لغزش نہ ہوئی تھی جب آپ کے دل میں اس کی جانب سے غیر ارادی میلان ہوا تھا"۔

اس پر حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا: "میں کچھ اپنے نفس کی برأت نہیں کر رہا ہوں' نفس تو بدی پر اکساتا ہی ہے الا یہ کہ کسی پر میرے رب کی رحمت ہو' بے شک میرا رب بڑا غفور و رحیم ہے"۔

## شاہ مصر کا یوسف علیہ السلام کو اپنے خاصوں میں شمار کرنا:

جب بادشاہ پر حضرت یوسف علیہ السلام کی برأت ظاہر ہو گئی اور آپ کی امانت داری واضح ہو گئی تو اس نے کہا "اب آپ ہمارے ہاں قدر و منزلت رکھتے ہیں اور آپ کی امانت پر پورا بھروسہ ہے"۔ (سورۃ یوسف آیت ۵۴)

## یوسف علیہ السلام خزانوں کے امین:

جب یوسف علیہ السلام نے شاہ مصر کا یہ رویہ دیکھا تو یوسف علیہ السلام نے لوگوں کے فائدہ کے پیش نظر یہ کہا "ملک کے خزانے میرے سپرد کیجیے' میں حفاظت کرنے والا بھی ہوں اور علم بھی رکھتا ہوں"۔ (سورۃ یوسف آیت ۵۵)

ابن زیدؒ "اجعلنی علی خزائن الارض" کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ فرعون (شاہان مصر کی لقب) کی ملکیت میں غلے کے علاوہ بھی اور بہت سے خزانے تھے اس نے وہ سب کے سب آپ کے سپرد کر دیئے اور خزانوں پر آپ کا حکم چلنے لگا۔

شیبہ ضبی کہتے ہیں کہ "مجھے اس ملک کے خزانوں پر مامور کر دو" کا مطلب یہ ہے کہ غلوں کی نگرانی اور حفاظت کا کام میرے سپرد کر دو اور اس کی وجہ یہ بیان کی ہے کہ: "انی حفیظ علیم" بے شک میں حفاظت کرنے والا بھی ہوں اور علم بھی رکھتا ہوں۔

یعنی جو خزانے اور اموال میرے سپرد ہوں گے ان کی حفاظت کروں گا اور قحط سالی کا علم بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے مجھے حاصل ہے۔ چنانچہ بادشاہ نے آپ کو یہ منصب اسی وقت عطا کر دیا۔

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ جب بادشاہ سے حضرت یوسف علیہ السلام نے کہا مجھے اس ملک کے خزانے پر مامور کر دے کیونکہ میں ایک اچھا محافظ اور اچھا واقف کار ہوں تو بادشاہ نے کہا آپ کی بات مجھے منظور ہے تو کہا جاتا ہے کہ بادشاہ نے اطفیر (عزیز مصر) کو معزول کر کے آپ کو اس کی جگہ عزیز مصر مقرر کر دیا۔ اسی بات کو اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں بیان کیا ہے:

ترجمہ: ''اس طرح ہم نے اس سرزمین میں یوسف کے لیے اقتدار کی راہ ہموار کی۔ وہ مختار تھا کہ اس میں جہاں چاہے اپنی جگہ بنائے۔ہم اپنی رحمت سے جسے چاہتے ہیں نوازتے ہیں نیک لوگوں کا اجر ہمارے ہاں مارا نہیں جاتا''۔

(سورۃ یوسف آیت ۵۶)

## یوسف علیہ السلام کا زلیخا سے نکاح:

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ مجھے یہ بات پہنچی ہے باقی اصل حقیقت اللہ تعالیٰ کو خوب معلوم ہے کہ انہی دنوں میں اطفیر (عزیز مصر) کا انتقال ہو گیا اور بادشاہ مصر یعنی ریان بن ولید نے اس کی بیوی راعیل کا نکاح یوسف علیہ السلام سے کر دیا۔

جب وہ آپؑ کے پاس آئی تو آپؑ نے فرمایا کیا اس طرح ہمارا جمع ہونا اس سے بہتر نہیں جو طریقہ تم نے اختیار کیا تھا؟

## عزیز مصر نامرد تھا:

کہا جاتا ہے کہ اسی عورت نے جواب میں کہا اے راست باز انسان! تم مجھے ملامت نہ کرو کیونکہ جب تم دیکھ رہے ہو کہ میں ایک حسین و جمیل عورت ہوں اور مال و دولت کی فراوانی میں پلی ہوں جب کہ میرا خاوند ''نامرد'' تھا اور تمہیں اللہ تعالیٰ نے اتنا حسین و جمیل جان و جسم عطا کیا ہے اس وجہ سے میں اپنے نفس سے مغلوب ہو گئی تھی۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ وہ یوسف علیہ السلام کے پاس آنے تک کنواری تھی۔اس کے بطن سے یوسف علیہ السلام کے دولڑکے افرائیم اور منشا پیدا ہوئے۔

سدی کہتے ہیں کہ بادشاہ نے یوسف علیہ السلام کو مصر کا والی (گورنر ملک) بنا دیا اور آپ ہی امور سلطنت انجام دینے لگے۔تمام تجارت اور خرید و فروخت کے معاملات آپ ہی کے زیر نگرانی طے پاتے تھے۔

## قحط سالی سے بچنے کی تدبیر:

جب یوسف علیہ السلام کو مصر کے خزانوں پر مکمل اختیار و قدرت حاصل ہو گئی اور آپ کا عہدہ پختہ ہو گیا تو اس وقت سرسبزی والے سات سال گزر رہے تھے اس دوران آپ نے یہ تدبیر کی کہ لوگوں کو حکم دیا کہ جو اناج کاشت کیا جائے کاٹنے کے بعد اسے بالیوں (سٹوں) میں ہی رہنے دیں۔اسی تدبیر کے دوران قحط سالی کا آغاز ہو گیا اور لوگوں کا قحط کے مارے برا حال ہو گیا۔

## فلسطین میں قحط:

اس ہولناک قحط سالی کی لپیٹ میں آنے والے علاقے میں حضرت یعقوب علیہ السلام کا مسکن فلسطین بھی شامل تھا لہٰذا آل یعقوبؑ کو بھی اس شکایت کا سامنا کرنا پڑا یہ دیکھ کر یعقوب علیہ السلام نے اپنے بیٹوں کو غلہ حاصل کرنے کے لیے مصر بھیجا۔

بقول سدی اس قحط نے لوگوں کو اپنی لپیٹ میں لے لیا حتیٰ کہ حضرت یعقوب علیہ السلام کی بستیوں تک پہنچ گیا اس بناء پر انہوں نے اپنے بیٹوں کو مصر بھیجا سوائے بنیامین کے۔

## برادران یوسف علیہ السلام مصر میں:

جب برادران یوسف علیہ السلام دربار میں پہنچے تو یوسف علیہ السلام نے ان کو فوراً پہچان لیا مگر وہ یوسف علیہ السلام کو نہ پہچان سکے آپ نے انہیں دیکھنے پر پوچھا کہ تم لوگوں کا کیا معاملہ ہے؟ تم لوگ پہلے اپنا تعارف کراؤ کیونکہ میں تم لوگوں کو اجنبی محسوس کرتا ہوں۔

بھائیوں نے کہا ہم لوگ ملک شام سے آئے ہیں۔

آپ نے پوچھا: تم یہاں کیوں آئے ہو۔

انہوں نے کہا ہم اناج اور غلے کے حصول کے لیے آئے ہیں۔

یوسف علیہ السلام نے ان کا جواب سن کر فرمایا: تم جھوٹ کہتے ہو۔ تم مجھے جاسوس معلوم ہوتے ہو۔ تمہاری تعداد کتنی ہے؟

انہوں نے کہا کہ ہم دس ہیں۔

آپ نے فرمایا کہ تم دس نہیں بلکہ دس ہزار ہو۔ تم میں سے ہر ایک ہزار آدمیوں کا سردار ہے لٰہذا سچی بات بتاؤ۔

انہوں نے کہا ''ہم سب بھائی ہیں اور ایک انتہائی نیک شخص کی اولاد ہیں۔

اور اپنا تعارف کرانے لگے' ہم بارہ بھائی تھے' ہمارے ایک بھائی سے ہمارے والد صاحب کو بہت محبت تھی۔ ایک مرتبہ وہ ہمارے ساتھ جنگل میں گیا تو وہیں ہلاک ہو گیا وہ ہم سب بھائیوں میں ہمارے والد محترم کو زیادہ محبوب تھا۔

یوسف علیہ السلام نے پوچھا کہ اس کے بعد تمہارے والد کو کس سے تسکین ملتی ہے؟

انہوں نے جواب دیا:

''ہمارا ایک بھائی ہے جو ہلاک شدہ بھائی سے بھی چھوٹا ہے اور اس کا ماں جایا ہے''۔

**یوسف علیہ السلام کا بنیامین کو طلب کرنا:**

یوسف علیہ السلام نے فرمایا: ''میں تمہاری اس بات پر کیسے یقین کر لوں کہ تمہارا والد بڑا نیک ہے جب کہ وہ تم میں سب سے چھوٹے بھائی سے محبت کرتا ہے اور بڑوں سے نہیں۔ اچھا اب تم ایسا کرو کہ اس بھائی کو میرے پاس لاؤ کہ میں بھی اسے دیکھوں اگر آئندہ تم میرے پاس اس بھائی کو لے کر نہ آئے تو تمہارے لیے نہ میرے پاس غلہ ہوگا اور نہ تم میرے پاس آنا''۔

برادران یوسف علیہ السلام نے کہا ''ہم اس کو اپنے والد صاحب سے حاصل کرنے کی کوشش کریں کہ بلکہ یقین مانو کہ ہم اس کام کو ضرور کر لیں گے''۔

یوسف علیہ السلام نے کہا: ''اچھا تم ایسا کرو کہ کوئی ایک بھائی میرے پاس بطور گروی (رہن) چھوڑ جاؤ تاکہ تمہاری واپسی کا مجھے یقین ہو جائے۔

☆ ابن اسحاق فرماتے ہیں کہ حضرت یوسف علیہ السلام نے جب لوگوں کی یہ پریشانی دیکھی تو آپ کے دل میں ان کی ہمدردی پیدا ہو گئی اور آپ لوگوں میں غلہ تقسیم کرنے لگے مگر آپ ایک شخص کو ایک اونٹ سے زیادہ غلہ نہ دیتے تھے تاکہ سب لوگوں میں غلہ برابر تقسیم ہو جائے اور سب لوگوں کو آسانی سے غلہ مل سکے۔

اسی دوران آپ کے بھائی اناج کی تلاش میں مصر پہنچے یوسف علیہ السلام نے تو انہیں فوراً پہچان لیا مگر وہ آپ کو نہ پہچان سکے اور اس میں بھی اللہ تعالیٰ کی حکمت تھی۔ یوسف علیہ السلام نے ہر بھائی کے لیے ایک اونٹ غلہ دینے کا حکم فرمایا اور ان سے فرمایا کہ تم اپنے باپ شریک بھائی کو بھی ساتھ لے کر آنا تاکہ تمہیں ایک اونٹ غلہ زیادہ مل سکے ''کیا تم دیکھتے نہیں ہو کہ میں پیمانہ بھی پورا کرتا ہوں اور میں بہترین مہمان نواز بھی ہوں' لٰہذا میں تمہاری خیر خواہی کروں گا لیکن اگر تم سوتیلے بھائی کو ساتھ نہ لائے تو تمہارے لیے میرے پاس کوئی غلہ نہ ہوگا اور میرے شہروں کے قریب بھی مت آنا''۔

## یوسف علیہ السلام کا بھائیوں کے ساتھ حسن سلوک:

یوسف علیہ السلام نے اپنے کارندوں (ناپ ناپ کر غلہ دینے پر مامور) کو حکم دیا کہ ان کی رقم انہی کے سامان و اسباب میں رکھ دو۔

سدی کہتے ہیں کہ جب برادران یوسف اپنے والد کی خدمت میں واپس پہنچے تو کہنے لگے اے ابا جان! شاہ مصر نے ہمارا اس قدر اکرام و اعزاز کیا ہے کہ اگر کوئی اور اس کی جگہ ہوتا تو ہمارا اس قدر اکرام و اعزاز نہ کرتا۔ اور اس نے ہمارے بھائی شمعون کو اپنے پاس بطور گروی رکھ لیا ہے اور کہا ہے کہ اپنے اس بھائی کو ہمارے پاس لاؤ جو تمہارے ہلاک شدہ بھائی کے بعد تمہارے والد کا منظور نظر ہے، ورنہ تم میرے پاس نہ آنا اور نہ ہی میرے پاس تمہارے لیے غلہ ہے۔

## عزیز مصر کے مطالبہ پر یعقوب علیہ السلام کا جواب:

عزیز مصر کا مطالبہ جب برادران یوسف علیہ السلام نے یعقوب علیہ السلام کو آن کر بتایا تو انہوں نے جواب دیا:

''کیا میں اس کے معاملہ میں بھی تم پر ویسا ہی بھروسہ کروں جیسا اس سے پہلے اس کے بھائی کے معاملہ میں کر چکا ہوں؟ اللہ ہی بہتر محافظ ہے اور وہ سب سے بڑھ کر رحم فرمانے والا ہے''۔ (سورۃ یوسف آیت ۶۴)

اس کے بعد یعقوب علیہ السلام نے فرمایا: جب تم شاہ مصر کے پاس پہنچو تو اسے میرا اسلام کہنا اور کہنا کہ ہمارے والد آپ کے اس تعاون و احسان کے بدلہ میں آپ کے حق میں دعا کرتے ہیں۔

ابن اسحاق فرماتے ہیں کہ جب برادران یوسف علیہ السلام اپنے والد کے پاس فلسطین واپس پہنچے اور مجھے بعض اہل علم نے بتایا ہے کہ ان کا ٹھکانہ فلسطین کے علاقے ''العربات'' میں تھا جو شام کا نشیبی علاقہ ہے۔

اور بعض اہل علم کا کہنا ہے کہ ''الاوج'' نامی علاقہ میں رہتے تھے جو فلسطین کا قریبی پہاڑی علاقہ ہے اور آپ کے پاس بہت سے اونٹ اور بکریاں تھیں۔

جب برادران یوسف علیہ السلام اپنے والد کی خدمت میں حاضر ہوئے تو عرض کیا اے ابا جان! ہم پر ہمارے اونٹوں کے بوجھ سے زیادہ غلہ لادا گیا ہے اور ہم میں سے ہر ایک کو صرف ایک غلہ ملا ہے لہٰذا آپ ہمارے ساتھ بنیامین کو بھیج دیجیے تاکہ وہ اپنے لیے الگ سے غلہ لے کر آئے ہم اس کی پوری حفاظت کریں گے حضرت یعقوب علیہ السلام نے یہ سن کر فرمایا: ''میں بنیامین کے معاملہ میں تمہارا اعتبار نہیں کر سکتا مگر ہاں ویسا ہی جیسا اب سے پہلے اس کے بھائی کے بارے میں کر چکا ہوں۔ پس خدا سب سے بہتر نگہبان ہے اور وہی سب مہربانوں سے زیادہ مہربان ہے۔

## برادران یوسف کا متعجب اور حیران ہونا:

جب یعقوب علیہ السلام کے بیٹوں نے وہ سامان کھولا جو مصر سے لائے تھے تو دیکھا کہ جو رقم انہوں نے بطور قیمت ادا کی تھی انہیں لوٹا دی گئی ہے تو اپنے والد سے کہنے لگے ''اے ابا جان! ہمیں اور کیا چاہیے ہمارے غلہ کی قیمت بھی ہمیں لوٹا دی گئی ہے اس دفعہ اپنے گھر والوں کے لیے اور غلہ لائیں گے اور اپنے بھائی کی پوری حفاظت کریں گے۔ اور اس بھائی کے لیے مزید ایک اونٹ کا غلہ لائیں گے۔

ابن جریج کہتے ہیں کہ "نزداد و کیل بعیر" کا مطلب یہ ہے کہ ہر شخص کو ایک اونٹ کے بوجھ کے برابر غلہ ملتا تھا انہوں نے کہا ہمارے بھائی کو بھی ہمارے ہمراہ بھیجیں تا کہ ایک اونٹ کا مزید غلہ مل جائے۔

مگر ابن جریج نے مجاہدؒ سے نقل کیا ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ ایک گدھے کے بوجھ کے برابر غلہ ہم لائیں گے اور یہ بھی ایک لغت ہے حارث کہتے ہیں کہ قاسم نے فرمایا حضرت مجاہد کی مراد یہ ہے کہ گدھے کو بعض لغات میں ''بعیر'' کہتے ہیں۔

## یعقوب علیہ السلام کا بنیامین کو بھیجنا:

بیٹوں کی یہ بات سن کر یعقوب علیہ السلام نے فرمایا ''میں اس کو ہرگز تمہارے ساتھ نہ بھیجوں گا جب تک کہ تم اللہ کے نام سے مجھ کو پیمان نہ دو کہ اسے میرے پاس ضرور واپس لاؤ گے الا یہ کہ تم گھیر ہی لیے جاؤ''۔ (سورۃ یوسف آیت ۶۶)

یعنی اگر تم سب ہلاک ہو جاؤ تب تم بنیامین کو لانے میں معذور سمجھے جاؤ گے۔

جب انہوں نے اس کو اپنے پیمان دے دیے تو اس نے کہا ''دیکھو ہمارے اس قول پر اللہ نگہبان ہے''۔

جب انہوں نے بنیامین کو اپنے دیگر بیٹوں کے ساتھ جانے کی اجازت دے دی تو انہوں نے وصیت کی کہ ''شہر کے ایک ہی دروازے سے اکٹھے داخل نہ ہوں کہیں نظر نہ لگ جائے کیونکہ وہ سب حسین و جمیل اور عمدہ قد و قیامت والے تھے اور فرمایا کہ مختلف دروازوں سے داخل ہوں''۔

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ شہر کے مختلف دروازوں سے داخل ہونا یہ بات حضرت یعقوبؑ نے اس وجہ سے فرمائی تھی کہ وہ سب خوبصورت اور حسین و جمیل تھے تو آپ کو اندیشہ ہوا کہ کہیں انہیں نظر نہ لگ جائے۔ قرآن میں اس واقعہ کو اس طرح بیان کیا گیا ہے:

ترجمہ ''پھر یعقوب نے کہا: میرے بچو! مصر کے دارالسلطنت میں ایک دروازے سے داخل نہ ہونا بلکہ مختلف دروازوں سے جانا۔ مگر میں اللہ کی مشیت سے تم کو بچا نہیں سکتا، حکم اس کے سوا کسی کا بھی نہیں چلتا اس پر میں نے بھروسہ کیا اور جس کو بھی بھروسہ کرنا ہو اسی پر کرے اور واقعہ بھی یہی ہوا کہ جب وہ اپنے باپ کی ہدایت کے مطابق شہر میں (متفرق دروازوں سے) داخل ہوئے تو اس کی یہ احتیاطی تدبیر اللہ کی مشیت کے مقابلے میں کچھ بھی کام نہ آ سکی۔ ہاں بس یعقوبؑ کے دل میں جو کھٹک تھی اسے دور کرنے کے لیے اس نے اپنی سی کوشش کر لی' بے شک وہ ہماری دی ہوئی تعلیم سے صاحب علم تھا مگر اکثر لوگ معاملہ کی حقیقت کو جانتے نہیں ہیں''۔ (سورۃ یوسف آیت ۶۷۔۶۸)

## برادران یوسف علیہ السلام پھر یوسف علیہ السلام کے سامنے:

جب برادران یوسف ان کے پاس دوبارہ پہنچے تو انہوں نے اپنے حقیقی بھائی (بنیامین) کو اپنے پاس ٹھہرایا:

''یہ لوگ یوسفؑ کے حضور پہنچے تو اس نے اپنے بھائی کو اپنے پاس الگ بلا لیا اور اسے بتا دیا کہ میں تیرا وہی بھائی ہوں (جو کھو گیا تھا) اب تو ان باتوں کا غم نہ کر جو یہ لوگ کرتے رہے ہیں''۔ (سورۃ یوسف آیت ۶۹)

چنانچہ سدی اس کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ وہ فوراً اپنے بھائی کو پہچان گئے' سب بھائیوں کی مہمان نوازی کی اور انہیں خوب کھلایا پلایا اور جب رات کا وقت ہوا تو آپ نے ان کے لیے بستروں کا انتظام کیا اور فرمایا کہ دو دو بھائی ایک بستر پر آرام کریں جب

اکیلے بنیامین رہ گئے تو آپ نے فرمایا کہ یہ میرے ساتھ میرے بستر پر سوئے گا چنانچہ بنیامین نے رات آپ کے ساتھ گزاری ساری رات یوسف اپنے بھائی کی خوشبو سونگھتے رہے اور انہیں اپنے سینے سے چمٹائے رکھا یہاں تک کہ صبح ہوگئی یہ منظر دیکھ کر روبیل نے کہا اگر ہم اس شخص سے بچ گئے تو اس کے مثل کوئی شخص نہیں۔

ابن اسحاق فرماتے ہیں کہ جب برادران یوسف ان کے پاس پہنچے تو ان سے کہا کہ یہ ہمارا وہ بھائی ہے جس کے لانے کا آپ نے ہمیں حکم دیا تھا ہم اسے لے آئے ہیں۔ ابن اسحاق کہتے ہیں کہ مجھے یہ بات پہنچی ہے حضرت یوسف علیہ السلام نے یہ سن کر ان کی تحسین وتصویب کی اور کہا کہ عنقریب میرے ہاں سے تمہیں اس کا اچھا صلہ دیا جائے گا۔

پھر آپ نے ان سے فرمایا میں تمہیں شریف اور معزز افراد سمجھتا ہوں اور میں تمہارا اکرام کرنا چاہتا ہوں چنانچہ آپ نے اپنے مہمان خانے میں دو آدمیوں کو بلا کر انہیں ہدایت کی کہ دو دو آدمیوں کو علیحدہ علیحدہ جگہ کی رہائش دیں اور ان کا خوب اکرام اور مہمان نوازی کریں۔

اس کے بعد آپ نے بھائیوں سے مخاطب ہو کر کہا کہ میں دیکھتا ہوں کہ یہ نوجوان جسے تم لائے ہو اس کے ساتھ کوئی دوسرا نہیں ہے لہٰذا اسے میں اپنے ساتھ ملا لیتا ہوں اس طرح تمام بھائیوں کو دو دو کر کے الگ الگ جگہوں میں ٹھہرایا اور اپنے حقیقی بھائی کو اپنے ساتھ ٹھہرایا جب دونوں الگ ہوئے تو آپ نے فرمایا میں تمہارا بھائی یوسف ہوں لہٰذا ان سوتیلے بھائیوں نے اب سے پہلے جو ہمارے ساتھ کیا ہے تم اس سے غم زدہ نہ ہونا کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ہمیں اس کا اچھا صلہ عطا فرمایا ہے اور جو بات میں نے تم کو بتائی ہے اپنے بھائیوں کو مت بتانا اسی بات کو اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں یوں بیان فرمایا ہے:

''یہ لوگ یوسفؑ کے حضور پہنچے تو اس نے اپنے بھائی کو اپنے پاس الگ بلا لیا اور اسے بتا دیا کہ میں تیرا وہی بھائی ہوں (جو کھو گیا تھا) اب تو ان باتوں کا غم نہ کر جو یہ لوگ کرتے رہے ہیں''۔

### بنیامین کو روکنے کی یوسفی ترکیب:

جب حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے بھائیوں کے اونٹوں کو غلے سے لدوا دیا تو ان کا سامان پورا پورا دے دیا اور ان کی حاجت پوری کر دی تو چپکے سے وہ برتن جس سے غلہ ناپ کر دیتے تھے اس ''صواع'' بھی کہا جاتا ہے اپنے بھائی بنیامین کے سامان میں رکھ دیا۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ''صواع'' اور ''سقایہ'' دونوں مترادف لفظ ہیں یعنی وہ برتن جس میں پانی پیا جاتا ہے وہ آپ نے اپنے بھائی کے کجاوے میں رکھ دیا یعنی اس انداز سے رکھا کہ اس کے متعلق کسی کو علم نہ ہوا۔ سدی کہتے ہیں کہ جب یوسف علیہ السلام نے اپنے بھائیوں کی روانگی کے وقت ان کا سامان تیار کر دیا تو پانی پینے کا برتن اپنے بھائی کے سامان میں رکھ دیا یعنی اس انداز سے رکھا کہ اس کے متعلق کسی کو علم نہ ہوا۔

### برادران یوسف علیہ السلام کے قافلہ کو روکنا:

جب ان بھائیوں کا قافلہ روانہ ہونے لگا تو شاہی خدمت گاروں میں سے ایک نے پکارا ''یقیناً تم لوگ چور ہو'' ابن اسحاق کہتے ہیں کہ حضرت یوسف علیہ السلام نے ہر ایک بھائی کو الگ الگ اونٹ پر سامان لاد کر دیا اور اسی طرح بنیامین کو بھی الگ اونٹ پر سامان لاد کر دیا اس کے بعد حکم دیا کہ ان کے پانی پینے کا برتن جس کے بارے میں مشہور ہے کہ چاندی کا تھا ان کے بھائی بنیامین کے

کجاوے میں رکھ دیا جائے اور انہیں جانے دیا جائے یہاں تک کہ جب وہ بستی سے دور نکل گئے تو انہیں روکنے اور واپس لانے کا حکم دے دیا ایک پکارنے والے نے آواز دی کہ اے قافلہ والو! یقیناً تم لوگ چور ہو ٹھہر جاؤ اتنے میں بادشاہ کا قاصد بھی ان تک پہنچ گیا اور کہا جاتا ہے کہ اس نے ان بھائیوں سے کہا: کیا ہم نے انتہائی اکرام کے ساتھ تمہاری مہمان نوازی نہیں کی؟ تمہیں تمہارا غلہ پورا پورا نہیں دیا؟ تمہیں اچھا ٹھکانا نہیں دیا؟ اور کیا ہم نے تمہارے ساتھ خاص اکرام کا برتاؤ نہیں کیا؟ جو ہم دوسروں کے ساتھ نہیں کرتے' اور تمہیں ہم نے اپنے ذاتی مکان میں نہیں ٹھہرایا؟ تو کیا تمہارے ذمہ ہماری حرمت کا پاس و لحاظ نہیں تھا؟ ان لوگوں نے کہا کیوں نہیں لیکن آخر ہوا کیا؟ قاصد نے کہا کہ بادشاہ کا پانی پینے کا پیالہ نہیں مل رہا اور تمہارے سوا کسی پر شک نہیں کیا جا سکتا قافلہ والوں نے کہا کہ بخدا تم جانتے ہو ہم اس ملک میں فساد کی غرض سے نہیں آئے اور نہ کبھی چوری ہمارا شیوہ تھا۔ اور یہ بات انہوں نے اس وجہ سے کہی کہ غلہ کی قیمت جو پچھلی مرتبہ ان کے سامان میں رکھ دی گئی تھی وہ انہوں نے اس مرتبہ یوسف کو لوٹا دی تھی گویا انہوں نے کہا کہ اگر ہم چوری کرتے تو وہ پہلی والی قیمت واپس نہ لوٹاتے۔ اور بعض نے کہا ہے کہ ان کے جواب دینے کی وجہ یہ تھی کہ ان اہل قافلہ والوں کے متعلق یہ بات عام طور پر معروف تھی کہ دوسروں کی چیزوں کو بالکل نہ چھیڑتے تھے۔ بہر حال ان کا یہ جواب سن کر شاہی خدمت گاروں نے کہا اچھا تو جس نے چوری کی ہو اس کی سزا کیا ہونی چاہیے؟ تو انہوں نے کہا کہ ہماری شریعت میں اس کی سزا یہ ہے کہ اسے اس شخص کے سپرد کر دیا جائے جس کی اس نے چوری کی ہے اور وہ شخص اس کو غلام بنا لے۔

حق تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

﴿ قالو فما جزاؤه ان كنتم كاذبين قالو اجزاؤه من وجد في رحله فهو جزاؤه ﴾

ترجمہ ''خدمت گاروں نے کہا اچھا اگر تم جھوٹے ثابت ہوئے تو چوری کی کیا سزا ہوگی؟ انہوں نے جواب دیا کہ اس کی سزا یہی ہے کہ جس کے سامان میں وہ برتن پایا جائے وہ ہی اس کا بدلہ ہو''۔

سدی فرماتے ہیں کہ یعنی تم اسے پکڑ سکتے ہو وہ تمہارا غلام ہوگا۔

## برادران یوسف کے سامان کی تلاشی:

اب حضرت یوسف علیہ السلام نے تلاشی شروع کی اور بنیامین کی بوری سے پہلے اپنے دوسرے بھائیوں کی بوریوں میں تلاش کرنا شروع کیا۔ اور آخر کار اپنے بھائی کی بوری میں اسے برآمد کر لیا۔ انہوں نے ان کی تلاشی کو مؤخر کیا تھا۔ حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ہمیں یہ بات پہنچی ہے کہ یوسف علیہ السلام جس بوری کی تلاشی لیتے تو پہلے استغفار کرتے اس خیال سے کہ آپ کی طرف سے ان پر چوری کی تہمت لگے۔ جب سب تلاشی ہوگئی تو یوسف علیہ السلام نے کہا کہ میں نہیں سمجھتا کہ اس نے کوئی چیز اٹھائی ہوگی مگر بھائی کہنے لگے کہ ایسی ہی بات ہے۔ آپ اس کی بھی تلاشی لے لیں حضرت یوسف علیہ السلام کے کارندے تو جانتے تھے کہ پیالہ انہوں نے کہاں رکھا ہے۔ چنانچہ حق تعالیٰ فرماتے ہیں کہ یوسف علیہ السلام نے اس برتن کو بھائی کی بوری سے برآمد کر لیا۔ اس طرح ہم نے یوسف علیہ السلام کے لیے تدبیر کی ورنہ یوسف علیہ السلام اپنے بھائی کو بادشاہ مصر کے قانون سے ہرگز حاصل نہیں کر سکتا تھا۔

مقصد یہ ہے کہ بادشاہ مصر کے قانون کے مطابق آپ بنیامین کو حاصل نہیں کر سکتے تھے۔ کیونکہ اس بادشاہ کا یہ قانون نہیں تھا کہ چوری کی پاداش میں چور کو غلام بنا لیا جائے۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی تدبیر کے ذریعے آپ نے انہیں حاصل کر لیا۔ بنیامین کو ان کے

بھائیوں اور رفقاء نے اپنی شریعت کے فیصلے پر چلتے ہوئے اپنی طیب خاطر سے انہیں حضرت یوسف علیہ السلام کے سپرد کر دیا۔

حضرت مجاہدؒ فرماتے ہیں کہ مطلب یہ ہے کہ بادشاہ مصر کے قانون کے مطابق تو آپ انہیں نہیں روک سکتے تھے۔لیکن اللہ تعالیٰ نے آپ کو تدبیر سمجھائی اور آپ نے اس پر عمل کیا جس سے آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہو گئے۔

## بنیامین کے سامان سے پیمانہ کی برآمدگی:

جب بھائیوں نے یہ صورت حال دیکھی تو کہنے لگے:

﴿ اِنْ یَّسْرِقْ فَقَدْ سَرَقَ اَخٌ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ ﴾

ترجمہ: ''اگر بنیامین نے چوری کی ہے تو اس سے پہلے اس کا حقیقی بھائی بھی چوری کر چکا ہے''۔

کہا جاتا ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے نانا کا ایک بت چرا کر اسے توڑ دیا اس پر ان کے بھائی عار دلا رہے تھے۔

چنانچہ حضرت سعید بن جبیر رضی اللہ عنہ اِنْ یَّسْرِقْ فَقَدْ سَرَقَ اَخٌ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ کی تفسیر میں فرماتے ہیں کہ حضرت یوسف علیہ السلام نے اپنے نانا کا ایک بت چرا کر توڑ دیا تھا اور اسے راستے میں پھینک دیا تھا اس پر ان کے بھائی عار دلا رہے تھے۔

ابن ادریس کہتے ہیں کہ میں نے اپنے والد سے سنا وہ فرماتے تھے کہ ایک مرتبہ یہ سب بھائی کھانے پر بیٹھے تھے اچانک حضرت یوسف علیہ السلام کی نظر ایک گوشت والی ہڈی پر پڑی تو آپؑ نے اس میں سے چھپا لیا اس کی وجہ سے ان کے بھائیوں نے یہ بات کہی۔

بہرحال یہ بات سن کر حضرت یوسف علیہ السلام نے ان سے تو کوئی بات ظاہر نہیں کی مگر اپنے جی میں چپکے سے یہ کہا تم تو چوروں سے بدتر درجہ میں ہو جو بنیامین کے بھائی پر جھوٹا الزام لگا رہے ہو خدا ان سب کو خوب جانتا ہے۔

## بنیامین اور دوسرے بھائیوں میں تکرار:

سدی کہتے ہیں کہ جب بنیامین کے کجاوے سے برتن برآمد ہوا تو سب بھائیوں کی گویا کمر ٹوٹ گئی۔اور غصہ میں آ کر بنیامین سے کہنے لگے کہ اے راحیل کی اولاد (حضرت یعقوب علیہ السلام کی اہلیہ یوسف و بنیامین کی والدہ) ہمیشہ تمہاری طرف سے ہمیں مصائب کا سامنا کرنا پڑا تم نے یہ برتن کب اٹھالیا؟ بنیامین نے کہا نہیں بلکہ راحیل کی اولاد کو ہمیشہ تم سے تکلیفیں پہنچی ہیں تم ہی نے میرے بھائی کو جنگل میں لے جا کر ہلاک کیا اور جہاں تک پیالے کا تعلق ہے۔تو جس نے تمہارے کجاوؤں میں پیسے رکھے تھے اسی نے میرے کجاوے میں یہ برتن رکھ دیا یہ سن کر بھائیوں نے کہا درہم کا تذکرہ نہ کرو ورنہ سب پکڑے جائیں گے۔

## برادران یوسف واپس عزیز مصر کے پاس:

اس کے بعد سب بھائی مل کر حضرت یوسف علیہ السلام کے دربار میں حاضر ہوئے آپ نے ان کے سامنے وہ برتن منگوایا اسے ہلکا سا بجایا اور اپنے کان کے قریب کر لیا۔پھر فرمانے لگے کہ یہ برتن بتاتا ہے کہ تم بارہ بھائی تھے۔اور تم نے اپنے ایک بھائی کو لے جا کر فروخت کر دیا جب بنیامین نے یہ سنا تو سجدہ تعظیمی بجالائے۔اور عرض کیا کہ بادشاہ سلامت! آپ اپنے اس برتن سے پوچھئے کہ میرا وہ بھائی اس وقت کہاں ہے؟ آپ نے اسے دوبارہ بجایا اور فرمایا کہ وہ زندہ ہے اور تم اس کو عنقریب دیکھ لو گے بنیامین نے کہا کہ پھر میرے ساتھ جو چاہو کرو کیونکہ اگر میرے بھائی کو میرے بارے میں پتا چل گیا۔تو وہ مجھے جلد چھڑا لے گا۔یہ سن کر یوسف اندر چلے

گئے اور جا کر خوب روئے اور وضو کر کے باہر تشریف لائے تو بنیامین نے کہا کہ بادشاہ سلامت میں چاہتا ہوں کہ آپ اس برتن کو دوبارہ بجائیں تاکہ آپ کو صحیح صحیح بتائے کہ کس نے اسے چرایا ہے اور میرے کجاوے میں رکھا ہے۔ آپ نے اسے بجایا اور فرمایا کہ یہ برتن اس وقت غصے میں ہے اور کہتا ہے کہ تم مجھ سے کیسے سوال کرتے ہو کہ کس نے مجھے چرایا ہے جب کہ تم نے دیکھ لیا کہ میں کس کے پاس تھا۔

## یعقوب علیہ السلام کی اولاد کا غصہ:

کہتے ہیں کہ بنو یعقوب کو جب غصہ آتا تو ان کا سامنا کرنے کی کسی کو ہمت نہیں ہوتی تھی۔ چنانچہ یہ منظر دیکھ کر روبیل کو غصہ آ گیا۔ اور بادشاہ سے کہا اے بادشاہ آپ ہمیں رہا کر دیں ورنہ میں ایسی چیخ ماروں گا۔ کہ مصر کی تمام حاملہ عورتیں اپنا حمل ساقط کر دیں گیں۔ اور اس وقت غصہ سے روبیل کے جسم کا بال بال کھڑا ہوا تھا۔ اور اس کے بال اس کے کپڑوں سے باہر نکل رہے تھے۔

یہ صورت حال دیکھ کر یوسف علیہ السلام نے اپنے بیٹے سے کہا روبیل کی ایک جانب میں کھڑے ہو کر اسے سدھ کر و یعنی اسے چھولو بنو یعقوب کی یہ عادت تھی کہ جب کوئی غصہ میں ہوتا اور دوسرا اسے چھو لیتا تو اس کا سارا غصہ فوراً اتر جاتا اس لڑکے کے ایسا کرنے پر روبیل نے کہا یہ کون ہے؟ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس ملک میں بھی یعقوب علیہ السلام کی نسل موجود ہے۔ حضرت یوسف علیہ السلام نے پوچھا کہ یعقوب علیہ السلام کون ہیں؟ یہ سن کر روبیل کو غصہ آ گیا اور کہنے لگا اے بادشاہ! یعقوب کا نام نہ لے' کیونکہ وہ اسرائیل اللہ بن ذبیح اللہ بن خلیل اللہ ہیں۔ حضرت یوسف علیہ السلام نے فرمایا اگر یہ بات ہے تو پھر تم سچ کہہ رہے ہو۔ (کہ اس ملک میں نسل یعقوب موجود ہے)

## بنیامین کے بدلے ضامن:

سدی کہتے ہیں کہ جب حضرت یعقوب علیہ السلام نے بنیامین کو اپنے پاس روک لیا اور بھائیوں کے اپنے فیصلے کے مطابق حضرت یوسف علیہ السلام اس کے مستحق بن گئے اور بھائیوں کو یقین ہو چلا کہ بنیامین کو چھڑانے کی اب کوئی صورت باقی نہیں ہے تو انہوں نے درخواست پیش کی کہ ان میں سے کسی ایک کو بنیامین کی جگہ رکھ لیں اور اسے رہا کر دیں۔ چنانچہ انہوں نے حضرت یوسف علیہ السلام سے عرض کیا کہ ''اے عزیز مصر اس بنیامین کا باپ بہت بوڑھا ہے۔ سو اس کی جگہ تو ہم میں سے کسی اور کو روک لے ہم تجھ کو نیک لوگوں میں سے دیکھتے ہیں''۔

حضرت یوسف علیہ السلام نے جواب دیا ''پناہ خدا کہ ہم اس کو چھوڑ کر جس کے پاس ہم نے اپنا مسروقہ مال پایا ہے کسی اور کو گرفتار کر لیں ایسا کریں تو ہم بڑے بے انصاف قرار پائیں گے کہ مجرم کو چھوڑ کر بے گناہ کو قید کر لیں۔

## شمعون کا مصر میں ہی رک جانا:

جب یوسف علیہ السلام کے بھائی اس سے ناامید ہو گئے کہ یوسف علیہ السلام ان کی درخواست قبول کر کے بنیامین کو چھوڑ دیں گے اور ان کی جگہ کسی دوسرے بھائی کو بھی قبول نہ کریں گے۔ تو اس وقت بڑے بھائی جس کا نام روبیل یا شمعون تھا نے دوسرے بھائیوں سے کہا کہ کیا تمہیں معلوم نہیں کہ تمہارے والد نے تم سے یہ عہد لیا تھا کہ بنیامین کو واپسی پر ضرور ساتھ لانا سوائے اس کے کہ تم ہی گھیر لیے جاؤ۔ (تو پھر عذر ہے) اور اس سے پہلے بھی تم یوسف کے معاملے میں کوتاہی کر چکے ہو لہٰذا میں تو اس زمین سے اس وقت تک نہیں جاؤں گا جب تک (میرا والد مجھے اجازت نہ دے کہ چلو بنیامین کو یہیں رہنے دو اور تم خود آ جاؤ یا جن لوگوں نے میرے بھائی کو

روکا ہے اللہ تعالیٰ میرے لیے ان سے لڑنے کا فیصلہ فرما دے) تم سب اپنے ماں باپ کے پاس واپس جاؤ اور اسے کہو کہ بلاشبہ تیرے بیٹے (بنیامین) نے چوری کی ہے (اور اس جرم کے بدلے ہم نے اسے شاہ مصر کے حوالے کیا ہے) ہم نے وہی بیان کیا ہے جو کچھ ہم نے دیکھا اس لیے کہ ظاہری طور پر بادشاہ کا پیالہ اسی کے کجاوے میں سے نکلا تھا باقی کسی پوشیدہ معاملہ میں ہم نگہبان نہیں۔ نیز یہ کہ آپ اس بستی کے لوگوں سے دریافت کر لیں۔ جہاں ہم تھے اور ان کے قافلہ والوں سے بھی پوچھ لیں جن کے ساتھ ہم آئے ہیں وہ لوگ آپ کو حقیقت سے آگاہ کریں گے۔

## بیٹوں کا یعقوب علیہ السلام کو مصر کے واقعہ سے مطلع کرنا:

یہ بھائی اپنے والد کے پاس واپس لوٹے اور روبیل وہاں رہ گئے۔ جب انہوں نے بنیامین کا واقعہ بتلایا تو یعقوب علیہ السلام نے فرمایا: کہ حقیقت وہ نہیں جو تم بیان کرتے ہو بلکہ تمہارے دلوں نے تمہارے لیے ایک بات گھڑ دی ہے۔ پس اب میرا کام صبر جمیل ہے اس موقع پر میں جزع وفزع نہیں کرتا مجھے اللہ تعالیٰ سے امید ہے کہ وہ ان سب کو (یوسف، روبیل اور بنیامین) کو مجھ تک پہنچائے گا۔

## گریہ یعقوب علیہ السلام:

پھر یعقوب علیہ السلام ان سے اٹھ کر چلے گئے اور فرمایا کہ ہائے افسوس! اے یوسف تم پر اس وقت آپؑ بہت غمگین تھے یہ سن کر بیٹوں نے کہا اللہ کی قسم آپؑ ہمیشہ یوسف ہی کا تذکرہ کرتے رہیں گے یہاں تک کہ اس غم کی وجہ سے بیمار ہو کر قریب المرگ ہو جائیں گے یا جان دے کر مرنے والوں میں شامل ہو جائیں گے۔

## ستر بیٹوں کی موت کے برابر صدمہ:

حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ سوال کیا گیا کہ یعقوب علیہ السلام کو کتنا صدمہ پہنچا؟ فرمایا کہ جتنا ایک ماں کے ستر بیٹے فوت ہوں اور اسے ان کا صدمہ پہنچتا ہے۔ پوچھا گیا کہ یوسف علیہ السلام کے لیے اس میں کتنا اجر ہے؟ فرمایا کہ سو شہیدوں کے برابر اجر ہے نیز یہ دیکھو کہ اتنے بڑے صدمے کے باوجود یعقوب علیہ السلام نے اللہ پر ایک بدگمانی نہیں کی۔

## اللہ کی طرف سے سرزنش:

طلحہ بن مصرف سے مروی ہے کہ یعقوب علیہ السلام کے پاس ان کا ایک پڑوسی آیا اور کہنے لگا کہ اے یعقوب علیہ السلام کیا بات ہے آپ بہت کمزور اور لاغر ہو گئے ہیں۔ حالانکہ آپ اپنے والد کی عمر تک نہیں پہنچے آپ نے فرمایا کہ یوسف علیہ السلام اور اس کی یاد کی وجہ سے مجھے جو صدمے پہنچے ہیں۔ اللہ کی طرف سے ہیں۔ ان ہی کی وجہ سے میری یہ حالت ہوگئی ہے۔ اس پر وحی آئی کہ اے یعقوب! مخلوق کے سامنے میرا شکوہ کرتے ہو۔ عرض کیا اے میرے رب مجھ سے غلطی ہوگئی آپ مجھے معاف فرما دیں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہم نے تجھے معاف فرما دیا۔ اس کے بعد جب آپ سے اس کے بارے میں پوچھا جاتا تو آپ فرماتے کہ میں اپنے غم اور اضطراب کی صرف اللہ ہی سے شکایت کرتا ہوں اور اللہ کی طرف سے جو باتیں میں جانتا ہوں تم نہیں جانتے۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ یوسف علیہ السلام، یعقوب علیہ السلام سے اسی برس تک جدا رہے اور اتنے عرصہ تک یوسف علیہ السلام کی جدائی کا غم یعقوب علیہ السلام سے دور نہیں ہوا وہ روتے رہے یہاں تک کہ ان کی بینائی چلی گئی۔ حضرت حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ کی قسم! زمین میں ان سے بڑھ کر زیادہ معزز خلیفہ

حضرات نے ابن اسحاق سے بھی یہ روایت نقل کی ہے کہ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ مل کر قتال کرنے سے انکار کرنے والے لوگ مر گئے اور ان کی اولاد بڑی ہو گئی اور چالیس سال سرگردانی میں گزر گئے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام اس نوجوان نسل کو لے کر چلے حضرت یوشع علیہ السلام بھی ان کے ساتھ تھے اور حضرت کلاب بن یوفنۃ بھی۔ پھر جب وہ کنعان کی سرزمین پر پہنچے اور وہاں معروف شخص بلعم بن باعور بھی تھے۔ جن کو اللہ نے دولت علم سے نوازا تھا۔ ان کو اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم بھی معلوم تھا۔ جس کے بارے میں معروف ہے کہ جب اس کے ذریعے اللہ تعالیٰ کو پکارا جائے تو ہر دعا قبول ہوتی ہے۔

## بلعم کی بددعا:

سالم ابونصر سے روایت ہے کہ جب موسیٰ علیہ السلام شام کے علاقے بنو کنعان کی زمین پر فروکش ہوئے تو بلعم بلقا کی آبادیوں میں سے بالعہ نامی گاؤں کے تھے۔ جب حضرت موسیٰ علیہ السلام اس سرزمین پر بنی اسرائیلیوں کے ساتھ ٹھہرے تو بلعم کی قوم ان کے پاس آئی اور کہنے لگی کہ اے بلعم یہ موسیٰ بن عمران علیہ السلام بنی اسرائیل سمیت آئے ہوئے ہیں اور ہمیں یہاں سے نکالنا اور قتل کرنا چاہتے ہیں اور یہ علاقہ بنی اسرائیل کے حوالے کرنا چاہتے ہیں۔ ہم آپ کی قوم ہیں ہمارا اور کوئی ٹھکانہ نہیں اور آپ مستجاب الدعوات آدمی ہیں اور آپ آئیں اور ان کے خلاف اللہ سے بددعا کریں بلعم کہنے لگے کہ تمہاری ہلاکت ہو وہ تو اللہ تعالیٰ کے نبی ہیں۔ ان کے ساتھ فرشتے اور مومنین ہیں میں کیسے چلوں؟ اور ان کے خلاف کیسے بددعا کروں؟ اور مجھے جو علم اللہ نے دیا ہے وہی میں جانتا ہوں۔

## بلعم کو دھوکا دینا:

قوم کہنے لگی کہ ہمارا کوئی ٹھکانہ نہیں اور اپنی عاجزی کا اظہار کرنے لگی اور اس کے دل کو موم کرنے لگی آخر ملمع سازی کر کے اس کو اپنے جال میں پھنسا ہی لیا اور وہ فتنہ میں پڑ گئے اور گدھے پر سوار ہو کر چل دیئے جہاں پہاڑی پر بنی اسرائیل ٹھہرے ہوئے تھے۔ حسبان نامی پہاڑ پر تھوڑا ہی چلے اور دیکھا کہ ان کا گدھا اونٹ کی طرح بیٹھ گیا نیچے اتر کر اس کی خوب پٹائی کی تو وہ کھڑا ہو گیا اور یہ اس پر سوار ہو گئے۔ پھر گدھا بیٹھ گیا اور پھر پٹائی کی اور وہ پھر چلنے کے لیے تیار ہو گیا۔ اب کہ اللہ نے گویا اسے قوت عطا فرمائی۔ اور گدھے نے پوری حجت کرتے ہوئے کہا ہلاکت ہو بلعم تجھ پر تو کہاں جا رہا ہے۔ کیا تجھے نظر نہیں آ رہا کہ فرشتے میرے سامنے ہیں۔ اور میرا چہرہ واپس پھیر رہے ہیں۔ کیا تو اللہ کے نبی اور مومنین کی طرف لیے جا رہا ہے کہ ان کے خلاف بددعا کرے لیکن بلعم مارنے سے باز نہ آیا جس وقت بلعم اس حد کو پہنچ گیا تو اللہ نے اس کی رسی کھلی چھوڑ دی اور گدھا اس کو لے کر چل پڑا اور جبل حسبان پر پہنچا۔

## بلعم کے منہ سے حقیقت کا اظہار:

حضرت موسیٰ علیہ السلام اور بنی اسرائیل وہیں پر تھے۔ جب بلعم وہاں پہنچا تو اس نے بنی اسرائیل کے لیے بددعا شروع کر دی جب وہ بنی اسرائیل کے لیے بددعا کرتا تو اپنی قوم کے لئے بددعا نکل جاتی اور جب اپنی قوم کے لیے دعا کرتا تو وہ بنی اسرائیل کے لیے ہو جاتی۔

قوم نے دیکھا تو کہا کہ اے بلعم تو کیا کر رہا ہے اپنی قوم کو بددعا اور بنی اسرائیل کو دعا دے رہا ہے۔ بلعم بولا میرا بس نہیں چل رہا۔ بلعم کی زبان منہ سے نکل کر سینے تک آ گئی۔ اور وہ کہنے لگا کہ میری آخرت و دنیا برباد ہو گئیں۔

## بلعم کی تدبیر:

اب میں تمہارے لیے ایک تدبیر کرتا ہوں تم اپنی عورتوں کو مزین کرو اور انہیں ہتھیار دے کر لشکر میں بھیج دو اور کہو کہ اگر کوئی شخص تمہیں چھیڑے تو اسے منع نہ کریں اگر ان میں سے کسی عورت کے ساتھ زنا بھی کر لیا تو تمہارے لیے یہ کافی ہو جائے گا اور تمہارا مقصد حاصل ہو جائے گا۔

## کفار کا حسین عورتوں کو مسلمانوں کے لشکر کے سامنے لانا:

چنانچہ انہوں نے ایسا ہی کیا جب یہ عورتیں لشکر میں داخل ہوئیں تو قبیلہ کنعان کی کسی بنت صور بنی اسرائیل کے ایک بڑے شخص جس کا نام زمری بن شلوم تھا کے پاس سے گزری تو اس کا حسن اس کو بھا گیا اور اسے موسیٰ علیہ السلام کے پاس لے گیا اور کہنے لگا کہ یہ تو یہی کہیں گے کہ یہ میرے لیے حرام ہے اور اس کو ہرگز مت چھوؤں پھر اس عورت کو خیمے میں لے گیا اور اس سے زنا کیا اللہ نے اس سے بنی اسرائیل پر طاعون کی بیماری اتار دی۔

## اسرائیلیوں پر طاعون کا عذاب:

مخاص بن عیزار نامی ایک شخص موسیٰ علیہ السلام کا مصاحب خاص تھا وہ زمری کے اس فعل کے وقت وہاں موجود نہیں تھا جب وہ واپس آیا تو بنی اسرائیل میں طاعون کی بیماری پھیل چکی تھی اسے اصل واقعہ بتایا گیا۔

## زمری کا قتل اور طاعون کا ختم ہو جانا:

وہ ہتھیار لے کر اس خیمے میں گیا وہاں وہ دونوں لیٹے ہوئے تھے اس نے ان دونوں کو قتل کر دیا لیکن جب طاعون کی بیماری سے ہلاک ہونے والوں کو شمار کیا تو ان کی تعداد ستر ہزار تھی۔

## مخاص بن عیزار:

بنی اسرائیل کے لوگوں نے مخاص بن عیزار کی اولاد کی خدمت کے واسطے اس جھونپڑے میں جانور ذبح کر کے اس کی پسلیاں' جبڑے انہیں دیئے کیونکہ مخاص سے نیزے کو جبڑے میں رکھ کر زمری اور اس کی مزینہ عورت کو باہر نکالا تھا اور دوسرا ہاتھ کوکھ پر رکھا تھا۔

بلعم بن عور کے بارے میں قرآن مجید میں کہا گیا ہے کہ: ''اے پیغمبر! آپ یہ واقعات ان کو پڑھ کر سنا دیجیے جس کو ہم نے یہ آیات عطا فرمائیں مگر اس نے ان کو چھوڑ دیا پھر شیطان اس کے پیچھے لگ گیا اور گمراہوں میں شامل ہو گیا اگر ہم چاہتے تو اس کو ان احکام کے باعث مرتبہ بلند کر دیتے مگر وہ خود ہی پستی کی طرف مائل ہو گیا اور اپنی نفسانی خواہشات کے پیچھے ہو لیا اور اس کی مثال کتے جیسی ہو گئی کہ اگر اس کو ڈانٹتے تب بھی ہانپے اور اگر چھوڑ دیتے تب بھی ہانپے یہ ہی مثال ان لوگوں کی ہے جنہوں نے ہماری آیات کی تکذیب کی پس اے پیغمبر آپ یہ واقعات ان کو پڑھ کر سنا دیجیے شاید یہ لوگ غور کریں''۔ (اعراف: ۱۷۵'۱۷۶)

## سورج کا واپس آنا:

پھر موسیٰ علیہ السلام نے یوشع بن نون کو بنی اسرائیل کے ساتھ اریما بھیجا۔ انہوں نے عمالقہ قوم سے جنگ کی جس سے کچھ لوگ ہلاک ہوئے اور ابھی جنگ جاری تھی کہ رات ہونے لگی انھیں خطرہ ہوا کہ جنگ کا فیصلہ ہوئے بغیر رات آ گئی تو وہ جنگ میں کامیاب نہ ہو سکیں گے انھوں نے اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ سورج کو روک دے چنانچہ اللہ تعالیٰ نے سورج کو روک دیا یہاں تک کہ یہ لوگ جنگ

جیت گئے۔ یہ اس شہر میں داخل ہوئے اور جب تک اللہ تعالیٰ نے چاہا وہاں ٹھہرے رہے پھر اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کی روح قبض کر لی اب کسی کو بھی معلوم نہیں کہ آپ کی قبر مبارک کہاں ہے۔

مذکورہ واقع سے متعلق سدی کی روایت میں ہے کہ یہ جنگ جبار بن یوشع نے کی تھی اور اس وقت موسیٰ علیہ السلام اور ہارون علیہ السلام کا انتقال ہو چکا تھا اور یہ واقعہ اس طرح مذکورہ ہے کہ موسیٰ علیہ السلام کے چالیس سال بعد اللہ نے یوشع علیہ السلام کو بھیجا انہوں نے بنی اسرائیل کو بتایا کہ میں اللہ کا نبی ہوں اور اللہ نے انہیں حکم دیا ہے کہ وہ قوم عمالقہ سے جنگ کریں پس تم میری بیعت کرو اور میری تصدیق کرو۔

## بلعم (دوسری روایت):

اس وقت بنی اسرائیل میں بلعم نامی شخص رہتا تھا اور اسم اعظم جانتا تھا۔ اس نے یوشع علیہ السلام کی بات ماننے سے انکار کر دیا اور قوم عمالقہ سے آ کر کہا کہ بنی اسرائیل سے ڈرنا نہیں جب تم ان سے مقابلے کے لیے نکلو گے تو میں تمہارے لیے دعا کروں گا اور بنی اسرائیل کے لیے بددعا کروں گا تا کہ وہ ہلاک ہو جائیں۔

## بلعم کی مجبوری ......عورت سے دوری:

بلعم کے پاس دنیا کی بہت سی نعمتیں موجود تھیں۔ البتہ وہ عورت سے جماع نہیں کر سکتا تھا۔ بلکہ اپنی ایک گدھی سے کرتا تھا۔ اسی بلعم کے بارے میں قرآن مجید کی آیات نازل ہوئیں جو ابھی گذریں اور بلعم کتے کی طرح ہانپتا تھا۔ یوشع علیہ السلام بنی اسرائیل کو لے کر مقابلے کے لیے آئے اور بلعم عمالقہ کے ساتھ اپنی گدھی پر آیا وہ اس وقت بنی اسرائیل کے خلاف بددعا کرنا چاہتا تھا۔ لیکن جونہی وہ بنی اسرائیل کے خلاف بددعا کرتا تو بنی اسرائیل کے بجائے عمالقہ کا نام منہ پر آ جاتا لوگ کہنے لگے کہ تو کیا کر رہا ہے ہمارے خلاف بددعا کر رہا ہے۔ تو اس نے کہا کہ میں نے بنی اسرائیل کا ارادہ کیا ہے۔

## بلعم گدھی کا یار:

جب وہ شہر کے دروازے پر پہنچا تو بادشاہ نے اسے گدھی سے بدفعلی کرنے کے جرم میں پکڑ لیا وہ اس گدھی کو چلانے کے لیے حرکت دینے لگا۔ لیکن وہ نہ چلی جب اس نے خوب پیٹا تو وہ بولی کہ تو رات کو مجھ سے بدفعلی کرتا ہے۔ اور دن کے وقت مجھ پر سواری کرتا ہے اور اگر مجھے یہاں سے نکال دیا گیا تو تو بھی میرے ساتھ نکلے گا لیکن بادشاہ نے مجھے روکا ہوا ہے۔

## سورج کی واپسی (دوسری روایت):

جمعہ کے روز یوشع علیہ السلام بن نون نے اس قوم سے خوب مقابلہ کیا یہاں تک کہ سورج غروب ہو گیا اور ہفتہ کی رات داخل ہو گئی یوشع علیہ السلام نے سورج کو خطاب کرتے ہو کہا کہ اے سورج تو بھی اللہ کا حکم پورا کر رہا ہے۔ اور میں بھی اللہ کے حکم کو پورا کر رہا ہوں اے اللہ اس سورج کو لوٹا دیجیے سورج واپس آ گیا اور دن کی مقدار میں اضافہ ہو گیا۔ یوشع علیہ السلام نے اپنے مخالفین کو شکست دی اور انہیں خوب قتل کیا۔

## مال غنیمت میں خیانت:

بنی اسرائیل نے مال غنیمت جمع کیا یوشع علیہ السلام نے انہیں حکم دیا کہ اس مال غنیمت کو ایک جگہ جمع کرو تا کہ آگ اسے آ کر کھا

جائے لیکن آگ نہیں آئی یہ دیکھ کر یوشع علیہ السلام نے فرمایا اے بنی اسرائیل! اللہ کی تمہارے پاس کوئی امانت ہے تم سب آکر میرے ہاتھ پر بیعت کرو وہ بیعت کرنے لگے ان میں سے ایک آدمی کا ہاتھ حضرت یوشع علیہ السلام کے ساتھ چپک گیا آپ نے پوچھا کیا تمہارے پاس کچھ ہے یہ سن کر وہ یاقوت و جواہر کا سر کے برابر ٹکڑا لے آیا جسے اس نے خیانت کر کے اپنے پاس رکھ لیا تھا آپ نے اس ٹکڑے کو مال غنیمت میں شامل کیا اور آدمی کو بھی اس مال غنیمت میں ڈالا۔ پھر آگ آئی اور اس نے آدمی اور سارے مال غنیمت کو جلا دیا۔

## اریما کی فتح (دوسری روایت):

یہودیوں کا یہ خیال ہے کہ موسیٰ علیہ السلام اور ہارون علیہ السلام کا انتقال وادی تیہ میں ہوا اور ان کے بعد حضرت یوشع علیہ السلام کو نبی بنایا۔ اور اسے حکم دیا کہ اردن پار کر کے اس علاقے میں آئیں جہاں بنی کو اسرائیل کو جانے کا حکم دیا گیا اور ان سے وعدہ کیا گیا کہ یہ ملک انہیں دیا جائے گا یوشع علیہ السلام نے اس معاملے کو سنجیدگی سے لیا اور حالات کا جائزہ لینے کے لیے اریما کی طرف گئے آپ کے پاس میثاق (عہد نامے) کا تابوت بھی تھا۔ جب آپ دریائے اردن پر پہنچے تو دریا نے آپ کے لیے راستہ بنا دیا آپ نے اریما شہر کا گھیراؤ کیا اور چھ ماہ تک گھیراؤ کیے رکھا۔

ایک روز اس شہر کی دیوار گر گئی آپ کے لشکر نے وہاں خوب جنگ کی اور سونے چاندی پیتل اور لوہے کے علاوہ سب کچھ جلا دیا اور ان چیزوں کو بیت المال میں داخل فرما دیا۔

## مال غنیمت میں خیانت (دوسری روایت):

پھر ایک بنی اسرائیلی نے مال غنیمت میں خیانت کی جس کی وجہ سے حضرت یوشع علیہ السلام پریشان ہوئے اللہ نے وحی بھیجی کہ آپ قرعہ اندازی کریں چنانچہ قرعہ اندازی میں اس کا نام نکلا جس نے خیانت کی تھی آپ نے اسے پتھر لگوائے پھر جا کر سب مال غنیمت کو آگ نے کھایا مال غنیمت میں خیانت کرنے والے کا نام عاجر تھا۔ اس کی وجہ سے اس جگہ کا نام عاجر رکھا گیا۔

## دیگر علاقوں کی فتح:

یوشع علیہ السلام وہاں سے چل کر عائی اور شعبہ کے بادشاہ کے پاس آئے کیونکہ اللہ نے آپ کو ان سے جنگ کرنے کا حکم دیا تھا۔ یوشع علیہ السلام نے ان سے جنگ کرنے کے لیے کمین گاہ بنانے کا حکم دیا اور پھر اس علاقے پر فتح حاصل کی۔ ان کی حکومت چھینی اور شہر کو آگ لگا دی اور وہاں کے بارہ ہزار آدمیوں کو قتل کیا۔

اہل عماق اور اہل جیعون نے دھوکہ دینے کے ارادے سے پہلے امان طلب کی جب ان کی دھوکہ دہی ان پر ظاہر ہوئی تو اللہ سے دعا کی کہ یہ لکڑہارے اور بہشتی (مشکیزہ اٹھانے والے) ہو جائیں چنانچہ وہ ویسے ہی ہو گئے اور یہ دعا کی کہ باذق اور شلم کا بادشاہ بن جائے۔

## ارمانی بادشاہوں کو شکست:

پھر ارمان کے بادشاہوں کو پیغام اطاعت بھیجا ان کی تعداد پانچ تھی۔ انہوں نے اپنے میں سے ایک کو سردار بنایا اور جنگ کے لیے جمع ہو گئے اہل جیعون نے یوشع علیہ السلام سے مدد طلب کی یوشع علیہ السلام نے ان کی مدد کی اور ان سب سرداروں کو شکست دی یہاں تک کہ ان کو حوران کی طرف اتار دیا اور اللہ نے ان پر پتھروں کی بارش کی اور پتھروں سے قتل ہونے والوں کی تعداد تلوار سے قتل

ہونے والوں سے زیادہ تھی۔

یوشع علیہ السلام نے اللہ سے دعا کی کہ سورج اور چاند کو روک دیں یہاں تک کہ ہفتہ داخل ہونے سے قبل فتح کا عمل ہو جائے چنانچہ سورج اور چاند رک گئے اور یہ پانچوں غار میں جا کر چھپ گئے یوشع علیہ السلام کے حکم سے اس غار کا منہ بند کر دیا گیا یوں دشمنوں سے انتقامی کارروائی مکمل ہوئی بلکہ پھر انہیں وہاں سے نکال کر قتل کر دیا گیا اور ان پر غلبہ حاصل کیا۔

## یہودا اور شمعون کی اولاد کا کنعانیوں سے جنگ کرنا:

اس کے بعد آپ کا انتقال ہو گیا۔ اور آپ کو افراہیم نامی پہاڑ میں دفن کر دیا گیا۔ آپ کے بعد یہودا اور شمعون کی اولاد کنعانیوں سے جنگ کے لیے تیار ہو گئی چنانچہ انہوں نے ان کے محرمات کو مباح کیا اور ان کے دس ہزار آدمی باذق کے ساتھ قتل ہوئے۔

## باذق کے ہاتھ پاؤں کی انگلیاں کاٹنا:

انہوں نے باذق کو پکڑا اس کے ہاتھ پاؤں کی انگلیوں کو کاٹ دیا اس وقت باذق نے کہا کہ میں نے ستر سرداروں کی انگلیاں کٹوائیں اور وہ میرے دسترخوان سے کھانا لیتے تھے۔ اللہ نے مجھے اس کرتوت کی سزا دے دی۔ انہوں نے باذق کو شیلم نامی وادی میں بھیج دیا اور وہیں اس کا انتقال ہوا۔

## یوشع علیہ السلام بن نون کی عمر:

یوشع علیہ السلام کی عمر ایک سو چھبیس سال تھی۔ موسیٰ علیہ السلام کے بعد آپ پیغمبر بنے اور ستائیس سال تک اپنی قوم کے ساتھ رہے۔ یہاں تک کہ آپ کا انتقال ہو گیا۔

## یمن کا پہلا بادشاہ:

کہا گیا ہے کہ یمن کا سب سے پہلا بادشاہ جو موسیٰ علیہ السلام کے دور میں تھا اس کا نام شمیر بن املون تھا اس نے یمن میں ظفار نامی شہر تعمیر کرایا اور وہاں سے عمالقہ کو نکال لایا۔ شمیر اس وقت فارس کے بادشاہ کی طرف سے یمن اور اس کے ارد گرد کے علاقوں کا گورنر تھا۔

## باقی ماندہ کنعانیوں کا یمن چلے جانا:

ہشام بن محمد کا خیال ہے کہ یوشع علیہ السلام سے جنگ کے بعد کچھ کنعانی زندہ رہ گئے تھے۔ افریقس بن قیس جب افریقہ کی طرف جا رہا تھا۔ تو اس وقت ان کا گزر ان کے پاس سے ہوا اس نے انہیں شام کے ساحل سے اپنے ساتھ لے لیا اور ان کو لے کر افریقہ پہنچا افریقہ پر حملہ کر کے اسے فتح کیا۔ اور ان کے بادشاہ جرجیرا کو قتل کیا۔ اور ان کنعانیوں کو وہاں آباد کیا ان کا نام بربرہ رکھا گیا۔ راوی کہتے ہیں کہ حمیر کے قبیلے صنہاجہ اور کتامہ بھی بربریوں کے ساتھ رہنے لگے اور اس وقت سے ابھی تک ان کے ساتھ رہ رہے ہیں۔

## قارون:

قرآن مجید میں (ان قارون کان من قوم موسی) ''بے شک قارون موسیٰ علیہ السلام کی قوم سے تھا''۔ اس آیت کے تحت

ابن جریج فرماتے ہیں۔ کہ قارون موسیٰ علیہ السلام کا چچازاد بھائی تھا۔ اس لیے قارون کے والد یصہیر اور موسیٰ علیہ السلام کے والد عومر (جسے عربی میں عمران کہتے ہیں) یہ آپس میں بھائی تھے۔ بعض نے عومر نام کے بجائے عمعم کا ذکر کیا ہے۔

سلمہ سے روایت ہے۔ کہ یصہیر بن قرھت نے شمیت بنت تباویت سے نکاح کیا اس سے عمران اور قارون کے دولڑکے پیدا ہوئے اور پھر عمران سے موسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے۔ اس کے مطابق قارون موسیٰ علیہ السلام کا چچا تھا۔ پہلا قول سماوک کے طریق سے پانچ واسطوں سے مروی ہے اسی طرح قتادہ رضی اللہ عنہ سے بھی مروی ہے۔ کہ ہم یہ بیان کرتے ہیں کہ موسیٰ علیہ السلام قارون کے چچازاد بھائی تھے۔ اور قرآن میں اسے اس لیے خوبصورت کہا گیا ہے۔ کہ اسے منور بھی کہا جاتا رہا ہے۔

## قارون کی خزانے:

مالکؒ بن دینار کہتے ہیں کہ مجھ تک یہ خبر پہنچی ہے کہ موسیٰ علیہ السلام قارون کے چچازاد بھائی تھے۔ اور اللہ نے قارون کو بہت زیادہ مال عطا کیا تھا قرآن مجید میں اس کے بارے میں یوں تذکرہ ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ ''ہم نے اسے اتنے خزانے دیئے کہ اس کے خزانے کی کنجیاں ایک طاقتور آدمی کی جماعت کو گراں بار کر دیتی تھیں۔'' اس آیت کے تحت خمیثہ سے مروی ہے۔ کہ ہم نے تورات میں یہ لکھا ہوا دیکھا کہ قارون کے خزانے کی کنجیاں ساٹھ خچر اٹھاتے تھے۔ جو بوجھ سے لدے ہوتے تھے۔ اور کوئی چابی اس کی ایک انگلی سے بڑی نہیں ہوتی تھی اور ہر کنجی ایک خزانے کی کنجی ہوتی تھی۔ خمیثہ سے ایک روایت میں مروی ہے کہ اس کے خزانے کی کنجیاں ساٹھ خچر اٹھاتے تھے۔ اور یہ کنجیاں ایسے ساٹھ خچروں پر لادی جاتی تھیں جن کی پیشانی اور ٹانگیں چمکدار ہوتی تھیں۔

## قارون کو نصیحت:

لیکن جب اللہ نے اس کے کثرت مال کی وجہ سے اسے بدبختی اور عذاب میں مبتلا کرنا چاہا تو اللہ کے دشمن کی سرکشی یہ تھی کہ اس نے بنی اسرائیل کے کپڑوں میں ایک ہاتھ کا اضافہ کر دیا۔ قوم کے لوگوں نے اسے اللہ کی نافرمانی سے روکا اور اسے اللہ کے راستے میں خرچ کرنے کی ترغیب دی اور اللہ کی عبادت پر ابھارا قرآن مجید میں ہے کہ ''جب قارون کی قوم نے اس سے کہا تو نازاں نہ ہو یقیناً اللہ اترانے والوں کو پسند نہیں کرتا اور جو اللہ نے تجھے دے رکھا ہے اس سے آخرت کا گھر تلاش کر اور دنیا میں سے اپنے حصے کو فراموش نہ کر اور جس طرح اللہ نے تجھ پر احسان کیا ہے۔ تو بھی احسان کیا کر اور ملک میں فساد مچانے کا خواہش مند نہ ہو یقیناً اللہ فساد کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۔''

## قارون کا جواب:

''اور تو دنیا میں اپنے حصے کو فراموش نہ کر'' مراد یہ ہے کہ تو اس بات کو نہ بھول کہ تو نے اس دنیا سے آخرت کے لیے حساب نکالنا ہے۔ لیکن قارون نے اس کے بدلے میں جہالت اور گمراہی پر مبنی جواب دیا۔ جو قرآن مجید میں بھی مذکور ہے اس نے کہا کہ مجھے یہ سب کچھ میرے اس علم اور ہنر کی وجہ سے ملا ہے۔ جو مجھے حاصل ہے۔ قتادہؒ نے اس کا مطلب یہ بیان کیا ہے کہ اگر اللہ مجھ سے راضی نہ ہوتا تو وہ مجھے اتنا زیادہ مال عطا نہ کرتا اللہ تعالیٰ نے اس کی تکذیب کرتے ہوئے فرمایا کیا اس کو معلوم نہیں کہ اللہ اس سے پہلے گذشتہ قوموں میں سے ایسے ایسے شخصوں کو تباہ کر چکا ہے۔ جو قوت کے اعتبار سے اس سے کہیں زیادہ اور مال جمع کرنے کے اعتبار سے اس سے کہیں بڑھے ہوئے تھے۔ لہٰذا اگر اللہ اپنی رضا اور فضل کی بنیاد پر مال عطا کرتا اور ان مال والوں کو اللہ تعالیٰ ہلاک نہ کرتے۔

حالانکہ ان کا مال اس سے زیادہ تھا۔

## قارون کو وعظ ونصیحت:

لیکن اس وعظ اور نصیحت پر مشتمل جواب نے اس پر کوئی اثر نہ کیا اور وہ اپنی سرکشی اور نافرمانی میں بڑھتا گیا یہاں تک کہ وہ ایک روز اپنی پوری زیب و زینت کے ساتھ اپنی قوم کے سامنے نکلا وہ ایک خوبصورت سفید ترکی گھوڑے پر تھا جس پر ارجوان (خوبصورت پھل دار درخت کی لکڑی) کی زین لگی تھی۔ اس نے زرد رنگ کا لباس پہن رکھا تھا اور اس کے ساتھ ساتھ تین سو باندیاں اور چار ہزار آدمی بھی نکلے۔ بعض نے کہا کہ مردوں کی تعداد ستر ہزار تھی۔

## بعض لوگوں کا قارون جیسا مال دار بننے کی کوشش:

مجاہدؒ سے روایت ہے کہ جب قارون اس شاش باش سے نکلا تو خسارہ پانے والے لوگوں کو اس کی حالت پر رشک آیا اور وہ بھی قارون جیسا مال حاصل کرنے کی تمنا کرنے لگے۔ چنانچہ انہوں نے کہا ''کیا خوب ہوتا کہ ہم کو بھی وہ ساز وسامان ملتا جو قارون کو دیا گیا'' سمجھدار اور فہم لوگوں نے ان کی اس بات کو پسند نہ فرمایا اور کہا کہ قارون کے خزانے کی تمنا کرنے والو! اللہ سے ڈرو اور جن باتوں کا حکم اللہ نے دیا ہے ان پر عمل کرو اور جن سے روکا ہے ان سے رک جاؤ اس لیے کہ جو شخص خدا اور اس کے رسول پر ایمان لایا اور نیک عمل کیے تو اس کو ملنے والا ثواب اس خزانے سے بدرجہا بہتر ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ یہ مرتبہ (ایمان اور عمل صالح کرنے کا مرتبہ) ثابت قدم رہنے والوں کے علاوہ کسی کو نہیں ملتا جو دنیا کی زیب و زینت دیکھنے کے باوجود صبر کرتے ہیں۔ اور آخرت کے ثواب کو دنیا کی لذتوں پر ترجیح دیتے ہیں۔

## قارون کی زکوٰۃ سے بچنے کی تدبیر:

ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ جب زکوٰۃ کا حکم آیا تو قارون موسیٰ علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہا کہ ہر ہزار کے بدلے میں ایک درہم اور ہر ہزار دنبوں کے بدلے میں ایک دنبہ دوں گا اس لحاظ سے اس نے جب حساب لگایا تو وہ بہت زیادہ زکوٰۃ بنتی تھی۔ لہٰذا اس نے زکوٰۃ سے بچنے کے لیے یہ تدبیر کی کہ اس نے بنی اسرائیل کو جمع کیا اور کہا کہ اب موسیٰ علیہ السلام تم کو بہت سے احکام سنائے گا اور تم نے اس کی اطاعت کی اب وہ تمہارا مال لینا چاہتا ہے۔ ان لوگوں نے کہا کہ تم ہمارے بڑے ہو ہمیں جو چاہو حکم دو۔

## موسیٰ علیہ السلام پر تہمت لگانے کی سازش:

اس نے کہا کہ فلاں طائفہ کو لے آؤ اور اسے کچھ رقم دو اور کہو کہ وہ موسیٰ علیہ السلام پر تہمت لگائے وہ اس عورت کو لے آئے پھر قارون موسیٰ علیہ السلام کے پاس آیا اور کہا کہ آپ کی قوم اکٹھی ہو چکی ہے آپ انہیں احکام بتائیں چنانچہ موسیٰ علیہ السلام بتانے لگے! اے بنی اسرائیل جو شخص چوری کرے گا تو اسے سو کوڑے لگائیں گے اور اگر شادی شدہ مرد زنا کرے گا تو اسے اتنے کوڑے لگائیں گے کہ (یا یہ کہا کہ اتنے پتھر ماریں گے کہ) وہ مر جائے۔ قارون نے کہا خواہ آپ زنا کریں آپ پر بھی حد ہوگی؟ فرمایا: کیوں نہیں! قارون بدبخت بولا بنی اسرائیل کا خیال ہے کہ آپ سے فلاں عورت کے ساتھ بدکاری سرزد ہوئی ہے؟ فرمایا اسے بلاؤ عورت حاضر ہوئی۔ موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا یہ جو کچھ کہہ رہے ہیں کیا واقعی میں نے تیرے ساتھ ایسی حرکت کی ہے؟ عورت نے کہا نہیں، بلکہ ان لوگوں نے مجھے انعام دے کر اس بہتان طرازی پر ابھارا تھا۔ موسیٰ علیہ السلام شدت غم سے بے اختیار ہو کر وہیں سجدہ میں گر پڑے۔

## موسیٰ علیہ السلام کو زمین پر اختیار:

اس کے بعد وحی آئی اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا اے موسیٰ! ان لوگوں نے تجھ سے رحم کی درخواست کی اور تو نے ان پر رحم نہ کھایا اگر یہ مجھے پکارتے تو میں ان کی دعا قبول فرمالیتا۔

## قارون کی زیب وزینت:

ایک راوی "فخرج علی قومه فی زینته" کی تفسیر لکھتے ہیں کہ زینت سے مراد ہے کہ وہ چتکبرے گھوڑے سے باہر نکلا جس پر ارجوان کی زین تھی اور اس کے کپڑے بہرمان سے رنگے تھے۔ قرآن مجید میں اس کا نقشہ یوں بیان کیا گیا ہے کہ:

"پھر قارون پوری زیب وزینت کے ساتھ قوم کے سامنے آیا تو وہ لوگ جو دنیوی زندگی کے طالب تھے۔ کہنے لگے کہ کیا خوب مزے ہوتے کہ ہمیں بھی وہ ساز وسامان ملتا جو قارون کے پاس ہے۔ واقعی قارون بڑے نصیب والا ہے جن لوگوں کو صحیح علم وفہم عطا کیا گیا تھا انہوں نے فرمایا اے دنیا کے طالبو! تم پر افسوس ہے اللہ کا وہ ثواب بدرجہا بہتر ہے جو اس کی بارگاہ سے اس کو ملتا ہے جو ایمان لائے اور نیک عمل کرتا رہے لیکن یہ مرتبہ ثابت قدم رہنے والوں کے سوا کسی کو نہیں ملتا پھر ہم نے ان کو اور ان کے مکان کو زمین میں دھنسا دیا پھر اس کی مدد کے لیے کوئی ایسی جماعت نہیں آئی جو اسے بچا لیتی اور نہ وہ اپنے آپ کو خود ہی بچا سکا اور گزشتہ روز جو لوگ اس جیسا ہونے کی تمنا کر رہے تھے۔ وہ کہنے لگے کہ افسوس بات تو یہ ہے کہ اللہ اپنے بندوں پر احسان نہ کرتا تو ہم کو بھی دھنسا دیتا افسوس واقعی بات تو یہ ہے کہ ناسپاسوں کو فلاح نصیب نہیں ہوتی"۔

اس کے بعد اللہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو خطاب کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ:

**"اے محمدؐ! یہ آخرت کا گھر یعنی جنت ہم اپنے لوگوں کے لیے خاص کرتے ہیں۔ جو دنیا میں بڑا نہیں بننا چاہتے اور آخرت میں انہی لوگوں کا انجام اچھا ہوگا جو پرہیز گار ہیں"۔ (القصص ۸۰۔۸۳)**

## اسرائیلیوں پر انعامات:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے ایک اور روایت میں مذکورہ بالا تفصیل کے علاوہ یہ بات بھی مروی ہے کہ اس کے بعد بنی اسرائیل شدید بھوک میں مبتلا ہو گئے اور موسیٰ کی خدمت میں حاضر ہو کر کہا آپ ہمارے لیے اللہ سے دعا کریں موسیٰ علیہ السلام نے دعا فرمائی تو یہ وحی آئی کہ تم مجھ سے ایسی قوم کے بارے میں کلام کرنا چاہتے ہو جنہوں نے اپنے نفس پر بہت ظلم کیا ہے۔ اور انہوں نے تجھ سے دعا کی تو نے قبول نہ کی لیکن اگر وہ مجھ سے دعا کریں تو میں قبول کروں گا"۔

## انعامات الٰہی (ایک اور روایت):

قرآن مجید کی آیت "ان قارون كان من قوم موسى" (بلاشبہ قارون موسیٰ علیہ السلام کی برداری میں سے تھا) کے تحت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ قارون موسیٰ علیہ السلام کا چچازاد بھائی تھا۔ آپ شہر کے ایک کنارے میں رہتے تھے جب کہ قارون دوسرے کنارے پر رہتا تھا۔ اس نے بنی اسرائیل میں سے ایک طائفہ عورت کو بلایا اور اسے کچھ رقم دینے کا وعدہ کر کے اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ موسیٰ علیہ السلام پر تہمت لگائے کہ آپ نے میرے ساتھ زنا کیا ہے۔ اور پھر اسے چھوڑ دیا یہاں تک کہ ایک روز جب بنی اسرائیل

کے لوگوں کے جمع ہونے کا دن تھا وہ جمع ہوئے تو قارون نے موسیٰ علیہ السلام سے کہا کہ چوری کی سزا کیا ہے؟ آپ نے فرمایا اس کا ہاتھ کاٹ دیا جائے' اس نے کہا خواہ آپ نے کوئی چوری کی ہو فرمایا ہاں پھر اس نے کہا کہ زانی کی سزا کیا ہے؟ آپ نے فرمایا اسے رجم کیا جائے وہ بولا خواہ آپ نے زنا کیا ہو فرمایا ہاں اس پر وہ کہنے لگا کہ آپ نے زنا کیا ہے آپ نے فرمایا تیرے لیے ہلاکت ہو میں نے کس کے ساتھ زنا کیا ہے؟ اس نے کہا کہ فلاں عورت کے ساتھ آپ نے فرمایا اس عورت کو بلاؤ عورت کو بلوایا گیا۔ موسیٰ علیہ السلام نے اس عورت سے کہا کہ تجھے قسم اللہ کی جس نے تورات نازل کی بتا قارون نے سچ کہا ہے۔ وہ بولی کہ آپ نے اللہ کا واسطہ دیا ہے اس لیے گواہی دیتی ہوں کہ آپ اس تہمت سے بری ہیں۔ آپ اللہ کے رسول ہیں۔ اللہ کے اس دشمن نے میرے لیے کچھ رقم مقرر کر کے مجھے اس پر آمادہ کیا کہ میں آپ پر تہمت لگاؤں۔ موسیٰ علیہ السلام فوراً سجدے میں گر گئے۔

اللہ نے فرمایا کہ اے موسیٰ! سر اٹھاؤ اور زمین کو جو چاہو حکم دو آپ نے فرمایا کہ ان کو پکڑلو تو زمین نے ان کو کولہوں تک پکڑ لیا آپ نے اسے دوبارہ پکڑنے کے لیے کہا تو سینوں تک پکڑا تیسری مرتبہ پکڑنے پر زمین انہیں نگل گئی جب زمین نے نگل لیا تو اللہ کی طرف سے وحی آئی کہ اے موسیٰ! انہوں نے تجھ سے توبہ کی مگر تو نے قبول نہ کی اگر یہ مجھ سے اس طرح توبہ کرتے تو میں قبول کر لیتا۔

☆ علی بن زید سے مروی ہے کہ عبداللہ بن حارث اپنے گھر سے نکلے اور اپنے قصر میں داخل ہو گئے جب وہاں سے نکلے تو ٹیک لگا کر بیٹھ گئے ہم بھی ان کے پاس بیٹھ گئے وہ سلیمان بن داؤد کا ذکر کرنے لگے۔ کہ انہوں نے اپنے مصاحبین سے کہا کیا تم میں سے کوئی ایسا بھی ہے کہ اس سے پہلے کہ وہ لوگ مطیع کر میرے پاس آئیں بلقیس کا تخت لے کر میرے پاس آئے؟ تو جنات میں سے ایک قوم کا ہیکل جن بولا کہ اس مجلس کے ختم ہونے سے پہلے وہ تخت میں آپ کے پاس لے آؤں گا میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ میں اس تخت کو لانے کی قدرت رکھتا ہوں اور قابل اعتماد ہوں ایک شخص جس کے پاس کتاب کا علم تھا' نے کہا کہ میں آپ کی پلک جھپکنے سے پہلے وہ تخت آپ کی خدمت میں پیش کر دیتا ہوں پھر جب سلیمان علیہ السلام نے اس تخت کو اپنے سامنے رکھا ہوا دیکھا تو فرمایا کہ ''یہ بھی میرے پروردگار کا فضل ہے تاکہ وہ مجھے آزمائے کہ میں اس کا شکر ادا کرتا ہوں یا ناشکری کرتا ہوں اور جو شخص شکر کرتا ہے تو وہ اپنے ہی فائدے کے لیے شکر کرتا ہے اور جو ناشکری کرتا ہے تو میرا رب بے پرواہ اور کرم کرنے والا ہے۔ (النمل ۳۸ تا ۴۰)

پھر اس کے بعد خاموش ہو گئے اور قارون کا ذکر کرنے لگے قارون موسیٰ علیہ السلام کی برادری میں سے تھا۔ پھر وہ لوگوں پر زیادتی کرنے لگا۔ اور اللہ نے اسے اتنا خزانہ عطا کیا کہ اس خزانے کی چابیاں ایک طاقت ور جماعت کو گراں بار کر جاتی تھیں اس نے کہا کہ خزانہ مجھے میرے علم کی وجہ سے ملا ہے۔ جو کہ میرے پاس موجود ہے۔ وہ موسیٰ علیہ السلام کو تکلیفیں پہنچاتا تھا جب کہ آپ اس سے درگزر کرتے تھے۔ اور قرابت داری کی وجہ سے اسے معاف کر دیا کرتے تھے۔ یہاں تک کے اس نے ایک مکان بنوایا جس کا دروازہ سونے کا تھا۔ اور اس نے اپنے گھر کی دیواروں پر سونے کے ٹکڑے لگائے۔

## قارون کی بدبختی:

بنی اسرائیل کے لوگ صبح شام اس کے پاس آتے اور وہ انہیں کھانا کھلاتا ہنسی مذاق اور گپ شپ کی محفلیں لگتیں اس کی بدبختی برقرار رہی یہاں تک کہ اس نے ایک زانیہ عورت کو بلوایا تو اس نے کہا کہ کیا تو چاہتی ہے کہ میں تجھے مالدار بنا دوں اور تجھے اپنے گھر کی عورتوں میں شامل کر لوں لیکن شرط یہ ہے کہ جب بنی اسرائیل کے لوگ میرے پاس جمع ہوں تو تو مجھ سے یہ کہے کہ قارون تو مجھے

موسیٰ علیہ السلام سے نہیں رو کے گا؟ عورت اس بات پر راضی ہوگئی جب قارون بیٹھا اور بنی اسرائیل کے لوگ اس کے پاس جمع ہوئے تو وہ آئی اور اس کے سامنے کھڑی ہوئی اور کہنے لگی لیکن اللہ نے اس کے دل کو بدل دیا اور اس کی توبہ قبول کرن تو وہ دل میں کہنے لگی کہ اس سے بہتر توبہ کا میرے پاس اور کوئی طریقہ نہیں ہوگا کہ میرے جملے سے اللہ کے رسول کو تکلیف نہ پہنچے پھ اس نے سر محفل راز آشکار کیا کہ قارون نے مجھے دولت کا لالچ دے کر اس پر آمادہ کیا تھا اور میں نے سوچا کہ اللہ سے معافی مانگنے کا اور کوئی بہتر طریقہ نہ ہوگا اس لیے میں نے راز آشکار کر دیا۔ یہ سن کر قارون کا سر جھک گیا اور وہ سوچنے لگا کہ اب اس کی ہلاکت کا وقت آ چکا ہے۔ موسیٰ علیہ السلام قارون کے پاس آئے جب قارون نے آپ کو دیکھا تو جان گیا کہ آپ کے ارادے اچھے نہیں تو کہنے لگا موسیٰ علیہ السلام مجھ پر رحم کرو آپ نے کہا کہ اے زمین اسے نگل جا تو اس کا مکان ہلنے لگا اور قارون اپنے ساتھیوں سمیت زمین میں دھنس گیا۔

## قارون کو زمین میں دھنسا دیا جانا:

اس نے رحم کی اپیل کی آپ نے دوبارہ زمین کو حکم دیا کہ انہیں پکڑ لو اس پر پھر مکان ہلا اور سب ناف تک دھنس گئے اب قارون اور زیادہ آہ و بکا کرنے لگا لیکن آپ نے پھر بھی زمین کو دھنسانے کا حکم دیا تو زمین اس کے مکان اور ساتھیوں سمیت اسے نگل گئی۔ اس کے بعد موسیٰ علیہ السلام پر وحی نازل ہوئی کہ اے موسیٰ! تو نے رحم نہ کیا میری عزت کی قسم! اگر وہ مجھے پکارتا تو میں ان کی پکار کا جواب دیتا۔

## قارون پر عذاب کے بعد ایمان والوں کے احساسات:

ابو جعفر کہتے ہیں کہ جب اللہ کا عذاب قارون پر آیا تو ایمان والوں نے اپنے اوپر اللہ کے انعامات کا شکر ادا کیا اور اس سے نصیحت حاصل کی اور دوسروں کو اللہ کے عذاب سے ڈرایا اور اللہ کی معرفت کا حق ادا کرنے اور اس کی اطاعت کرنے کی نصیحت کی اور جو لوگ خوش عیشی کی تمنا رکھتے تھے انہیں اپنے فعل پر ندامت ہوئی کہ افسوس کی بات تو یہ ہے کہ اللہ اپنے بندوں میں سے جس کی روزی چاہے گھٹاتا ہے اور جس کی چاہے بڑھاتا ہے۔ اگر اللہ ہم پر احسان نہ کرتا تو ہمیں بھی دھنسا دیتا افسوس کی واقعی بات تو یہ ہے کہ ناشکری کرنے والوں کو فلاح نصیب نہیں ہوتی۔ ہم گذشتہ روز سے جس مال کی تمنا کر رہے تھے۔ اس کی وجہ سے آنے والے عذاب کو اللہ نے ہم پر سے ہٹا لیا پس اللہ نے موسیٰ علیہ السلام کو اور ایمان والوں کو بھی نجات دی اور اپنے اور بنی اسرائیل کے دشمن یعنی فرعون' ہامان' قارون اور کنعانیوں کو ان کے کفر کی وجہ سے ہلاک کر دیا بعض کو قتل کیا' بعض کو غرق کیا' بعض کو زمین میں دھنسا دیا اور نصیحت اور عبرت حاصل کرنے والوں کے لیے انہیں مقام نصیحت بنایا۔ حالانکہ ان کے پاس دولت اور مال کی کثرت تھی۔ اور ان کی پکڑ مضبوط تھی۔ اور ان کا جسم ڈھانچہ بنا ہوا تھا۔ لیکن مال دولت لاؤ لشکر ان کے کچھ کام نہ آیا۔ کیونکہ وہ اللہ کی آیات سے انکار کرتے تھے اور جس عذاب سے وہ اپنے آپ کو مامون سمجھتے تھے۔ وہی عذاب ان تک آ پہنچا جس عمل کی وجہ سے ان پر عذاب آیا اور ہم اس عمل سے اجتناب کرتے ہیں۔ اور جو عمل اللہ کی طرف لے جائے اس کی طرف رغبت کی توفیق مانگتے ہیں۔

## انبیاء بنی اسرائیل:

ابو ذر غفاری رضی اللہ عنہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ بنی اسرائیل میں سب سے پہلے آنے والے نبی موسیٰ علیہ السلام تھے۔ ابو ذر کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا کہ موسیٰ علیہ السلام کے صحیفوں میں کیا تھا؟ فرمایا اس میں عبرت کی باتیں تھیں مثلاً یہ کہ مجھے تعجب

ہے اس شخص پر جو موت پر یقین رکھتا ہے اور پھر بھی خوش ہوتا ہے۔ مجھے تعجب ہے اس شخص پر جو اس بات کا یقین رکھتا ہے کہ کل کو حساب ہونے والا ہے اور پھر بھی عمل نہیں کرتا۔

## یوشع علیہ السلام کا دور حکومت:

موسیٰ علیہ السلام کے انتقال کے بعد یوشع علیہ السلام نے امور کو سنبھالا اور موت تک یہ فریضہ سرانجام دیا اس میں سے بیس سال کا عرصہ منوچہر کے دور حکومت میں گزرا اور سات سال کا عرصہ افراسیاب کے دور میں گذرا۔

# منوچہر کے بعد آنے والے بادشاہ

## افراسیاب:

منوچہر کے فوت ہونے کے بعد افراسیاب بن فشنج بادشاہ بنا۔ اس کا اکثر قیام بابل اور مہربان شہر میں ہوتا تھا۔ اس نے فارس میں بہت فساد پھیلایا کہا گیا ہے کہ جب اس نے فارس پر غلبہ حاصل کیا تو اس نے کہا ''ہم مخلوق کو ہلاک کرنے میں جلد باز ہیں'' وہ بہت زیادہ ظلم وستم کرنے والا تھا بہت سے شہروں کو جو آباد تھے تباہ کیا' نہروں کو ختم کیا جس کی وجہ سے وہاں کے لوگ پانچ سال تک قحط سالی میں مبتلا رہے۔ یہاں تک کہ اس نے فارس چھوڑ دیا اور چلا گیا اس سال سے پانی آنا شروع ہوا اور درخت اگنے شروع ہو گئے۔ زو بن طمہاسپ کے آنے تک لوگ اس ظلم وستم میں مبتلا رہے۔ بعض نے زو کی بجائے زاب بن طمہاسپ کا نام لیا ہے۔ زو کی والدہ کا نام مادول بنت وامن تھا۔

## طمہاسپ کی گرفتاری:

کہا گیا ہے کہ منوچہر نے اپنے دور حکومت میں طمہاسپ کو اس کی کسی غلطی کی وجہ سے گرفتار کر لیا تھا۔ جب وہ افراسیاب کو گرفتار کرنے کے لئے ترکی کے دروازے پر تھا۔ منوچہر نے اسے قتل کرنے کا ارادہ کیا لیکن اس کے وزراء اور مصاحبین نے معاف کرنے کا مشورہ دیا منوچہر کے عدل میں یہ بات مشہور تھی کہ وہ سزا کے اندر شریف اور ذلیل' قریب اور دور کے آدمی کو برابر رکھتا تھا۔

چنانچہ جب انہوں نے افراسیاب کے بارے میں سفارش کی تو منوچہر نے اسے قبول کرنے سے انکار کیا اور کہا یہ دین کے اندر کمزوری ہے لیکن اگر تم میرے اوپر بہت زیادہ اصرار کرتے ہو تو اتنا کر سکتا ہوں کہ اسے اپنے ملک میں نہ رہنے دوں گا۔ چنانچہ اسے اپنے ملک سے نکال کر ترکی بھیج دیا۔ اور اس کی بیٹی جو محل میں قید تھی۔ اسے یہ کہہ کر نکال دیا کہ نجومیوں کا کہنا ہے کہ اگر اس کا والد مامون رہا تو وہ ایک بچہ جنے گی جو اسے قتل کر دے گا۔ جب وہ عورت بزدی نامی بیٹے کے ساتھ حاملہ ہو چکی تو اسے وہاں سے نکال دیا گیا۔

## طمہاسپ کا دوبارہ برسر اقتدار آنا:

پھر جب طمہاسپ کے سزا کے دن پورے ہو گئے تو منوچہر نے اسے واپس بلا لیا اور پھر مادول بنت وامن کو بھی بلا لیا اور اس سے اس کا بیٹا زو پیدا ہوا پھر زو نے اپنے نانا وامن کو ترکی کی جنگ میں قتل کر دیا۔ اور افراسیاب کو ایران سے بھگا دیا یہاں تک کہ کئی جنگوں کے بعد اسے ترکی بھیج دیا۔ افراسیاب نے فارس کی اقلیم بابل پر بارہ سال تک غلبہ حاصل کیے رکھا یعنی منوچہر کے انتقال کے

بعد اس وقت تک جب تک زو نے انہیں نہیں نکالا پھر زو نے اسے ترکستان نکال دیا۔

کہا گیا ہے کہ زو نے فراسیاب کو فارس کے روز ماہان سے آبانما کے مہینے میں نکالا عجمی لوگوں نے افراسیاب کے شہر سے نجات حاصل کرنے کی خوشی میں اس دن کو عید بنالیا۔

## زو بن طہماسپ کے کارنامے:

زو اپنے ملک میں محمود تھا اور اپنی رعیت کے ساتھ اچھا سلوک کرنے والا تھا۔ جن شہروں کو افراسیاب نے خراب کیا زو نے اسے آباد کرنا شروع کیا البذاا خیارث' بابل کے شہر اور گرائے گئے قلعوں کی تعمیر کا حکم دیا گیا بند شدہ نہروں نالوں کو کھلوایا گیا۔ اور ان سے مٹی نکالی گئی اور جو پانی نیچے دفن کیا گیا تھا اسے نکالا گیا اور زو نے ساٹھ سال تک خراج معاف کیا۔ فارس کے شہروں کو آباد کیا اور پانی کی کثرت ہوگئی اور وہاں کے لوگوں کی تنخواہوں میں اضافہ ہوا اور زاب نامی ایک نہر کھدوائی شہر کے کنارے پر عتیقہ نامی ایک اور شہر تیار کیا گیا۔ اور اس کے تین حصے بنائے گئے (۱) زاب اعلیٰ (۲) زاب اوسط (۳) زاب ادنی۔ اس کے علاوہ بہت سے درختوں کے بیج اور ان کی قلمیں منگوائی گئیں۔ اور مناسب مقامات پر انہیں بونے کا حکم دیا۔ زو پہلا بادشاہ ہے جس کے دور میں مختلف قسم کے خربوزے کاشت کیے گئے اس نے ترکوں سے حاصل ہونے والے مال غنیمت کے گھوڑوں کو اپنے لشکر کے درمیان تقسیم کر دیا۔ جس روز وہ بادشاہ بنا اور اس کی تاج پوشی کی گئی۔ اس نے کہا کہ فراسیاب نے جن عمارتوں کو ویران کیا ہے ہم اسے آباد کرنے میں جلدی کرنے والے ہیں۔

## سلسلہ نسب:

اس کا نسب نامہ یہ ہے کہ زو بن کرشاسب بن اشرط بن سہم بن تعریمان بن طورک بن شیراسب بن اروشب بن طوج بن افریدون بعض لوگوں نے نسب نامہ یوں بیان کیا کرشاسب بن اشناس بن طھمون بن اشک بن ترس بن رمر بن دودسر بن منوچہر۔

بعض کا کہنا یہ ہے کہ زو اور کرشاسف دونوں مشترک حکمران تھے۔ زو ملک کا بادشاہ تھا۔ جب کہ کرشاسف اس کا وزیر تھا۔ اگر چہ کرشاسف ایران میں بہت بلند مقام کا حامل تھا تاہم وہ بادشاہ نہیں تھا۔ بلکہ حکومت زو کے ہاتھ میں تھی اور اس کے انتقال تک اسی کے ہاتھ میں رہی اس کا دور حکومت کل تیس سال پر مشتمل ہے۔

## کیقباذ:

زو کے بعد کیقباذ بادشاہ بنا کیقباذ کا نسب نامہ یہ ہے کیقباذ بن زاع بن نوحیاہ بن منشو بن نوذر بن منوچہر۔ اس نے ترکی کے ایک رئیس ترسا کی بیٹی فرتک سے نکاح کیا جس سے درج ذیل اولاد پیدا ہوئی۔

(۱) کی اختہ (۲) کیقاوس (۳) کیبہ ارش (۴) کیفاشین (۵) کیبتہ' یہ سب کے سب بادشاہ بنے۔

## تعارف:

کیقباذ نے اپنی تاج پوشی کے روز کہا ہم ترکی کے شہروں کی تعمیر کے لیے کوشاں ہیں۔ اس نے ملک میں موجود نہروں اور چشموں کے پانی کا اندازہ لگایا۔ اور اپنی نہروں کے نام پر شہروں کے نام رکھے۔ ان کی حد بندی کی اور ان کی حریم بنائے۔ اس نے لوگوں کو زمین آباد کرنے کا حکم دیا اور پھر ان کی پیداوار سے خمس وصول کر کے فوجیوں کی معاش کا انتظام کیا۔ کہا جاتا ہے کہ شہروں کے

آباد کرنے' دشمنوں کا مقابلہ کرنے اور تکبر کرنے میں کیقباذ کو فرعون سے تشبیہ دی جاتی تھی۔

**رہائش:**

کہا گیا ہے کہ کیبہ اور اس کی نسل میں آنے والے بادشاہ کیقباذ کی اولاد سے تھے۔ اس کے اور ترکوں کے درمیانی بارڈر پر دریائے بلخ کے کنارے رہتا تھا۔ تاکہ ترکی فوج ایران کی حدود میں داخل نہ ہو جائے۔ اس کا دورِ حکومت سو سال پر مشتمل ہے۔

## یوشع علیہ السلام بن نون کے بعد بنی اسرائیل:

## زو اور کیقباذ کے ادوار

**حزقیل کو ابن العجوز کہنے کا سبب:**

مؤرخین اور امتوں کے حالات بیان کرنے والے اہل علم حضرات کا اس پر اتفاق ہے کہ یوشع علیہ السلام کے بعد بنی اسرائیل کے امور کے منظم کالب بن یوفنا اور ان کے بعد حزقیل بن بوزی (ابن العجوز) تھے۔ ابن اسحاق کہتے ہیں کہ حزقیل کو ابن العجوز اس لیے کہا جاتا ہے کہ ان کی والدہ نے اللہ سے بچے کی دعا مانگی تھی جب کہ وہ بوڑھی اور بانجھ ہو چکی تھی۔ اللہ نے انہیں اس عمر میں لڑکا عطا فرمایا' اس لیے یہ لڑکا (حزقیل) ابن العجوز کہلایا (عجوز عربی زبان میں بوڑھی عورت کو کہتے ہیں) ان کی قوم کا ذکر قرآن مجید میں اس طرح آیا ہے:

ترجمہ: ''کیا آپ نے ان لوگوں کو ملاحظہ نہیں کیا جو موت کے ڈر سے گھروں سے نکل گئے حالانکہ وہ ہزاروں تھے''۔

(البقرۃ:۲۴۳)

**بنی اسرائیل کی اجتماعی موت (پہلی روایت):**

عبدالصمد بن معقل وہب بن منبہؒ سے نقل کرتے ہیں کہ بنی اسرائیل کے کچھ لوگوں کو کسی زمانے میں مصیبت اور بیماری کا سامنا کرنا پڑا۔ انہوں نے اس مصیبت پر شکوہ کرتے ہوئے کہا کہ اے کاش ہمیں موت آ جاتی تاکہ ہم اس مصیبت سے نجات حاصل کر لیتے۔ اللہ تعالیٰ نے وحی بھیجی کہ اے حزقیل تمہاری قوم اس پریشانی پر چلا اٹھی اور ان کا خیال یہ ہے کہ انہیں موت آ جائے تو اس تکلیف سے راحت مل جائے گی' حالانکہ وہ موت ان کے لیے کون سی راحت ہے؟ کیا وہ سمجھتے ہیں کہ میں انہیں موت دینے کے بعد دوبارہ زندہ کرنے پر قادر نہیں فلاں صحرا میں چلے جاؤ وہاں چار ہزار افراد مردہ حالت میں ہوں گے۔ (وہب کہتے ہیں کہ اس سے مراد اسی قوم کے افراد ہیں جن کے بارے میں کہا گیا ہے کہ آپ نے کیا ملاحظہ نہیں کیا کہ ان لوگوں کو جو موت سے ڈر کر گھروں سے نکل گئے) پھر وہاں کھڑے ہو کر انہیں آواز دو' ان مردوں کے جسم جدا ہو چکے تھے۔ جنہیں پرندوں نے بکھیر دیا تھا۔ حزقیلؑ نے آواز دے کر کہا اے ہڈیو اللہ تمہیں حکم دیتا ہے کہ اپنے اوپر گوشت چڑھا لو تو ان پر گوشت چڑھ گیا اور وہ جسم بن گئے۔ پھر اللہ نے کہا کہ اے روحو! اللہ تمہیں حکم دیتا ہے کہ اپنے جسموں میں واپس لوٹ جاؤ چنانچہ ان کی روحیں واپس لوٹ آئیں اور وہ مل کر کھڑے ہو گئے اور اللہ اکبر کا نعرہ لگایا۔

## دوسری روایت:

بعض صحابہؓ نے اسی آیت یعنی "الم تر الی الذین خرجوا ......الخ" کے تحت مروی ہے کہ واسطہ سے پہلے دوردان نامی ایک بستی تھی، جہاں طاعون کی وبا پھیلی، بہت سے لوگ وہاں سے بھاگ گئے اور ایک کنارے میں جا کر اترے جب کہ بستی میں رہنے والوں میں بہت سے ہلاک ہو گئے۔ کچھ زندہ بچ گئے تمام ہلاک نہیں ہوئے جب طاعون کی بیماری ختم ہوئی تو بستی چھوڑنے والے بھی واپس لوٹ آئے بستی میں زندہ بچ جانے والے لوگوں نے کہا کہ یہ بھاگ جانے والے ہم سے زیادہ سمجھدار تھے۔ اگر ہم بھی وہی کام کرتے جو انہوں نے کیا تھا۔ تو ہم سب کے سب بچ جاتے اب اگر کبھی طاعون آیا تو ہم بھی ایسا ہی کریں گے۔

## بستی والوں کا طاعون سے فرار:

اگلے سال پھر طاعون آ گیا۔ اور یہ بھی بھاگ کھڑے ہوئے۔ ان کی تعداد تین ہزار سے زیادہ تھی یہاں تک کہ افیح نامی ایک بستی میں جا اترے اس وادی کے اوپر سے ایک فرشتے نے یہ آواز لگائی کہ تم سب مر جاؤ وہ سب کے سب وہیں ہلاک ہو گئے۔ ان کے اجسام بوسیدہ ہو گئے۔ وہاں سے اللہ کے نبی حزقیلؑ کا گزر ہوا جب انہوں نے یہ منظر دیکھا تو سوچنے کھڑے ہو گئے۔ اپنی انگلی رخسار پر رکھ کر سوچنے لگے تو وحی آئی کہ اے حزقیلؑ تو کیا چاہتا کہ میں تجھے انہیں زندہ کر کے دکھاؤں کہ میں کیسے زندہ کرتا ہوں۔ عرض کیا جی ہاں ان کا غور و فکر اس لیے تھا کہ انہیں رب العزت کی قدرت پر (یقین کے باوجود) کچھ تعجب ہوا تو حکم ہوا کہ انہیں آواز دو۔

## خدا کی قدرت:

چنانچہ انہوں نے آواز دی کہ اللہ تمہیں حکم دیتا ہے کہ آپس میں جمع ہو جاؤ چنانچہ وہ اڑ اڑ کر جمع ہونے لگیں یہاں تک کہ ہڈیوں کے ڈھانچے تیار ہو گئے۔ پھر آواز آئی کہ انہیں آواز دو کہ تمہارا خدا تمہیں حکم دیتا ہے کہ اپنا گوشت اپنے اوپر چڑھا لو آواز دینے پر ہڈیوں پر خون اور گوشت آ گیا۔ اور ان کے جسموں پر وہی کپڑے بھی آ گئے جن میں ان کا انتقال ہوا تھا۔ پھر کہا گیا کہ ان سے کہو کہ اے جسمو اللہ تمہیں حکم دیتا ہے کہ کھڑے ہو جاؤ چنانچہ وہ جسم کھڑے ہو گئے۔

مجاہدؒ سے مروی ہے کہ جب وہ جسم دوبارہ زندہ ہوئے تو کہنے لگے "سبحانك ربنا و بحمدك لا اله الا انت" پس وہ اپنی قوم کی طرف زندہ ہو کر لوٹے البتہ ان کے چہروں پر موت کی زردی تھی۔ نیز ان کے کپڑے بھی کفن کی طرح بوسیدہ ہو چکے تھے۔ جس سے یہ اندازہ ہوتا تھا کہ انہیں موت آئی ہے اور پھر یقینی موت آ گئی جو ان کے لیے ہمیشہ کے لیے لکھ دی گئی۔

## عمر رضی اللہ عنہ کا واقعہ:

سالم نصری سے مروی ہے کہ ایک مرتبہ عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نماز پڑھ رہے تھے۔ اور آپ کے پیچھے دو یہودی تھے۔ جب آپ رکوع میں گئے۔ تو آپ نے ہاتھوں کو بغل سے علیحدہ کر کے رکوع کیا یہ دیکھ کر ایک یہودی نے دوسرے سے کہا کہ کیا یہ وہی ہے وہ کہنے لگے ہمیں اپنی کتاب میں یہ ذکر ملتا ہے۔ جو لوہے کا سینگ حزقیل کو دیا گیا جنہوں نے مردوں کو زندہ کیا وہ کسی اور کو بھی دیا جائے گا۔

عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہم نے اپنی کتاب میں حزقیل کا ذکر نہیں پایا اور نہ ہی عیسیٰ علیہ السلام کے علاوہ کسی اور کا کہ اس نے مردوں کو زندہ کیا۔ وہ کہنے لگے کہ کیا آپ کی کتاب میں یہ بات نہیں ہے کہ "بہت سے رسول ایسے ہیں جن کے حالات ہم نے آپ کے

سامنے بیان نہیں کیے' حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کیوں نہیں' یہ آیت قرآن مجید میں ہے۔

### تیسری روایت:

انہوں نے کہا اچھا تو ہم آپ کو بنی اسرائیل میں مردوں کے زندہ ہونے کا واقعہ بتلاتے ہیں۔ اس قوم پر وبا آئی تو وہاں سے کچھ لوگ بھاگ کر تقریباً ایک میل دور جا پہنچے وہاں اللہ نے ان پر ایک بڑی چار دیواری بنا دی اور ان کو موت دے دی یہاں تک کہ جب ان کی ہڈیاں بوسیدہ ہو گئیں تو اللہ نے ان کے پاس حزقیل کو بھیجا اور جو اللہ نے چاہا تو ان سب کو زندہ کیا جس کا ذکر قرآن مجید میں اس طرح ہے:

﴿ الم ترالی الذین خرجوا ﴾

### چوتھی روایت:

وہب بن منبہ سے مروی ہے کہ یوشع علیہ السلام کے بعد جب کالب کا انتقال ہو گیا۔ تو اس کے بعد حزقیل آئے جنہیں ابن العجوز کہا جاتا تھا جن کی آواز پر مردوں کے زندہ ہونے کا وہ واقعہ پیش آیا جس کا ذکر قرآن مجید ہے۔

### پانچویں روایت:

ابن اسحاق سے مروی ہے کہ یہ لوگ طاعون یا کسی اور بیماری کے آنے پر موت سے ڈر کر بھاگ گئے۔ حالانکہ ان کی تعداد بھی زیادہ تھی۔ یہاں تک کہ جب وہ کسی کھلے میدان میں اترے تو اللہ نے فرمایا مر جاؤ۔ وہ سب کے سب وہیں فوت ہو گئے۔ بستی والوں نے ایک بہت بڑا گڑھا کھودا اور ان کو وہیں ڈال دیا۔ تاکہ پرندے انہیں نوچ نہ لیں۔ اور اس میں چھوڑ کر آ گئے۔ انہیں دفن اس لیے نہیں کیا کہ ان کی تعداد بہت زیادہ تھی۔ اسی حال میں ان پر طویل عرصہ گزر گیا۔ یہاں تک کہ ان کے جسم کی ہڈیوں کے ڈھانچے بن گئے۔ پھر وہاں سے حزقیل کا گزر ہوا وہ وہاں کھڑے ہوئے اور یہ معاملہ دیکھ کر تعجب کرنے لگے تو یہ آواز آئی کہ آپ اس بات کو پسند کرتے ہیں کہ اللہ انہیں زندہ کر دے؟ فرمایا جی ہاں! پھر آواز آئی کہ یوں آواز دو اے بوسیدہ ہڈیو جو پرانی اور بوسیدہ ہو چکی ہو ہر ہڈی اپنے جسم کے ساتھ مل جائے' انہوں نے یہی آواز لگائی اور وہ ہڈیاں آپس میں مل گئیں۔ پھر کہا گیا کہ یہ آواز لگاؤ اے گوشت پٹھے اور کھال اپنے رب کے حکم سے ان ہڈیوں میں مل جاؤ چنانچہ اس آواز سے ان ہڈیوں پر گوشت پٹھے کھال اور بال تک آ گئے۔ یہاں تک کہ وہ بے روح بن گئے۔ پھر آپ نے ان کے زندہ ہونے کی دعا کی اس پر آسمان سے کوئی چیز اتری جس نے آپ کو گھیر لیا اور آپ بے ہوش ہو گئے۔ جب ہوش میں آئے تو وہ زندہ ہو کر کھڑے تھے اور یہ کہہ رہے تھے:

سبحان اللہ فقد احیاھم.

''سبحان اللہ تحقیق اللہ نے ہی انہیں زندہ کیا ہے''۔

حزقیلؑ بنی اسرائیل میں کتنی دیر رہے اس کا ذکر ہمیں کہیں نہیں ملا۔



# الیاس اور یسع علیہما السلام

## بعثت الیاس علیہ السلام:

2

جب حزقیل کی وفات ہوئی تو بنی اسرائیل میں مختلف قسم کے واقعات رونما ہونے لگے اور انہوں نے تورات میں کیا ہوا وعدہ بھی توڑ دیا۔ اور بتوں کی پوجا شروع کر دی تو پھر اللہ نے ان کی طرف الیاس بن یاسین علیہ السلام کو مبعوث فرمایا۔

ابن اسحاق سے مروی ہے کہ جب اللہ نے حزقیل کی روح کو قبض کیا اور بنی اسرائیل میں فسادات بڑھنے لگے اور وہ اللہ سے کیا ہوا وعدہ بھول گئے یہاں تک کہ اللہ کو چھوڑ کر بتوں کی پوجا کرنے لگے تو اللہ نے الیاس علیہ السلام کو نبی بنا کر بھیجا بنی اسرائیل کے اندر موسیٰ علیہ السلام کے بعد اس وقت نبی کو بھیجا گیا جب وہ تورات والے عہد کو بھول گئے۔

## کب مبعوث ہوئے:

الیاس علیہ السلام بنی اسرائیل کے احاب نامی بادشاہ کے ساتھ آئے اس کی بیوی کا نام ازبل تھا وہ آپ کی بات سنتا اور تصدیق کرتا تھا۔ الیاس علیہ السلام اس کے معاملات کو سلجھاتے تھے۔ اس وقت بنی اسرائیل خدا کو چھوڑ کر ''بعل'' نامی بت کی پوجا کر چکے تھے۔

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ میں نے کسی عالم سے سنا ہے کہ بعل دراصل ایک عورت تھی۔ جس کی وہ پوجا کرتے تھے۔ الیاس علیہ السلام اور ان کی قوم کا تذکرہ کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں بے شک الیاس علیہ السلام بھی پیغمبروں سے تھا۔ الیاس علیہ السلام کا وہ واقعہ بھی قابل ذکر ہے جب اس نے اپنی قوم سے کہا کیا خدا سے ڈرتے نہیں ہو کیا تم بعل نامی بت کی پوجا کرتے ہو اور اس کو چھوڑ چکے ہو جو سب سے بہتر پیدا کرنے والا ہے تمہارا معبود برحق ہے اور تمہارے اگلے باپ داداؤں کا بھی پروردگار ہے۔

## دعوتِ دین اور قوم کا ردعمل:

الیاس علیہ السلام انہیں دین کی طرف بلاتے رہے اور انہوں ان کی کوئی بات نہ مانی سوائے اس بات کے جو بادشاہ کی طرف سے آتی اور شام کے علاقے میں مختلف اور متفرق بادشاہ موجود تھے۔ اور ہر بادشاہ ایک خاص علاقے پر قابض تھا۔ چنانچہ وہ بادشاہ بھی اب بتوں کی پوجا کرنے لگے ہیں جیسا کہ ہم کیا کرتے تھے۔ وہ اچھے کھاتے پیتے اور گانوں کی محفلیں سجاتے ہیں لیکن اس سب کے باوجود جسے وہ باطل سمجھتے ہیں۔ اس کی وجہ سے ان پر دنیا تنگ نہیں ہوئی اور ان پر اللہ کا فضل ہم سب دیکھ رہے ہیں۔

یہ سن کر (پریشانی اور غصہ کی وجہ سے) حضرت الیاس علیہ السلام کے جسم کے بال کھڑے ہو گئے آپ اسے چھوڑ کر باہر نکل آئے اور وہ بادشاہ بھی دوسرے لوگوں جیسا کام کرنے لگا یعنی بتوں کی عبادت میں مشغول ہو گیا اس وقت الیاس علیہ السلام نے یہ دعا کی' اے اللہ! بنی اسرائیل نے تیری نافرمانی کے علاوہ ہر چیز سے انکار کیا ہے اور تیرے غیر کی عبادت پر راضی ہوئے ہیں پس ان پر اپنی نعمتوں کو بدل دے۔ (نعمتیں چھین لے)

## الیاس علیہ السلام کی قوم پر عذاب:

ابن اسحاق کہتے کہ الیاس پر وحی آئی کہ ہم اس کے رزق کے معاملے کو تیرے ہاتھ میں دیتے ہیں۔ یہاں تک کہ جو حکم آپ دیں گے وہی ہوگا۔

الیاس علیہ السلام نے دعا کی اے اللہ ان پر بارش کو روک دے تین سال تک بارش نہ آئی یہاں تک کہ ان کے مویشی، کیڑے مکوڑے درخت وغیرہ سب کچھ ہلاک ہو گئے اور وہ شدید مشقت میں مبتلا ہو گئے۔

## دوسری روایت:

2 جب الیاس علیہ السلام نے ان کے خلاف یہ بد دعا کی تو دل میں بنی اسرائیل سے کچھ خوف پیدا ہوا چنانچہ وہاں رہتے جہاں صرف کھانا موجود ہوتا۔ لیکن جب بنی اسرائیل کے لوگ کسی گھر میں روٹی کی خوشبو محسوس کرتے تو کہتے کہ اس گھر میں الیاس علیہ السلام داخل ہوئے ہیں اسے نکالو اور پھر اس گھر والے کو تکلیف پہنچاتے۔

## یسع علیہ السلام:

ایک روز الیاس علیہ السلام نے بنی اسرائیل کی ایک عورت کے پاس رات گزاری جس کے بیٹے کا نام یسع بن اخطوب تھا اور اسے کچھ تکلیف تھی اس نے آپ کو چھپایا اور معاملے کو پوشیدہ رکھا۔

الیاس علیہ السلام نے اس کے بیٹے کے لیے دعا مانگی تو اس کی تکلیف دور ہو گئی چنانچہ وہ آپ پر ایمان لے آیا۔ اور آپ کے ساتھ مل گیا آپ جہاں جاتے وہ آپ کے ساتھ ہوتا الیاس علیہ السلام بوڑھے تھے جب کہ وہ جوان تھا۔

## الیاس علیہ السلام کی قوم کے لیے دعا:

ایک روز الیاس علیہ السلام پر وحی آئی کہ آپ نے بارش نہ ہونے کی دعا مانگ کر بہت سے جانور مویشی، پرندوں اور درختوں کو بلاوجہ ہلاک کروایا البتہ بنی اسرائیلیوں کو ان کے گناہ کی وجہ سے ہلاک کیا گیا۔ یہ سن کر الیاس علیہ السلام نے کہا اے اللہ! میں ان کے لیے دعا کروں اور ان کے لیے تنگی کے بعد خوشی لے آنے کا ذریعہ بنوں شاید اس کی وجہ سے وہ آپ کی طرف رجوع کرنے والے اور آپ کی عبادت کرنے والے بن جائیں۔ آپ کو یہ دعا کرنے کی اجازت دے دی گئی آپ بنی اسرائیل کے پاس آئے اور ان سے کہا کہ اگر تم یہ جاننا چاہتے ہو۔ کہ اللہ تم پر ناراض ہے اور جس کی طرف میں نے تمہیں دعوت دی ہے۔ وہ حق ہے۔ تو تم ان بتوں کو نکال کر لاؤ جن کی تم عبادت کرتے ہو۔ اور ان سے میرے خلاف دعا مانگو اگر تمہاری دعا قبول ہو گئی تو اس کا مطلب یہ ہو گا کہ تمہارا مذہب حق ہے۔ اور اگر ایسا نہ ہوا تو پھر تمہیں اس کا یقین کرنا ہو گا تم باطل پر ہو لہٰذا بت پرستی چھوڑنا ہو گی، اور پھر میں اللہ سے دعا کروں گا کہ وہ تمہاری پریشانی کو دور کرے گا۔ انہوں نے جواب دیا کہ آپ نے انصاف کی بات کہی۔ چنانچہ وہ اپنے بتوں اور معبودوں کو نکال لائے اور دعا مانگی لیکن وہ قبول نہ ہوئی اور ان کی مصیبت بھی دور نہ ہوئی۔ یہاں تک کہ ان پر یہ بات واضح ہو گئی۔ کہ وہ گمراہی میں ہیں۔ پھر انہوں نے الیاس علیہ السلام سے کہا کہ ہم تو ہلاک ہو چکے آپ ہمارے لیے دعا کر دیجیے الیاس علیہ السلام نے ان کے لیے کشادگی اور سیرابی کی دعا کی۔

## انعام ملنے کے باوجود نافرمان قوم:

دعا مانگتے ہی آسمان پر ڈھال کی طرح کا بادل کا ٹکڑا آیا جو کہ اللہ کے حکم سے سمندر کی سطح سے بلند ہوا تھا۔ اس بادل کو ہی دیکھ رہے تھے کہ اور کئی بادل اٹھے اور آپس میں مل گئے پھر ان پر بارش ہوئی جس سے وہ سیراب ہوئے ان کے شہر آباد ہو گئے اور ان سے مصیبت اور پریشانی دور ہو گئی لیکن اس کے باوجود انہوں نے حق کی طرف رجوع نہ کیا اور بت پرستی پر برقرار رہے۔

## الیاس علیہ السلام کی وفات:

جب الیاس علیہ السلام نے ان کی یہ حالت دیکھی تو یہ دعا مانگی کے اے اللہ ان سب پر موت طاری کر دے تا کہ مجھے ان سے نجات مل جائے۔ آپ سے کہا گیا کہ فلاں دن کا انتظار کرو جب وہ دن آ جائے تو فلاں شہر چلے جانا اور وہاں جو چیز آئے۔ اس پر سوار ہو جانا اور وہ کسی کو نہ دینا الیاس اور آپ کے ساتھ یسع دونوں مقررہ دن میں اس طرف چل پڑے اس شہر میں پہنچے تو سامنے آگ کا گھوڑا آیا الیاس علیہ السلام چھلانگ لگا کر اس پر چڑھ گئے اور چل پڑے یسع پکارنے لگے اے الیاس علیہ السلام میرے لیے کیا حکم ہے؟ یہ آپ کا دنیا میں آخری دن تھا۔ پھر اللہ نے آپ کو نور کا لباس پہنایا اور داڑھی لگائی اور آپ سے کھانے پینے کی لذات کو چھین کر فرشتوں کو دے دیا اس کے بعد انسان نما فرشتے بن گئے اور آسمان پر زندگی گزارنے لگے۔

## یسع علیہ السلام کی بعثت:

وہب بن منبہ سے مروی ہے کہ الیاس علیہ السلام کے بعد یسع علیہ السلام بنی اسرائیل کے لیے نبی مقرر ہوئے اور جب تک اللہ کو منظور رہا' یسع علیہ السلام بنی اسرائیل میں رہے پھر ان کا انتقال ہو گیا اور وہاں نا اہل لوگوں کی کثرت ہو گئی اور گناہ بہت بڑھنے لگے ان کے پاس ایک تابوت جو نسل در نسل چلتا آ رہا تھا اس میں سکینہ اور آل موسیٰ اور آل ہارون کی باقیات تھیں جب بھی کسی دشمن سے ان کا مقابلہ ہوتا تو اس تابوت کو سامنے رکھتے جس کی وجہ سے انہیں فتح اور ان کے دشمن کو شکست ہوتی۔ وہب بن منبہ نقل کرتے ہیں کہ ''سکینہ'' دراصل ایک مردہ بلی کا سر تھا۔ جب وہ تابوت کے سوراخ میں چلاتا تو انہیں فتح کا یقین ہو جاتا اور بالآخر انہیں فتح بھی ہوتی۔

## اسرائیلیوں کو شکست:

اس کے بعد ایلاف نامی بادشاہ آیا۔ اور اللہ نے ان کے ایلیا نامی پہاڑ میں برکت دی کہ یہاں کوئی دشمن داخل نہیں ہوتا تھا۔ اور نہ ہی وہ کسی کے محتاج ہوتے تھے۔ یہاں تک کہ خوشحالی کا یہ عالم تھا کہ کوئی شخص مٹی کا ڈھیر لیتا اور وہاں بیج ڈال دیتا تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے اور اس کے اہل وعیال کے لیے خوراک پیدا کر دیتے اسی طرح اگر کوئی اپنے پاس موجود زیتون کے پھل کو نچوڑتا تو اس کے لیے اس کے اہل وعیال کے لیے تیل نکلتا لیکن جب ان میں فسادات کی کثرت ہوئی اور انہوں نے اللہ سے کیے ہوئے وعدے کو بھلا دیا تو دشمن نے ان پر حملہ کر دیا۔ تو انہوں نے تابوت بمعہ سامان نکالا لیکن دشمنوں نے یہ تابوت چھین لیا اور انہیں شکست ہوئی۔ ان کا بادشاہ ایلاف آیا تو انہیں اس احوال سے آگاہ کیا گیا۔ اس کی گردن وہیں تک کہ ان کے بچے اور عورتوں کو قتل اور گرفتار کر لیا گیا۔ لیکن ان کے اختلافات پیدا ہو گئے جس کی وجہ سے دشمنوں نے ان کو روند ڈالا یہاں تک کہ ان کے عورتوں اور بچوں تک کو گرفتار کر لیا اور طالوت کو بادشاہ بنا کر بھیجا اور وہ تابوت میثاق لے کر واپس آیا۔

## اسرائیلیوں کے دیگر بادشاہ:

اس کے بعد شمویل آئے یوشع اور شمویل کا عرصہ چار سو ساٹھ کا ہے۔ سب سے پہلے جو شخص ان پر مسلط ہوا تھا وہ لوط کی نسل سے تھا۔ اس کا نام کوشان تھا جس نے انہیں آٹھ سال تک رسوا کیا۔ پھر حکومت اس کے چھوٹے بھائی عتیل بن قیس کے ہاتھ آئی جو چالیس سال تک رہی۔ اس کے بعد جعلون اٹھارہ سال تک حکمران رہا اس کے بعد بنیامین کی اولاد میں سے اھود بن حیر اسی سال تک مسلط رہا پھر کنعانی بادشاہ یافین بیس سال تک حاکم رہا پھر کسی دبورہ نامی عورت کے ہاتھ میں معاملات آئے اس کی جانب سے

باراق نامی ایک شخص چالیس سال تک حکمران رہا۔ پھر نفشانی بن یعقوب کی اولاد میں سے ایک شخص جس کا نام جدعون بن یواش تھا۔ اس نے چالیس سال تک امور سلطنت سنبھالے۔ اس کے بعد اس کے بیٹے ابی ملک نے تین سال تک حکومت کی۔ اس کے بعد اس کے ماموں یا چچازاد بھائی نے تئیس سال تک حکومت کی پھر بنی اسرائیل کا ایک شخص بایئر بائیس سال تک حاکم رہا پھر عمون کی اولاد نے جن کا تعلق فلسطین سے تھا۔ اٹھارہ سال تک حکومت کی پھر یفتح نے چھ سال تک معاملات سلجھائے اس کے بعد یحشون سات سال تک الون دس سال تک کیرون آٹھ سال تک حاکم رہے۔ پھر چالیس سال تک فلسطین کے بادشاہ مسلط رہے پھر بنی اسرائیل کا شخص شمسون بیس سال تک حاکم رہا اس کے بعد دس سال تک کوئی حاکم نہیں رہا۔ اس کے بعد عالی نامی کاہن نے معاملات سنبھالے اس کے بعد یحشون سات سال تک اور الون دس سال تک کیرون آٹھ سال تک مسلط رہے۔

## شمویل علیہ السلام۔ طالوت اور جالوت

### شمویل علیہ السلام کی بعثت:

جب بنی اسرائیل پر مصائب بڑھ گئے اور بادشاہوں نے ان کو ذلیل و رسوا کیا اور ان کے شہروں کو ویران کیا ان کے مردوں کو قتل اور عورتوں کو قید کیا۔ اور ان سے وہ تابوت چھین لیا۔ جس میں سکینہ موسیٰ و ہارون کے باقیات تھے۔ اور اس تابوت کی وجہ سے وہ دشمنوں پر غلبہ حاصل کرنا چاہتے تھے تو اس وقت انہوں نے اللہ سے دعا کی کہ ان کے لیے نبی مبعوث ہو چنانچہ شمویل علیہ السلام بن بالی مبعوث ہوئے۔

### شمعون (شمویل) کی بعثت:

بعض صحابہؓ سے مروی ہے کہ بنی اسرائیل نے عمالقہ قوم سے جنگ کی عمالقہ کے بادشاہ کا نام جالوت تھا۔ انہوں نے بنی اسرائیل پر غلبہ حاصل کر لیا ان پر جزیہ مقرر کیا اور ان سے تورات لے لی اس وقت بنی اسرائیل نے دعا کی کہ اے اللہ کوئی نبی بھیج تاکہ ہم اس کے ساتھ مل کر قتال کریں اس وقت انبیاء کی نسل ختم ہو چکی تھی۔ البتہ صرف ایک عورت باقی تھی۔ جو کہ حاملہ تھی انہوں نے اسے کمرے میں بند کر لیا وہ چاہتے تھے کہ اس سے لڑکا پیدا ہو۔ چنانچہ جب اس عورت نے ان کا شوق دیکھا تو اللہ سے بیٹا پیدا کرنے کی دعا کی۔ اس کے ہاں لڑکا پیدا ہوا جس کا نام شمعون رکھا گیا۔ تو اس وقت انہوں نے دعا کی کہ یہ ان کے لیے نبی مبعوث ہو چنانچہ شمویل بن بالی مبعوث ہوئے۔

### شمویل علیہ السلام کی بعثت:

جب وہ بڑا ہوا تو اس عورت نے اسے بیت المقدس میں بھیجا تاکہ وہ یہاں تورات سیکھے وہاں کسی عالم نے اس کی کفالت کی اور اسے اپنا منہ بولا بیٹا بنا لیا۔ جب وہ لڑکا اس عمر کو پہنچ گیا کہ اسے نبوت ملنے کو تھی۔ تو ایک روز جبرئیل علیہ السلام آئے جب کہ یہ لڑکا شیخ کے پہلو میں سو رہا تھا۔ اس شیخ کے علاوہ اسے ہر ایک سے خطرہ تھا۔ لہٰذا اس فرشتے نے اسے شیخ کی آواز میں کہا کہ اے شمویل! یہ لڑکا گھبراتا ہوا اس بزرگ کے پاس گیا اور کہا اے میرے ابا آپ نے مجھے بلایا ہے اس شیخ نے یہ کہنا مناسب نہ سمجھا کہ میں نے اسے نہیں بلایا اور کہا کہ بس بیٹے سو جاؤ چنانچہ شمویل آ کر سو گئے۔ دوسری مرتبہ بھی یہی واقعہ پیش آیا۔ اس بار بھی شیخ نے

اسے سلا دیا اور کہا کہ تیسری مرتبہ جواب مت دینا جب تیسری مرتبہ آواز آئی تو جبریل علیہ السلام خود ظاہر ہو گئے اور کہا کہ اپنی قوم کی طرف جاؤ اور اللہ کا پیغام پہنچاؤ اس لیے کہ اللہ نے آپ کو ان میں نبی بنا کر مبعوث کیا ہے۔ جب شمویل نے جا کر دعوت دی تو انہوں نے کہا کہ اللہ نے آپ کو نبی بنا کر مبعوث کیا ہے۔ اور انہوں نے آپ کی تکذیب کی اور کہا کہ اگر تم سچے نبی ہو تو ہمارے لیے بادشاہ مقرر کرو جس کے ساتھ مل کر ہم اللہ کے راستے میں قتال کریں اور اسے نبوت کی علامت قرار دیں۔ انہوں نے کہا کہ ہو سکتا ہے کہ اللہ تم پر قتال فرض کرے اور تم جنگ نہ کرو۔ وہ کہنے لگے کہ ہم اللہ کے راستے میں قتال کیوں نہیں کریں گے۔ وہ کہنے لگے کہ ہم کیوں نہ قتال کریں گے۔ حالانکہ ہمیں ہمارے گھروں سے نکالا گیا ہے اور ہماری اولاد سے جدا کیا گیا ہے اور ہم جزیہ ادا کر رہے ہیں۔

## طالوت کی بادشاہت:

شمویل علیہ السلام نے دعا کی تو ایک عصا نمودار ہوا کہ اس عصا کی لمبائی کے بقدر ایک شخص بادشاہ بن کر آئے گا۔ شمویل علیہ السلام نے بتایا کہ جس کا قد اس عصا کے برابر ہو گا۔ وہی یہاں کا بادشاہ بن کر آئے گا۔ ہر شخص نے اپنے آپ کو اس عصا سے ناپنا شروع کیا مگر کسی کا قد اس کے برابر نہ آیا۔ طالوت بہشتی تھے (یعنی مشکیزے میں پانی بھر کر چھڑکا کرتے تھے) اور اپنے گدھے پر پانی بھر کر لاتے تھے۔ ایک روز ان کا گدھا راستہ بھول گیا اور اس راستے پر جا نکلا یہ دیکھ کر ان کے نبی شمویل علیہ السلام سے فرمایا: ''اللہ نے طالوت کو تمہارے لیے بادشاہ مقرر کیا ہے'' یہ سن کر قوم کہنے لگی' اس وقت آپ نے جتنا بڑا جھوٹ بولا اس سے پہلے کبھی نہیں بولا ہم بادشاہوں کی اولاد سے ہیں جب کہ یہ نہیں نیز اس کے پاس مال بھی نہیں تو اس وقت نبی نے فرمایا: ''بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے تمہارے مقابلے میں اسی کو پسند فرمایا ہے اور اس کو علم کی وسعت اور قد و قامت کے پھیلاؤ میں بڑھایا ہے''۔ (البقرہ: ۲۴۷)

## طالوت میں بادشاہ بننے کی علامات:

یہ سن کر قوم نے کہا کہ اس کے بادشاہ ہونے کی نشانی کیا ہے تو نبی نے فرمایا اس کے بادشاہ ہونے کی نشانی یہ ہے کہ تمہارے پاس وہ صندوق آ جائے گا۔ جس میں تمہارے رب کی طرف سے تسکین قلب کا سامان ہے اور کچھ وہ بقیہ اشیاء بھی ہیں۔ جو موسیٰ علیہ السلام اور ہارون علیہ السلام چھوڑ کر گئے تھے۔

''سکینہ'' ایک طشتری تھی جس میں انبیاء اکرام کے دلوں کو دھویا جاتا تھا۔ اللہ نے یہ طشتری موسیٰ علیہ السلام کو عطا کی تھی۔ اور اس میں تورات کی تختیاں رکھی گئیں تھیں۔ تورات کی تختیاں موتیوں یاقوت اور زبرجد سے بنی تھیں۔ اور بقیہ اشیاء موسیٰ علیہ السلام کا عصا اور تختیوں کا چورا ہے۔ یہ سامان صندوق طالوت کے گھر کے سامنے آ گیا۔ یہ منظر دیکھ کر وہ شمویل علیہ السلام پر ایمان لائے اور طالوت کی اطاعت کے لیے تیار ہو گئے۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ جب فرشتے نے اس صندوق کو آسمان و زمین کے درمیان سے لا کر طالوت کے گھر کے آگے رکھ دیا تو وہ لوگ یہ منظر دیکھ رہے تھے۔

ابن زید کہتے ہیں کہ فرشتے اس صندوق کو دن میں سب کے سامنے لائے تو ماننے والوں کی آنکھیں ٹھنڈی ہو گئیں اور نہ ماننے والے وہاں سے نکل گئے۔

## جالوت سے جنگ کے لیے روانگی:

طالوت اپنے ساتھ اسی ہزار کا لشکر لے کر جالوت کے مقابلے میں چل پڑے جالوت ان میں سب سے بڑا اور سخت مزاج

آدمی تھا۔ اس نے جس سے بھی مقابلہ کیا فتح حاصل کی۔ جب طالوت قوم کو لے کر چلے گئے تو فلسطین کی نہر آنے پر فرمایا:

''یقیناً اللہ تمہیں ایک نہر کے ذریعے آزمائے گا پس جو شخص اس نہر کا پانی پیئے گا وہ میرا نہیں اور جس نے اس پانی کو نہ چکھا یقیناً وہ میرا ہے مگر ہاں جو ایک ہاتھ چلو اپنے ہاتھ بھر لے تو اس کی رخصت ہے''۔

یہ لوگ جالوت سے ڈرتے تھے اسی لیے اسی ہزار آدمیوں میں سے ۷۶ ہزار نے پانی پی لیا۔ اور وہ پیچھے لوٹ گئے۔ جب کہ باقی صرف چار ہزار لوگ رہ گئے۔ اور خدا کا کرنا ایسا ہوا کہ جنہوں نے یہ پانی پیا ان کو اور پیاس لگ گئی اور جنہوں نے نہیں پیا وہ سیراب تھے۔

## طالوت کا لشکر:

جب انہوں نے نہر پار کر کے جالوت کے لشکر کو دیکھا تو وہ پیچھے ہٹنے لگے۔ اور کہا کہ ہم میں یہ طاقت نہیں کہ ہم جالوت کا مقابلہ کر سکیں البتہ جو لوگ یہ سمجھتے تھے کہ ہمیں خدا کے سامنے جانا ہے تو کہنے لگے کہ بسا اوقات ایسا ہوا کہ چھوٹی چھوٹی جماعتیں اللہ کے حکم سے بڑی بڑی جماعتوں پر غالب آئیں ہیں' اور اللہ ثابت قدم رہنے والوں کے ساتھ ہے۔ لیکن اس کے باوجود اس لشکر میں سے تین ہزار چھ سو کیاسی افراد واپس ہو گئے جب کہ باقی صرف تین سو انیس رہ گئے۔ جو کہ بدر کی تعداد کے برابر ہیں۔

## شمویل علیہ السلام نبی (دوسری روایت):

وہب بن منبہؒ سے روایت ہے کہ عیلی جس نے شمویل علیہ السلام کی تربیت کی تھی اس کے دو بیٹے تھے۔ انہوں نے قربان گاہ میں ایسی چیز رکھی جو پہلے وہاں نہ تھی۔ یعنی کوڑے جس سے وہ آنکڑوں کا شکار کرتے تھے۔ جب وہ وہاں سے نکلے تو ان کا شکار کاہن کے لیے رکھا ہوا تھا۔ اس نے اپنے دونوں بیٹوں کو دے دیئے۔

## شمویل علیہ السلام کے استاد عیلی پر گرفت:

ان کی دوسری عادت یہ تھی کہ بیت المقدس میں جب عورتیں نماز کے لیے آتیں تو ان کی نقل اتارتے۔ ایک طرف شمویل علیہ السلام اس جگہ سوئے ہوئے تھے جہاں عیلی سوتے تھے تو آواز آئی ''شمویل'' یہ کود کر عیلی کی طرف چلے گئے اور کہا کہ میں حاضر ہوں آپ نے مجھے بلایا۔ عیلی نے کہا کہ میں نے نہیں بلایا اپنی جگہ پر جا کر سو جاؤ آپ سو گئے پھر یہی واقعہ ہوا عیلی نے پھر وہی جواب دیا اور کہا کہ اب اگر آواز آئے تو کہنا کہ مجھے حکم دو کہ میں اس پر عمل کروں فرشتہ بولا عیلی کے پاس جاؤ اور کہو کہ اس کی محبت نے اسے روکا ہوا ہے کہ وہ اپنے بیٹوں کو میری قربان گاہ میں شرارت کرنے سے روکے۔ لہٰذا میں بطور سزا کے اس کی اولاد سے کہانت چھین کر اسے ہلاک کر دوں گا۔

جب صبح ہوئی تو عیلی نے پوچھا کہ پھر ایسا کوئی واقعہ پیش تو نہیں آیا۔ شمویل علیہ السلام نے اگلا واقعہ سنا ڈالا جس سے وہ بہت گھبرایا اتنے میں دشمن نے ان کے گرد گھیراؤ ڈال دیا عیلی نے اپنے بیٹوں سے کہا کہ تم دوسرے لوگوں کے گھر جاؤ اور جہاد میں حصہ لو اور اللہ کے دشمن سے لڑو۔ یہ دونوں گئے اور وہ صندوق بھی نکالا جس میں تختیاں اور موسیٰ علیہ السلام کا عصا تھا تاکہ اس کے ذریعے اللہ کی نصرت حاصل کریں۔ جب جنگ ختم ہوئی تو عیلی نے صندوق کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے کہا کہ دشمن اسے چھین کر لے گیا۔ جب اسے یہ بتایا گیا تو وہ جس کرسی پر بیٹھا تھا اسی کی گدی کے بل گر کر ہلاک ہو گیا۔

## تابوت (دوسری روایت):

جنگ جیتنے والے اس صندوق کو ساتھ لے گئے اور بت خانے میں اسے رکھ دیا جب اگلا دن ہوا تو انہوں نے دیکھا کہ بت نیچے ہے اور صندوق اوپر ہے۔انہوں نے بت اوراوپر رکھا اور اس کے پائے باندھ دیئے۔اگلے روز دیکھا تو بت کے ہاتھ کٹ چکے تھے۔اور پاؤں بھی اور بت نیچے گرا پڑا تھا۔یہ منظر دیکھ کر کسی نے کہا کہ بنی اسرائیل کے معبود کے آگے کوئی چیز نہیں ٹھہر سکتی۔اسے اپنے بت خانے سے نکالو اور بستی کے ایک کونے پر رکھ دو۔جب ان لوگوں نے تابوت کو اٹھایا تو اس کی گردن میں درد ہونے لگا انہوں نے پوچھا یہ کیا ہوا یہ منظر دیکھ کر ایک باندی جو وہاں ہی رہتی تھی۔کہنے لگی کہ تم یہ ناموافق حالات اس وقت تک دیکھتے رہو گے' جب تک یہ تابوت تمہارے پاس موجود رہے گا۔اسے اپنی بستی سے نکال دو انہوں نے کہا کہ تو جھوٹ بولتی ہے وہ کہنے لگی کہ اس کی نشانی یہ ہے کہ تم اس کے پاس دو ایسی حاملہ گائیں لے کر آؤ جن پر پہلے کبھی جوئے کا تیر نہ رکھا گیا ہو پھر اس کے پاس ایک بچھڑا بٹھاؤ اور اس صندوق کو بچھڑے پر رکھو اور اس تابوت کو لے جائیں اور بنی اسرائیل کی زمین کے قریب پہنچ جائیں تو انہیں اٹھاؤ انہیں ان کی اولاد کی طرف متوجہ کرو۔چنانچہ انہوں نے ایسا ہی کیا اور یہ صندوق بنی اسرائیل کی ویران کھیتی میں گیا دیکھ کر بنی اسرائیل کے لوگ گھبرا گئے اب جو بھی اس کے پاس سے گزرتا وہ مر جاتا۔

اس وقت شمویل علیہ السلام نے فرمایا کہ تم اس کے قریب جا کر دیکھو کہ جو تم میں سے طاقتور ہے وہ اسے اٹھائے۔سب لوگوں نے اپنا اندازہ لگایا۔صرف دو آدمی طاقتور نکلے انہیں یہ صندوق اٹھانے کی اجازت دی گئی۔کہ وہ اسے اٹھا کے اپنی والدہ ارملہ کے پاس لے جائیں۔یہ صندوق طالوت کے بادشاہ بننے تک وہاں رہا۔

## طالوت بادشاہ (دوسری روایت):

اس کے بعد بنی اسرائیل اطاعت کے لیے تیار ہو گئے۔اور ان سے عرض کیا کہ ہمارے لیے کوئی بادشاہ مقرر کریں کہ اس کے ساتھ مل کر ہم راستے میں قتال کریں۔شمویل علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ تمہاری طرف سے قتال کے لیے کافی ہے۔وہ کہنے لگے کہ ہم اپنے اردگرد کے لوگوں سے ڈرتے ہیں اگر ہمارا کوئی بادشاہ ہوا تو ہم اس سے ضرور رجوع کریں گے۔شمویل علیہ السلام پر وحی آئی کہ ان پر طالوت بادشاہ کو مقرر کرو۔اور بیت المقدس کا تیل اسے لگاؤ۔اتنے میں طالوت کا گدھا گم ہو گیا۔وہ خود اپنے ساتھ ایک غلام لے کر گدھے کی تلاش میں چل پڑا یہاں تک کہ شمویل علیہ السلام کے پاس آ پہنچا اور ان سے اپنے گدھے کے بارے میں پوچھا شمویل علیہ السلام نے فرمایا کہ اللہ نے آپ کو بنی اسرائیل کا بادشاہ بنایا ہے وہ تعجب سے کہنے لگا کہ ''مجھے''۔فرمایا: ہاں! کہنے لگے کہ اگر میرا خاندان بنی اسرائیل کے خاندان سے کم درجے کا ہو فرمایا ہاں پھر بھی عرض کیا کیا آپ کو معلوم ہے۔کہ میرا کنبہ میرے قبیلے سے بھی کم درجے کا ہے تو کیا پھر بھی میں بادشاہ ہوں فرمایا ہاں پھر عرض کیا کہ میرا گھر قبیلے کے تمام لوگوں سے گھٹیا گھر ہے۔آپ نے فرمایا پھر بھی بادشاہ ہو۔عرض کیا کہ اس کی کیا نشانی ہے فرمایا اس کی نشانی یہ ہے کہ جب آپ لوٹیں گے تو آپ کے والد گدھے کو لے کر آ چکے ہوں گے۔اور جب آپ فلاں مکان پر ہوں گے۔تو آپ پر وحی نازل ہوگی تو بیت المقدس کا تیل لگا لینا آپ نے بنی اسرائیل سے فرمایا ''اللہ تعالیٰ نے طالوت کو تمہارے لیے بادشاہ مقرر کیا ہے' اس پر وہ بولے کہ ہم پر حکومت کرنے کا حق اسے کس نے دیا ہے۔اس کو تو مال کی وسعت بھی نہ عطا کی گئی۔اس پر آپ نے فرمایا کہ بلاشبہ اللہ نے تمہارے مقابلے میں اس کو پسند فرمایا ہے اور اس کو علم کی وسعت اور

قد و قامت کے پھیلاؤ بڑھا دیا ہے''۔

## داؤد علیہ السلام کے والد کی بیٹوں کے ہمراہ جنگ میں شرکت:

سدی کہتے ہیں کہ'' جب وہ لوگ جالوت اور اس کی فوج کے آمنے سامنے ہوئے تو انہوں نے عرض کیا کہ اے میرے پروردگار جتنا صبر ہے سب ہم پر انڈیل دے اور ہمیں ثابت قدم رکھ'' اس لشکر میں داؤد کے والد اور ان کے تیرہ بیٹے بھی شریک تھے ان میں سب سے چھوٹے داؤد تھے۔انہوں نے بھی نہر پار کی تھی۔ایک دن داؤد نے آ کر اپنے والد سے کہا جب بھی میں کوئی تیر نشانے پر لگاتا ہوں تو وہ تیر اسے پھاڑ دیتا ہے یہ سن کر باپ نے کہا کہ اے بیٹے تجھے خوشخبری ہو کہ اللہ نے تیرا رزق تیرے تیر کے نشانے پر رکھا ہے۔داؤد ایک مرتبہ پھر اپنے والد کے پاس آئے اور کہا کہ میں نے پہاڑوں کے درمیان تیر کو بھاگتے ہوئے دیکھا میں اس پر سوار ہو گیا اور اس کے کان پکڑ لیے مگر اس نے مجھے کوئی تکلیف نہ پہنچائی اس پر باپ نے کہا کہ اے بیٹے خوش ہو جاؤ یہ ایک خیر ہے جو اللہ تعالیٰ تجھے عطا کریں گے۔داؤد بکریاں چرایا کرتے تھے آپ کے والد آپ کو پیچھے چھوڑ دیتے تھے تاکہ آپ اپنے والد اور بھائیوں کے لیے کھانا لائیں۔

## داؤد علیہ السلام کا منتخب ہونا:

شمویل علیہ السلام کے پاس ایک سینگ آیا جس میں تیل اور لوہے کا تنور تھا۔انہوں نے یہ طالوت کے پاس بھیجا اور یہ پیغام دیا کہ جو شخص جالوت کو قتل کرے گا یہ سینگ اس کے سر پر پورا آئے گا اور یہ تیل اس کے سر پر لگایا جائے گا۔لیکن اس کا کوئی بھی قطرہ نیچے نہیں گرے گا۔یہ سینگ اس شخص کے سر پر پرندے اکلیل کی طرح لگے گا اور اگر اس کا سر تنور میں داخل ہو گیا تو اسے بھر دے گا۔طالوت نے تمام بنی اسرائیلیوں کو بلایا اور ان پر تجربہ کیا لیکن کسی کے سر کو اس کے مطابق نہ پایا جب سب فارغ ہو گئے تو طالوت نے داؤد کے والد سے کہا کہ آپ کا کوئی ایسا آدمی رہ گیا ہے۔اور یہاں موجود نہیں؟ فرمایا میرا بیٹا داؤد رہ گیا وہ ہمارے لیے کھانا لے کر آتا ہے جب داؤد آئے تو راستے میں تین کنکریوں کا گزر ہوا انہوں نے کہا اے داؤد ہمیں پکڑ لو اور ہمارے ذریعے جالوت کو قتل کرو۔آپ نے انہیں اٹھا کر اپنی جیب میں رکھ لیا طالوت نے یہ اعلان کر رکھا تھا کہ جو شخص جالوت کو قتل کرے گا میں اپنی بیٹی کی شادی اس سے کروں گا اور اس کے نام کی مہر اپنے ملک پر جاری رکھوں گا جب داؤد آئے تو ان کے سر پر سینگ کو آزمایا گیا وہ پورا اترا اور جب تیل کو آزمایا گیا تو اس کا کوئی قطرہ نیچے نہ گرا آپ ذرا کمزور تھے اور رنگ بھی ذرا زرد تھا۔جس کی وجہ سے تنور آپ پر پورا آ گیا۔

## جالوت کا قتل:

پھر آپ جالوت کی طرف بڑھے۔جالوت بڑے ڈیل ڈول والا آدمی تھا۔جب اس نے داؤد علیہ السلام کو دیکھا تو اس کے دل میں بڑا رعب بیٹھ گیا لیکن وہ کہنے لگا۔اے جوان تو واپس لوٹ جا اس لیے مجھے تجھ پر رحم آ رہا ہے۔میں تجھے قتل نہیں کرنا چاہتا۔آپ نے فرمایا میں تجھے قتل کرنا چاہتا ہوں۔آپ نے کنکر نکالے اور اپنے غلیل میں رکھ کر اسے مارنا شروع کیا۔جب بھی کوئی کنکر پھینکتے تو اس پر کوئی نام لیتے چنانچہ پہلے کنکر پر کہا کہ ابراہیم کے نام پر' دوسرے کنکر پر کہا اسحاق کے نام پر' تیسرے کنکر پر کہا کہ یہ اسرائیل کے نام پر آپ نے پتھر پھینکا اور غلیل کو گھمایا۔اور ایک پتھر پھینکا جو اس کی آنکھوں کے درمیان لگا۔اور آپ نے اسے قتل کر دیا پھر اسی طرح آپ ان لوگوں کو قتل کرتے رہے۔داؤد نے جالوت کو قتل کر دیا۔پھر طالوت نے اپنی بیٹی کی شادی داؤد علیہ السلام سے کر دی اور

آپ کے نام پر مہر جاری کردی یہ دیکھ کر لوگ داؤد کی طرف مائل ہو گئے اور آپ سے محبت کرنے لگے۔

## طالوت کا حسد اور داؤد کو قتل کرنے کی سازش:

جب طالوت نے دیکھا کہ لوگ میری نسبت داؤد علیہ السلام سے زیادہ محبت کرتے ہیں تو اس کے دل میں حسد پیدا ہوا اور اس نے آپ کے قتل کا ارادہ کرلیا۔ داؤد علیہ السلام کو پتہ چل گیا۔ کہ طالوت انہیں قتل کرنا چاہتا ہے۔ آپ نے اپنی قیام گاہ میں شراب کا مٹکا رکھ دیا طالوت جب قتل کرنے کے لیے اندر داخل ہوا تو آپ وہاں سے بھاگ گئے۔ اس نے مٹکے کو ایک ضرب لگائی جس سے وہ پھٹ گیا۔ اور شراب کا ایک قطرہ اس کے منہ میں چلا گیا وہ کہنے لگا اللہ داؤد پر رحم کرے وہ کس قدر شراب پینے والا ہے۔

## داؤد علیہ السلام کی شجاعت اور معاف کرنا:

پھر داؤد علیہ السلام اس کے مقابلے کے لیے اس کے گھر آ گئے اس وقت طالوت سویا ہوا تھا۔ آپ نے دو تیر اس کے سر کے پاس اور اس کے قدموں کی جانب اور دو تیر دائیں اور بائیں جانب لگا دیے اور واپس چلے آئے جب طالوت کی آنکھ کھلی تو اس نے سب پہچان لیا کہ داؤد آئے تھے اور کہا کہ اللہ داؤد پر رحم کرے وہ مجھ سے بہتر ہے۔ اگر میں اس پر قابو پاتا تو اسے قتل کر دیتا لیکن اس نے مجھ پر قابو پایا اور مجھے چھوڑ دیا۔

## طالوت کا داؤد کو قتل کرنے کی کوشش کرنا:

پھر طالوت ایک روز سوار ہو کر جنگل میں جا رہا تھا۔ آپ کو دیکھ کر اس نے کہا آج میں داؤد کو ضرور قتل کروں گا۔ داؤد جب بھاگتے تو انہیں کوئی نہیں پہچان سکتا تھا۔ اب طالوت گھوڑے پر سوار ہو کر ان کے پیچھے ہولیا۔ اور داؤد بھاگ کھڑے ہوئے۔ یہاں تک کہ ایک غار میں داخل ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ نے مکڑی کو حکم دیا کہ وہ غار پر جالا بن لے جب طالوت غار کے دھانے پر پہنچا تو وہ مکڑی کا جالا دیکھ کر کہنے لگا کہ اگر داؤد اس میں داخل ہوئے ہوتے تو یہ جالا ٹوٹ جاتا یہ سوچ کر وہ وہاں سے چلا گیا۔

## طالوت کو طعنہ زنی:

طالوت کے اس عمل کی وجہ سے اسے اپنے طعن کا نشانہ بنایا۔ طالوت کی یہ حالت ہوگئی کہ جو بھی اسے داؤد کو قتل کرنے سے منع کرتا۔ وہ اسے قتل کر دیتا بہت سے لوگوں نے اسے قتل کرنے کی کوشش کی مگر کامیاب نہ ہوئے۔ یہاں تک کہ ایک عورت آئی جسے اسم اعظم معلوم تھا۔ اس نے ایک خباز ائی کو طالوت کو قتل کرنے کا حکم دیا۔ اس خباز کو طالوت پر رحم آ گیا۔ اور وہ کہنے لگا کہ ہوسکتا ہے کہ ہمیں کسی عالم کی ضرورت پڑ جائے۔ اور اسے چھوڑ دیا۔

## طالوت کی شرمساری:

طالوت کو اپنے فعل پر ندامت ہوئی اور اس نے خوب توبہ کی لوگوں کو اس پر رحم آیا۔ وہ ہر روز قبرستان جاتا اور وہاں روتا۔ اور یہ آواز لگاتا میں اس بندے کو اللہ کا واسطہ دیتا ہوں۔ کہ جو مجھے بتلائے کہ میرے لیے توبہ کا دروازہ کھلا ہے۔ جب اس کا رونا بڑھ گیا تو قبرستان سے کسی آواز دینے والے نے آواز دی کہ اے طالوت کیا تو اس پر راضی ہے کہ تو نے زندگی میں ہمیں قتل کیا۔ اور مرنے کے بعد بھی ہمیں تکلیف پہنچا رہا ہے یہ سن کر اس کا غم اور رونا اور بڑھ گیا خباز کو اس پر رحم آیا اور اس نے پوچھا کہ کیا معاملہ ہے؟ طالوت بولا کیا تو زمین میں کسی ایسے عالم کو جانتا ہے جس سے میں معلوم کروں کہ میری توبہ ہوسکتی ہے؟ خباز کہنے لگا کہ کیا تو جانتا ہے

کہ تجھ جیسا کوئی اور نہیں۔ تیری مثال اس بادشاہ کی سی ہے جو گاؤں میں رات کے وقت اترا تو ایک مرغ نے آواز نکالی بادشاہ نے کہا کہ اس بستی کے تمام مرغوں کو قتل کر ڈالو۔ پھر جب مرغ آذان دے تو ہمیں جگا دینا تا کہ ہم رات کے آخری حصے میں سفر کریں لوگوں نے کہا کیا آپ نے کسی مرغ کو باقی چھوڑا ہے۔ کہ جس کی اذان آپ سن لیں اور اے طالوت تو نے کوئی عالم چھوڑا ہے جس سے تم مسئلہ معلوم کر سکو یہ سن کر اس کے غم میں اور اضافہ ہو گیا۔

## طالوت کی توبہ کی قبولیت:

جب خباز نے دیکھا کہ طالوت واقعی شدید پریشان ہے اور سچی توبہ کرنا چاہتا ہے۔ تو اس نے کہا کہ میں تمہیں ایک عالم کا پتا بتاتا ہوں کیا تم اسے قتل نہیں کرو گے۔ طالوت نے کہا نہیں خباز نے اس سے پختہ عہد لیا اور پھر بتایا کہ اس کے ہاں ایک عالمہ رہتی تھی طالوت بولا مجھے اس کے پاس لے جاؤ تا کہ میں اس سے معلوم کروں کہ میری توبہ قبول ہو سکتی ہے یا نہیں بنی اسرائیل کے اندر بھی اسم اعظم سیکھنے کا شوق تھا۔ جب مرد فوت ہو جاتے تو عورتیں اسم اعظم سیکھتیں جب یہ دونوں دروازے پر پہنچے تو خباز داخل ہوا اور اس عورت سے کہا کہ کیا میں ایسا آدمی ہو جاؤں گا جس کا آپ پر سب سے زیادہ احسان ہو؟ میں نے آپ کو قتل سے بچا لیا اور اپنے پاس پناہ دے دی اس عورت نے کہا کیوں نہیں بتایئے خباز نے کہا کہ مجھے آپ سے کام ہے طالوت آیا ہے اور آپ سے پوچھنا چاہتا ہے کہ کیا اس کی توبہ قبول ہونے کا کوئی راستہ ہے۔ اس نے کہا کہ نہیں اللہ کی قسم مجھے طالوت کی توبہ قبول ہونے کا راستہ معلوم نہیں لیکن تمہیں یوشع بن نون علیہ السلام کی قبر معلوم ہے؟ انہوں نے بتا دیا۔ وہ عورت اور یہ دونوں ان کی قبر پر گئے اس عورت نے دعا کی یوشع اپنے سر سے مٹی جھاڑتے ہوئے نکلے جب ان تینوں کو دیکھا تو پوچھا کہ کیا بات ہے؟ کیا قیامت آ گئی؟ اس عورت نے کہا نہیں بلکہ یہ طالوت آپ سے پوچھنا چاہتا ہے کہ کیا اس کی توبہ قبول ہو سکتی ہے کہنے لگے کہ مجھے اس کی توبہ قبول ہونے کا صرف ایک راستہ معلوم ہوتا ہے وہ یہ کہ وہ اپنی اولاد کے ساتھ جہاد کے لیے نکلے یہاں تک کہ وہ شہید ہو جائے۔ پھر شاید اس کی توبہ قبول ہو یہ کہہ کر یوشع پھر اپنی قبر میں گر گئے۔

## طالوت کی شہادت:

طالوت پہلے سے بھی زیادہ غمگین ہو کر لوٹا اسے یہ خوف دامنگیر تھا کہ شاید اس کی اولاد اس کی بات نہ مانے وہ اتنا رویا کہ اس کی آنکھوں کی پلکیں گر گئیں اور اس کا جسم کمزور ہو گیا اس کے بیٹے جن کی تعداد تیرہ تھی کہنے لگے کہ آپ کیوں رو رہے ہیں تو اس نے ساری بات بتائی تو اس کے سب بیٹے تیار ہو کر میدان جنگ میں گئے۔ یہاں تک کہ وہ سارے وہاں قتل ہو گئے۔ پھر وہ خود بھی جنگ میں گیا اور قتل ہو گیا۔ اس کے بعد داؤد علیہ السلام بادشاہ بنے اور اللہ نے نبوت عطا فرمائی قرآن مجید میں ہے: ''اللہ نے آپ کو بادشاہت اور حکمت عطا فرمائی'' حکمت سے مراد نبوت ہے اللہ نے آپ کو شمعون کی (شمویل) نبوت اور طالوت کی بادشاہت عطا فرمائی۔

## طالوت کا دور حکومت:

سریانی زبان میں طالوت کا نام شاؤں بن قیس ہے۔ ابن اسحاق سے مروی ہے کہ جس نبی نے قبر سے اٹھ کر طالوت کو توبہ کا راستہ بتایا وہ یسع بن اخطوب تھے۔ یہودیوں کا خیال ہے کہ طالوت کا کل دور حکومت (یعنی شروع سے لے کر جنگ میں قتل ہونے کا زمانہ) چالیس سال پر مشتمل ہے۔

# داؤد علیہ السلام

## تعارف:

وہب بن منبہؒ سے روایت ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام چھوٹے قد' نیلے رنگ کم بالوں اور صاف دل والے آدمی تھے۔

ابن زیدؒ اللہ کے فرمان:

﴿ اَلَمْ تَرَاِلَى الَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَهُمْ اُلُوْفٌ حَذَرَالْمَوْتِ اِلٰى قَوْلِهٖ وَ اللّٰهُ عَلِيْمٌ بِاالظَّالِمِيْنَ ﴾

کے بارے میں کہتے ہیں کہ اللہ نے نبی کی طرف وحی بھیجی کہ فلاں آدمی کی اولاد جوان ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کے ذریعے جالوت کو قتل کریں گے اور اس کی علامت یہ ہے کہ یہ سینگ اس کے سر پر رکھا جائے تو پانی بہنے لگے گا پھر نبی اس کے پاس آئے۔ اور فرمایا کہ اللہ عزوجل نے میرے پاس وحی بھیجی ہے کہ تیری اولاد میں ایک جوان ہے اللہ تعالیٰ ان کے ذریعے جالوت کو قتل کریں گے۔ تو اس نے کہا کہ جی ہاں اللہ کے نبی' راوی کہتے ہیں کہ اس آدمی نے بارہ جوان سامنے کیے جو ستونوں کی مانند جوان اور لمبے تھے اور ایک نوجوان ان سب پر فائق تھا۔ تو وہ ان کو سینگ پر آزمانے لگے انہیں کوئی چیز نظر نہ آئی۔ انہوں نے سب سے فائق لڑکے سے کہا کہ پھر آؤ تا کہ وہ اس کی آزمائش کریں اللہ نے اپنے نبی کی طرف وحی بھیجی کہ ہم لوگوں کی صورتوں پر نہیں پائے جاتے بلکہ ہم تو دلوں کی عمدگی کو دیکھتے ہیں۔ اس نبی نے اللہ سے عرض کی اے میرے پروردگار! اس شخص کا دعویٰ تو یہ ہے۔ کہ ان کا ان کے علاوہ اور کوئی بیٹا نہیں حق تعالیٰ نے فرمایا اس نے جھوٹ بولا ہے تو نبی نے فرمایا کہ میرے پروردگار نے تیری تکذیب کی ہے۔ اور فرمایا کہ ان کے علاوہ بھی تیرا بیٹا ہے۔ اس شخص نے کہا کہ اللہ نے ٹھیک فرمایا ہے میرا ایک اور بیٹا ہے جو ٹھگنا ہے اور مجھے شرم آتی ہے کہ لوگ اسے دیکھیں اور میں نے اسے بکریوں پر مقرر کر رکھا ہے۔ نبی نے فرمایا وہ ہے کہاں اس نے جواب دیا کہ فلاں پہاڑی پر فلاں جگہ چنانچہ وہ اس طرف نکلے وہاں انہوں نے ایک ایسا نالہ دیکھا جو اس جواب اور اس گھائی کے درمیان بہہ رہا ہے۔ جس کی طرف وہ ریوڑ لیے جا رہا تھا۔ اور اس جوان کو دیکھا کہ وہ دو بکریاں اٹھا کر نالے سے پار لے جا رہا ہے اور اٹھاتا بھی ایسے ہے کہ وہ بکریوں کو نالے کے پانی کے بہاؤ سے محفوظ رکھتا ہے۔ جب اس نے دیکھا تو فرمایا بے شک یہ وہی جوان ہے یہ تو جانوروں پر رحم کھاتا ہے۔ انسانوں پر تو اور زیادہ رحم کھائے گا راوی کہتے ہیں کہ جب اس کے جسم پر سینگ رکھا تو وہ فوراً بہہ پڑا۔

## طالوت کی مدین والوں سے جنگ:

وہبؒ بن منبہ راوی کہتے ہیں کہ مملکت بنو اسرائیل نے طالوت کے حوالے کی تو اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کی طرف وحی بھیجی کہ آپ طالوت کو فرمائیں کہ وہ اہل مدین سے جہاد کرے اور ان میں سے کسی کو زندہ نہ چھوڑے بلکہ سب کو قتل کر دے میں اس کو ان پر غلبہ دوں گا تو طالوت لوگوں کو لے کر مدین کی طرف چلے اور وہاں پہنچے اور وہاں انہوں نے سارے اہل مدین کو تہ تیغ کیا۔ البتہ ان کے بادشاہ کو قتل کرنے کی بجائے قیدی بنا لیا اور ان کے مویشیوں کو بھی ہانک لائے۔

## طالوت کو سرزنش:

اللہ نے حضرت شمویل علیہ السلام کی طرف وحی بھیجی کہ کیا آپ طالوت پر نظر نہیں کرتے کہ میں نے اسے کام کرنے کا حکم دیا اس میں اس نے پہلوتہی کی ہے کہ ان کے بادشاہ کو قیدی بنالیا اور ان کے مویشیوں کو لے آئے آپ انہیں ملو میرا پیغام دو کہ میں آپ کے گھر سے بادشاہت ختم کردوں گا اور قیامت تک پھر اس کے گھر میں حکومت واپس نہ لوٹے گی جو میری اطاعت کرتا ہے میں اس کا اعزاز کرتا ہوں اور جو میری نافرمانی کرتا ہے اور میں اس کو ذلیل کرتا ہوں نبی انہیں ملے اور فرمایا کہ آپ نے کیا کیا؟ آپ نے ان کے بادشاہ کو قیدی کیوں بنالیا اور ان کے مویشیوں کو کیوں ہانک لائے؟ طالوت کہنے لگے کہ مویشی تو قربانی کے لیے لایا ہوں تو شمویل علیہ السلام نے ان کو فرمایا' بلاشبہ اللہ نے تیرے گھر سے بادشاہت لے لی ہے اور اس میں قیامت تک واپس نہیں آئے گی۔

## طالوت سے جنگ (دوسری روایت):

پھر اللہ نے حضرت شمویل علیہ السلام کی طرف وحی بھیجی کہ آپ ایشی کی طرف جائیں وہ اپنے بیٹے کو آپ کے سامنے پیش کرے گا آپ میرے حکم کے مطابق قدس کے تیل سے اس کی مالش کریں۔ وہ بنی اسرائیل کا بادشاہ بن جائے گا آپ ایشی کے پاس تشریف لائے' اور کہا اپنے بیٹے کو میرے پاس لاؤ ایشی نے اپنے بیٹے کو بلایا۔ تو ایک خوبصورت آدمی حاضر ہوا جب شمویل نے اسے دیکھا تو وہ آپ کو پسند آ گیا۔ اور آپ نے کہا الحمدللہ' ان اللہ بصیر العباد اللہ نے آپ کی طرف وحی بھیجی کہ آپ کی آنکھیں تو ظاہر کو دیکھ رہی ہیں۔ اور میری نظر دلوں کی کیفیت پر ہے یہ وہ نہیں ہے۔ تو حضرت شمویل علیہ السلام نے فرمایا یہ وہ نہیں کسی اور کو بلاؤ انہوں نے چھ اور پیش کیے شمویل نے فرمایا: ان کے علاوہ اور بھی ہے؟ اس نے عرض کی جی ہاں میرا ایک اور بیٹا سرخ جلد اور سرخ بالوں والا ہے اور وہ بکریوں کا چرواہا ہے آپ نے فرمایا اس کی طرف پیغام بھیجو جب داؤد آئے تو وہ ایسے ہی تھے۔ تو اس کی قدس کی تیل سے مالش کی اس کے باپ سے فرمایا اس کو چھپالو اس بات کا اگر طالوت کو پتہ چل گیا تو وہ اسے ماردے گا۔ پھر جالوت اپنی قوم سمیت بنی اسرائیل کی طرف آیا اور لشکر کو ترتیب دیا اور طالوت بھی بنی اسرائیل کو لے کر چلے اور لشکر کو مرتب کیا اس طرح دونوں لشکر جنگ کے لیے تیار ہو گئے اسی موقع پر جالوت نے طالوت کی طرف پیغام بھیجا میری قوم اور تیری قوم قتل کیوں ہو تو خود میرے سامنے آ۔ اگر میں تجھے قتل کروں تو تیری حکومت میری اور اگر تو مجھے قتل کردے تو میری حکومت تیری پھر طالوت نے اپنے لشکر کو آواز دی کہ جالوت کا مقابلہ کون کرے گا۔

## داؤد علیہ السلام اللہ کی طرف سے بادشاہ مقرر ہوئے:

ابوجعفر کہتے ہیں کہ اس واقعہ میں یہ بھی مذکورہ ہے کہ طالوت کا جالوت کے قتل کا معاملہ داؤد کے سپرد کرنے اور داؤد کا جالوت کو قتل کرنے سے پہلے ہی بادشاہت داؤد کے سپرد کردی تھی۔

## بادشاہت کی سپردگی سے متعلق وہب بن منبہ کا قول:

وہب بن منبہ سے مروی ہے کہ جب داؤد نے جالوت کو قتل کیا اور اس کے لشکر کو شکست دے دی تو لوگوں نے کہا داؤد ہی نے جالوت کو قتل کیا ہے اور انہوں نے طالوت کو معزول کر کے اس کی جگہ پر داؤد کو اپنا بڑا بنالیا یہاں تک کہ پھر کسی نے طالوت کا ذکر تک نہ کیا۔

## زبور کا نزول:

جب بنی اسرائیل حضرت داؤد علیہ السلام پر متفق ہو گئے تو اللہ نے داؤد علیہ السلام پر زبور نازل فرمائی اور اس کے ساتھ ان کو لوہا بنانے کا طریقہ سکھایا۔ نیز ان کے لیے لوہے کو نرم کیا اللہ نے پہاڑوں کو حکم دیا کہ جب داؤد علیہ السلام اللہ کی تسبیح کریں تو تم بھی ان کے ساتھ تسبیح کیا کرو۔ اور اللہ نے ان جیسی خوش آوازی کسی کو نہیں دی۔ جب تک آپ زبور کی تلاوت کرتے تو چرند پرند بھی آپ کے ساتھ گنگناتے اور وہ اپنے آپ سے بے خبر ہو گئے کہ ان کو پکڑا جا سکتا تھا۔ وہ آپ کی آواز سن کر وجد میں آ جاتے۔ شیطانوں نے بانسری سارنگی اور ستار آپ ہی کی آواز کی طرز پر بنایا آپ عبادت میں بہت مشقت اور محنت فرماتے اور بہت زیادہ روتے۔

## داؤد علیہ السلام کی عبادت و ریاضت:

آپ ایسی صفت کا مصداق تھے۔ جو اللہ تعالیٰ نے (قرآن مجید) محمد کو بیان کی ارشاد باری تعالیٰ ہے:

''اور ہمارے بندے داؤد کو یاد کیجیے جو بڑا صاحب قوت تھا بے شک وہ داؤد خدا کی طرف بہت رجوع کرنے والا تھا ہم نے پہاڑوں کو اس کے طالب کر دیا تھا وہ پہاڑ داؤد کے ہمراہ شام و صبح تسبیح کیا کرتے تھے''۔

قتادہؒ سے باری تعالیٰ کے فرمان واذ کر عبدنا داؤد ذالا ھدانہ اواب. کے بارے میں مروی ہے کہ داؤد کو عبادت میں قوت اور دین کی سمجھ بوجھ عطا کی گئی تھی۔ ایک روایت یہ ہے کہ آپ رات کو عبادت کرتے اور آپ نے آدھی زندگی روزہ رکھا' شب و روز چار ہزار (افراد) آپ کے گرد پہرا دیتے تھے۔

سدی سے باری تعالیٰ کے ارشاد کے بارے میں مروی ہے کہ ہر شب و روز میں چار ہزار فوجیں ان کے گرد پہرا دیتی تھیں۔

## داؤد علیہ السلام کی خواہش:

کہا جاتا ہے کہ ایک روز داؤد علیہ السلام نے اللہ کے سامنے تمنا ظاہر کی کہ انہیں وہ رتبہ مل جائے جو ان کے آباء ابراہیم علیہ السلام' اسحاق علیہ السلام اور یعقوب علیہ السلام کو ملا۔

سدی کہتے ہیں کہ داؤد علیہ السلام نے زندگی کے تین حصے کر رکھے تھے۔ ایک روز لوگوں کے درمیان فیصلے کرتے ایک روز اللہ کی عبادت کرتے تھے اور ایک روز بیویوں کے لیے فارغ کرتے تھے۔ آپ کی ۹۹ بیویاں تھیں جب آپ نے کتابوں کے اندر اپنے آباء اسحاق ابراہیم اور یعقوب علیہم السلام کے فضائل پڑھے تو اللہ سے عرض کی اے میرے رب! ساری بھلائی اور فضیلتیں میرے وہ آباء لے گئے۔ جو مجھ سے پہلے گذرے' اے اللہ مجھے وہ بھی عطا کر جو تو نے ان کو عطا کیا۔ اور میرے ساتھ بھی وہ معاملہ کر جو تو نے ان کے ساتھ کیا۔

## اللہ تعالیٰ کی طرف سے جواب:

اللہ کی طرف سے وحی آئی کہ میں نے ان سے ایسے امتحانات لیے کہ کسی اور سے نہیں لیے میں نے ابراہیم علیہ السلام کو اس کے بیٹے کی قربانی کے ذریعے آزمایا' اسحاق سے بینائی لے کر اسے آزمایا جب کہ یعقوب کو اس کے بیٹے کے غم میں مبتلا کر کے آزمایا جب کہ تجھ سے وہ امتحان نہیں لیا گیا۔ داؤد علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے اللہ مجھ سے بھی امتحانات لے لیں جو ان سے لیے اور پھر وہ مرتبہ مجھے عطا فرمائیں جو ان کو عطا فرمایا' اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہم آپ سے امتحان لیں گے کچھ صبر کریں۔

## آزمائش:

کچھ عرصہ گذرا کہ آپ کے پاس شیطان سونے کی چڑیا کی شکل میں آیا آپ نماز پڑھ رہے تھے اور وہ آپ کے قدموں میں آ گرا آپ نے اسے اٹھانے کے لیے ہاتھ بڑھایا تو وہ چڑیا وہاں سے ہٹ گئی آپ اس کے پیچھے ہو لیے اور وہ دوڑتی ہوئی گئی یہاں تک کہ وہ ایک روشن دان میں جا بیٹھی تا کہ اس کے پیچھے جا کر اسے پکڑیں۔

## داؤد علیہ السلام، حسین عورت پر فریفتہ:

پس آپ کی نگاہ ایک ایسی عورت پر پڑی جو اپنے گھر کی چھت پر نہا رہی تھی۔ آپ نے دیکھا کہ یہ عورت بہت خوبصورت ہے۔ جب اس عورت کی طرف دیکھا تو اس نے اپنے بال نیچے کر لیے تا کہ ان سے اپنے چہرے کو چھپائے۔ آپ کے دل میں محبت اور بڑھ گئی۔

## داؤد علیہ السلام کی تدبیر:

آپ نے اس کے بارے میں معلوم کروایا کہ یہ عورت کون ہے۔ بتایا گیا کہ اس کا شوہر فلاں جنگ میں گیا ہوا ہے آپ نے اس جنگ کے امیر کی طرف پیغام بھیجا کہ اس شخص کو دشمن کے مقابلے میں آگے رکھو جب اس جنگ میں فتح ہوئی تو آپ نے پیغام بھیجوایا کہ اسے فلاں دشمن کے مقابلے میں بھیجو یہ دشمن پہلے سے زیادہ سخت تھے لیکن جنگ میں فتح بھی ہوگئی۔ جب آپ کو اطلاع ملی تو آپ نے فرمایا کہ اب اسے فلاں دشمن کے مقابلے میں بھیجو' تیسری جنگ میں وہ شخص قتل ہو گیا۔ اور آپ نے اس عورت سے شادی کر لی۔

## فرشتوں کی سرزنش:

ابھی آپ اس کے پاس تھوڑی ہی دیر ٹھہرے تھے۔ کہ اللہ نے دو فرشتے انسانوں کی شکل میں بھیجے انہوں اندر جانے کی اجازت مانگی لیکن آپ کی عبادت کا دن تھا اس لیے پہرے داروں نے اندر جانے سے روک دیا وہ فرشتے دیوار پھلانگ کر اندر چلے گئے۔ آپ نماز میں مصروف تھے۔ کہ یہ دونوں آپ کے سامنے آ کر بیٹھ گئے۔ آپ انہیں دیکھ کر گھبرا گئے دونوں نے کہا کہ ڈرنے کی ضرورت نہیں ''ہم ایک جھگڑے میں دو فریق ہیں کہ ہم میں سے ایک نے دوسرے پر زیادتی کی ہے پس ہمارے درمیان انصاف کے ساتھ فیصلہ کیجیے اور بے انصافی نہ کیجیے۔ اور ہمیں سیدھی راہ بتائیے'' پھر ان میں سے ایک نے کہا کہ یہ میرا بھائی ہے اس کے پاس ننانوے دنبیاں ہیں اور میرے پاس ایک دنبی ہے لیکن یہ کہتا ہے کہ اپنی ایک دنبی بھی میرے حوالے کر دو تا کہ اس کی سو دنبیاں پوری ہو جائیں آپ نے دوسرے سے پوچھا کہ تو کیا کہتا ہے؟ وہ بولا کہ میرے پاس ننانوے دنبیاں ہیں اور میرے بھائی کے پاس صرف ایک دنبی ہے میں چاہتا ہوں کہ اس سے ایک دنبی بھی لے لوں تا کہ میری سو دنبیاں پوری ہو جائیں۔

## داؤد علیہ السلام کا طویل سجدہ:

آپ نے پوچھا کہ کیا یہ میری بات کو پسند نہیں کرتا اس نے کہا جی ہاں' ناگوار سمجھتا ہے آپ نے فرمایا کہ پھر تو ہم اسے نہیں چھوڑیں گے وہ کہنے لگا کہ ''آپ اس پر قادر نہیں ہو سکتے آپ نے فرمایا کہ اگر تمہارا ارادہ یہی ہے تو میں تجھے اور اس کو ناک اور چہرے پر ماروں گا تو فرشتہ کہنے لگا کہ اے داؤد علیہ السلام تو اس معاملے میں ہمیں مارنے کا زیادہ حق دار ہے؟ اس لیے آپ کی ننانوے

بیویاں تھیں اور اہریا کی ایک بیوی تھی۔ آپ اسے قتل کرانے کی کوشش کرتے رہے۔ یہاں تک کہ وہ قتل ہو گیا۔ اور آپ نے اس کی بیوی سے شادی کر لی آپ نے تھوڑا سا مڑ کر انہیں دیکھا تو وہاں کچھ نظر نہ آیا وہ جا چکے تھے آپ سمجھ گئے کہ یہی امتحان تھا۔ آپ سجدہ میں گر گئے اور خوب روئے راوی کہتے ہیں کہ آپ نے چالیس روز تک اپنا سر سجدے میں رکھا انتہائی مجبوری کے علاوہ سر نہ اٹھایا۔

## داؤد علیہ السلام کی توبہ:

پھر آپ سجدے میں گر کر دوبارہ رونے لگے اور دعا مانگنے لگے یہاں تک کہ آپ کے آنسو کی جگہ پر گھاس اگ آئی چالیس دن بعد جب وحی آئی کہ اے داؤد سر اٹھاؤ ہم نے تجھے معاف کیا داؤد نے عرض کیا کہ مجھے کیسے معلوم ہو کہ آپ نے مجھے معاف کر دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا جب قیامت کے روز اہریا (آپ کی بیوی کا سابق شوہر) اپنے دائیں بائیں ہاتھ سے اپنے سر کو پکڑ کر آئے گا۔ اور اس کے جسم سے خون بہہ کر تیسرے عرش کی طرف آ رہا ہو گا۔ اور وہ آپ سے کہے گا کہ اے میرے رب! اس سے پوچھئے کہ اس نے مجھے کیوں قتل کروایا۔ اللہ نے وحی بھیجی جب یہ واقعہ پیش آئے گا تو میں آپ کے لیے اس سے معافی کا حصہ چاہوں گا وہ میرے لیئے تجھے معاف کر دے گا اور اس کے بدلے میں اسے جنت میں داخل کر دوں گا داؤد علیہ السلام نے عرض کیا کہ اب واقعی آپ نے مجھے معاف کر دیا ہے۔ پھر حیا کی وجہ سے آپ کی آنکھیں آسمان کی طرف نہ اٹھ سکیں۔ یہاں تک کہ آپ کا انتقال ہو گیا۔

## آزمائش کی وجہ:

ایک روایت یہ ہے کہ اس امتحان لینے کا سبب یہ ہوا کہ آپ نے ایک روز دل میں کہا کہ وہ ایک ایسا دن گزار سکتے ہیں کہ اس میں کسی قسم کا گناہ نہ کریں جس روز مذکورہ واقعہ پیش آیا تو اس روز کے بارے میں بھی آپ نے خیال کیا تھا کہ یہ دن کسی قسم کی ناگواری اور گناہ وغیرہ کے بغیر گزر جائے گا۔

## آزمائش (دوسری وجہ):

حضرت حسن رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ داؤد علیہ السلام نے زندگی کے تین حصے کیے تھے۔ ایک دن بیویوں کے لیے' ایک دن عبادت کے لیے اور ایک دن بنی اسرائیل کے لیے۔

## سلیمان علیہ السلام کی والدہ:

ایک مرتبہ جب بنی اسرائیل کا دن آیا تو آپ نے فرمایا کہ انسان پر کوئی ایسا دن آتا ہے۔ جس دن وہ گناہ نہ کرے داؤد علیہ السلام دل میں یہ سوچ رہے تھے کہ وہ اس کی طاقت رکھتے ہیں۔ جب آپ کی عبادت کا دن آیا تو آپ نے گھر کے دروازے بند کر لیے اور حکم دیا کہ کوئی شخص گھر میں داخل نہ ہو۔ آپ تورات لے کر اسے پڑھنے لگے جب آپ اس کی تلاوت کر رہے تھے۔ تو سونے کی ایک چڑیا آپ کے سامنے گری آپ اس کو اٹھانے کے لیے اس کی طرف جھکے لیکن وہ اڑ کر قریب ہی جا بیٹھی آپ اس کے پیچھے گئے تو وہ اڑتی رہی۔ یہاں تک کہ آپ کی نظر ایک عورت پر پڑی جو کہ نہا رہی تھی۔ جب آپ نے زیر زمین اس کا سایہ محسوس کیا تو اس نے اپنے آپ کو اپنے بالوں میں چھپا لیا۔ اس سے مزید آپ کے دل میں محبت پیدا ہوئی آپ نے اس کے شوہر کو کسی اور لشکر کے ساتھ بھیج دیا۔ جہاں وہ قتل ہو گیا اور آپ نے اس عورت سے نکاح کر لیا۔ یہی عورت سلیمان علیہ السلام کی والدہ تھیں۔

## فرشتوں کا داؤد علیہ السلام کے گھر میں گھس آنا:

راوی کہتے ہیں کہ ایک روز جب آپ گھر میں تھے۔ تو فرشتے دیوار پھلانگ کر گھر میں داخل ہو گئے۔ اور کہنے لگے '' آپ خوف زدہ نہ ہوں '' ہم ایک معاملے میں ایک دوسرے کے فریق ہیں۔ آپ ہمارے ساتھ انصاف سے فیصلہ کیجیے اور ناانصافی نہ کیجیے پھر ایک نے کہا کہ یہ میرا بھائی ہے اس کے پاس ننانوے دنبیاں ہیں جب کہ میرے پاس ایک دنبی ہے یہ چاہتا ہے کہ میرے والی دنبی بھی یہ لے لے اور اس کی سو دنبیاں پوری ہو جائیں۔ آپ نے فرمایا بے شک یہ اپنی دنبیوں سے تیری دنبی کو ملانا چاہتا ہے اور واقعی تجھ پر بڑا ظلم کرتا ہے۔ مگر داؤد یہ سمجھ گئے کہ ہم نے اسے آزمایا ہے اور فوراً سجدے میں گر گئے۔

## توبہ (دوسری روایت)

مجاہدؒ سے مروی ہے کہ جب داؤد سے غلطی سرزد ہو گئی تو چالیس روز تک سجدے میں پڑے رہے۔ یہاں تک کہ آپ کے آنسوؤں کے ساتھ اتنی گھاس اگ گئی کہ اس سے آپ کا سر چھپ گیا۔ پھر آپ نے فرمایا کہ اب میری پیشانی زخمی ہو چکی ہے اور میری آنکھیں خشک ہو گئی ہیں۔ لیکن داؤدؑ کی پکار کا جواب نہ آیا یہ جواب آیا کہ کیا کوئی بھوکا ہے کہ اسے کھانا کھلایا جائے۔ یا کوئی بیمار ہے کہ جسے شفا دی جائے یا کوئی مظلوم ہے کہ اس کی مدد کی جائے داؤد نے کہا کہ میں اتنی بلندی سے رونا چاہتا ہوں جو ہرا گی ہوئی چیز میں اشتعال پیدا کر دے اس وقت آپ کو معافی دی گئی آپ کی خطا آپ کی ہتھیلی پر لکھی تھی۔ جسے آپ پڑھتے۔ آپ کے پاس پانی پینے کے لیے کوئی چیز لائی جاتی تو آپ بمشکل اس کا ایک تہائی حصہ پیتے آپ اپنی خطا کو یاد کرتے تو اس قدر روتے کہ آپ کہ جسم کے ایک جوڑ دوسرے جوڑ سے الگ ہونے کے قریب ہوتے۔ پھر ابھی آپ اتنا پانی نہ پی چکتے کہ لوگ آنسوؤں سے برتن بھر لیتے۔ اور کہا جاتا ہے کہ داؤد علیہ السلام کے آنسو تمام مخلوق کے آنسوؤں کے برابر ہیں اور آدم علیہ السلام کے آنسو داؤد علیہ السلام اور تمام مخلوق کے آنسوؤں کے برابر ہیں۔

## آزمائش (دوسری روایت):

انس بن مالکؓ کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ جب داؤد علیہ السلام کی نظر اس عورت پر پڑی اور وہ مہم پیش آئی تو نبوت منقطع ہو گئی۔ آپ نے دوسرے نبی سے فرمایا کہ جب دشمن حملہ کرے تو صندوق کو آگے رکھنا '' یہ وہی صندوق ہے جسے وہ دشمن کے مقابلے کے وقت آگے رکھتے تھے۔ اور اس وقت تک نہیں لوٹتے تھے۔ جب تک کہ قتل نہ ہو جائیں یا شکست نہ کھا لیں۔ اس عورت کا شوہر قتل ہو گیا۔ اور دو فرشتے داؤد علیہ السلام کے مکان پر آ کر یہی واقعہ بیان کرنے لگے۔ داؤد علیہ السلام ساری بات سمجھ گئے اور فوراً سجدے میں گر گئے اور چالیس دن تک پڑے رہے۔ یہاں تک کہ آنسوؤں سے اتنا گھاس اگ آیا کہ اس میں آپ کا سر چھپ گیا۔ اور زمین نے آپ کے پسینے کو غذا بنایا اور آپ سجدے میں یہ کہہ رہے تھے کہ اے میرے رب داؤد علیہ السلام نے ایسی ٹھوکر کھائی جو مشرق و مغرب سے بڑھ کر ہے۔ اے میرے رب! اگر تو نے داؤد علیہ السلام پر رحم نہ کیا اور اس کے گناہ کو معاف نہ کیا تو اس کا گناہ آنے والے لوگوں میں بطور عبرت رہ جائے گا۔

## تیسری روایت:

چالیس دن کے بعد جب جبرئیل آئے اور کہا کہ اے داؤد علیہ السلام اللہ نے آپ کے اس فعل کو معاف کر دیا ہے۔ جو آپ نے

کیا تھا۔ داؤد علیہ السلام بولے کہ مجھے معلوم ہے کہ میرے رب نے مجھے معاف کر دیا ہے مگر مجھے یہ بھی معلوم ہے کہ اللہ عدل و انصاف کرنے والا ہے۔ قیامت کے روز جب فلاں شخص اپنا جھگڑا لے کر آئے گا اور کہے گا۔ کہ اے اللہ! میرا خون داؤد علیہ السلام کے ذمے ہے۔ تو اس وقت کیا ہوگا جبرئیل نے عرض کیا کہ اس کے بارے میں میں نے اللہ سے نہیں پوچھا اگر آپ چاہیں تو میں ابھی پوچھ آؤں آپ نے کہا ضرور جبرائیل اوپر چلے گئے۔ اور داؤد علیہ السلام سجدے میں گر گئے۔ جب تک اللہ نے چاہا جبرائیل اوپر رہے پھر نیچے آئے اور کہا کہ اللہ قیامت کے دن تم دونوں کو جمع کرے گا۔ اور اسے کہے گا کہ داؤد علیہ السلام کے خون کا ذمہ مجھے دو وہ کہے گا کہ اے اللہ اس خون کا ذمہ تیرے سپرد ہے (میں نے اسے معاف کیا) پھر اللہ اس سے فرمائے گا کہ اس کے بدلے میں تیرے لیے جنت ہے جہاں چاہو پھرو۔

## بیٹے سے جنگ:

بعض اہل کتاب کا خیال ہے کہ طالوت کے بعد داؤد علیہ السلام اس وقت تک نبوت پر برقرار رہے۔ جب تک مذکورہ واقعہ پیش نہ آیا اور جب یہ واقعہ پیش آیا تو آپ توبہ میں مشغول ہو گئے۔ اور بنی اسرائیل نے آپ سے منہ پھیر لیا اور آپ کے بیٹے ایشی نے لوگوں کو اپنی طرف دعوت دی گمراہ لوگ اس کے گرد جمع ہو گئے۔ جب اللہ نے آپ کی توبہ کو قبول فرمایا تو بنی اسرائیل کے ثابت قدم لوگ آپ کے ساتھ ہو گئے۔ آپ نے اپنے بیٹے سے جنگ کی اور فتح حاصل کی۔

وہ بھاگ نکلا تو آپ لشکر سے نکل کر سامنے آ گئے آپ نے اسے درخت کے ساتھ چپکا لیا لیکن داؤد علیہ السلام کے لشکر کا قائد جب وہاں پہنچا تو اس نے اسے قتل کر دیا۔ اس سے داؤد علیہ السلام کو شدید افسوس ہوا اس وقت بنی اسرائیل طاعون میں مبتلا ہو گئے تھے۔ آپ انہیں لے کر بیت المقدس گئے اور وہاں دعا کی کہ اس مصیبت کو دور کرے آپ کی دعا قبول ہوئی آپ نے اسی جگہ مسجد کی تعمیر گیارہ سال تک جاری رکھی اور اس کی تعمیر سے پہلے آپ کا انتقال ہو گیا آپ نے سلیمان علیہ السلام کو اس کی تکمیل کی وصیت کی سلیمان علیہ السلام نے اس قائد کو قتل کرا دیا۔ جب سلیمان علیہ السلام نے اسے دفن کر دیا تو مسجد کی تعمیر مکمل کر لی۔

## اسرائیلیوں کو عذاب:

وہب بن منبہؒ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ داؤد علیہ السلام نے بنی اسرائیل کی تعداد معلوم کرنے کا ارادہ کیا۔ اس لیے آپ نے نقیب بھیجے اور انہیں حکم دیا کہ ان کی تعداد معلوم کر کے بتائیں اس پر اللہ نے ناراضگی کا اظہار کیا۔ اور فرمایا کہ تجھے معلوم نہیں کہ میں نے ابراہیم علیہ السلام سے وعدہ کیا تھا کہ خواہ تمہاری اولاد کی تعداد ستاروں کے برابر ہو جائے پھر بھی میں انہیں برکت دوں گا۔ اور ان کی تعداد ان گنت کر دوں گا۔ اور تو نے بنی اسرائیل کی تعداد معلوم کرنے کا ارادہ کیا۔ جن کے بارے میں میں نے کہا کہ میں انہیں ان گنت کر دوں گا۔

## اسرائیلیوں کو اپنی مرضی کا عذاب منتخب کرنے کی چھوٹ:

اب مصیبتوں میں سے کسی ایک مصیبت کو اختیار کر لو کہ تین سال تک بھوک برداشت کرو یا تین سال تک تم پر دشمن مسلط کر دیئے جائیں یا تم پر تین دن تک موت طاری کر دیتا ہوں۔ آپ نے بنی اسرائیل سے مشورہ کیا تو انہوں نے کہا کہ نہ ہم تین سال تک بھوک برداشت کر سکتے ہیں اور نہ تین سال دشمن کو برداشت کر سکتے ہیں اگر عذاب آنا ہے تو تین دن کی موت کا آ جائے۔

## مرگ انبوہ:

وہب بن منبہؒ کہتے ہیں کہ اسی دن دو پہر کو لا محدود تعداد میں لوگوں پر موت طاری کر دی گئی۔ جب داؤد علیہ السلام نے یہ منظر دیکھا تو آپ کو بہت افسوس ہوا انہوں نے اللہ سے دعا کی کہ اے اللہ میں ترش چیزوں کو کھاتا ہوں اور بنی اسرائیل اسے داڑھوں سے پکڑے ہیں جب مجھے اس کی ضرورت ہوتی ہے تو بنی اسرائیل فراہم کرتے ہیں اے اللہ انہیں بخش دے اللہ تعالیٰ نے آپ کی دعا قبول فرمائی اور ان پر سے موت کو اٹھالیا۔

## بیت المقدس کے لیے جگہ کا انتخاب:

پھر داؤد علیہ السلام نے دیکھا کہ فرشتے اپنی نیاموں میں تلوار لیے آسمان کی طرف ایک چٹان سے بذریعہ سیڑھی بلند ہو رہے ہیں۔ داؤد علیہ السلام نے فرمایا کہ اس جگہ مسجد بنانا مناسب ہے چنانچہ آپ نے وہاں مسجد تعمیر کرانے کا ارادہ کیا اللہ نے وحی بھیجی کہ اس جگہ بیت المقدس ہوگا آپ نے اپنے ہاتھوں کو خون سے رنگین کیا ہے۔ لیکن آپ اس کی تعمیر مکمل نہیں کر سکیں گے۔ لیکن آپ کے بعد ہم آپ کے بیٹے سلیمان علیہ السلام کو بادشاہ بنائیں گے جو اس تعمیر کو مکمل کرے گا۔

## سلیمان علیہ السلام:

بعد میں جب سلیمان علیہ السلام بادشاہ بنے تو انہوں نے اس تعمیر کا کام مکمل کیا۔ روایت میں آیا ہے کہ داؤد علیہ السلام کی عمر ۱۰۰ سال تھی۔ اور بعض اہل کتاب کا کہنا ہے کہ سلیمان کی عمر ۷ سال تھی۔ اور ان کا دور حکومت چالیس سال پر مشتمل تھا۔

## سلیمان علیہ السلام کا طرز حکومت:

داؤد علیہ السلام کے انتقال کے بعد ان کا بیٹا بنی اسرائیل کا بادشاہ بنا۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کے لیے جن وانس پرندے اور ہوا سب کو تابع کر دیا تھا۔ اور اس کے علاوہ نبوت بھی عطا فرمائی تھی۔ آپ نے اللہ سے دعا مانگی تھی کہ مجھے ایسی حکومت عطا ہو کہ میرے بعد اس جیسی کسی اور کے لیے مناسب نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کی دعا کو قبول فرمالیا۔ وہب بن منبہ سے مروی ہے کہ جب آپ اپنے گھر سے نکل کر مجلس میں تشریف لائے تو اوپر سے پرندے سایہ کرتے ہوئے گھیر لیتے اور انسان اور جن کھڑے ہو جاتے یہاں تک کہ آپ اپنی نشست پر تشریف رکھتے۔

## ایک جھگڑے کا فیصلہ:

آپ سفید اور صاف رنگ کے مالک تھے آپ کے جسم پر بال زیادہ تھے آپ سفید لباس پہنتے۔ جب آپ بالغ ہوئے۔ تو آپ کے والد داؤد علیہ السلام بڑے لوگوں کی مجلس میں آپ کو بٹھا کر مشورہ لیتے۔ قرآن مجید میں آپ کے اور آپ کے والد کے ایک بڑے فیصلے کا ذکر ہے۔ جو بکریوں کے معاملے میں تھا۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے ''اور داؤد اور سلیمان کے اس واقعہ کا بھی تذکرہ کیجیے کہ جب وہ دونوں کسی کھیتی کے جھگڑے کا فیصلہ کر رہے تھے۔ اس کھیتی میں جن کی بکریاں رات کے وقت گھس گئی تھیں۔ اور ہم اس فیصلے کو جو لوگوں کے متعلق ہوا تھا۔ دیکھ رہے تھے۔ اور ہم نے فیصلے کی آسائش سلیمان کو سمجھا دی اور ہم نے دونوں ہی کو فیصلہ کرنے کی صلاحیت اور علم عطا کیا تھا''۔ (الانبیاء:۷۸-۷۹)

ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی اسی آیت کے تحت مروی ہے کہ یہ انگور کے درخت تھے۔ جو ابھی تازہ پھل لائے تھے جسے بکریوں نے

خراب کر دیا تھا۔ داؤد علیہ السلام نے یہ فیصلہ کیا کہ یہ بکریاں انگور کی کھیتی والے کو دی جائیں گی۔

سلیمان علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے اللہ کے نبی فیصلہ کوئی اور ہونا چاہیے داؤد علیہ السلام نے پوچھا کہ وہ کیا ہے۔ کہ یہ درخت بکریوں والے کے حوالے کیے جائیں کہ یہ ان کی پہلی حالت آنے تک ان کی نگہبانی کرے اور بکریاں درخت والے کے حوالے کی جائیں کہ وہ ان سے اپنا نقصان پورا کرے اور انگور کے درخت پہلی حالت پر آ جائیں تو یہ بکریاں واپس کر دے اور وہ اپنے درخت واپس لے لے۔

## سلیمان علیہ السلام کے سفر کا طریقہ:

سلیمان علیہ السلام بڑے جنگجو آدمی تھے وہ زمین کے جس حصے میں بھی دشمن کے آنے کی خبر پاتے وہاں پہنچ جاتے اور حملہ کر کے اسے شکست دے دیتے ابن اسحاق سے مروی ہے کہ جب آپ جنگ کرنے کا ارادہ کرتے۔ تو آپ کے لیے ایک لکڑی گاڑی جاتی۔ پھر اس پر ایک لکڑی کا تخت رکھا جاتا پھر اس پر انسانوں' جانوروں اور تمام جنگی آلات کو سوار کیا جاتا یہاں تک کہ سب مطلوبہ سامان سوار ہو جاتا تو آپ ہوا کو حکم دیتے تو وہ اس لکڑی کے تخت کو اٹھا کر لے جاتا اور یہ تخت صبح سے دوپہر تک ایک ماہ کی اور پھر دوپہر سے شام تک ایک ماہ کی مسافت طے کرتا اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں ''ہم نے سلیمان کے لیے ہوا کو مسخر کر دیا کہ وہ اس کے حکم سے جہاں جانا چاہتا خوشگوار رفتار سے چلتی' دوسری جگہ ارشاد ہے ''ہم نے سلیمان کے لیے ہوا کو مسخر کر دیا کہ اس ہوا کا صبح کو چلنا اور شام کو چلنا ایک ایک مہینے کی مسافت تھی۔

## سلیمان علیہ السلام کی رہائش:

راوی کہتے ہیں کہ مجھ سے یہ بات بھی بیان کی گئی ہے کہ آپ کا گھر دریائے دجلہ کے کنارے تھا۔ جس پر یہ لکھا تھا کہ یہ تحریر سلیمان کے کسی ساتھی کی طرف سے ہے اور وہ ساتھی یا تو جنوں میں سے ہے یا انسانوں میں سے یہ تحریر ہے:

''ہم یہاں اترے ہیں لیکن ہم نے اس مکان کو نہیں بنایا بلکہ بنا پایا ہے ہم نے صبح اصطفر کے مقام پر کی ہے اب ہم یہاں سے ان شاء اللہ سفر کریں گے اور رات شام میں گذاریں گے''۔

یہ بھی منقول ہے کہ ہوا آپ کے تابع تھی۔ آپ جہاں چاہتے یہ لشکر کو وہیں لے جاتی۔ یہ ہوا کھیتی پہ سے گزرتی مگر اس کے پتے نہ ہلتے۔

## کون کون سی مخلوق سلیمان علیہ السلام کے تابع تھی:

محمد بن کعب سے مروی ہے کہ سلیمان علیہ السلام کا لشکر سو فرسخ تک پھیلا ہوا تھا۔ جس میں سے بیس فرسخ انسانوں کا لشکر اور پچیس پر جنوں کے لشکر کا تھا۔ تیسرے لشکر پر وحشی جانور اور چوتھے پر پچیس پرندوں کا لشکر تھا۔ آپ کے موتیوں کے بنے ہوئے ایک ہزار گھر تھے۔ آپ ہوا کو حکم دیتے وہ ان کو اٹھاتی اور مطلوبہ جگہ پہنچاتی ایک مرتبہ جب آپ آسمان و زمین کے درمیان سیر کر رہے تھے تو اللہ تعالیٰ نے وحی بھیجی کہ میں نے تیری بادشاہت میں اور اضافہ کر دیا ہے وہ یہ کہ جب بھی مخلوق سے کوئی بولے گا۔ تو ہوا اس کی خبر آپ تک لائے گی۔ ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ سلیمان علیہ السلام بن داؤد علیہ السلام کے دربار میں چھ سو کرسیاں تھیں پہلے انسانوں میں سے معزز لوگ آ کر بیٹھتے' پھر جنوں میں سے معززین آ کر انسانوں کے پاس بیٹھتے اور پرندے آ کر سایہ کرتے اور ہوا انہیں اٹھا کر ایک

ماہ کا سفر صبح سے شام تک پہنچا دیتی۔

## ایک مشہور غزوہ:

آپ کے غزوات سے مشہور غزوہ وہ ہے جس میں آپ نے بلقیس کی طرف خط بھیجا۔ آپ کا خط جانے کے بعد جنگ وجدال کے بغیر بلقیس تابع ہوگئی اہل نساب سے بلقیس کے درج ذیل نسب مروی ہیں۔

بعض نے بلقمہ بنت ایشرح بیان کیا ہے بعض نے کہا ہے کہ اس کے والد کا نام ایلی شرح تھا۔ بعض نے ذی شرح بتایا ہے۔

## ملکہ بلقیس کو خط کیوں لکھا:

بلقیس کو خط لکھنے کا سبب یہ ہوا کہ ایک مرتبہ سفر کے دوران آپ کا ہدہد پرندہ گم ہوگیا (جو پانی تلاش کرنے کے کام آتا تھا) آپ کو پانی کی ضرورت محسوس ہوئی اور معلوم نہیں تھا کہ پانی کتنی دوری پر موجود ہے آپ یہ کام ہدہد سے لیتے تھے۔ آپ نے ہدہد کو تلاش کیا لیکن وہ نہ ملا۔ بعض نے کہا کہ سلیمان علیہ السلام نے ہدہد کے بارے میں اس لیے پوچھا کہ وہ اپنی باری پر نہیں تھا۔

## جانوروں میں بھی سردار بنانا:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ سلیمان علیہ السلام جب سفر کا ارادہ کرتے۔ تو آپ تخت پر بیٹھ جاتے آپ کے دائیں بائیں کرسیاں رکھ دی جاتیں۔ پہلے انسانوں اور پھر ان کے پاس جنوں کو بیٹھنے کی اجازت ہوتی۔ پھر سرکش جنوں کو ان کے بعد بیٹھنے کی اجازت ملتی پھر پرندے آ کر سایہ کرتے پھر آپ کو ہوا آ کر لے جاتی۔ جب کہ آپ تخت کے اوپر اور دوسرے لوگ کرسیوں پر موجود ہوتے۔ یہ تخت صبح سے دوپہر تک اور دوپہر سے شام تک ایک ایک مہینے کا سفر طے کرتا اور ہوا خوشگوار انداز سے چل کر منزل مقصود تک لے جاتی نہ بہت تیز ہوتی اور نہ بہت آہستہ اس طرح سلیمان علیہ السلام سفر کرتے۔ آپ نے مختلف قسم کے پرندوں میں سے ایک کو منتخب فرمایا اور وہ پرندہ اپنی نسل کے دوسرے پرندوں پر سردار ہوتا تھا۔ جب آپ کو کسی نسل کے پرندوں کی ضرورت ہوتی تو آپ ان کے سردار کو بلاتے۔

## ہدہد کی گمشدگی:

ایک مرتبہ آپ سفر کرتے ہوئے ایک جنگل میں جا پہنچے وہاں پانی نہیں تھا۔ آپ نے انسانوں جنوں اور سرکش شیاطین سے پانی کے بارے میں پوچھا انہوں نے لاعلمی کا اظہار کیا۔ سلیمان علیہ السلام کو غصہ آ گیا۔ آپ نے فرمایا کہ میں اس وقت تک سفر نہیں کروں گا جب تک یہ معلوم نہ ہو کہ پانی کتنی مسافت پر ہے سرکش جنات بولے کہ آپ پریشان نہ ہوں آپ کے پاس ایک پرندہ ہدہد ہے جو یہ بتا دیتا ہے۔

سلیمان علیہ السلام نے فرمایا: ہدہد کو بلاؤ ہدہد نہ ملا سلیمان علیہ السلام نے غصے میں کہا کہ مجھے کیا ہوگیا ہے کہ میں ہدہد کو نہیں دیکھ سکتا وہ کہیں غائب ہوگیا ہے۔ یقیناً میں اسے سخت سزا دوں گا۔ یا اسے ذبح کر ڈالوں گا یا وہ میرے روبرو کوئی معقول دلیل پیش کرے۔

## ہدہد کی واپسی:

ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ ہدہد (یہاں سے اڑ کر) بلقیس کے محل سے گزرا وہاں باغات دیکھے اور ان کے پیچھے محل تھا۔ وہ وہاں کے باغات میں داخل ہوا بلقیس کے باغ کے ہدہد سے ملاقات ہوئی اس نے سمجھا کہ یہ بھی سلیمان علیہ السلام کا ہدہد ہے اس نے

پوچھا کہ تم سلیمان علیہ السلام سے غائب ہو کر یہاں کیوں آئے اور یہاں کیا کرتے ہو؟ اس ہدہد نے پوچھا کہ سلیمان علیہ السلام کون ہے؟ سلیمان علیہ السلام کے ہدہد نے جواب دیا کہ اللہ تعالیٰ نے ایک آدمی کو مبعوث کیا جس کا نام سلیمان علیہ السلام ہے۔ اور وہ اللہ کا رسول ہے اور ہوا' پرندوں اور جن وانس کو اس کے تابع کیا ہے۔ وہ بولا آپ کیا کہہ رہے ہیں اس نے جواب دیا کہ میں وہی کہہ رہا ہوں جو تم سن رہے ہو وہ بولا یہ بڑی تعجب کی بات ہے کہ یہاں اکثر لوگوں پر ایک عورت کی حکومت ہے اور اس کو ہر چیز عطا کی گئی ہے اور اس کا ایک بہت بڑا تخت بھی ہے اور یہ لوگ اللہ کا شکر ادا اس طرح کرتے ہیں کہ اللہ کو چھوڑ کر سورج کو سجدہ کرتے ہیں۔ سلیمان علیہ السلام کے ہدہد نے یہ باتیں سنیں تو اڑ کر واپس آ گیا وہاں دوسرے پرندے سے ملاقات ہوئی۔ تو انہوں نے بتایا کہ اللہ کے رسول نے تمہیں دھمکی دی ہے۔ اس نے اپنا واقعہ کہہ سنایا۔

## پرندوں کو تعذیب:

سلیمان علیہ السلام کا عذاب یہ تھا کہ آپ پرندے کے پر کاٹ دیتے اور اسے دھوپ میں ڈال دیتے تا کہ وہ اڑ نہ سکے اور زمین کے کیڑے مکوڑوں کی طرح ہو جائے۔ یا اسے ذبح کر دیتے تا کہ اس کی نسل ختم کر دی جائے۔ انہوں نے جواب دیا ہاں وہ معقول عذر پیش کرے۔

## ہدہد کا بیان:

جب سلیمان علیہ السلام آئے تو انہوں نے ہدہد سے پوچھا کہ تو ہم سے دور کیوں رہا؟ وہ بولا میں ایک ایسی بات معلوم کر کے آیا ہوں کہ آپ کو اس بات کی خبر نہیں اور میں قبیلہ سبا سے ایک تحقیقی خبر لے کر آپ کے پاس حاضر ہوا ہوں میں نے ایک عورت کو دیکھا کہ وہ وہاں کے لوگوں پر حکومت کر رہی ہے اور اسے ہر قسم کا ضروری سامان دیا گیا۔ اور اس کے پاس ایک بہت بڑا تخت ہے۔ اور میں نے اس عورت اور اس کی رعایا کو دیکھا کہ وہ خدا کو چھوڑ کر سورج کو سجدہ کرتے ہیں۔ اور شیطان نے ان کے اعمال کو ان کے لیے خوبصورت بنایا ہے اور انہیں صحیح راہ سے روک رکھا ہے لہٰذا وہ راہ حق نہیں پاتے حتیٰ کہ وہ خدا کو سجدہ نہیں کرتے وہ اس سب کو جانتا ہے اللہ تعالیٰ ہی کی ذات ایسی ہے کہ اس کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں اور وہی عرش عظیم کا مالک ہے سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ ہم ابھی دیکھ لیتے ہیں کہ تو سچ کہتا ہے یا جھوٹ بولنے والوں میں سے ہے۔ جا میرا یہ خط لے جا اور اس خط کو ان کے پاس ڈال دے پھر ان کے پاس سے ہٹ جا اور دیکھتا رہ کہ وہ کیا گفتگو کرتے ہیں''۔ (النمل ۲۸۔۳۸)

## ہدہد کا بلقیس کے پاس خط لے جانا:

یہ ہدہد وہاں گیا بلقیس اپنے محل میں تھی پرندے نے یہ خط لے جا کر اس کی گود میں ڈال دیا وہ ڈر گئی اپنے اوپر کپڑے ڈالے اور اپنے تخت کو نکالنے کا حکم دیا۔ باہر آ کر تخت پر بیٹھ گئی۔ اور قوم کو بلا کر ان سے کہا ''اے اہل دربار! تم مجھے اس معاملے میں مشورہ دو میں اس وقت تک کسی بات کا قطعی فیصلہ نہیں کیا کرتی جب تک تم لوگ میرے پاس موجود نہ ہو''۔ اہل دربار نے کہا کہ ہم پورے طاقتور اور جنگجو ہیں اور حکم کا اختیار آپ کو حاصل ہے سو اب آپ دیکھ لیں جو حکم آپ کو دینا ہو۔ بلقیس کہنے لگی بادشاہ جب کسی بستی میں فاتحانہ داخل ہوا کرتے ہیں۔ تو وہاں کے عزت دار باشندوں کو ذلیل کر دیا کرتے ہیں اور یہ لوگ بھی ایسا ہی کریں گے میں فی الحال ان لوگوں کے پاس کچھ تحفہ بھیجتی ہوں کہ میرے فرستادے کیا پیغام لے کر واپس آتے ہیں۔ جب ہدیہ لے کر جانے والا سلیمان علیہ السلام

کے پاس پہنچا تو سلیمان علیہ السلام نے فرمایا کہ تم لوگ مال و دولت سے میری امداد حاصل کرنا چاہتے ہو۔ پس اللہ نے مجھے جو کچھ عطا کر رکھا ہے۔ وہ اس سے کہیں بہتر ہے۔ جو تم کو دیا ہے۔ اے ایلچی تو انہیں اہل سبا کی طرف لے جا۔ اب ہم ان پر ایسا لشکر لے کر پہنچتے ہیں۔ کہ جس کا وہ مقابلہ نہ کر سکیں گے۔ اور ہم ان کو ان کے شہر سے بے عزت کر کے نکال دیں گے۔ اور وہ ذلیل اور محکوم ہو جائیں گے۔ (النمل ۳۲:۳۷)

## بغیر سوراخ کی سوئی میں سوراخ:

راوی نے کہا ہے کہ بلقیس نے بغیر سوراخ والی سوئی بھیجی اور پیغام بھیجا کہ اس میں سوراخ کرو آپ نے پہلے انسانوں کو حکم دیا لیکن کسی کو سوراخ کرنا نہیں آتا تھا۔ پھر جنات اور سرکش شیاطین کو حکم دیا لیکن انہیں بھی سوراخ کرنا نہیں آتا تھا۔ پھر سلیمان علیہ السلام نے کہا کہ لکڑی کھانے والی دیمک سے کہیں۔ دیمک نے ایک بال لیا اور اس میں داخل ہوگئی کچھ دیر بعد سوراخ ہو گیا۔ بلقیس کا قاصد یہ سوئی لے کر واپس آیا تو بلقیس یہ سوئی دیکھ کر گھبرا گئی اور دوسرے لوگ بھی حیران رہ گئے۔

## بلقیس کا سلیمان علیہ السلام کی طرف سفر:

ابن عباس رضی اللہ عنہما فرماتے ہیں کہ اس کے پاس ایک ہزار سردار قیل تھے یمن کے لوگ سردار کو قیل کہتے تھے۔ ہر سردار کے ماتحت دس ہزار افراد ہوتے تھے۔ جب کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ ایک کروڑ افراد ہوتے تھے۔ شداد بن العال سے مروی ہے کہ بلقیس تین سو سردار لے کر سلیمان علیہ السلام کی طرف آئی اور ہر سردار کے ساتھ ایک ہزار آدمی تھا۔

## بلقیس کا تخت منگوانا:

ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ سلیمان علیہ السلام بارعب آدمی تھے جب آپ سے کسی چیز کے بارے میں سوال نہ کیا جاتا آپ خود اس کے بارے میں نہ بولتے اس روز آپ گھر سے نکل کر تخت پر بیٹھے تو سامنے دھول دکھائی دی۔ آپ نے پوچھا یہ کیا ہے؟ حاضرین نے جواب دیا اے اللہ کے رسول یہ بلقیس اور اس کا لشکر ہے۔ سلیمان علیہ السلام کہنے لگے کہ یہ یہاں تک آ گئی ہے۔ سلیمان علیہ السلام اپنے لشکروں کی طرف متوجہ ہوئے اور فرمایا ''اے اہل دربار! کیا تم میں سے کوئی ایسا بھی ہے کہ اس سے پہلے کہ وہ لوگ میرے مطیع ہو کر میرے پاس آئیں بلقیس کا تخت میرے پاس لے آئے جنات میں سے ایک قوی ہیکل جن نے عرض کیا کہ میں اس کے تخت کو آپ کی خدمت میں آپ کی پلکیں جھپکنے سے پہلے یعنی چشم زدن میں حاضر کیے دیتا ہوں'' سلیمان علیہ السلام نے ادھر ادھر دیکھا تو سامنے تخت تھا'' جب سلیمان نے تخت کو اپنے سامنے روبرو رکھا ہوا دیکھا تو فرمایا یہ بھی میرے پروردگار کا ایک فضل ہے تاکہ وہ مجھے آزمائے میں شکر کرتا ہوں' یا ناشکری کرتا ہوں'' یعنی شکر اس پر کہ اللہ نے اتنی جلدی یہ تخت پہنچا دیا اور ناشکری اس پر کہ یہ میرے قبضہ میں آ گیا ہے اور اب میں اس کی وجہ سے نافرمانی تو نہیں کرتا۔

## مکالمہ......بلقیس و سلیمان علیہ السلام:

(پھر اس تخت میں تھوڑا سا ردوبدل کر کے) اسے بلقیس کے لیے رکھ دیا گیا۔ جب وہ آئی تو سلیمان علیہ السلام کی جانب بیٹھ گئی۔ اس سے کہا گیا' تیرا تخت ایسا ہی ہے؟ اس نے دیکھا اور کہا'' گویا ہو بہو وہی ہے'' پھر کہنے لگی کہ میں اپنے تخت کو کئی قلعوں کے اندر چھوڑ کر آئی ہوں۔ اور ان قلعوں کے اندر بہت بڑی فوج ان کو گھیرے ہوئے ہے تو سلیمان علیہ السلام اس تخت کو کیسے لے آئے میں اب

کرنے کے ارادے سے آگے بڑھا لیکن راستے میں ہی اس کا انتقال ہو گیا اور اس کی لاش کو سونے کے صندوق میں بند کر کے سکندر یہ لایا گیا اس کی حکومت چودہ برس رہی۔

سکندر سے پہلے روم کی حکومت منتشر تھی اس کے آنے پر مجتمع ہو گئے جبکہ فارس کی حکومت اس کے آنے سے پہلے مستحکم تھی اور اس کے آنے کے بعد بکھر گئی۔

## دارا کا سکندر کو خط :

ہشام کے علاوہ دیگر مؤرخین کا کہنا ہے کہ جب دارا بادشاہ بنا تو اس نے ''جزیرہ'' کی سرزمین میں ایک شہر تعمیر کرنے کا حکم دیا جس کا نام ''دارانوا'' رکھا۔ آج کل وہ دارا کے نام سے مشہور ہے دارا نے اسے آباد کیا اور تمام ضروریات زندگی وہاں مہیا کیں۔ اس وقت یونان کے علاقے مقدونیہ میں سکندر کے باپ فیلفوس کی حکومت تھی۔ دارا نے اس شرط پر اس کے ساتھ صلح کی تھی کہ وہ ہر سال خراج دیا کرے گا۔ جب فیلفوس کا انتقال ہو گیا اور سکندر بادشاہ بنا تو اس نے دارا خراج دینے سے انکار کر دیا۔ جس پر دارا کو غصہ آیا اور اس نے سکندر کے نام ایک خط لکھا جس میں اسے خراج نہ دینے پر بہت برا بھلا لکھا اور اسے دوبارہ خراج دینے کا حکم دیا۔ خط کے ساتھ اس کی طرف ہاکی' گیند اور ایک بوری تل بھیجے اور کہا کہ تو ابھی بچہ ہے لہٰذا فی الحال تو ہاکی اور گیند کے ساتھ کھیل اور بادشاہت کا تاج اتار دے۔ اور آخر میں یہ لکھا کہ اگر تو نے میری باتوں پر عمل نہ کیا اور نافرمانی کی تو میں تیرے پاس ایک لشکر بھیجوں گا جو تجھے گرفتار کر کے یہاں لائے گا اور میرے لشکر کی تعداد اتنی ہے جتنے یہ تل ہیں جو میں بھیج رہا ہوں۔

## سکندر کا دارا کو جواب :

سکندر نے جواب میں لکھا کہ میں تمہارے خط کا مفہوم سمجھ گیا' خط کے اندر ہاکی اور گیند کے تذکرے پر غور کر کے سکندر اس نتیجے پر پہنچا کہ خط بھیجنے والے نے اپنی زمین میرے حوالے کر دی ہے۔ گیند کی مثال زمین کی ہے گویا آپ نے خود اپنے ہاں سے یہ زمین میری طرف پھینکی ہے۔ اب یہ میری حکومت کا حصہ بنے گی اور تلوں پر غور کرنے کا نتیجہ بھی وہی ہے جو ہاکی اور گیند پر غور کرنے کا تھا کہ تمہاری سلطنت بکھر جائے گی اور تجھے بڑے تلخ اور مشکل حالات کا سامنا کرنا ہوگا۔ اس کے خط کے ساتھ اس نے رائی کے دانوں کی ایک گھڑی بھیجی اور کہا کہ جو سامان میں نے بھیجا ہے یہ بہت کم ہے البتہ اس کے بعد میری طرف سے تمہیں جو پریشانی' مصیبت اور تلخی دیکھنی ہوگی وہ بہت زیادہ ہوگی اور میری فوج بھی ان صفات پر مشتمل ہے جو تمہاری فوج میں ہیں۔

## دارا اور سکندر کی لڑائی :

جب دارا کے پاس خط آیا تو اس نے لشکر کو جمع کیا اور حملے کی تیاری شروع کر دی ادھر سکندر نے تیاری کر کے دارا کا رخ کیا۔ دارا بھی لشکر کے ساتھ آگے بڑھا۔ دونوں لشکروں میں خونریز جنگ ہوئی جس میں دارا کے لشکر کو شکست ہوئی اور وہ بھاگنے لگا۔ دارا کے وہ پہرے دار جن کا تعلق ہمدان سے تھا' انہوں نے جب معاملہ دیکھا تو دارا کو طعنہ دیا جس سے ان کا مقصد یہ تھا کہ دارا سکندر کے پاس جا کر اس سے پناہ حاصل کر لے ادھر سکندر نے یہ اعلان کیا کہ دارا کو گرفتار کیا جائے مگر قتل نہ کیا جائے' کچھ دیر بعد سکندر کو دارا کے ٹھکانے کا علم ہوا تو وہ خود چل کر اس کے پاس پہنچا اور اس کے سرہانے بیٹھ گیا اور کہنے لگا میں ہرگز تجھے قتل نہیں کرنا چاہتا' جو کچھ تجھے نقصان پہنچا ہے اتنا نقصان پہنچانا میری خواہش بھی نہیں تھا۔

اب جو تیرے دل میں آتا ہے وہ مانگ میں تجھے عطا کروں گا۔ دارا نے کہا' میری دو خواہشات میں' پہلی یہ کہ جن لوگوں نے مجھے گرفتار کرایا ہے انہیں قتل کر دو' دوسری یہ کہ میری بیٹی کے ساتھ نکاح کر لو' سکندر نے ایسا ہی کیا اور پھر اس کا ملک اسی کے حوالے کر کے واپس آ گیا۔

## سکندر کون تھا؟:

بعض مؤرخین کا خیال ہے کہ سکندر جس نے دارا کو شکست دی وہ دارا کا بھائی تھا۔ کیونکہ اس کے باپ دارا اکبر نے سکندر کی والدہ سے نکاح کیا تھا اس کی والدہ شہنشاہ روم کی بیٹی تھی جس کا نام ہلائی تھا۔ اس نے دارا اکبر سے نکاح کیا لیکن جب دارا اکبر نے دیکھا کہ اس کے جسم اور پسینے سے بو آتی ہے تو اس نے بطور علاج مختلف طبیبوں اور حکیموں سے رابطہ کیا جنہوں نے ''سندر'' لگانے کا مشورہ دیا چنانچہ سندر لے کر اسے پکایا گیا اور پھر اس پانی سے اسے غسل دیا گیا جس سے اس کے جسم کی بدبو کافی حد تک ختم ہو گئی مگر صحیح طور سے ختم نہ ہو سکی دارا اکبر نے اس سے جان چھڑانے کے لیے واپس میکے بھیج دیا کیونکہ یہ بو برداشت کرنا اس کے بس سے باہر تھا۔ ہلائی جب میکے پہنچی تو وہ حاملہ تھی اس حمل سے اس کے ہاں لڑکا پیدا ہوا۔ اس نے اپنے اور سندر کے لفظ کو ملا کر بیٹے کا نام بطور یادگار رکھا چنانچہ بچہ کا نام ہلائی سندروس رکھا گیا جو بعد میں لفظ ''الاسکندروس'' ہو گیا۔

پھر دارا اکبر فوت ہو گیا اور دارا اصغر بادشاہ بن گیا اس وقت روم کے بادشاہ سکندر کے نانا (ہلائی کے باپ) کا انتقال ہو گیا تو وہ دارا اصغر کے پاس خراج نہ بھیج سکا۔ اس نے یہ (دارا نے) خط لکھا۔

جو خراج تم اور تمہارے پہلے حکمران ہمیں ادا کرتے تھے تم نے اس کی ادائیگی میں تاخیر کر دی لہٰذا اپنے ملک کا خراج ہمارے پاس بھیجو ورنہ ہم تم پر حملہ کر دیں گے۔

سکندر نے جواب دیا: تو نے مرغی کو ذبح کر کے اس کا گوشت کھایا اور اس کا کوئی بھی حصہ نہ چھوڑا۔ اب اس کے اطراف باقی رہ گئے ہیں اگر تو چاہے تو ہم تمہارے ساتھ صلح کر لیتے ہیں ہم جنگ کے لیے بھی تیار ہیں دارا یہ جواب سن کر ناراض ہو گیا اور جنگ کی تیاری کرنے لگا۔ سکندر نے دارا کے دربانوں کو اس بات پر آمادہ کیا کہ وہ اسے گرفتار کریں۔ اور وہ اس پر تیار ہو گئے۔

## جنگ کے متعلق ایک اور روایت:

جب جنگ شروع ہو گئی تو ان دونوں نے اچانک دارا کو نیزہ مارا اور زخمی حالت میں اسے سکندر کے پاس لے گئے جب دارا سکندر کے پاس پہنچا تو وہ آخری سانسیں لے رہا تھا۔ سکندر نے اس کے چہرہ سے مٹی ہٹائی اور اس کا سر اپنی گود میں رکھ کر کہا:

''اے بہت بڑے شریف' آزاد بادشاہ! تجھے تیرے دربانوں نے قتل کیا حالانکہ میں تجھے قتل نہیں کرنا چاہتا تھا اب مجھے جو وصیت کرنا چاہتے ہو کرو''۔

دارا نے یہ وصیت کی کہ میری بیٹی روشنک سے نکاح کر لو اور اسے اپنے پاس ہی رکھنا اور فارس کے لوگوں کو آزاد رکھنا کسی اور کو ان پر حکمران نہ بنانا۔ سکندر نے دارا کی وصیت کے مطابق عمل کیا۔

## آستین کے سانپوں کا قتل:

جن دو آدمیوں نے دارا کو زخمی کر کے سکندر کے پاس پہنچایا تھا جب وہ سکندر کی خدمت میں انعام لینے آئے تو سکندر نے

وعدہ کے مطابق انعام دینے کے بعد ان سے کہا:

میں نے تمہاری شرط کے مطابق تمہیں انعام دے دیا۔تم نے اپنی جان کے تحفظ کی شرط نہیں لگائی تھی۔ لہٰذا اب تمہیں قتل کرتا ہوں۔ کیونکہ جو شخص اپنے بادشاہ کو قتل کرے اس کا زندہ رہنا درست نہیں چنانچہ انہیں قتل کروا دیا گیا۔

## تیسری روایت:

بعض مؤرخین نے یہ واقعہ اس طرح بیان کیا ہے کہ روم کا بادشاہ دارا اکبر خراج دیا کرتا تھا اس کے انتقال کے بعد سکندر بادشاہ بنا وہ بڑا ہوشیار' عقل منداور مکار حکمران تھا۔اس نے بعض عربوں سے جنگیں کیں جن میں اسے فتح ہوئی جس کی وجہ سے اس کی قوت میں اضافہ ہو گیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اس نے دارا اصغر کو خراج دینے سے انکار کر دیا اس کے طرز عمل سے دارا کو بہت غصہ آیا اس نے ایک سخت خط بھیجا جس میں خراج کی ادائیگی کا حکم دیا تھا۔

اس خط کی وجہ سے دونوں ملکوں کے باہمی تعلقات میں کشیدگی پیدا ہو گئی اور دونوں نے اپنی اپنی ملکی حدود میں فوجیں جمع کرنا شروع کر دیں۔ دونوں کے درمیان خط و کتابت جاری رہی۔سکندر دارا کے ساتھ جنگ کرنے سے گھبرا گیا اور اسے جنگ نہ کرنے کی پیشکش کی دارا نے اپنے مصاحبین سے مشورہ کیا تو انہوں نے جنگ کرنے کے فوائد و ثمرات بتلائے کیوں کہ وہ اندرونی طور پر جنگ کے خواہش منداور دارا کے مخالف تھے۔

دونوں ملکوں کی افواج کے ملنے کے مقام کے بارے میں مؤرخین میں اختلاف ہے کہ دونوں فوجیں خزر کے قریب خراسان میں آمنے سامنے ہوئیں یا کسی اور جگہ دونوں فوجوں میں شدید جنگ ہوئی اس جنگ میں سکندر کے پاس ایک زبردست گھوڑا تھا جس کا نام ''بوکفراسپ تھا''۔

فارس کا ایک شہسوار صفوں کو چیرتا ہوا رومی لشکر میں داخل ہوا اور سکندر پر ایسی سخت ضرب لگائی کہ اس کو زندگی کے لالے پڑ گئے اور اس نے فارسیوں کے اس فعل کو نہایت تعجب خیز جانا کہا جاتا ہے کہ یہ شہسوار فارس کی فوج کا مضبوط ترین سوار تھا۔

دارا اصغر کے پہرے پر دو ہمدانی تھے ان دونوں نے سکندر سے رابطہ قائم کیا اور بتلایا کہ وہ دارا کو زخمی کر کے تیرے پاس لانے کو تیار ہیں چنانچہ انہوں نے ایک روز اسے نیزہ مارا جس کے زخم سے دارا کی موت واقع ہوئی یہ دونوں وہاں سے بھاگ گئے۔

کہا جاتا ہے کہ جب سکندر کو اس واقعہ کی اطلاع ملی تو وہ سوار ہو کر دارا کے پاس پہنچا جب سکندر وہاں پہنچا تو دارا آخری سانسیں لے رہا تھا سکندر نے اس کا سر اپنی گود میں رکھا اور روتے ہوئے کہا۔

تجھے تیری جائے پناہ میں اس حالت میں پہنچایا گیا اور تیرے بااعتماد ساتھیوں نے تیرے ساتھ دھوکا کیا اور تو اپنے دشمنوں میں اکیلا رہ گیا تو مجھ سے اپنی خواہشات کا اظہار کر' میں قرابت داری کا لحاظ کرتے ہوئے انہیں پورا کروں گا (راوی کا خیال ہے کہ افریدون کے بیٹے سلم اور امیرج کی وجہ سے ان دونوں میں قرابت داری تھی) دارا جو اپنے زخموں کی وجہ سے تڑپ رہا تھا۔ جب اس نے سکندر کا یہ طرز عمل دیکھا تو اللہ تعالیٰ کی حمد بیان کی اور اس سے درخواست کی کہ میری بیٹی سے نکاح کرلو اور اس کے حقوق کا خیال رکھنا اور اس کی قدر پہنچانا اور میرے قتل کا بدلہ لینا۔سکندر نے ان خواہشات کو پورا کرنے کی حامی بھر لی۔

جن دو آدمیوں نے دارا کو زخمی کر کے ہلاک کیا تھا جب انہیں سکندر کے پاس لایا گیا تو اس نے انہیں پھانسی لگانے کا حکم دیا۔

اور یہ اعلان کروایا ''یہ بدلہ ہے اس شخص کا جس نے اپنے بادشاہ کے خلاف بغاوت کی اور اپنے ہم وطنوں کو دھوکا دیا''۔

بیان کیا جاتا ہے کہ سکندر اہل فارس سے حکمت اور علم نجوم کی کتابیں اپنے ساتھ روم لایا پھر سریانی سے رومی زبان میں ان کا ترجمہ کروایا۔

## دارا کے قتل کے بارے میں دیگر روایات:

بعض نے کہا ہے کہ دارا کو اس کے بیٹے اشک بن دارا نے قتل کیا۔ دارا کی ایک بیٹی روشنک نامی بھی تھی۔ دارا کی حکومت چودہ برس رہی۔

بعض نے کہا ہے کہ جو خراج یونانی بادشاہ' فارسی بادشاہوں کو دیتے تھے وہ سونے کا ایک انڈہ ہوتا تھا جب سکندر بادشاہ بنا تو دارا نے یہ خراج منگوایا جس کے جواب میں سکندر نے لکھا: ''میں نے اس مرغی کو ذبح کر دیا ہے جو سونے کا انڈہ دیتی تھی اور اس کا گوشت کھا لیا ہے لہٰذا اب تم جنگ کے لیے تیار ہو جاؤ'' پھر دارا اصغر کے بعد اس علاقے کا بادشاہ بنا۔

یہ تفصیل اس قول کے مطابق ہے جس میں کہا گیا کہ سکندر دارا اصغر کا بھائی تھا۔

## سکندر کے بارے میں دیگر اقوال:

اہل روم اور علم الانساب کے بہت سے ماہرین کا خیال ہے کہ سکندر فیلفوس کا بیٹا تھا۔ بعض کے مطابق یہ بیلیوس بن مطربوس کا بیٹا تھا جب کہ تیسرے قول کے مطابق اس کا سلسلہ نسب یہ ہے۔ سکندر بن مصریم بن ہرنس بن ہرس بن میطون بن رومی بن لیطی بن یونان بن یافث بن توبہ بن رومیہ بن زنط بن توقیل بن رومی بن الاصغر بن الیفر بن العیص بن اسحاق علیہ السلام بن ابراہیم علیہ السلام۔

دارا اصغر کی ہلاکت کے بعد سکندر نے اس کے علاقوں کو بھی اپنی حکومت میں شامل کر لیا۔ پس یہ عراق' روم' شام اور مصر کا بادشاہ بن گیا اور دارا کی ہلاکت کے بعد اس کی فوج کی تعداد چودہ لاکھ ہو گئی جس میں سے چھ لاکھ ایرانی فوجی تھے۔

## سکندر کا پہلا اعلان:

مروی ہے کہ جس دن وہ پایہ تخت پر بیٹھا تھا تو اس نے کہا: اللہ تعالیٰ نے دارا کا علاقہ ہمارے زیرنگیں کر دیا اور ہمیں ملنے والی دھمکیوں کے برعکس ہمیں یہ چیزیں عطا کیں اور اللہ نے فارس کے شہروں' قلعوں' آتش خانوں اور آتش کدوں کے خدام کو ہلاک کیا۔ دارا کے دفاتر اور دفتری سامان کو جلا دیا۔

## سکندر کی فتوحات:

سکندر نے دارا کے مفتوحہ علاقوں میں کسی عامل کو مقرر کیا اور خود ہندوستان روانہ ہوا وہاں کے بادشاہ کو قتل کر کے اس علاقہ کو فتح کیا۔ پھر چین جا پہنچا وہ ملک بھی اسی طرح فتح ہوا تھا۔ اس طرح بہت سے ممالک اس کے زیرنگین ہو گئے۔ پھر یہ چار سو آدمیوں کے ساتھ قطب شمالی کی طرف گیا اٹھارہ روز تک وہاں رہا وہاں سے نکل کر عراق کی طرف بڑھا اور اسے بھی زیرنگین کیا۔ واپسی پر راستے میں شہرزور نامی مقام پر اس کا انتقال ہو گیا اور اس کی والدہ کے پاس سکندریہ اس کی لاش لائی گئی۔

بعض کہتے ہیں کہ اس کی عمر صرف چھتیس سال تھی۔ اہل فارس کا خیال ہے کہ سکندر کا دور حکومت چودہ برسوں پر محیط ہے جب کہ نصاریٰ کہتے ہیں کہ تیرہ سال اور چند مہینوں پر محیط ہے دارا کا قتل اس کی حکومت کے تیسرے سال کے شروع میں ہوا۔

## مختلف شہروں کی بنیاد رکھنا:

کہا جاتا ہے کہ اس نے کئی شہر آباد کرنے کا حکم دیا۔ چنانچہ اس کے کہنے پر دس نئے شہر بسائے گئے ان سب شہروں کے مجموعے کا نام سکندریہ رکھا گیا۔ ان میں ایک شہر اصبہان کے اندر ہے جس کا نام ''می'' ہے۔ ''می'' کا مطلب سانپ ہے۔ کیونکہ یہ شہر سانپ نما بنایا گیا۔

تین شہر ملائین میں بنائے گئے جن کے نام بالترتیب ہرات' مرو اور سمرقند ہیں۔

بابل میں دارا کی بیٹی کے نام پر روشنک نامی شہر بنوایا۔

یونان میں پہلاقوس نامی شہر آباد کیا گیا اور ان کے علاوہ دیگر مختلف شہر بھی بنائے گئے۔

## سکندر کے بعد یونانی حکمران:

جب سکندر کا انتقال ہوا تو اس کے بیٹے اسکندروس کو بادشاہ بننے کی پیش کش کی گئی اس نے قبول کرنے سے انکار کر دیا اور عبادت گزاری کے لیے گوشہ نشینی اختیار کر لی۔ اس کے بعد یونانیوں نے بطلیموس کو بادشاہ بنالیا جس کی حکومت بتیس سال رہی۔ کافی عرصہ تک یونانیوں کا اقتدار رہا اس کے بعد اقتدار قدومیوں کے پاس آ گیا جنہوں نے یونانیوں' بنی اسرائیل' بیت المقدس اور اس کے گرد و نواح پر حکومت کی یہاں تک کہ بیت المقدس پر فارسیوں اور رومیوں نے حملہ کر کے اسے ویران کر دیا اور حضرت یحییٰ علیہ السلام کو قتل کر دیا۔

اس کے بعد شام' مصر اور مغربی ممالک میں بطلیموس بن لونوس کی حکومت چالیس سال تک رہی اس کے بعد غاطس کی حکومت چوبیس برس تک رہی۔ فیلا خطر کی گیارہ سال افیفانس کی بائیس سال غاطس کی انتیس سال' ساطر کی سترہ سال' احسند کی گیارہ سال تک پھر ایک غیر معروف بادشاہ کی آٹھ سال دونسیوس کی سولہ سال اس کے بعد قالوپطری کی سترہ سال تک حکومت رہی۔

یہ تمام یونانی بادشاہ تھے ان میں سے ہر ایک کے شروع میں ابطلیموس کا لفظ استعمال ہوتا ہے۔ جیسا کہ فارس کے بادشاہوں کے لیے کسریٰ کا لقب معروف تھا۔ قالوپطری کے بعد مصاص شام کا حاکم بنا ان حکمرانوں میں سے سب سے پہلے جس نے پانچ سال تک حکومت کی اس کا نام پایوس یولیوس تھا۔ اس کے بعد شام پر اغطوسطوس نے ترپن سال حکومت کی اس کے بیالیس سال بعد حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوا۔ اس طرح شمار کرنے سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت اور سکندر اعظم کے دور حکومت میں تین سو تین سال کا عرصہ بنتا ہے۔



# سکندر کے بعد ایران میں طوائف الملو کی

سکندر کے بعد ہم تاریخ کی روشنی میں ایران کے دوسرے بادشاہوں کی حکمرانی کا تذکرہ کرتے ہیں۔ اہل علم کا اس بات میں اختلاف ہے کہ سکندر اعظم کے بعد عراق کے خلاف واطراف میں کس کی حکمرانی تھی۔ نیز ان مذہب کے پیروکار بادشاہوں کی تعداد میں بھی اختلاف ظاہر کیا ہے۔ جنہوں نے سکندر کے بعد بابل کے صوبے اردشیر بابکان کے آنے تک حکمرانی کی۔

ہشامؒ بن محمد کہتے ہیں سکندر کے بعد ملاقس سلقیس کی حکومت آئی اس کے بعد انطیجس برسراقتدار رہا۔ انطاکیہ کا شہر انطیجس نے ہی آباد کیا تھا۔ یہ حکمران عرب ایلواز اور فارس پر لشکر کشی کر رہے تھے کہ دارا اکبر کا بیٹا ''اشک'' نامی ان کے مقابلہ میں نکل گیا ''اشک'' رے میں پیدا ہوا تھا اور وہیں پروان چڑھا۔ اس نے انطیجس کے خلاف ایک عظیم لشکر جمع کیا۔ انطیجس نے بھی اس کے مقابلہ کی ٹھان لی اور لشکر لے کر روانہ ہوا دونوں لشکروں کا مقابلہ ''موصل'' کے مقام پر ہوا انطیجس قتل ہو گیا ''اشک'' کا اس سرزمین پر قبضہ ہوا۔ اب موصل سے ری اور اصفہان تک اشک کی حکومت قائم ہو گئی۔

مذہب کے پیروکار تمام بادشاہوں نے اشک کے حسب ونسب کی وجہ سے بڑی تعظیم کی اس کے کاموں کی تائید کی اور اس کو بڑی قدر ومنزلت کی نگاہ سے دیکھا۔ وہ اپنے خطوط کی ابتداء اس کے نام سے کرتے تھے جب کہ اشک اپنے ہی نام سے ابتداء کرتا تھا تمام نے اس کو بادشاہ بنا دیا اور اسے تحفے تحائف بھیجے حالانکہ اب تک نہ اس نے کسی کو اس کے عہدہ سے معزول کیا تھا اور نہ ہی عہدہ سے نوازا تھا۔

## جوذرذ بن اشکان:

اشک کے بعد جوذرذ بن اشکان کی حکومت آئی' ہشامؒ بن محمد سے مروی ہے کہ یہی وہ شخص ہے جس نے بنی اسرائیل کے خلاف دوسری مرتبہ لشکر کشی کی اور غالب آ گیا۔ اللہ تعالیٰ نے اس شخص کو بنی اسرائیل پر ان کے اس جرم کی پاداش میں مسلط کیا کہ انہوں نے حضرت یحییٰ علیہ السلام بن زکریا علیہ السلام کو قتل کیا بنی اسرائیل کو بے تحاشا قتل کیا۔ اللہ تعالیٰ نے ان میں سے نبوت کو اٹھا لیا اور بنی اسرائیل ذلیل وخوار ہو گئے اور ان سے انبیاء کے قتل کے جرم کی وجہ سے انبیاء کی آمد ختم کر دی گئی۔

ہشامؒ بن محمد سے مروی ہے کہ اہل روم فارس کی سرزمین پر حملہ آور ہوئے جنگی قیادت ان کا بڑا بادشاہ کر رہا تھا اور وہ انطیجس (بابل کا سابق حکمران) کے خون کا قصاص لینا چاہ رہا تھا۔ ان دنوں بابل کا حکمران بلاش ابواردوان تھا۔ جس کو بعد میں اردشیر بن بابک نے قتل۔ بلاش نے اپنے تمام ہم عقیدہ بادشاہوں کو خطوط ارسال کیے کہ اہل روم ان کی سلطنت پر حملہ آور ہوئے ہیں اور یہ کہ اہل روم کی فوج کا بہت بڑا مجمع اس کے پاس پہنچ چکا ہے کہ جن کے برابر ان کے پاس فوج اور ساز وسامان نہیں اور یہ بھی لکھا کہ اگر میں (بلاش) شکست کھا گیا تو رومی تمام بادشاہوں پر غالب آ جائیں گے۔

## بلاش کو کمک کی فراہمی:

اس پر ہر بادشاہ نے بقدر استطاعت مال و دولت' اسلحہ' ساز و سامان اور جنگجو بلاش کو بھیجے۔ یہاں تک کہ اس کے پاس چار لاکھ فوجیوں کا اجتماع ہو گیا۔ بلاش نے اس لشکر کا حاکم صاحب الحضر بنایا۔ جو قریبی علاقے میں مذہب کے پیروکار بادشاہوں میں سے تھا وہ ان کو لے کر چل پڑا یہاں تک کہ رومی بادشاہ اور اس کے لشکر سے ملاقات ہوگئی ''نزولہ'' کا معرکہ ہوا اس دوران رومی بادشاہ کام آ گیا اور اس کے لشکر کی بیخ کنی ہوگئی۔

اس معاملہ کے پیش نظر رومیوں نے قسطنطنیہ (استنبول) تعمیر کرایا اور اپنے بادشاہ کو رومیوں نے وہاں منتقل کیا تاکہ محفوظ رہے۔ جس رومی بادشاہ کو پہلی مرتبہ اس شہر اور قلعہ پر لایا گیا وہ پہلا رومی بادشاہ تھا جو عیسائی بنا اس بادشاہ نے بنی اسرائیل کو فلسطین اور اردن سے بے دخل کر دیا کیونکہ اسے یقین ہو گیا تھا کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ان (بنی اسرائیل) نے قتل کر دیا۔ بنی اسرائیل سے وہ صلیب بھی چھین لی گئی جس پر بنی اسرائیل کے بقول حضرت عیسیٰ کو مصلوب کیا گیا۔

اہل روم نے اس لکڑی کی بڑی تعظیم کی اور اسے اپنے خزانے میں رکھوایا۔ یہ لکڑی آج تک ان کے پاس محفوظ ہے۔ شاہان ایران یونہی بکھرے رہے یہاں تک کہ اردشیر بن بابک آ گیا۔ جس نے ان تمام چھوٹی چھوٹی بادشاہتوں کو یکسر ختم کر دیا۔

یہاں تک ہشام کی روایت ہے تاہم ہشام نے ان سلطنتوں کے وقت اور ایام کا تذکرہ نہیں کیا۔

## فارس کی تاریخ کے متعلق دیگر اہل علم کی آراء:

بعض اہل علم نے ایران کی تاریخ کے متعلق کہا ہے کہ سکندر اعظم کے بعد دارا فارس کا حکمران بنا جو کہ اصلاً ایرانی نہیں تھا تاہم وہ اس کی حکومت کو مانتے اور باجگزار ہوتے تھے جس کی حکومت بلند بل (عرب) کی سرزمین پر ہوتی اہل علم سے مروی ہے کہ یہ لوگ سلاطین اشغان یا اشعان کہلاتے تھے جو مذہب کے پیرو بادشاہوں کو بزور ہٹا دیتے تھے ان لوگوں کی حکومت دو سو چھیاسٹھ برس رہی۔ اسی دوران اشکر بن اشجان نے دس سال حکومت کی اس کے بعد سابور بن اشغان نے ساٹھ سال تک حکمرانی کی۔ اس کے دور حکومت کے اکتالیسویں سال حضرت عیسیٰ علیہ السلام بن مریم علیہا السلام فلسطین کی سرزمین پر رونما ہوئے۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے آسمان پر اٹھائے جانے کے تقریباً چالیس سال بعد روم کے بادشاہ ططوس بن اسفیانوس نے بیت المقدس پر حملہ کیا۔ اہل شہر کو قتل کیا اور ان کی اولاد کو قید کیا اس کے حکم سے شہر کو تباہ کر دیا گیا اور اس کی اینٹ سے اینٹ بجا دی گئی۔

پھر دس سال تک جوذرذ بن اشغان الاکبر نے حکومت کی۔

اس کے بعد بیزان الاشغانی نے اکیس سال

پھر زسی الاشغانی نے چالیس سال

ہرمز اشغانی نے سترہ سال

اردان الاشغانی بارہ سال

کسریٰ الاشغانی چالیس سال

بلاش الاشغانی چوبیس سال

اردان الاصغر الاشغانی نے تیرہ سال

اس کے بعد اردشیر بن بابک کی حکومت آئی۔

## تیسرے گروہ کی رائے:

بعض مؤرخین کہتے ہیں کہ سکندر کے بعد ایران کی سلطنت میں مذہب کے پیروکار بادشاہوں نے حکمرانی کی کیوں کہ سکندر نے اپنی حکومت کے ٹکڑے کر کے ان میں بانٹ دی تھی۔ ان میں سے ہر ایک اپنے حصے کی حکمرانی کے ساتھ الگ ہو گیا تھا۔ سوائے عراق اور اس کے اطراف واکناف کے کیونکہ یہ علاقہ سکندر کی ہلاکت کے بعد روم کے زیر نگین رہا۔

مذہب کے پیروکار بادشاہوں میں سے ایک شخص تھا جس کو جبال اور اصفہان کا حکمران بنا دیا گیا تھا اس کے بیٹے نے عراق پر قبضہ کر لیا پس یہ خاندان ماہات، جبال اور اصفہان کا حکمران بنا، جس طرح ملوک الطوائفی میں ایک نگران اور صدر ہوتا تھا کیونکہ یہ طریقہ پہلے سے مروج تھا۔ یہی وجہ ہے کہ بادشاہوں کی کتابوں میں اس خاندان کا تذکرہ ملتا ہے۔ ان کے علاوہ اور کسی کا نہیں ملتا۔

کہا جاتا ہے کہ عیسیٰ علیہ السلام بن مریم علیہا السلام ملوک الطوائف کے اکاون سال بعد اور یشلم (یروشلم) کے مقام پر سکندر کے بعد اردشیر بن بابک کے کھڑے ہونے اور آخری بادشاہ اردوان کے قتل تک اپنی بادشاہت برقرار رکھی۔ یہ تقریباً دو سو چھیاسٹھ سال کا عرصہ بنتا ہے اس کے بعد اردشیر حکمران بنا۔

مؤرخین کا کہنا ہے کہ وہ بادشاہ جنہوں نے مملکت جبال پر حکمرانی کی پھر اپنی اولاد کے لیے اپنی حدود سلطنت کو وسعت دینے کی کوشش میں لگے رہے ان میں سے ایک اشک بن حرہ بن رسبیان ہے۔ اہل فرس اس کو اشک بن دارا سمجھتے ہیں۔ جب کہ بعضوں کی تحقیق کے مطابق یہ اشک بن اشکان الکبیر تھا۔ جو کبیبہ بن کیقباز کی اولاد میں سے تھا اس کی حکومت دس برس رہی۔ اس کے بالترتیب:

سابور بن اشک بن اشکان نے اکیس برس

جوذرز الاکبر بن سابور بن اشکان دس برس

بیرن بن جوذرز اکیس سال

جوذرز الاصغر انیس سال

ترسہ بن جوذرز الاصغر چالیس برس

ہرمز بن بلاش بن اشکان سترہ برس

اردوان الاکبر (اردوان بن اشکان) بارہ برس

کسریٰ بن اشکان چالیس برس

بیا فرید الاشکانی نے چوبیس سال حکومت کی۔

اس کے بعد اردوان اصغر کی حکومت قائم ہوئی جو اردوان بن بلاش قیروز ہے جس کا جداعلیٰ بھی کبیبہ بن کیقباز تھا۔ کہا جاتا ہے کہ وہ اشکانی خاندان کا سب سے مضبوط فرمانروا تھا عزت اور شہرت بھی کافی پائی اور ملوک الطوائف پر بھی سختیاں کرتا تھا۔

اس نے اصطخر صوبے پر اس لیے قبضہ جما لیا تھا کہ وہ اصفہان سے متصل تھا پھر اسے بھی پار کر کے فارس میں مقام جور کی طرف نکل گیا۔ اس پر بھی قبضہ کر لیا۔ آس پاس کے بادشاہ اس کے مزاج سے ڈر کر اس کے قریب ہوتے تھے۔ اس کی حکمرانی تیرہ سال رہی۔ اس کے بعد اردشیر کی حکومت شروع ہوگئی۔

**چوتھی رائے:**

بعض مؤرخین کے مطابق عراق شام اور مصر کے درمیانی علاقے پر سکندر کے بعد نوے بادشاہ آئے' نوے گروہوں میں وہ سب کے سب مدائن کے بادشاہ کی تعظیم کرتے تھے وہ سب اشکانی تھے۔ پس اشکانی بادشاہوں میں سے افقور شاہ بن پلاش بن سابور بن اشکان بن ارش الجبار بن سیاوش بن کیقاؤس نے باسٹھ برس حکومت کی اس کے بعد۔

سابور بن افقور نے ترپن (۵۳) سال حکومت کی اسی کے دور میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور یحییٰ علیہ السلام موجود تھے۔

اس کے بعد جوذرز بن سابور بن افقور کا دور آیا اس کی حکومت انسٹھ برس رہی۔ اسی نے بنی اسرائیل سے حضرت یحییٰ علیہ السلام کے خون کے قصاص کے لیے جنگ کی پھر اس کے بھتیجے ایزان بن بلاش بن سابور کی حکومت سنتالیس برس تک رہی اس کے بعد جوذرز بن ابزان بن بلاش نے اکیس برس حکومت کی پھر اس کے بھائی نرسی بن ابزان کی حکومت چونتیس برس رہی اس کے چچا ہرمزان بن بلاش کی حکومت اڑتالیس سال رہی اس کے بعد اس کے بیٹے فیروزان بن ہرمزان بن بلاش کی حکمرانی انتالیس برس رہی پھر اس کے بیٹے اردوان بن بلاش کی حکومت آئی جس کو اردشیر بن بابک نے قتل کیا۔ یہ اس خاندان کا آخری بادشاہ تھا۔ جس کا دور حکومت پچپن برس رہا۔

مؤرخین کا خیال ہے کہ اسکندر اور مضافات کے تمام ملوک الطوائف نے تقریباً پانچ سو تیس سال مسلسل حکومت کی۔





# ملوک طوائف کے دور حکومت کے اہم واقعات

اہل فارس کا گمان ہے کہ حضرت مریم علیہا السلام بنت عمران اور عیسیٰ علیہ السلام بن مریم کی پیدائش کا واقعہ بابل پر سکندر کے غلبہ کے پینسٹھ سال بعد پیش آیا۔ جبکہ اشکانی بادشاہت کے اکاون سال بعد پیش آیا جبکہ نصاریٰ کا خیال ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش کا واقعہ سکندر کے غلبہ کے تین سو سال بعد پیش آیا اور ان لوگوں کا یہ بھی خیال ہے کہ حضرت یحییٰ علیہ السلام بن زکریا علیہ السلام کی ولادت حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے چھ ماہ قبل ہوئی تھی اور جب مریم علیہا السلام امید سے ہوئیں تو ان کی عمر صرف تیرہ سال تھی۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام اپنی ولادت کے بعد سے ارتفاع (اٹھائے جانے) تک بتیس برس اور بتیس دن اس دنیا میں رہے ان کے ارتفاع کے بعد حضرت مریم علیہا السلام چھ سال زندہ رہیں۔ حضرت مریم علیہا السلام کی عمر پچاس سال سے کچھ اوپر تھی۔

عیسائیوں کا یہ بھی خیال ہے کہ حضرت یحییٰ اور عیسیٰ علیہما السلام نے تیس سال کی عمر میں ہزار دن میں ''اصطباغ'' کیا اور حضرت یحییٰ حضرت عیسیٰ علیہما السلام کے ارتفاع سے قبل قتل کیے جا چکے تھے۔

حضرت زکریا علیہ السلام بن برخیا حضرت یحییٰ علیہ السلام کے والد اور عمران بن ماثان جو حضرت مریمؑ کے والد تھے۔ یہ دونوں ہم زلف تھے ایک حضرت یحییٰ علیہ السلام کی والدہ تھیں اور ایک حضرت مریم علیہا السلام کی والدہ تھیں۔ جب حضرت مریم علیہا السلام کی ولادت ہوئی تو ان کی والدہ کی وفات کے بعد حضرت زکریاؑ نے ان کی پرورش کی اس لئے کہ حضرت زکریاؑ حضرت مریمؑ کے خالو لگتے تھے۔ حضرت مریمؑ کی والدہ کا نام حصر بن فاقود تھا۔ جبکہ ان کی بہن کا نام استباع بنت فاقود تھا۔

ابن اسحاق کے بقول ''کہ ہم تک جو روایت پہنچی ہے اس کے مطابق حضرت مریم علیہا السلام کا سلسلہ نسب اس طرح ہے۔

مریم بنت عمران بن یاشہم بن امون بن منشاء بن حزقیا بن احزیق بن یوثام بن عزریا بن امصیا بن یاوش بن احزیہو بن یارم بن یہشافاط بن رسا بن ابیا بن رحبعم بن سلیمان علیہ السلام۔

حضرت زکریا علیہ السلام کے ہاں حضرت یحییٰ علیہ السلام کی ولادت ہوئی بچپن میں ہی ان کو نبوت ملی وہ لوگوں کو دعوت حق دیتے ہوئے شام چلے گئے جہاں حضرت یحییٰ اور عیسیٰ علیہما السلام اکٹھے ہو گئے پھر باہمی فیصلہ سے ایک دوسرے سے جدا ہو گئے۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا حضرت یحییٰ علیہ السلام کو تبلیغی وفد کے ساتھ بھیجنا:

روایت میں ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے بارہ ساتھیوں (حواریوں) کا ایک وفد تیار کیا اور اس وفد میں حضرت یحییٰ علیہ السلام کو بھی شامل کیا تاکہ لوگوں کو دین کی تعلیم دیں۔ ان کے ہاں (شریعت میں) ممنوع چیزوں میں سے بھتیجیوں کے ساتھ نکاح بھی تھا حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے بارہ حواریوں کے ساتھ حضرت یحییٰ علیہ السلام کو بھی بھیجا تاکہ لوگوں کو دین کی تعلیم دیں۔

## حضرت یحییٰ علیہ السلام کا قتل:

چونکہ ان کے ہاں بھتیجیوں کے ساتھ نکاح کرنا جائز نہ تھا لیکن علاقے کے بادشاہ کی ایک بھتیجی تھی جس کو وہ پسند کرتا تھا لہٰذا اس نے اس کے ساتھ شادی رچانے کا ارادہ کیا اور روزانہ اس لڑکی کو پیغام نکاح بھیجنا شروع کر دیا اس لڑکی کی والدہ نے اپنی لڑکی کو سمجھایا کہ اب اگر بادشاہ تم سے شادی کی بات کرے تو اس کے سامنے یہ شرط رکھو کہ جب تک تم حضرت یحییٰ علیہ السلام کو قتل نہ کرو گے میں تم سے شادی نہ کروں گی۔ اگلی ملاقات میں لڑکی نے بادشاہ سے یہ بات کہہ ڈالی۔ بادشاہ نے کہا ''تم اس شرط کے علاوہ کوئی اور شرط رکھو۔ لیکن لڑکی مصر رہی۔ جس کے بعد بادشاہ نے اپنی اس مذموم شرط کو پورا کرنے کے لئے حضرت یحییٰ علیہ السلام کو بلوایا اور قتل کرا دیا۔ اس ظالمانہ اقدام کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ نے بخت نصر کو اس ظالم بادشاہ کے اوپر مسلط کر دیا اور اس کے دل میں ظالم بادشاہ سے (حضرت یحییٰ علیہ السلام کے) قتل کا بدلہ لینے کی بات ڈال دی۔ چنانچہ بخت نصر نے ایک سال میں اس ملک کے ستر ہزار افراد قتل کیے۔

## ایک اسرائیلی کا خواب:

بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے منقول ہے کہ بنی اسرائیل کے ایک آدمی نے خواب میں دیکھا کہ ایک یتیم غلام کے ہاتھوں بیت المقدس اجاڑ دیا گیا اور بنی اسرائیل قتل کیے گئے اس غلام کا نام ابن رملہ اور لقب بخت نصر تھا۔ وہ لوگ خوابوں پر بہت یقین رکھتے تھے چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ خواب دیکھنے والا شخص اس یتیم غلام کے پیچھے نکل گیا تا کہ اس سے پوچھے جب اس کے گھر پہنچا تو وہ لکڑیاں چننے جنگل گیا تھا۔ کچھ دیر کے بعد لکڑیاں سر پر اٹھائے آ گیا۔ گھر میں ایک طرف لکڑیاں ڈال کر بیٹھ گیا اب اس آدمی نے اس سے بات شروع کی پھر اس آدمی نے اس یتیم غلام کو تین درہم دیئے تا کہ کچھ خرید لائے چنانچہ وہ بازار سے گوشت، روٹی اور شراب خرید کر لے آیا۔ دوسرے اور تیسرے دن بھی یہی کیفیت رہی۔ تیسرے دن اس یتیم غلام سے کہا کہ اگر زندگی کے کسی گوشے میں تم بادشاہ بنا دیئے جاؤ تو میں آج ہی اس دن کی تم سے امان مانگ رہا ہوں۔

وہ بولا! کیا تم مجھ سے مذاق کر رہے ہو؟

اس (اسرائیلی) شخص نے کہا کہ میں مذاق نہیں کر رہا۔ پس آپ مجھے اس کا پروانہ لکھ دیجیے۔ اس کی ماں نے بھی کہا کہ لکھ دینے میں کیا حرج ہے۔ اگر تم بادشاہ بن جاؤ تو ٹھیک ورنہ تم پر کوئی بوجھ نہیں۔

چنانچہ اس نے امان کا پروانہ لکھ کر دے دیا اور جاتے جاتے اس نے پوچھا کہ بادشاہ بننے کے بعد میں آپ کے پاس آ جاؤں گا۔ اس وقت آپ کے پاس لوگوں کا وسیع حلقہ ہوگا تو آپ مجھے کیسے پہچان پائیں گے؟

اس نے جواب دیا: کہ میرے اس پروانہ کو کسی ڈنڈی سے لٹکا کر اونچا کر دینا میں پہچان لوں گا۔

چنانچہ اس غلام کو بہت کچھ دیا۔

## حضرت یحییٰ علیہ السلام کا ظالمانہ قتل:

بنی اسرائیل کے بادشاہ حضرت یحییٰ علیہ السلام کا بہت زیادہ احترام کرتے تھے اپنے ہر معاملہ میں ان سے مشورہ لیتے تھے اور ان کی مجالس میں حاضری دیتے تھے۔ ایک ایسا ہی عقیدت مند بادشاہ اپنی سوتیلی بیٹی کے ساتھ شادی رچانا چاہتا تھا۔ مشورہ لینے پر حضرت یحییٰ علیہ السلام نے اسے ایسا کرنے سے منع کر دیا اور فرمایا کہ یہ تمہارے لئے جائز نہیں۔ جب یہ بات اس بادشاہ کی بیوی [illegible]

سوتیلی بیٹی کو پہنچی تو انہیں حضرت یحییٰ علیہ السلام سے بغض ہو گیا اور انہوں نے کسی نہ کسی طریقہ سے حضرت یحییٰ علیہ السلام کو قتل کروانے کے متعلق منصوبے بنانے شروع کر دیئے۔ آخر کار اس نے یہ چال چلی کہ اپنی بیٹی کو بادشاہ کی محفل ناؤ نوش میں زرق برق لباس پہنا کر اور سولہ سنگھار کر کے پرکشش بنا کر بھیج دیا اور ساتھ سمجھا دیا کہ بادشاہ کے رعب میں آ کر اسے اپنے اوپر غلبہ نہ پانے دینا۔ البتہ جب وہ تمہاری طرف متوجہ ہو تو زیر ہونے کے لئے یہ شرط رکھنا کہ پہلے حضرت یحییٰ علیہ السلام کو قتل کرے۔

چنانچہ لڑکی نے یہی کیا اور بادشاہ کے ہزار بار منع کرنے پر بھی اپنی شرط پر اڑی رہی جب لڑکی اس شرط پر بضد رہی کہ جب تک مجھے حضرت یحییٰ علیہ السلام کا سر طشت میں لا کر نہ دیا جائے گا تمہیں قربت نہ دوں گی۔ آخر کار بادشاہ اس کے (حسن) کے چکروں میں پھنس گیا۔

## حضرت یحییٰ علیہ السلام کے سر کا طشت میں بولنا:

جب بادشاہ نے حضرت یحییٰ علیہ السلام کو ذبح کروا کے طشتری میں اس لڑکی کے سامنے ان کا سر رکھ دیا تو ان کے منہ سے آواز آئی
''تمہارے لئے سوتیلی بیٹی سے نکاح جائز نہیں''

جب صبح ہوئی تو دیکھا کہ اس سر سے خون ٹھاٹھیں مار کر بہہ رہا ہے اس خون پر مٹی ڈالی گئی لیکن اب خون مزید جوش مارنے لگا پھر مٹی ڈالی گئی مگر خون تھا کہ تھمتا ہی نہیں یہاں تک کہ شہر کی فصیل تک پہنچ گیا اور اب بھی جوش مار رہا تھا۔

## بخت نصر کا حملہ:

یہ جانکاہ خبر جب صیحائین بادشاہ کو پہنچی تو اس نے شہر میں منادی کرا دی اور ایک لشکر بھیجنے کا فیصلہ کیا۔ باہمی مشاورت سے بخت نصر کو امیر لشکر مقرر کیا گیا۔ بخت نصر ایک عظیم لشکر کے ساتھ اس شہر پر حملہ کی غرض سے نکلا جب یہ لشکر شہر کے قریب پہنچا تو شہر والوں نے دروازے بند کر کے اپنے آپ کو محصور کر لیا چنانچہ بخت نصر اور اس کا لشکر سخت مشکلات میں پھنس گئے ان پر سخت تنگی ہو گئی اور بھوک پیاس نے انہیں تنگ کر دیا اور انہوں نے واپس لوٹنے کا سوچنا شروع کر دیا۔ کہ اچانک بنی اسرائیل میں سے ایک عورت نکلی اور پوچھا کہ امیر لشکر کہاں ہے؟ چنانچہ اس کی ملاقات امیر لشکر سے کرائی گئی۔ اس بوڑھی عورت نے کہا کہ مجھے علم ہوا ہے کہ آپ لوگ شہر کے فتح ہونے سے پہلے واپسی کا ارادہ کر رہے ہیں۔

امیر لشکر نے کہا کہ ہاں ایسا ہی ارادہ ہے کیونکہ یہاں پر ہمیں بہت سی مشکلات کا سامنا ہے۔

اس بوڑھی عورت نے کہا کہ اگر میں اس شہر کو فتح کر کے تمہیں دوں تو مجھے کیا دو گے؟ کیا جس چیز کا میں مطالبہ کروں گی وہ دو گے اور کیا میرے کہنے پر تم حملہ کرو گے؟ اور میرے ہی کہنے پر رک جاؤ گے۔

امیر لشکر نے جواب دیا: ہاں! ایسا ہی کریں گے۔

اس پر اس عورت نے امیر لشکر کو ایک ترکیب سکھائی کہ تم اپنے لشکر کو چار حصوں میں تقسیم کرو۔ پھر ان کو شہر کے چاروں کونوں میں کھڑا کر دو اور پھر ہاتھ اٹھا کر اللہ سے دعا کرو کہ یا اللہ! ہم آپ سے حضرت یحییٰ علیہ السلام کے خون کے عوض جو عنقریب گرنے ہی والا ہے فتح کی امید کرتے ہیں۔

چنانچہ صبح ہونے پر امیر لشکر کے حکم پر ایسا ہی کیا گیا جس کے بعد شہر کی فصیلیں گر پڑیں اور لشکر چاروں طرف سے شہر میں داخل

ہوگیا۔ اس عورت کے اشارے پر بعض افراد کے قتل سے ہاتھ روکا گیا اور بعضوں کو قتل کیا گیا۔ اب وہ عورت لشکر کو اس مقام پر لے آئی جہاں حضرت یحییٰ علیہ السلام کو قتل کیا گیا تھا اور جہاں پر ابھی خون ابل رہا تھا۔ اس مقام پر ستر ہزار آدمیوں کو قتل کیا گیا تب جا کر حضرت یحییٰ علیہ السلام کے خون کا جوش ختم ہوا۔

## بیت المقدس میں مردار:

اس کے بعد اس عورت نے کہا قتال بند کر دیں کیونکہ اللہ تعالیٰ کسی نبی کے ناحق قتل پر اس وقت تک راضی نہیں ہوتا جب تک کہ اس کے قاتل اور قتل میں رضامند لوگ بھی قتل نہ کر دیئے جائیں۔ اس کے بعد ایک شخص یحییٰ علیہ السلام کا صحیفہ لے کر حاضر ہوا تو اسے اور اس کے گھر والوں کو زندہ چھوڑ دیا گیا۔ اس کے بعد بخت نصر نے بیت المقدس کو تباہ کیا اور اس کے اندر کوڑا کرکٹ مردار ڈالنے کا حکم دیا یہاں تک کہ اس کے اندر گندگی پھیلانے والوں کا ایک ایک سال کا جزیہ معاف کرنے کا اعلان کیا گیا۔ اس معاملہ میں رومیوں نے بھی اس کا ساتھ دیا کیونکہ بنی اسرائیل نے یحییٰ علیہ السلام کو قتل کر دیا تھا اور یہ بنی اسرائیل کا مقدس مقام تھا۔ بیت المقدس کو تباہ کرنے کے بعد بخت نصر بنی اسرائیل کے لوگوں کو قید کر کے اپنے ساتھ لے گیا اور ساتھ ہی انبیاء کی دیگر اولادوں دانیال' علیا' عزریا اور میشائیل وغیرہ کو بھی لے گیا۔ وہ جالوت کا سر بھی اپنے ہمراہ لے گیا جب اس معرکہ کو سر کرنے کے بعد بخت نصر واپسی میں بابل کے مقام پر پہنچا تو صیحائین کے انتقال کی خبر ملی۔ جس کے بعد وہ خود ہی بادشاہ بن گیا۔ بادشاہ بننے کے بعد دانیال کی شخصیت اس کی نظروں میں بہت ہی معزز اور محترم تھی جبکہ یہ بات مجوسیوں کو کھٹکتی تھی۔ چنانچہ ان کے دل میں حسد کی آگ بھڑک اٹھی اور وہ دانیال کے خلاف بخت نصر کے کان بھرنے لگے۔ کہتے کہ دانیال اور ان کے ساتھی آپ کے معبود کی عبادت نہیں کرتے اور نہ ہی آپ کا ذبیحہ کھاتے ہیں۔

چنانچہ بخت نصر نے ان کو بلایا اور پوچھا کہ کیا واقعتاً کوئی ایسی بات ہے؟

انہوں نے بے دھڑک جواب دیا کہ ہاں کیوں نہیں۔ ہم تو اپنے رب کی عبادت کرتے ہیں اور کافر کا ذبیحہ بھی نہیں کھاتے۔

یہ سن کر بخت نصر نے ایک گڑھا کھودنے کا حکم دیا۔ بہت بڑی خندق کھودی گئی اور ان چھ آدمیوں کو اس خندق میں ڈال کر بھوکے وحشی درندوں کو ان پر چھوڑ دیا گیا تا کہ وہ چشم زدن میں ان کی تکہ بوٹی کر کے کھا جائیں۔ یہ حرکت کرنے کے بعد وہ اپنے گھروں کو چلے گئے اور اپنے فاسد زعم میں کہ یہ جانور جو کہ متواتر کئی دنوں کے بھوکے ہیں ان کا بھرکس نکال دیں گے۔ بڑے اطمینان سے چلے گئے۔ صبح جب واپس آئے تو دیکھا کہ خندق میں بجائے چھ کے سات افراد موجود ہیں اور وحشی درندہ بھی ان لوگوں کے پاس پاؤں پھیلائے ان کے درمیان بیٹھا ہے اور ان میں سے کسی ایک کو معمولی سی خراش بھی نہیں آئی۔

ان میں ساتواں آدمی دراصل وہ فرشتہ تھا جو ان لوگوں کی حفاظت پر مامور تھا جب ان ساتوں کو خندق سے نکالا گیا تو اس فرشتے نے نکلتے ہی بخت نصر کو اس زور سے تھپڑ لگایا کہ وہ جانور بن گیا اور سات سال تک اسی حالت میں رہا۔

## مؤرخین میں باہمی اختلاف:

ابوجعفر کہتے ہیں کہ مذکورہ قول میں حضرت یحییٰ علیہ السلام کے قتل کی وجہ سے ہی بخت نصر نے بنی اسرائیل کو تہہ تیغ کیا یہ بات چاہے جس سے بھی مروی ہو مؤرخین' سیرت نگار اور ماضی کے شناساؤں کے نزدیک ہے جبکہ اہل ملک وغیرہ کے نزدیک یہ بات غلط ہے اور

اس کی وجہ یہ ہے کہ وہ تمام اس بات پر متفق ہیں کہ بخت نصر نے بنی اسرائیل سے جنگ کی جب انہوں نے نبی شعیاؑ کو قتل کیا اور یہ ارمیا بن حلقیا کے دور کی بات ہے ارمیا کے دور حکومت اور بخت نصر کے بیت المقدس کی تخریب اور یحییٰ علیہ السلام بن زکریا علیہ السلام کی ولادت کے درمیان چار سو اکسٹھ سال کا فرق ہے اور یہ یہود و نصاریٰ کا قول ہے۔

اس کی تفصیل یوں بیان کی جاتی ہے کہ بقول ان یہود و نصاریٰ کے بیت المقدس کے ہاتھوں تخریب اور اس کی تعمیر کیرش بن اخشورش کے دور میں ہوئی جو کہ اردشیر بہمن میں اسفندیار بن یشتاسپ کی طرف سے بابل کا گورنر تھا۔ اردشیر کے بعد اس کی بیٹی کی طرف سے ستر سال تک اپنے عہدہ پر رہا۔ پھر اس کی تعمیر کے بعد سکندر کے امور سلطنت سنبھالنے تک تقریباً اٹھاسی سال لگے۔ سکندر کی بادشاہت کے بعد سے حضرت یحییٰ کی ولادت تک تین سو تین برس لگے۔ یہ سب ملا کر چار سو اکسٹھ سال بنتے ہیں۔

## مجوسیوں کا یہود و نصاریٰ سے بیان میں اختلاف:

مجوسی بیت المقدس کے انہدام کی مدت' بخت نصر کے واقعہ' بنی اسرائیل کے بعد سکندر کا بیت المقدس' شام و دیگر علاقوں پر قبضہ اور دارا کی ہلاکت کی مدتوں میں یہود و نصاریٰ سے متفق ہیں لیکن سکندر کے بعد سے حضرت یحییٰ علیہ السلام کی ولادت کے مابین مدت میں اختلاف کرتے ہیں۔ بقول مجوسیوں کے یہ مدت صرف اکاون سال تھی۔

## نصرانیوں کا بیان:

نصرانیوں کا خیال ہے کہ حضرت یحییٰ علیہ السلام حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے صرف چھ ماہ قبل پیدا ہوئے۔ حضرت یحییٰ علیہ السلام کے قاتل بادشاہ کا نام ہیرودس تھا۔ یہ بادشاہ اپنے بھائی جس کا نام فیلفوس تھا' کی بیوی پر عاشق تھا ایک دن اس کے ساتھ زنا کرنا چاہا تو حضرت یحییٰ علیہ السلام نے روک دیا اور کہا کہ یہ حرام ہے۔ اس عورت کی ماں کا نام دمنی تھا وہ بھی بادشاہ کے دل میں کھٹکتی تھی اس دن اس لڑکی نے بادشاہ کو ورغلایا۔ پھر بادشاہ سے اس کی خواہش کے بارے میں سوال کیا۔ تو بادشاہ نے کہا مجھے تیری طلب ہے اس کے بعد لڑکی نے اپنی ایک حاجت کا بادشاہ سے تذکرہ کیا۔ بادشاہ نے اپنے ماتحتوں سے اس لڑکی کی حاجت پوری کرنے کا حکم دیا۔ اس لڑکی نے ماتحتوں سے کہا کہ مجھے یحییٰ علیہ السلام کا سر چاہیے۔ تو ان لوگوں نے حضرت یحییٰ علیہ السلام کو شہید کر کے ان کا سر اسے پیش کیا۔ جب بادشاہ اس سے مطلع ہوا تو اپنا سر پیٹنے لگا اور بہت زیادہ رویا۔ تاہم ہونی ہو چکی تھی۔

## بنی اسرائیل کا ایک عبرت آموز قصہ:

محمد بن اسحاق سے مروی ہے کہ بنی اسرائیل جب بابل سے واپس بیت المقدس لوٹے تو بیت المقدس کی نئی تعمیر کی۔ اللہ تعالیٰ نے ان پر کرم کیا اور انبیاء کا سلسلہ جاری فرمایا لیکن انہوں نے اپنی نافرمانیاں پھر سے شروع کیں کچھ لوگوں نے انبیاء کی تکذیب کی اور کچھ کو قتل کیا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ان میں آخری پیغمبر حضرت یحییٰ علیہ السلام اور عیسیٰ علیہ السلام کو مبعوث فرمایا اور یہ دونوں آل داؤد میں سے تھے۔

روایت ہے کہ جب اللہ تعالیٰ نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو ان میں سے اٹھا لیا اور حضرت یحییٰ علیہ السلام کو انہوں نے قتل کر دیا (بعضوں کے نزدیک زکریا علیہ السلام کو قتل کر دیا) تو اللہ تعالیٰ نے ان پر بابل سے ایک بادشاہ بھیجا جس کا نام خردوس تھا۔ یہ بابل کا بادشاہ لوگوں کو لے کر ان کی طرف چل پڑا اور ملک شام میں جہاں یہ لوگ بستے تھے داخل ہوا۔ جب بنی اسرائیل کے علاقے میں پہنچ

گیا تو اپنے ایک سردار سے جو کہ جلاد تھا نبوزرازان کے نام سے پکارا جاتا تھا' کہا کہ میں نے اپنے پروردگار کے سامنے یہ حلف اٹھایا ہے کہ اگر میں بیت المقدس پر غالب آ گیا تو اس کے بعد اس انداز میں قتل کروں گا کہ خون میرے لشکر کے درمیان میں بہے گا۔ یہاں تک کہ میں کسی اور کو قتل کرنے کے لئے نہ پاؤں۔ یہ کہہ کر اس جلاد سردار سے بولا کہ تم ان کو خوب قتل کرو۔ اب کیا تھا کہ نبوزرازان بیت المقدس میں داخل ہوا اور اس مقام پر کھڑا ہو گیا جہاں وہ لوگ اپنی قربانیاں کیا کرتے تھے' تو دیکھا کہ خون ابل رہا تھا اور کھول رہا تھا۔ اس نے لوگوں کو بلا کر پوچھا کہ لوگو! بتاؤ یہ کس کا خون ہے؟ مجھے سچ سچ بتا دو۔

لوگوں نے بتایا کہ یہ ہماری ایک قربانی کا خون ہے جو قبول نہ ہو سکی اسی وجہ سے کھول رہا ہے۔ ہم آٹھ سو سال تک قربانیاں کرتے رہے ہیں سب قبول ہوتی رہیں مگر یہ قربانی قبول نہ ہو سکی۔

جلاد نے کہا! تم لوگ جھوٹ بول رہے ہو۔

اس پر لوگوں نے کہا کہ پہلے زمانے میں ہماری ہر قربانی قبول ہوا کرتی تھی لیکن جب سے ہمارے اوپر فرشتہ' نبوت اور وحی کے آنے کا سلسلہ ختم ہو گیا ہے ہماری قربانی قبول نہیں ہو رہی ہے۔

## بنی اسرائیل کے ستر ہزار افراد کا قتل (دوسری روایت):

نبوزرازان کی تیوری چڑھی ہوئی تھی۔ بنی اسرائیل کے تمام حیلے بہانوں کو سر مسترد کر دیا اور قتل گاہ کو گرم کیا۔ روایت میں ہے کہ اس نے بنی اسرائیل کے سات سو ستر سرداروں کو قتل کیا لیکن خون نہ تھم سکا اس کے بعد اس کے حکم سے سات سو لڑکوں کو بلایا گیا اور تہ تیغ کر دیا گیا تاہم کھولنے والا خون ٹھنڈا ہونے کا نام نہ لیتا تھا۔ پھر سات ہزار آدمیوں کو ان کی عورتوں کے ساتھ قتل کرنے کا حکم جاری کر دیا۔ تاہم خون تھا کہ کھولتا ہی جا رہا تھا۔ جب نبوزرازان نے جائزہ لیا کہ خون تھمنے والا نہیں تو اس نے بنی اسرائیل کو مخاطب کر کے پوچھا!'

اے بنی اسرائیل! قبل اس کے کہ ایک بھی آگ پھونکنے والی عورت یا مرد اس زمین پر نہ چھوڑوں گا اور سب کو قتل کر دوں گا' مجھے سچی بات بتا ڈالو اپنے رب کے حکم پر صبر کرو۔ تم لوگوں نے اس سرزمین پر حکومت کی اور تمام سیاہ و سفید کے مالک بنے رہے۔ جب زیادہ معاملہ بگڑتے دیکھا اور قتال کی شدت کو محسوس کیا تو انہوں نے سچی بات بتائی اور کہا کہ یہ ہمارے ایک پیغمبر کا خون ہے۔ جو ہمیں اللہ کو ناراض کرنے والے کاموں سے روکتا تھا۔ اگر ہم اس کی پیروی کرتے تو ہم سیدھی راہ پا لیتے اور وہ ہمیں ہمارے بارے میں بتاتے تھے تو ہم ان کو جھٹلاتے تھے تو یہ اس نبی کا خون ہے۔

نبوزرازان نے پوچھا کہ اس پیغمبر کا نام کیا تھا؟

لوگوں نے بتایا کہ یحییٰ بن زکریا (علیہما السلام) تھا۔

جلاد نے کہا! تم نے سچ کہا اور اللہ تعالیٰ اسی وجہ سے تم سے انتقام لے رہا ہے۔

## نبوزرازان کا اسلام قبول کرنا:

جب نبوزرازان نے محسوس کیا کہ ان لوگوں نے سچ بولا تو سجدے میں گر پڑا اور اپنے فوجیوں کو حکم دیا کہ شہر کے دروازوں کو بند کر دو اور خردوس کی فوج کو شہر سے باہر نکال دو۔ اب وہ بنی اسرائیل کے ساتھ تنہا ہو گیا۔ اب اس نے یحییٰ بن زکریا (علیہما السلام)

کو خطاب کیا اور کہا کہ اے یحییٰ علیہ السلام! میرا اور آپ کا رب جانتا ہے کہ آپ کی وجہ سے آپ کی قوم کو کتنی تکلیف پہنچی۔ لہٰذا آپ تھم جائیے اپنے رب کے حکم سے۔ قبل اس کے کہ میں آپ کی قوم کے ایک فرد کو بھی نہ چھوڑوں۔ اب اللہ کے حکم سے یحییٰ علیہ السلام کا خون تھم گیا اور نبوزرازان نے اپنا قتال ختم کر دیا اور کہنے لگا کہ میں اس رب پر ایمان لاتا ہوں جیسا کہ بنی اسرائیل نے لایا اور اس کی تصدیق کرتا ہوں اور اس پر یقین کرتا ہوں کہ اس کے سوا کوئی اور رب نہیں اگر کوئی اور رب ہوتا تو یہ آسمان اور زمین اپنی جگہ نہ تھمتے۔

پس اللہ ایک ہے وہ بابرکت ذات ہے۔ حمد، تکبر اور تعظیم والی ذات ہے وہ بادشاہوں کا بادشاہ ہے جو اپنے علم، حکمت، عزت اور جبروت سے ساتوں آسمانوں پر حکومت کر رہا ہے۔

اور وہ ذات ہے جس نے زمین کو پھیلایا اور اس میں بھاری پہاڑ رکھ دیئے تاکہ وہ ہلنے نہ پائے اور یہی صفات میرے رب کے مناسب ہیں اور ایسی بادشاہت کے لائق ہے۔

اس وقت انبیاء کے سردار پر یہ وحی آئی کہ نبوزرازان سچے اور نئے ایمان والے ہیں اور نبوزرازان نے بنی اسرائیل سے کہا کہ اللہ کے دشمن خردوس نے مجھے یہ حکم دیا تھا کہ میں تمہیں اس طرح قتل کروں گا کہ تمہارا خون اس کے لشکر کے درمیان بہنا شروع ہو جائے۔ اب مجھے یہ کرنا ہی تھا کیونکہ میں اس کی نافرمانی نہیں کر سکتا تھا۔ اور اب بھی مجھے یہ حکم دیا گیا ہے اس پر بنی اسرائیل نے اس سے کہا کہ جو کچھ تمہیں کرنا ہے کر ڈالو۔ چنانچہ اس نے خندق کھودنے کا حکم دیا اور ان کے مویشیوں کو منگوایا جن میں گائے، بیل، خچر، اونٹ، گھوڑے اور بھیڑ بکریاں شامل تھیں ان کو ذبح کروایا یہاں تک کہ خون لشکر میں بہہ پڑا پھر ان مقتولین کی لاشیں منگوائیں جو اس سے پہلے قتل کئے جا چکے تھے یہ ان جانوروں پر ڈال دی گئیں جس سے وہ خندق بھر گئی جب خردوس نے دیکھا تو اس نے یہ سمجھا کہ یہ سب بنی اسرائیل کی لاشیں ہیں تو اس کا دل ٹھنڈا ہو گیا۔

جب ان جانوروں اور انسانوں کا خون بہتا ہوا خردوس کے لشکر تک پہنچا تو اس نے قتل روکنے کا حکم دیا اور کہا کہ بنی اسرائیل کا خون ہم تک پہنچ گیا ہے اور میرا انتقام پورا ہو گیا ہے۔ پھر وہ اپنے لشکر کو لے کر بابل واپس چلا گیا۔

یہ بنی اسرائیل میں دوسرا اہم واقعہ تھا کیوں کہ اس سے قبل بخت نصر کا قصہ تفصیل سے گزر چکا ہے ان دونوں واقعات میں بنی اسرائیل کو تہہ تیغ کیا گیا۔ ان کے شہروں کو اجاڑ دیا گیا۔ ان کے بچوں اور عورتوں کو قید کیا گیا۔ قرآن کریم نے ان دونوں واقعات کا تذکرہ مختصراً سورۃ الاسراء (بنی اسرائیل) کی آیت نمبر ۴ تا ۸ میں بیان کیا ہے۔

عیسیٰ بن مریم علیہما السلام بنت عمران والی حدیث کی طرف دوبارہ چلتے ہیں۔

## یوسف اور مریم کا دلچسپ واقعہ:

یوسف حضرت مریم علیہا السلام کے چچا زاد بھائی تھے وہ دونوں کنیسہ کی خدمت کرتے تھے جب پانی ختم ہوتا تو دونوں اپنے اپنے مشکیزے اٹھا کر چلتے اور ایک میٹھے پانی کے چشمے سے پانی لاتے۔ ایک دن حضرت جبریلؑ کی ملاقات حضرت مریم علیہا السلام سے ہو گئی وہ دن سال کا طویل اور گرم ترین دن تھا۔ اس دن حضرت مریم علیہا السلام کے پاس پانی ختم ہو گیا تو انہوں نے یوسف سے کہا کہ آؤ پانی کے لیے چلیں، میرے پاس پانی ختم ہو گیا ہے، یوسف نے کہا کہ میرے پاس اضافی پانی موجود ہے آپ بھی اس پر گزارہ کریں ان شاء اللہ کل جا کر پانی لے آئیں گے۔

حضرت مریم علیہا السلام نے اپنا مشکیزہ اٹھایا اور اکیلی چلی گئیں اور جس گھاٹ سے روزانہ پانی لاتی تھیں وہاں تک پہنچ گئیں تو وہاں حضرت جبریل علیہ السلام کو پایا جو وہاں انسانی شکل میں موجود تھے۔ حضرت جبریل علیہ السلام نے کہا' اے مریمؑ! اللہ تعالیٰ نے مجھے آپ کی طرف بھیجا ہے تاکہ میں آپ کو ایک نیک لڑکا دوں۔

مریم علیہا السلام یکا یک بول اٹھی کہ "اگر تو کوئی خداترس آدمی ہے تو میں تجھ سے خدائے رحمان کی پناہ مانگتی ہوں"۔

اس نے کہا "میں تو تیرے رب کا فرستادہ ہوں اور اس لئے بھیجا گیا ہوں کہ تجھے ایک پاکیزہ لڑکا دوں"۔

مریم علیہا السلام نے کہا "میرے ہاں کیسے لڑکا ہوگا جبکہ مجھے کسی مرد نے چھوا تک نہیں اور میں کوئی بدکار عورت نہیں ہوں"۔

فرشتے نے کہا "ایسا ہی ہوگا' تیرا رب فرماتا ہے کہ ایسا کرنا میرے لئے بہت آسان ہے اور ہم یہ اس لئے کریں گے کہ اس لڑکے کو لوگوں کے لئے ایک نشانی بنائیں اور اپنی طرف سے ایک رحمت اور یہ کام ہو کر رہنا ہے"۔ (سورۃ مریم آیت ۱۸۔۲۰)

اس کے بعد حضرت جبریل علیہ السلام نے حضرت مریم علیہا السلام کے گریبان میں پھونک ماری اور چلے گئے۔

اس کے بعد حضرت مریم علیہا السلام نے اپنا مشکیزہ بھرا۔

وہبؒ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت جبریل علیہ السلام کو حضرت مریم علیہا السلام کے پاس بھیجا تو انہوں نے مریم علیہا السلام کے لئے انسان کا روپ اختیار کیا۔

مریم علیہا السلام یکا یک بول اٹھی کہ "اگر تو کوئی خداترس آدمی ہے تو میں تجھ سے خدائے رحمان کی پناہ مانگتی ہوں"۔ (سورۃ مریم آیت ۱۸)

پھر حضرت جبریل علیہ السلام نے ان کے گریبان میں پھونک ماری اور وہ پھونک ان کے رحم تک پہنچ گئی۔

## حضرت مریم علیہا السلام کا قصہ:

حضرت مریم علیہا السلام کا ایک قریبی رشتہ دار یوسف نجار تھا یہ دونوں صیہون پہاڑ کے قریب واقع ایک مکرم مسجد میں چلے جایا کرتے تھے اور اس مسجد کی خدمت کیا کرتے تھے اس مسجد کی خدمت کو بہت بڑا اعزاز سمجھا جاتا تھا۔ مریم علیہا السلام اور یوسف دونوں مل کر اس مسجد کے معاملات کی دیکھ بھال کیا کرتے تھے۔ مسجد میں بخورات جلانا' صفائی کرنا اور پانی وغیرہ بھرنے کے علاوہ دیگر امور بھی ذمہ داری سے پورے کیا کرتے۔ اس علاقہ میں ان دو افراد سے زیادہ مسجد کی خدمت کرنے والا اور کوئی نہ تھا اور نہ ہی کوئی اتنا عبادت گزار تھا۔

حضرت مریم علیہا السلام جب حاملہ ہوئیں تو ان کے حمل کا سب سے پہلے انکار یوسف نجار نے ہی کیا تھا وہ سمجھتے تھے کہ ایسا ہو ہی نہیں سکتا۔ کیونکہ حضرت مریم علیہا السلام کی چوبیس گھنٹے کی زندگی ان کے سامنے تھی۔ بہرحال پہلے تو انہوں نے صاف انکار کیا لیکن جب حضرت مریم علیہا السلام کی طرف دیکھا تو معاملہ کے سچ ہونے نے ان کو حیرت میں ڈال دیا اور یہ واقعہ ان کی سمجھ سے بالاتر ہونے کے باعث ان کو بہت ہی مشکل میں ڈال دیا اور ان پر بڑا ہی گراں گزرا۔ ان کو اس واقعہ کی حقیقت سمجھ نہ آ رہی تھی۔

یوسف جب حضرت مریم علیہا السلام پر تہمت اور الزام لگانے کا ارادہ کرتے تو حضرت مریم علیہا السلام کی پاکدامنی' عظمت اور پاکیزہ فطرت ان کے آگے کوہ گراں بن کر حائل ہو جاتی کیوں کہ حضرت مریم علیہا السلام کی زندگی کا ایک لمحہ بھی ان کی آنکھ سے اوجھل نہیں تھا

لیکن اس کے برعکس جب پیش آمدہ حالت کو دیکھتے تو ان کی برأت کا اظہار نہیں کر پاتے' یوں ایک عظیم کشمکش میں مبتلا ہو گئے۔

جب یہ کشمکش بہت بڑھ گئی تو انہوں نے حضرت مریم علیہا السلام سے بات کی ان کی پہلی بات جو حضرت مریم علیہا السلام سے ہوئی یہ تھی کہ آپ کے متعلق میرے دل میں ایک کھٹک پیدا ہوگئی ہے جب میں اس کو اپنے دل ہی دل میں دبانے کی کوشش کرتا ہوں تو وہ مجھ پر غالب آ جاتی ہے تو میں نے سوچا کہ اس کے متعلق تمہارے ساتھ گفتگو کرلوں تاکہ میرے دل کو سکون مل سکے۔

## حضرت مریم علیہا السلام سے یوسف نجار کا مکالمہ:

حضرت مریم علیہا السلام نے یوسف سے کہا اچھا بات کرو۔

یوسف نے کہا! میں وہی بات کرسکتا ہوں جو حقیقت میں ہے۔

تم مجھے بتاؤ کہ کیا بیج کے بغیر فصل ہوسکتی ہے؟

حضرت مریم علیہا السلام نے جواب دیا! ہاں۔

یوسف نے کہا! کیا بغیر بارش کے درخت اُگ سکتے ہیں؟

حضرت مریم علیہا السلام نے کہا! ہاں۔

یوسف نے پوچھا! کیا مرد کے بغیر عورت کے ہاں بچہ ہوسکتا ہے؟

حضرت مریم علیہا السلام نے جواب دیا! ہاں کیوں نہیں۔ کیا آپ دیکھتے نہیں کہ اللہ تعالیٰ نے جب پہلی دفعہ فصل اگائی تھی تو بیج کا وجود نہ تھا۔ اور اللہ تعالیٰ نے بغیر بارش کے درخت اگائے اور اپنی ہی قدرت سے بارش کو درخت کی زندگی کے لئے وسیلہ بنایا۔

یوسف نے کہا! میں یہ نہیں کہہ رہا بلکہ بات کرنے کا میرا مقصد یہ ہے کہ جب اللہ تعالیٰ کا کسی چیز کو کرنے کا ارادہ ہوتا ہے تو ''کن'' کے حکم سے وہ چیز ہونا شروع ہو جاتی ہے۔

حضرت مریم علیہا السلام نے جواب دیا! کہ کیا اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم اور حوا کو بغیر ماں باپ کے پیدا نہیں فرمایا؟

یوسف نے جواب دیا! ہاں۔

اب بات یوسف کی سمجھ میں آ گئی کہ اس (مریم کے حمل) میں بھی اللہ تعالیٰ کے حکم کو دخل ہوسکتا ہے۔ چنانچہ آگے سوال کرنے کی اسے ہمت نہ ہوئی۔

اس کے بعد یوسف نے مسجد کی خدمت کی تمام ذمہ داری اپنے سر لے لی اور حضرت مریم علیہا السلام کو ان کی ذمہ داریوں سے رخصت مل گئی کیونکہ وہ حاملہ ہونے کی وجہ سے بوجھل ہوگئی تھیں۔ اور ان کا رنگ پیلا ہوگیا تھا اور ان کے چہرے پر تکلیف کے آثار تھے۔ ان کا پیٹ بڑھ گیا تھا اور ان کی طاقت کمزور ہوگئی تھی۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش:

جب حضرت مریم علیہا السلام کے ہاں زچگی کا وقت قریب آ گیا تو انہیں حکم ہوا کہ آپ اپنی قوم سے ذرا جدا ہو جائیے کیونکہ اگر وہ ولادت کے وقت آپ کے قریب ہوں گے تو آپ کے ساتھ کوئی چال چل دیں گے اور آپ کے بچے کو قتل کردیں گے۔ چنانچہ انہوں

نے اپنی بہن کے پاس جانے کا فیصلہ کیا ان کی بہن بھی ان دنوں (یحییٰ علیہ السلام کے لئے) امید سے تھیں۔ جب یحییٰ علیہ السلام کی والدہ نے اپنی بہن سے ملاقات کی تو خوشی سے پھولے نہ سما رہی تھی۔ چنانچہ وہ سجدے میں گر پڑیں۔ حضرت مریم علیہا السلام کو یوسف مصر کی طرف لے گئے یوسف کے گدھے پر سوار ہو کر جاتے وقت حال یہ تھا کہ دوران سواری مریم علیہا السلام اور گدھے کی پالان (چھپٹ) کے درمیان کوئی چیز حائل نہ تھی۔ بہرحال یوسف ان کو لے کر روانہ ہو گئے۔

جب مریم علیہا السلام اپنی قوم سے جدا ہو کر مصر کے نشیبی علاقہ میں پہنچیں تو حضرت مریم علیہا السلام کو خون آنا شروع ہو گیا تو یوسف نے ان کو ایک کھجور کے درخت کے پاس بٹھا کر گدھے کے اوپر پالان وغیرہ سے ان کے لئے پردے کا انتظام کیا چونکہ موسم سردی کا تھا اس لئے حضرت مریم کا دردزہ بھی شدید تھا۔ جب تکلیف کی شدت آئی تو درخت سے چمٹ گئیں اب فرشتوں نے ان کو گھیر لیا اور حفاظت کا سامان بہم پہنچایا اور صف باندھ کر کھڑے ہو گئے۔

''مریم کو اس بچے کا حمل رہ گیا اور وہ اس حمل کو لئے ہوئے ایک دور کے مقام پر چلی گئی۔ پھر زچگی کی تکلیف نے اسے ایک کھجور کے درخت کے نیچے پہنچا دیا وہ کہنے لگی ''کاش میں اس سے پہلے ہی مر جاتی اور میرا نام ونشان نہ رہتا''۔ فرشتے نے پائنتی سے اس کو پکار کر کہا ''غم نہ کر تیرے رب نے تیرے نیچے ایک چشمہ رواں کر دیا ہے اور تو ذرا اس درخت کے تنے کو ہلا' تیرے اوپر تر و تازہ کھجوریں گر پڑیں گی۔ پس تو کھا اور پی اور اپنی آنکھیں ٹھنڈی کر۔ پھر اگر کوئی آدمی تجھے نظر آئے تو اس سے کہہ دے کہ میں نے رحمان کے لئے روزے کی نذر مانی ہے' اس لئے آج میں کسی سے نہ بولوں گی''۔ (سورۃ مریم آیت ۲۲۔۲۶)

بچے کی ولادت کے وقت سردی کا موسم تھا لیکن ان پر تازہ تازہ کھجوریں گرنے لگیں۔

## شیاطین کو پریشانی لاحق ہونا:

اس واقعہ کے رونما ہونے کے بعد روئے زمین پر موجود تمام بت جن کی پوجا ہوتی تھی اوندھے منہ گر گئے شیطان گھبرا گیا لیکن وجہ کسی کی سمجھ میں نہ آئی۔ سب وجہ تلاش کرتے ہوئے ابلیس کے پاس آئے وہ سمندر میں تخت پر بیٹھا ہوا تھا وہ تخت اس تخت سے مشابہ تھا جو ابتداء میں پانی میں تھا۔ ابلیس اللہ کے نور کے علاوہ نور دھارے ہوئے تھا۔ یہ سارے شیطان اس ابلیس کے پاس آئے جو کئی دنوں سے پریشان تھے جب بڑے ابلیس نے ان شیطانوں کی جماعت کو دیکھا تو وہ گھبرا گیا کیونکہ جب اس نے ان کو بکھیر دیا تھا تو پھر آج تک ان کو یکجا نہ دیکھا تھا پھر ابلیس لعین نے ان سے آنے کی وجہ دریافت کی تو انہوں نے بتایا کہ روئے زمین پر کوئی اہم واقعہ پیش آیا ہے کیونکہ سارے بت اوندھے منہ گر پڑے ہیں اور چونکہ ان بتوں سے بڑھ کر بنی آدم کو ہلاکت میں ڈالنے والی کوئی چیز نہیں ہے کیونکہ ہم ان بتوں کے پیٹ میں داخل ہو کر بولتے تھے اور عقیدت مندوں کے مسائل کو حل کرنے کی کوشش کرتے تھے اور عقیدت مند سمجھتے تھے کہ یہ بت ہی ہمارے مسائل کو حل کرتے ہیں۔

اب جب یہ واقعہ پیش آیا ہے تو بنی آدم کی نظر میں ان کی وقعت کم ہو گئی ہے۔ اور انہوں نے بتوں کو کمتر اور ذلیل سمجھنا شروع کر دیا ہے اور اندیشہ ہے کہ لوگ آئندہ ان بتوں کی پوجا چھوڑ جائیں گے۔

پھر وہ شیطان کہنے لگا کہ ہم نے پوری زمین کو چھان مارا ہے تمام سمندروں کو الٹ پلٹ کیا ہے غرض ہم سے جو کچھ ہو سکا ہم

نے کیا ہے مگر ہمیں کسی چیز کا سراغ نہیں ملا۔

## ابلیس کو دھکے :

ابلیس نے کہا یہ بہت بڑا حادثہ ہے لیکن مجھے معلوم نہ تھا کہ ایسا واقعہ میری نظروں سے بھی اوجھل رہے گا۔ لہٰذا تم سب لوگ یہیں میرا انتظار کرو۔ یہ کہہ کر ابلیس اڑا اور تین گھنٹے تک غائب رہا وہ دوران پرواز اس جگہ پہنچا جہاں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت ہوئی تھی تو کیا دیکھتا ہے کہ فرشتے صف باندھے کھڑے ہیں اس کی سمجھ میں آیا کہ یہاں کوئی واقعہ رونما ہوا ہے اب معلومات لینے کے لئے وہاں آنا چاہا تو دیکھا کہ فرشتوں کا آسمان تک تانتا بندھا ہوا ہے۔ نیچے آنے کی کوشش کی تو وہاں بھی فرشتے جمے کھڑے تھے اور جب بیچ سے آنا چاہا تو فرشتوں نے اسے دھکے دیئے اور باہر نکال دیا۔

## ابلیس کی واپسی

اس کے بعد ابلیس اپنے ساتھیوں میں واپس لوٹ آیا اور ان سے کہا کہ پوری زمین پر گھوما ہوں۔ مشرق و مغرب، خشکی وتری، نیچے اوپر کی فضا میں صرف تین گھنٹوں میں گھوما ہوں مجھے جو سب سے اہم واقعہ نظر آیا ہے وہ ہے عیسیٰ ابن مریم (علیہما السلام) کی پیدائش کا واقعہ۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ مجھے ان کی ولادت سے غافل رکھا گیا ہے۔ حالانکہ اس سے قبل ابتدائے آفرینش سے آج تک دنیا میں جو بھی عورت حاملہ ہوتی یا بچہ جنتی تھی تو میں وہاں پہنچ جاتا تھا اور اس طرح میں ہدایت یافتہ لوگوں میں سے زیادہ کو گمراہ کر دیتا تھا۔ اس کے علاوہ یہ بھی بتا دوں کہ کوئی نبی اس سے زیادہ مجھ پر گراں ہے اور نہ تم پر۔

## متلاشیان حق :

اسی رات کچھ لوگ نکلے جو اس اہم ولادت کے مقام کی طرف جا رہے تھے اور اس کی وجہ ایک خاص ستارے کا طلوع ہونا تھا کیونکہ بہت پہلے سے یہ باتیں مشہور تھیں کہ اس ستارے کا طلوع ہونا ایک اہم شخصیت کی ولادت کی نشاندہی کرے گا۔ اور یہ بات حضرت دانیالؑ کی کتاب میں بھی درج تھی۔ یہ لوگ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی تلاش میں نکلے ان کے پاس سونا رسی اور اینٹ تھی۔ وہ ملک شام میں ایک بادشاہ کے پاس سے گزرے تو اس نے پوچھا کہ یہ لوگ کہاں جا رہے ہیں؟

انہوں نے سب کچھ بتلا دیا۔

بادشاہ نے پوچھا کہ اس سونے، رسی اور اینٹ کا کیا کام ہے؟ کیا یہ چیزیں ان کو ہدیہ کرو گے؟

انہوں نے جواب دیا کہ یہ اہم چیزوں کی امثال ہیں۔ کیونکہ سونا تمام اہم چیزوں کا سردار ہے جیسے نبی تمام لوگوں کا سردار ہے۔

رسی اس لئے کہ اس سے زخم اور ٹوٹے ہوئے مقام کو باندھا جاتا ہے اسی طرح نبی بھی ہر بیمار اور مریض کی شفا کا باعث بنتا ہے۔

اینٹ اس لئے کہ اس کو پکاتے وقت دھواں آسمان سے باتیں کر رہا ہوتا ہے اور کوئی اور دھواں اتنا اونچا نہیں ہوتا۔ اسی طرح نبی کو اللہ تعالیٰ ایسے بلند کرتا ہے اور وہ مقام عطا کرتا ہے کہ کوئی دوسرا رب کے قریب بھی نہیں پھٹک سکتا۔

جب یہ تمام باتیں اس بادشاہ سے ہوئیں تو اس نے اپنے دل میں سوچا کہ یہ آدمی تو خطرناک ہو سکتا ہے۔ لہٰذا اس کو قتل کر دینا چاہیے۔ یہ سوچ کر اس نے ان لوگوں سے کہا کہ تم جاؤ اور واپسی میں مجھے بھی اس جگہ کا پتہ دیتے جانا تا کہ میں بھی ایسا ہی کروں۔ یہ لوگ چلے گئے اور وہ ہدیے مریم علیہا السلام کے پاس پہنچا دیئے۔ واپسی پر ان لوگوں نے ارادہ کیا کہ اس بادشاہ کو بھی پتہ دیتے جائیں لیکن

راستے میں انہیں ایک فرشتہ ملا اور اس نے انہیں اُدھر جانے سے منع کر دیا اور بتایا کہ اس بادشاہ کے ارادے اچھے نہیں لہٰذا تم لوگ اپنا راستہ تبدیل کر لو۔

زچگی کے بعد حضرت مریم علیہا السلام حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو یوسف کے اس گدھے پر بٹھا کر واپس مصر لے آئیں۔ حضرت مریم علیہا السلام لوگوں کی نگاہوں سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بارہ سال تک چھپائے پھرتی رہیں۔

''اور ابن مریم علیہا السلام اور اس کی ماں کو ہم نے ایک نشانی بنایا اور ان کو ایک سطح مرتفع پر رکھا جو اطمینان کی جگہ تھی اور چشمے اس میں جاری تھے۔ (سورۃ المومنون آیت ۵۰)

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا پہلا معجزہ:

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا پہلا معجزہ یہ ہوا کہ ان کی والدہ ان کے ساتھ ایک صالح رئیس کے ہاں ٹھہری ہوئی تھیں اس کی چوری ہو گئی اس کے ہاں مسکینوں محتاجوں اور کمزور لوگوں کا بھی ٹھکانہ رہا کرتا تھا۔ صالح رئیس چوری کی وجہ سے پریشان ہوا۔ حضرت مریم علیہا السلام بھی اس کی پریشانی کی وجہ سے پریشان ہو گئیں۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنی والدہ کو پریشان دیکھا تو آپ سے نہ رہا گیا آپ نے اپنی والدہ ماجدہ کو کہا کہ آپ مسکینوں کو اکٹھا کریں میں چور بتا دوں گا۔ حضرت مریم علیہا السلام نے صالح نامی رئیس کو کہہ کر تمام غریبوں' مسکینوں کو اکٹھا کروالیا۔

ان میں ایک اندھا اور ایک لنگڑا معذور شخص بھی تھا حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اندھے سے کہا کہ تو اس معذور شخص کو اٹھا کر اپنے کندھے پر بٹھا۔ اندھے نے عاجزی کا اظہار کیا اور کہا کہ میں اس کو اٹھانے کی طاقت نہیں رکھتا۔

حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے فرمایا: تو پھر رات کو اسے کیسے اٹھالیا تھا۔ اندھا یہ سن کر پریشان ہو گیا پھر آپ نے اس معذور سے کہا کہ تم اس کے کندھوں پر بیٹھ کر اوپر الماری تک ہاتھ پہنچاؤ تو وہ بھی گڑبڑا گیا اور انکار کرنے لگا۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اسے بھی وہی کہا۔

اس کے بعد لوگوں نے اندھے کو مجبور کیا اور بالآخر اس نے معذور کو اپنے کندھے پر اٹھالیا اور معذور نے اپنے ہاتھ اوپر پہنچا کر دکھا دیئے۔ پھر انہوں نے چوری کیا ہوا مال بھی حاضر کر دیا۔

## صالح کا حضرت مریم علیہا السلام کو مال پیش کرنا:

رئیس نے مریم علیہا السلام کو مال کی پیش کش کرتے ہوئے کہا کہ اب آپ اس مال میں سے نصف لے لیں۔ حضرت مریم علیہا السلام نے انکار کر دیا پھر رئیس نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے لئے لینے پر اصرار کیا مگر حضرت مریم علیہا السلام نے اس سے بھی منع کر دیا۔ اس سے رئیس کے دل میں دونوں کی عظمت کا سکہ جم گیا۔ پھر اس نے عیسیٰ علیہ السلام کی عظیم الشان دعوت کی جس کی وجہ سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شہرت مصر میں دور دور تک پھیل گئی۔

## دوسرا معجزہ:

ایک رئیس کے ہاں ملک شام سے کچھ مہمان آ کر ٹھہرے اس وقت رئیس کے ہاں شراب موجود نہ تھی اور تمام مٹکے خالی تھے۔ جس کی وجہ سے رئیس اپنے آپ میں شرمندگی محسوس کر رہا تھا حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اس معاملہ کو بھانپ لیا آپ شراب خانہ میں گئے اور خالی مٹکوں کے مونہوں پر اپنا دست مسیحائی پھیرتے گئے اور سب مٹکے عمدہ و خالص شراب سے بھرتے چلے گئے۔

## ابن مریم علیہ السلام کا شام جانا:

پھر خدا کی طرف سے مریم علیہا السلام کو اطلاع دی گئی کہ ہمارے اس برگزیدہ بچہ کو شام لے جاؤ۔ آپ کی عمر اس وقت بارہ برس تھی۔ پھر آپ تیس سال کی عمر تک شام میں رہے حتیٰ کہ وہاں باقاعدہ وحی کا سلسلہ شروع ہو گیا اور تین سال کا نبوت کا یہ سلسلہ جاری رہا پھر آپ کو آسمانوں پر اٹھا لیا گیا۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حالات زندگی:

حضرت عیسیٰ کو آسمان پر اٹھانے کے بعد فاخرانہ لباس پہنایا گیا اور انہیں نور میں ملبوس کر دیا گیا کھانے پینے کے تقاضوں کو ان سے روک دیا گیا اب وہ عرش کے ارد گرد فرشتوں کے ساتھ اڑتے ہیں پس ان میں انسانی' ملکوتی' آسمانی اور زمینی غرض ہر طرح کے اوصاف موجود ہیں۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ارتفاع کے بعد تمام حواری پوری زمین پر پھیل گئے۔ اس رات میں جس رات حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اتارا گیا تھا عیسائی دھونی دیتے تھے۔

## حواریوں کی تبلیغ:

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ارتفاع کے بعد تمام حواری آپ کے فرمان کے مطابق پوری دنیا میں پھیل گئے ان میں سے چند کا ذکر ہم کریں گے۔

۱۔ پطرس جو کہ حواری تھا اور ان کے ساتھ بولس بھی اتباع پر تھا لیکن وہ حواریوں میں سے نہ تھا۔ یہ دونوں تبلیغی مشن لے کر روم چلے۔

۲۔ اندرابیس اور متی یہ دونوں اس سرزمین کی طرف چلے جس کے مکین آدم خور تھے۔

۳۔ توماس مشرق کی طرف بابل چلے گئے تھے۔

۴۔ فیلبس پر قیروان کی طرف گئے تھے۔

۵۔ قرطاجنہ افریقی اور یحنس دونوں دفوس چلے گئے تھے جو کہ اصحاب کہف کا علاقہ تھا۔

۶۔ یعقوبس اور ریشلم (یروشلم) چلے گئے۔

## دو بڑے پتھر:

ابن سلیم انصاری سے روایت ہے کہ ہمارے ہاں ایک عورت پر یہ نذر تھی کہ وہ ''جمع'' پہاڑ کو سر کرے گی یہ پہاڑ مدینہ کے قریب واقع ہے راوی کہتے ہیں کہ میں اس عورت کے ساتھ اس پہاڑ پر چڑھا جب ہم اس کی آخری چوٹی پر پہنچے تو وہاں ایک قبر ہمیں نظر آئی جس پر دو بڑے بڑے پتھر پڑے ہوئے تھے۔ ایک پتھر سرہانے کی طرف جب کہ دوسرا پاؤں کی طرف پڑا ہوا تھا۔ ان پر بنو حمید کی طرز تحریر پر کتابت کی گئی تھی۔ میری سمجھ میں نہیں آیا یہ کس کی قبر ہے۔

چنانچہ دونوں پتھر اپنے ساتھ میں اٹھا کر لایا۔ پہاڑ کے اوپر سے تھوڑا سا نیچے آیا تو وہ مجھے بہت بھاری لگے ایک کو وہیں چھوڑ دیا جبکہ دوسرا پتھر اپنے ساتھ نیچے لے آیا۔ اس پتھر کو سریانی زبان کے ماہرین کے سامنے پیش کیا تو وہ اس کو نہ پڑھ سکے۔ پھر کاتب زبور جو کہ یمنی تھا کے سامنے پیش کیا۔ مگر وہ بھی نہ پڑھ سکا۔ پھر حمیری زبان کے ماہر کے پاس لے گیا مگر اس نے بھی جواب دے دیا۔

غرض اس کتاب کو جاننے والا کوئی بھی نہ ملا۔

## قبر (عیسیٰ علیہ السلام):

پھر گھر میں صندوق کے نیچے اس پتھر کو رکھ دیا جو کئی سال وہاں رہا۔ پھر اچانک ہمارے ہاں ابن مان میں سے کچھ لوگ گھوڑوں پر آئے جو کہ تسبیح کے دانے اور مہرے وغیرہ خرید رہے تھے ان سے میں نے پوچھا کہ کیا تمہاری کوئی کتاب ہے یا تمہاری زبان کا کوئی ماہر ہے؟ انہوں نے کہا ہاں ہے۔ میں نے پتھر ان کو دکھایا تو وہ اس کو پڑھنے لگے اس میں لکھا ہوا تھا کہ یہ قبر رسول اللہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام ابن مریم علیہا السلام ہے۔ جو یہاں کے رہنے والوں کے لئے آیا تھا۔ اس زمانہ کے لوگوں کے پاس وہ نبی بن کر آیا اور جب وہ فوت ہو گئے تو پہاڑ کی چوٹی پر ان کو دفن کیا گیا۔

## شاہ روم کی کارروائی:

ابن اسحاق سے مروی ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ارتفاع کے بعد یہودی حواریوں پر ٹوٹ پڑے وہ انہیں تپتی دھوپ میں ڈال دیتے اور طرح طرح کی تکلیفیں ان کو پہنچاتے تھے۔ جب یہ بات شہنشاہ روم کو پہنچی۔ اس زمانہ میں بنی اسرائیل رومی کنٹرول میں تھے۔ وہ بادشاہ ستارہ پرست تھا۔

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے اوصاف:

اس بادشاہ کو یہ بات بتائی گئی کہ بنی اسرائیل میں ایک نبی آیا تھا جو مجموعہ کمالات تھا۔ وہ اللہ کا پیغمبر تھا' وہ عجیب وغریب چیزیں دکھاتا' مردوں کو زندہ کرتا' بیماروں کو شفا دیتا' مٹی گارے کے پرندے بناتا اور جب ان میں اللہ کے حکم سے پھونک مارتا تو وہ سچ مچ اڑنے لگتے۔ وہ انہیں غیب کی خبریں بتاتا تھا لیکن بنی اسرائیل نے ایسے نبی کو قتل کر ڈالا۔

## شہنشاہ روم کا عیسائیت قبول کرنا:

بادشاہ نے افسوس کرتے ہوئے درباریوں سے کہا کہ تمہارے لئے ہلاکت ہو تم لوگوں نے پہلے کیوں نہ بتایا۔ خدا کی قسم اگر مجھے پہلے معلوم ہوتا تو میں بنی اسرائیل کو یہ کام نہ کرنے دیتا۔ اب بادشاہ نے پھنسے ہوئے حواریوں کی طرف اپنے لوگوں کو بھیجا جو انہیں بنی اسرائیل کے ظالمانہ چنگل سے چھڑا کر لائے۔

بادشاہ نے حواریوں سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دین اور ان کے احکامات کے متعلق سوالات کئے۔ انہوں نے تمام تفصیلات بتادیں۔ بادشاہ متاثر ہوا اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر ایمان لے آیا۔ اب اس نے بنی اسرائیل پر چڑھائی کی اور بہت سے یہودیوں کو قتل کر دیا۔ اسی بادشاہ کے طفیل آج تک روم میں عیسائیت رائج ہے۔

## مؤرخین کا خیال:

بعض مؤرخین کا خیال ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت انموطوس کے دور حکومت میں ہوئی انموطوس کا دور حکمرانی چھپن برسوں پر محیط رہا اور اس کی بادشاہت کے بیالیسویں سال حضرت عیسیٰ علیہ السلام پیدا ہوئے۔

جب حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی پیدائش ہوئی تو اس وقت بیت المقدس پر رومیوں کی حکومت تھی چنانچہ رومی بادشاہ قیصر کی طرف سے ہیرودوس کبیر بیت المقدس کا حکمران تھا۔ اس دوران اس کے پاس شاہ ایران کا وفد آیا یہ وفد مولا مسیح کی طرف جا رہا تھا مگر غلطی

سے اس کے پاس آ گیا ان میں سے ایک کے پاس سونا' رسی اور اینٹ بطور تحفہ کے تھے۔ ان لوگوں نے ہیردوس کو یہ خبر دے دی کہ یہاں ایک بچہ پیدا ہونے والا ہے جو بہت اہم ہے۔ اس کا ستارہ طلوع ہو چکا ہے۔ ہم شاہ ایران کی طرف سے اس بچے کے ساتھ ہمدردی کا اظہار کرنے اور اس کی قربت حاصل کرنے کے لئے مصر آئے ہیں۔

### مریم علیہا السلام اور ابن مریم علیہ السلام مصر میں:

ہیردوس نے اپنے دل میں اس بچہ کی وجہ سے اپنے اقتدار کو خطرہ میں محسوس کیا چنانچہ اس نے اس بچہ کو طلب کیا تاکہ ابھی سے اپنا راستہ ہموار کر لے۔ فرشتے نے یوسف کو ہیردوس کے عزائم سے آگاہ کیا جو کہ حضرت مریم علیہا السلام کے ساتھ ہی کنیسہ میں رہتا تھا اور اسے حکم دیا کہ بچے اور اس کی ماں کو لے کر مصر کی طرف بھاگ جاؤ۔ چنانچہ یوسف نے ایسا ہی کیا۔

### ابن مریم علیہما السلام شام میں:

ایک عرصے کے بعد فرشتے نے پھر یوسف کو خبر دی کہ اب ان کو لے کر آ جاؤ کیونکہ ہیردوس مر گیا ہے اب اس کی جگہ اس کا بیٹا ارکلاؤس تخت نشین ہے۔ یہ شخص خطرناک نہیں ہے۔

بعد میں ارکلاؤس بھی مر گیا تو اس کی جگہ ہیردوس صغیر بادشاہ بنا اس کو یہودیوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام سمجھ کر مصلوب کر دیا۔

یہ سب لوگ قیصر کی طرف سے بطور گورنر یہاں کام کرتے تھے۔ ہیردوس صغیر کے وقت قیصر طیباریوس تھا۔

ایک روایت کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا ہم شکل شخص جو سولی پر چڑھا اسرائیلی آدمی تھا جس کا نام البشوع بن فنذیرا تھا۔

قیصر طیباریوس کی حکمرانی تیئیس برس تک رہی۔



# ارتفاع حضرت عیسیٰ علیہ السلام تا ولادت حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم

## رومی بادشاہ:

ابوجعفر کہتے ہیں کہ نصاریٰ کا خیال ہے کہ شام پر حکومت فلسطین کی طرف سے طیباریوس کے بعد جایوس بن طیباریوس کی حکومت قائم ہوئی جس کا عرصہ حکمرانی چار برس تھا۔

جایوس کے بعد اس کے بیٹے قلودیوس کی حکومت قائم ہوئی جو چودہ برس رہی۔

اس کے بعد نیرون حکمران بنا جس نے پطرس اور بولس کو الٹا کر کے سولی پر لٹکا دیا اس کی حکومت بھی چودہ سال رہی۔

اس کے بعد چار سال تک بوطلایوس حاکم رہا۔

اس کے بعد اسفیانوس کی حکومت رہی یہ شخص بیت المقدس کو منہدم کرنے اور بنی اسرائیل کو تہہ تیغ کرنے تک حکمران رہا۔

اس کے بعد طِطوس بن اسفیانوس نے دوسال حکومت کی۔

اس کے بعد دومطیانوس نے سولہ برس حکومت کی۔

پھر نارواس نے چھ برس حکومت کی۔

پھر طرایانوس کی حکومت انیس برس تک رہی۔

ہدایانوس نے اکیس برس۔

طِطورس بن بطیانوس نے بائیس برس۔

مرقوس اور اس کی اولاد کی حکومت انیس برس۔

قوذوموس نے تیرہ برس۔

فرطناجوس چھ ماہ۔

سبروس چودہ سال۔

انطنیاؤس سات برس

مرقیانوس چھ سال

الظنانوس چار برس

حسندروس تیرہ برس

غنسمیانوس تین سال

جوردیانوس چھ برس

فلیفوس سات برس

داقوس چھ برس

قالوس چھ برس

اس کے بعد ریبانوس اور قالیونس نے پندرہ برس حکومت کی۔

قلودیوس نے ایک سال حکومت کی۔

اس کے بعد قریطالیوس کی حکومت صرف دو ماہ رہی

اور لیانوس پانچ برس۔

طیقطوس چھ ماہ

فولوریوس کی حکومت صرف پچیس روز رہی

فرابوس سات برس

قوروس اور اس کے بیٹوں کی حکومت دو سال تک چلی

دوقلطیانوس چھ برس

مکسمیانوس بیس سال

قسطنطنیوس تیس سال

قسطنطین تیس سال

قسطنطین (دوم) چالیس برس

الیانوس المنافق دو سال

یویانوس ایک برس

مطیانوس اور غیر طیانوس دس برس

خرطانوس اور نطیانوس (صغیر) ایک برس

تیاداسیس (اکبر) سترہ برس

ارقدیوس اور انوریوس بیس برس

تیاداسیس (اصغر) اور نطیانوس سولہ سال

مرقیانوس سات سال

لاون سولہ سال

زانون اٹھارہ سال

انسطاس ستائیس سال

یوسطیانوس سات برس

بوسطنیانوس (بزرگ) بیس برس

یوسطینس (دوم) دس برس

طیباریوس چھ سال

مریقیس اور اس کے بیٹے تاذاسیس کی حکومت بیس برس اس کے بعد فوقا نے سات سال چھ مہینے حکومت اور پھر وہ قتل ہو گیا اور آخر میں ہرقل کی حکومت آئی جس کی طرف حضور نبی کریم رؤف الرحیم نے دعوت دین کے لیے خط بھیجا تھا اس نے بتیس سال حکومت کی۔

بقول ان کے اس شمار سے بیت المقدس کے بخت نصر کے ہاتھوں انہدام کے بعد سے ہجرت نبویؐ تک تقریباً ایک ہزار سے کچھ اوپر برس کا عرصہ بنتا ہے۔ اور سکندر کی حکومت سے ہجرت نبویؐ تک تقریباً نو سو بیس سال سے کچھ اوپر کا عرصہ بن جاتا ہے اس کے بعد سکندر کے ظہور کے بعد سے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی ولادت تک تین سو تین سال بن جاتے ہیں۔

مؤرخین کا قول ہے کہ بنی اسرائیل نے حضرت یحییٰ کو اردشیر بن بابک کے دور میں شہید کیا تھا اور ان کا یہ بھی کہنا ہے کہ بخت نصر شام کا حکمران یہودیوں کو قتل کرنے کے لیے بنایا گیا تھا اور وہ سابور الجنود بن اردشیر بابک کی طرف سے حکمران بنا تھا۔



# قبائل عرب کا حیرہ اور انبار میں قیام

ملوک الطوائف سے لے کر اردشیر بن بابک کی بادشاہت تک مختلف واقعات رونما ہوئے بقول ہشام بن محمد ان میں سے ایک واقعہ قبائل عرب کا عراق وغیرہ کے آس پاس کے دیہاتوں سے حیرہ انبار اور اس کے مضافات میں آ کر بسنا ہے۔

ہشام بن محمد سے مروی ہے کہ جب بخت نصر مر گیا تو وہ اہل عرب جن کو بخت نصر نے قتل کی غرض سے حیرہ میں ٹھہرایا تھا وہ انباریوں سے مل گئے اور حیرہ ویران ہو گیا ایک طویل زمانے تک وہ کھنڈر بن کر پڑا رہا۔ بلاد عرب میں سے کوئی بھی شخص وہاں آنے جانے والا نہ تھا۔ اس کے برعکس انبار میں خود انباری تھے ان کے علاوہ حیرہ سے آنے والے اہل عرب جن کا تعلق عرب قبائل بنو اسماعیل اور بنو معد بن عدنان سے تھا وہ لوگ بھی آ کر بسنے لگے۔

جب معد بن عدنان اور اس کے ساتھ جو عرب قبائل تھے ان کی اولاد زیادہ ہو گئی اور تہامہ اور اس کے آس پاس کے علاقوں کو بھر دیا تو ان کے درمیان جنگ پھوٹ پڑی اور آئے دن مختلف قسم کے جھگڑے اٹھنے لگے۔ ان حوادث کی وجہ سے وہ لوگ چھوٹی چھوٹی ٹکڑیوں میں بٹ گئے اور وسیع اور کشادہ جگہوں کی طرف نکل گئے چنانچہ بلاد یمن اور مشارق شام اور اس کے اردگرد کے علاقوں میں پہنچ گئے۔

ان میں سے کچھ قبائل بحرین آ کر آباد ہوئے جہاں پہلے سے ازد قبیلہ آباد تھا یہ لوگ عمران بن عمر کے زمانہ میں یہاں آئے تھے۔ ان کا تعلق بنو عامر سے تھا۔ عامر کو ماء السماء بن حارثہ کہتے ہیں اور جو لوگ تہامہ سے آئے تھے وہ مالک بن عمرو تھے۔ یہ دونوں فہم بن تیم اللہ کے بیٹے تھے ان کا سلسلہ نسب یوں ہے۔

مالک بن عمرو فہم بن تیم اللہ کے بیٹے تھے جو اسد بن وبرہ بن تعلب بن حلوان بن عمران بن الحاف بن قضاعۃ۔

جبکہ مالک بن عمر زہیر بن عمرو بن فہم بن تیم اللہ بن اسد بن وبرہ اپنی قوم کے ساتھ یہاں آئے تھے۔

اسی طرح حیقار بن حیق بن عمیر بن قنص بن معد بن عدنان اور غطفان بن عمرو بن طمثان بن عرز منات بن یقدوم بن افصی بن دعمی بن ایاد بن نزار بن معد بن عدنان اور زمہر بن حارث بن شلسل بن زہر بن ایاد اور صبح بن صبیح بن حارث بن اقصی بن دعمی بن ایاد وغیرہ سب لوگ یہاں آ کر بسنے لگے۔

جب بحرین میں بہت سارے قبائل کا اجتماع ہو گیا تو انہوں نے مل کر تنوخ کے مقام پر ایک سمجھوتہ طے کر لیا کہ ہم میں سے ہر کوئی دوسرے کی مدد کرے گا گویا تنوخ نامی جگہ نے ان سب کو اکٹھا کر دیا۔

بعد میں نمارہ بن لخم کے کچھ لوگ وہاں آ کر اترے تو مالک بن زہیر نے جذیمۃ ابرش بن مالک بن فہم بن غانم بن دوس الازدی کو اپنے ساتھ تنوخ کی دعوت دی اور اپنی بہن لمیس بنت زہیر کا نکاح اس سے کرا دیا۔ اب جذیمہ بن مالک اور اس کی قوم نے جو پہلے سے وہاں تھی تنوخ سمجھوتہ میں شرکت کر لی اب مالک اور عمرو جو فہم کے بیٹے ہیں ازد قبیلہ ان کا حلیف ہو گیا۔

## اجتماع قبائل کب ہوا؟:

قبائل عرب کا بحرین میں اجتماع' ان کا سمجھوتہ اور تحائف کا تبادلہ یہ سب کچھ ان ملوک طوائف کے دور حکمرانی میں ہوا جن کو سکندر نے اپنے بعد مختلف ٹکڑوں کا مالک بنایا تھا۔ یہ ملوک طوائف کا دور چلتا رہا یہاں تک کہ اردشیر بن بابک کی حکومت آئی تو اس نے ان پر غلبہ پالیا۔ اور یہ بادشاہ اس سے دست نگر بن گئے۔

## طوائف الملوکی کے معنی:

ان چھوٹے چھوٹے بادشاہوں کو ملوک الطوائف اس لیے کہتے ہیں کہ ان کی سلطنتیں بہت چھوٹی چھوٹی ہوتی تھیں یہاں تک کہ چند محلات پر بھی مشتمل ہوتی تھیں۔ زمین کے ایک مختصر حصہ کے گرد خندق کھود دی جاتی تھی تاکہ دوسرا بادشاہ ان پر حملہ نہ کر سکے۔ کیونکہ وہ ایک دوسرے پر حملہ کرتے رہتے تھے اور پسپائی یا فتح حاصل کرتے رہتے تھے اسی وجہ سے یہ نام پڑ گیا۔

روایت ہے کہ بحرین کے باشندوں نے عراق اور اس کے مضافات پر غلبہ حاصل کرنا چاہا اور ساتھ ہی بلاد عرب کے آس پاس بسنے والے عجمیوں پر تسلط جمانے کا ارادہ کیا۔ چنانچہ انہوں نے ان کی طوائف الملوکی سے فائدہ اٹھایا۔ اہل بحرین اپنے اہل گرفت لوگوں کو عراق لے جانے میں کامیاب ہو گئے ان منصوبہ بندیوں پر عمل درآمد کے لیے ایک جماعت تیار کر لی چنانچہ اس کام کے لیے اپنے آپ کو پیش کرنے والا پہلا قبیلہ حیقار بن حیق تھا۔ ان لوگوں نے بابل کی سرزمین پر جنگ کی اور فتح و کامرانی سے ہمکنار رہوئے۔ ان لوگوں نے وہاں کے باسیوں کو خوب قتل کیا جنہیں اردوانی یا ارمانی کہا جاتا تھا۔ یہ لوگ نفر کے مقام پر رہتے تھے۔

روایت ہے کہ قوم عاد کو ارم کہا جاتا تھا جب وہ ہلاک ہو گئی تو ثمود کو ارم کہا جانے لگا پھر انہی کو ارمانین کے نام سے پکارا جانے لگا۔ یہ لوگ ارم کے باقیات تھے۔

مروی ہے کہ یہ لوگ پھر عراق کی سرزمین سے ہٹ گئے بعد میں عرب انبار اور عرب حیرہ کے بھی حصہ دار ہو گئے تھے اور اسی قنص بن معد کی طرف منسوب ہیں۔

عمرو بن عدی بن نصر بن ربیعہ بن عمرو بن حارث بن مسعود بن مالک بن عمم بن نمارہ بن لخم۔

یہ قول نفر اور حماد کا ہے لیکن اس کی صحت درست نہیں۔

پھر مالک بن عمرو جو فہم بن تیم اللہ کے بیٹے تھے (مالک بن زہیر' غطفان بن عمرو بن طمثان' زہر بن حارث اور صبح بن صبیح جو انبار کے مقام پر تنوخ سمجھوتے میں شامل تھے۔ ارمانی بادشاہوں پر غالب آ گئے پھر نمارہ بن قیس بن نمارہ اور نجدہ' جن کا تعلق عمالیق کے ایک قبیلہ سے تھا مسلکان بن کندہ اور مالک و عمرو فہم کے بیٹے اور ان کے حلیف یہ سب لوگ اردوانی بادشاہوں پر غالب آ گئے۔ ان سب کو حیرہ میں اتارا گیا جو بخت نصر نے ان عرب تاجروں کے لیے بنایا تھا اور بخت نصر کی موجودگی میں اہل عرب کے خلاف اعلان جنگ کے موقع پر یہ لوگ پکڑے گئے تھے۔

یہ لوگ اپنے علاقوں کو مضبوطی سے پکڑے ہوئے تھے نہ وہ عجمیوں کے قریب ہوئے تھے اور نہ عجمی ان کے قریب ہوئے تھے یہ سلسلہ چلتا رہا یہاں تک کہ تبع قوم آ گئی۔ یہ اسعد ابوکرب بن ملکی کرب اور اس کی قوم تھی۔ اس آدمی نے یعنی اسعد ابوکرب نے

کمزور کمزور لوگوں کو اپنا نائب بنایا یہاں سے جانے کے بعد واپس لوٹا بھی نہیں۔ نائبین نے حیرہ اور ان کے لوگوں کو بھی اپنے ساتھ ملا لیا اور یوں آپس میں اکٹھے ہو گئے اس بارے میں کعب بن جمیل نے یہ شعر کہا:

و غزا تبع فی حمیر حتی
نزل الحیرة من اهل عدن

تبع نکل گئے پھر تمام لوٹ آئے اپنے مقبوضہ علاقہ میں ٹھہرے۔ پھر اپنے نائبین کو اپنی جگہ برقرار رکھا۔ یمن کا رخ کیا اس قوم میں پہلے تمام قبائل تھے تاہم یہ سارے بنی لحیان میں سے تھے جو کہ جرہم کی اولاد ہیں۔

## تنوخ کی آمد:

تنوخ معاہدہ کے متعدد شرکاء انبار حیرہ' پھر حیرہ سے فرات کی بلندی اور مغرب تک اور انبار کے مضافات اور آس پاس آ کر یہودیوں کے خیموں کے قریب بستے تھے۔ ان دنوں وہ شہری آبادی یا مٹی کے بنے ہوئے گھروں میں نہیں بستے تھے اور نہ ہی اپنی بیویوں سے ہم بستری کرتے تھے۔

انبار اور حیرہ میں سکونت کے دوران ان کی جماعت کے کچھ اور لوگ بھی آ کر ان سے مل گئے جو عرب الضیاحیہ کہلاتے تھے۔
اس وقت ان کا پہلا بادشاہ مالک بن فہم تھا وہ انبار کے قریب رہتا تھا۔ مالک کے انتقال کے بعد اس کا بھائی عمرو بن فہم تخت نشین ہوا۔ اس کے انتقال کے بعد جذیمۃ الابرش بن مالک بن فہم بادشاہ بنا۔

اس کا سلسلہ نسب دوش بن عدثان بن عبداللہ بن نصر بن زہران بن کعب بن حارث بن کعب بن عبداللہ بن مالک بن نصر بن الازد بن الغوث بن مالک بن زید بن کہلان بن سبا ہے۔

ابن کلبی کی روایت ہے کہ جذیمۃ ابرش عاربہ اولیٰ میں سے تھا تفصیل یہ ہے کہ وہ بنی وبار بن امیم بن لوذ بن سام بن نوح ہے۔

## ملک جزیمہ:

روایت ہے کہ جذیمہ بڑا صاحب الرائے' امن پسند' دشمنوں پر غالب اور عقل مند آدمی تھا یہ پہلا بادشاہ تھا کہ جس نے عراق کو بھی اپنی سلطنت (عرب) میں شامل کر لیا۔ اور دشمنوں سے متعدد جنگیں لڑیں۔

یہ برص کا مریض تھا۔ اہل عرب اس سے کتراتے تھے لیکن اہل عرب میں اس کی عظمت شان بہت تھی۔ برص ہونے کے باوجود وہ لوگ اسے اس مرض کا مریض نہیں مانتے۔

روایت ہے کہ جذیمۃ الوضاح یا جذیمۃ الابرش کے محلات حیرہ اور انبار کے درمیان وبقہ' وہبت اور اس کے مضافات میں عین التمر' خشکی کے اطراف میں غویر' قطقطانہ اور ان کے آس پاس کی جگہوں پر تھے۔ اس کے پاس اموال کا ڈھیر لگتا تھا اور ہر طرف سے وفود آتے تھے۔

جذیمہ طسم اور جدلیس عرب قبائل سے ان کے علاقے میں جا کر لڑتا تھا۔ جب کہ طسم اور جدلیس دونوں عربی زبان بولتے تھے۔ یہ بات جب حسان بن تبع اسعد کو پہنچی تو اس نے اس قبائل کو فوجی امداد بھیجی تو جذیمہ شکست کھا کر لوٹا اور حسان تبع اسعد ابی کرب

کے گھوڑوں نے جذیمہ کی فوج کا قلع قمع کیا۔ اس پر جذیمہ نے چند اشعار کہے۔

ابن کلبی کا کہنا ہے کہ ان میں سے صرف تین اشعار اس کے ہیں باقی سب باطل ہیں۔ ابن کلبی نے زمانہ جاہلیت کے ایک اور شعر کا بھی تذکرہ کیا ہے جو کہ گذشتہ زمانے میں لوٹ مار پر کہا گیا ہے۔

## بتوں کی چوری:

جزیمہ نے نبوت کا دعویٰ کیا اور غیب کی باتیں بتانے لگا اور ضیزنان نامی دو بتوں کی پوجا کرنے لگا یہ دونوں بت حیرہ میں رکھے ہوئے تھے وہ ان بتوں سے بارش مانگتا اور دشمن پر غلبہ اور فتح مانگتا تھا۔

قوم ایاد اباغ کے چشمے پر آباد تھی۔ اباغ عمالیق میں سے ایک شخص کا نام تھا یہ لوگ جب یمن اباغ میں آکر بسے تو جذیمہ نے ان سے جنگ شروع کی اور یہ سلسلہ چلتا رہا۔ ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ قوم ایاد کا ایک وفد ان کے دو بتوں کے مجاوروں کے پاس آیا انہوں نے ان مجاوروں کو شراب پلائی جب مجاور شراب کے نشہ میں غرق ہو گئے تو وفد کے ارکان کے وہ بت چرا لیے۔ صبح کو جب اس بات کا علم ہوا تو اس وقت وہ بت قوم ایاد کے پاس پہنچ چکے تھے۔ قوم ایاد نے جذیمہ کو پیغام بھیجا کہ تمہارے بت ہمارے پاس ہیں یہ بت آپ لوگوں سے بیزار ہیں اور اگر تم ہمیں یہ اطمینان دلا دو کہ آئندہ تم لوگ ہمارے ساتھ جنگ نہ کرو گے تو ہم بت تمہیں واپس کر دیں گے۔

## قوم ایاد کے نوجوان کی جذیمہ کی لڑکی سے شادی:

قوم ایاد میں عدی بن نصر بن ربیعہ نامی نہایت حسین وجمیل لڑکا تھا۔ جزیمہ نے جنگ بندی کی شرائط میں وہ لڑکا بھی شامل کر لیا چنانچہ دونوں بتوں کے ساتھ وہ لڑکا بھی جذیمہ کے حوالے کر دیا گیا جسے جذیمہ اپنے ہمراہ لے گیا ایک دفعہ شراب کا دور چل رہا تھا کہ جذیمہ کی بیٹی رقاش کی نظر اس حسین وجمیل لڑکے پر پڑی اور پہلی ہی نظر میں دل وجان ہار بیٹھی اور اس لڑکے کو پیغام بھیجا کہ تم مجھے اچھے لگے ہو لہٰذا میرے گھر میں شادی کا پیغام بھیجو۔ لڑکے نے ڈر کے مارے صاف انکار کر دیا لیکن لڑکے کے حسن و جمال کا جو جادو لڑکی پر چل چکا تھا وہ اترتا نہیں تھا بالآخر لڑکی نے لڑکے کو طرح طرح کے گر سکھانا شروع کیے۔ (تاکہ من کی مراد پائے)

چنانچہ لڑکی نے اسے یہ ترکیب بتائی کہ جب بادشاہ کی مجلس میں شراب کا دور چلے اور اس کے تمام دوست احباب مجلس میں موجود ہوں تو تم بادشاہ کو تو خالص شراب پلا دینا اور باقی مجلس کو ملاوٹ والی شراب پلا دینا۔ جب شراب کے نشہ میں دھت ہو جائے تو اس کو میرا پیغام نکاح دے دینا اس وقت نہ وہ اس بات کو رد کرے گا اور نہ انکار۔ جب معاملہ طے ہو جائے تو حاضرین مجلس کو گواہ بنا لینا۔ اس نوجوان نے ویسا ہی کیا جیسا لڑکی نے سمجھایا تھا۔

جب بادشاہ پوری طرح شراب کے نشہ میں ڈوب گیا تو لڑکے نے شادی کا پیغام دیا۔ جذیمہ نے جھٹ اقرار کر کے لڑکی کو لڑکے کی ملک میں دے دیا۔

لڑکا خوشی خوشی اسی رات لڑکی کے پاس گیا۔ خوب جھنڈے گاڑے اور پودے لگانے والی جگہ میں خوب جی بھر کے پودے لگائے اور پانی دیا۔ اس زمانہ کے رواج کے مطابق شادی کے موقع پر ہاتھوں میں خلوق نامی خوشبو ملی جاتی تھی۔ اس لڑکے کے ہاتھوں پر خلوق کے اثرات باقی رہ گئے تھے۔

دن کو جب جذیمہ نے اس کے ہاتھوں پر خلوق دیکھی تو پوچھا یہ کیا ہے؟

عدی نے جواب دیا کہ یہ شادی کے خلوق کے اثرات ہیں۔

جذیمہ نے پھر سوال کیا کہ کس کے ساتھ شادی ہوئی؟

عدی نے جواب دیا رقاش کے ساتھ۔

جذیمہ نے پوچھا کہ کس نے تمہارا نکاح کرایا؟

جواب دیا کہ بادشاہ (جزیمہ) نے۔

اب جذیمہ کو ہوش آیا اس نے اپنا ہاتھ پیشانی پر مارا اور افسوس کی وجہ سے اس کی کمر جھکتی چلی گئی۔ جب عدی نے اس کی یہ کیفیت دیکھی تو وہاں سے بھاگ کھڑا ہوا۔ اس واقعہ پر جذیمہ نے یہ شعر پڑھا۔

ترجمہ: ''اے رقاش سچ بتاؤ' مجھ سے جھوٹ مت بولو۔ تم نے کسی آزاد سے زنا کیا ہے یا کمینے سے یا کسی غلام سے۔ تم غلام کی ہی اہل ہو۔ یا اس سے بھی کم تر؟ یقیناً تم تو اس سے بھی کمتر ہو''۔

رقاش نے جواب دیا کہ نہیں آپ نے ہی میری شادی ایک عربی آدمی سے کرائی جس کا حسب نسب معروف تھا۔ میرا اس پر کوئی اقرار نہ تھا اور نہ ہی میں اپنے نفس کی مالک تھی چنانچہ جذیمہ نے اس عذر کو معقول جانا۔

## عدی بن نصر کا قتل:

شادی کے بعد عدی بن نصر اپنی قوم ایاد کے پاس لوٹ آیا اور انہی کے پاس رہنے لگا ایک دن عدی ایک لڑکی کے ساتھ نکلا تو اس کی اپنی قوم کے ایک نوجوان نے اس کو تیر مار کر قتل کر دیا۔ اب رقاش جس کے ساتھ اس کی شادی ہوئی وہ عدی سے حاملہ تھی کچھ دنوں بعد رقاش کے ہاں لڑکا پیدا ہوا جس کا نام عمرو رکھا گیا۔ وہ اس بچے کی تربیت کرتی رہی جب پل کر جوان ہوا تو ایک دن رقاش اسے نیا خوبصورت لباس پہنا کر اور خوشبو لگا کر اپنے باپ (جذیمہ) کے پاس لائی۔ وہ بچے کو دیکھ کر بہت خوش ہوا اور اسے بچے کے ساتھ محبت ہوگئی۔

اب جذیمہ کو اس بچے سے بہت محبت ہوگئی جہاں بھی جاتا بچے کو اپنے ساتھ رکھتا۔ ایک سال شدید بارشیں ہوئیں۔ جس کی وجہ سے سبزہ اور پھول خوب کھلے۔ جذیمہ اپنے ساتھ تمام خاندان والوں کو لے کر صحرا کی طرف نکلا ان کے ساتھ عمرو بھی تھا وہاں پہنچ کر وہ سب لوگ ایک باغ میں ٹھہرے جس میں بہت سے پھول تھے اور تالاب بھی تھا اس باغ میں ڈیرہ ڈالنے کے بعد عمرو کھمبیاں تلاش کرنے اور چننے کے لیے نکلا۔ جب اچھی کھمبی ہاتھ لگتی تو جذیمہ کے بیٹے اسے کھا جاتے جب کہ عمرو نے ایک بھی کھمبی نہ کھائی بلکہ سب کھمبیاں لاکر جذیمہ کو دیں۔ اور ایک شعر بھی پڑھا۔

اس پر جذیمہ بہت ہی خوش ہوا اور بچے کو ساتھ چمٹا لیا اور اس کے لیے چاندی کا طوق اور جوڑا تیار کرنے کا حکم دیا۔ یہ پہلا عربی بچہ تھا جس نے طوق پہنا۔ اسی وجہ سے بعد میں اس بچے کو عمرو ذوالطّوق (عمرو ہار والا) پڑ گیا۔ عمرو بڑے ہی ناز و نعم میں پل رہا تھا کہ اچانک اس پر جنوں نے غلبہ پالیا اور اسے اٹھا کر لے گئے۔ جذیمہ نے اس بچے کی تلاش شروع کر دی۔ تمام شہروں اور ملکوں میں اس کو تلاش کیا مگر اس بچے کا کہیں سے بھی سراغ نہ ملا۔

29

## بچے (عمرو بن عدی) کا سراغ ملنا:

مالک اور عقیل دو افراد تھے جن کا تعلق بلقین سے تھا۔ یہ دونوں جذیمہ کے پاس جارہے تھے تاکہ اسے تحفے تحائف دیں۔ یہ شام سے آرہے تھے۔ دوران سفر ایک جگہ کھانا کھانے کے لیے ٹھہرے۔ ام عمر کے نام سے ان کی ایک لونڈی تھی اس نے انہیں کھانا پیش کیا۔ اب یہ کھانا کھا رہے تھے کہ اچانک ایک نوجوان خستہ حالت میں جس کے بال پراگندہ' ناخن لمبے لمبے اور مٹی سے اٹا ہوا ان کے سامنے آ گیا اور پہنچتے ہی بغیر پوچھے کھانے پر جھپٹ پڑا۔ لونڈی نے اسے کھانے کو پائے دیئے وہ بھی کھا گیا۔ لونڈی نے ان دونوں کو شراب دی اور پھر مشکیزہ کا منہ بند کر دیا اس پر اس نوجوان نے شکوے کے انداز میں چند شعر پڑھے۔

مالک اور عقیل نے اس نوجوان سے پوچھا کہ تم کون ہو؟ اس نے جواب دیا کہ میں عمرو بن عدی ہوں۔ چونکہ یہی وہ گمشدہ بچہ تھا جس کی تلاش جاری تھی اور ہر علاقہ میں اس کا چرچا تھا یہ جواب سنتے ہی وہ دونوں کھڑے ہو گئے اسے غسل کرایا اپنے پاس سے بہترین کپڑے پہنائے اس کے ناخن تراشے اور اس کے بال درست کیے۔ اب انہوں نے سوچا کہ اگر جذیمہ کو یہ بچہ ہمارے ہاتھوں مل جاتا ہے تو یہ ہماری کامیابی اور ترقی کا زینہ بنے گا۔

دونوں افراد عمرو کو لے کر جذیمہ کے دروازے پر پہنچے اور دستک دی۔ اور عمرو کی بازیابی کی خبر دی۔ یہ سن کر جذیمہ خوش ہوا اور اس کو اس کی ماں کے پاس بھیج دیا۔ اب وہ اپنی ماں کے پاس ہی رہنے لگا۔ کچھ عرصہ بعد ماں اس کو لے کر دوبارہ آئی اور کہنے لگی کہ اس کے گلے میں ایک ہار تھا جواب نہیں ہے۔ اور کہا کہ جب سے یہ گم ہوا ہے تو آج اس کے ساتھ ہی مجھے ہار یاد آ رہا ہے چنانچہ جذیمہ نے ایک نیا ہار بنانے کا حکم دیا۔

اس کی بازیابی کی خوشی کے صلہ میں جذیمہ نے ان دو آدمیوں سے پوچھا کہ تمہیں کسی چیز کی ضرورت ہو تو بتاؤ۔ انہوں نے کہا کہ آپ کے ساقی (خادم) بننا چاہتے ہیں چنانچہ وہ جذیمہ کے شراب پلانے والے بن گئے۔ ان دونوں کا تذکرہ اشعار عرب میں ملتا ہے۔

جزیرہ نما عرب کی سرزمین' ملک شام اور اس کے مضافات پر عمرو بن ظرب کی حکمرانی تھی یہ عملیقی کہلاتا تھا۔ کیوں کہ عمالیق کے عمال میں سے تھا جذیمہ نے سرزمین عرب سے اس کے خلاف فوج جمع کی اور لڑنے کی تیاریوں میں مصروف ہو گیا اس طرف سے عمرو بن ظرب بھی خبر پا کر ملک شام سے ایک عظیم لشکر لے کر آیا۔ دونوں فوجوں کے مابین زور کا معرکہ ہوا۔ عمرو بن ظرب موقع پر ہی ہلاک ہو گیا۔ جب کہ اس کی فوج بھی تتر بتر ہو گئی۔ جذیمہ اور اس کی فوج نے فتح و کامرانی کے جھنڈے لہرائے اور مال غنیمت کے ساتھ واپس لوٹے۔

## زباء کی جذیمہ کو دعوت:

زباء کی فوج عمالیق اور عاربہ اولی کی اولاد تھی اور تزید اور سلیح بن حلوان اور ان کے تمام متعلقین قبیلہ قضاعہ سے تعلق رکھتے تھے۔ زباء کی ایک بہن تھی جس کا نام زبیبہ تھا زباء نے اس کے لیے فرات کے غربی کنارے ایک بہترین محل تعمیر کروایا۔ وہ سردیاں اپنی بہن کے ہاں گذارتی تھی اور موسم بہار میں بطن نجار میں ہوتی تھی۔ زباء کے پاؤں جب اچھی طرح جم گئے اور امور مملکت اس کی خواہشات کے مطابق چلنا شروع ہو گئے اور اس کی حکومت مستحکم ہو گئی تو اپنے باپ کا قصاص لینے کے لیے جذیمہ ابرش کے خلاف فوج

جمع کی۔ زباء کی بہن زبیبہ ایک عقل مند اور دانا خاتون تھی اس نے اپنی بہن کو اس حرکت سے روکا اور کہا کہ جنگ ڈھال کے مانند ہوتی ہے جو کبھی تیرے ہاتھ میں اور کبھی دشمن کے ہاتھ میں ہوا کرتی ہے۔ اب یہ نہیں معلوم کہ اچھی اور بری تقدیر اور انجام کس کا ہے۔ زباء اس کی بات سمجھ گئی اور اپنے فیصلے پر نظر ثانی کرنے لگی۔

آخر اس نے اپنی بہن کے مشورہ کو سراہا اور بولی کہ تمہاری بات بالکل درست ہے۔ اور اپنی تمام فوجیں واپس بلالیں۔ اب جنگ کا ارادہ ترک کر کے دھوکہ اور حیلوں بہانوں سے اپنا کام نکالنے کی کوشش میں لگ گئی۔ چنانچہ اس نے جذیمہ کو اپنی اور اپنے ملک کی طرف دعوت کا خط لکھا جس میں جذیمہ سے کہا کہ آپ میرے ملک کو اپنے ملک کے ساتھ ملا کر ایک حکومت بنا کر چلائیں کیونکہ عورت کی حکمرانی کو اچھا نہیں سمجھا جاتا اور ان کی طاقت کمزور ہوتی ہے اور ان کی حکومت کا نظم ونسق درست نہیں ہوتا۔ لہٰذا آپ ہی کی ذات میں مجھے امیدوں کی کرن نظر آتی ہے اور میں سمجھتی ہوں کہ میری ذات اور امور مملکت کے لیے آپ ہی مناسب ہیں۔

لہٰذا آپ میرے پاس آیئے اور میرے ملک کو اپنے ملک سے ملایئے اور میرے معاملات کو بھی سلجھایئے۔ یہ خط لکھ کر جذیمہ کے دربار میں ارسال کیا۔ جب قاصد خط لے کر جذیمہ کے دربار میں پہنچا تو پڑھ کر جذیمہ نے اسے کوئی خاص اہمیت نہ دی اور نہ ہی کسی خاص جوش وخروش کا مظاہرہ کیا۔ تاہم اس نے اپنے تمام ارکان سلطنت اور وزیروں' مشیروں کو بلایا اور یہ خط ان کے سامنے رکھ دیا اور تمام حالات کا تذکرہ کرنے کے بعد ان سے مشورہ طلب کیا۔

## جذیمہ کی زباء کی طرف روانگی:

سب نے مشورہ دیا کہ آپ کو اس کی طرف ضرور جانا چاہیے اور اس کے ملک کو بھی اپنے کنٹرول میں لینا چاہیے۔ لیکن ایک آدمی قصیر بن سعد نے اس کی مخالفت کر دی یہ شخص بہت عقل مند' سمجھدار اور ذہین تھا۔ اس نے کہا کہ یہ مشورہ جو آپ کو دیا جا رہا ہے سراسر غلط ہے اور دھوکہ پر مبنی ہے۔ لہٰذا آپ وہاں نہ جائیں بلکہ آپ اس کو خط لکھیں کہ اگر اپنے اس ارادے میں وہ سچی ہے تو آپ کی حکومت کو تسلیم کرے ورنہ آپ اپنی جان اس کے حوالے کر کے اس کے جال میں نہ پھنسیں۔ کیونکہ آپ نے اس کے باپ کو قتل کر کے تنہا کر دیا ہے۔ مگر جذیمہ اور اس کے وزراء نے اس مشورہ کی کھل کر مخالفت کی۔ اس پر قصیر نے ایک شعر پڑھا۔

انی امرء لا یمیل العجز ترویتی

اذا أتت دون شیء مرة الوذم

جذیمہ نے کہا کہ آپ کے مشورے کے تمام پہلو واضح نہیں ہیں یہ باتیں چلتی رہیں اب جذیمہ نے اپنے خوبصورت بھانجے عمرو بن عدی کو بلایا اور اس سے اس معاملہ میں مشورہ طلب کیا۔ اس نے جذیمہ کے چلنے میں ہمت افزائی کی اور کہا کہ نمارہ میری قوم بھی زباء کے ساتھ ہے آپ کے جانے کے بعد وہ آپ کا ساتھ دے گی۔ چنانچہ ان باتوں کو سامنے رکھ کر جذیمہ نے زباء کی طرف چلنے کا فیصلہ کیا۔ قیصر نے کافی ناراضگی کا مظاہرہ کیا۔

اہل عرب کا یہ مقولہ "ببقه ابرم الأمر" یہ اسی بقتین سے نکلا ہے۔ بہر حال جذیمہ نے اپنے جانے کے فیصلہ کے بعد عمرو بن عدی کو اپنا نائب بنایا اور امور سلطنت عارضی طور پر اس کے حوالے کیے۔

## جذیمہ زباء کے ہاں:

عمرو بن عبدالجن کو اپنے لشکر کا سپہ سالار بنایا اور خود اپنے ساتھیوں کو لے کر روانہ ہوا۔ نہر فرات کے مغربی کنارے جب پہنچے تو قصیر کو بلا کر پوچھا کہ کیا خیال ہے آپ کا؟ قصیر کا جواب تھا اس نے مشورہ دینا چھوڑ دیا ہے۔ کچھ آگے جانے پر زباء کے قاصدوں نے تحفہ تحائف کے ساتھ جذیمہ کا پرتپاک استقبال کیا۔ اب قصیر سے پوچھا کہ کیا خیال ہے؟

اس نے جواب دیا کہ خطرے کی علامات موجود ہیں۔ باتیں ہوتی رہیں۔ اس کے بعد قصیر نے کہا کہ عنقریب گھوڑوں کا دستہ آپ کے سامنے آئے گا اگر وہ آپ کے آگے آگے چلیں تو سمجھو کہ دعوت دینے والی عورت سچی ہے لیکن اگر وہ آپ کے پیچھے یا دونوں پہلوؤں پر چلیں تو سمجھیں کہ دھوکا ہے۔

اب قصیر عصا گھوڑے پر سوار ہوا جو کہ جذیمہ کا تھا۔ تھوڑی دیر بعد ہی گھوڑوں کے دستے اور لشکر نے جذیمہ کو آ گھیرا اور قصیر اور جذیمہ کے درمیان حائل ہوئے۔ جذیمہ نے مڑ کر قصیر کی طرف دیکھا اور بولا کہ عصا پر سوار عقل مند کی ماں کی ہلاکت ہو۔ باتیں چلتی رہیں اب جذیمہ اپنے دھوکہ کھانے پر اظہار افسوس کرتا جا رہا تھا کہ زباء کے پاس پہنچ گئے۔

## جذیمہ کا استقبال:

جب زباء نے جذیمہ کو دیکھا تو سامنے آئی اس وقت اس نے موئے زہار کو بنا سنوار کر گوندھ رکھے تھے جذیمہ کو خطاب کر کے کہنے لگی کہ آداب عروسی ہیں۔

جذیمہ نے کہا کہ ''پر مرد انتہائی دور پہنچ چکا ہے سیاہی خشک ہو چکی ہے (میں بوڑھا ہو چکا ہوں شہوت اور نو خیرہ منی ختم ہو چکا ہے) اور دھوکہ اپنی آنکھوں سے دیکھ رہا ہوں۔ یہ باتیں چلتی رہیں۔

زباء نے کہا نہ مجھے معلوم ہوا ہے کہ بادشاہوں کے خون میں شفا ہوتی ہے پھر جذیمہ کو ایک دستر خوان پر بٹھایا اس کو شراب پیش کی جذیمہ نے شراب پی جس کے بعد وہ بے ہوش ہو گیا اب زباء نے ایک طشتری منگوائی اور وہ اس کے سامنے رکھوا دی اس کی کلائی کی رگیں کاٹنے کا حکم دیا۔

زباء کو نجومیوں نے یہ بات پہلے سے بتلا دی تھی کہ اگر بادشاہ کے خون کا ایک قطرہ بھی طشتری سے باہر گرا تو اس کا بدلہ لیا جا سکتا ہے۔ اور یہ بھی پتہ چلا تھا کہ بادشاہ کی گردن صرف لڑائی کے دوران ماری جا سکتی ہے ورنہ نہیں۔ چنانچہ دونوں کلائیوں کی رگیں کاٹ دی گئیں خون بہنا شروع ہو گیا۔ جب اس کے ہاتھ کمزور ہو گئے تو کچھ قطرے نیچے ٹپکے اس پر کہنے لگی کہ بادشاہ کا خون ضائع مت کرو۔

## جذیمہ کے خون کا بدلہ:

اس پر جذیمہ نے جواب دیا کہ خون والے کو قتل کر کے خون کی حفاظت کرو۔ اس کے بعد جذیمہ ٹھنڈا ہو گیا۔ اور زباء نے اس کے خون کو ایک برتن میں محفوظ کر لیا۔ اس کارروائی کے بعد قصیر وہاں سے نکل گیا اور حیرہ کے مقام پر عمرو بن عدی کے پاس چلا آیا اور ساری صورتِ حال اسے بتائی اور اس سے پوچھا کہ اب کیا خیال ہے؟ بدلہ اور قصاص لیں گے یا تلواریں زنگ آلود کر کے رکھ دیں گے۔

اس پر عمرو بن عدی نے برجستہ جواب دیا کہ چلیں گے اور قصاص لیں گے۔

مگر عمرو بن عبدالجن نے اس کی مخالفت کی لیکن جلد ہی وہ بھی عمر بن عدی کا ہمنوا ہو گیا۔

## کاہن کی پیش گوئی اور زباء کا ردعمل:

قصیر نے عمرو بن عدی سے کہا کہ جلدی تیاری کرو اور اپنے ماموں کے خون کو زیادہ طوالت میں نہ ڈالو۔

اس نے جواب دیا ''بلندیوں کو زیر کرنے والے عقاب کا بدلہ لینے سے کیا وہ عورت مجھے روک سکتی ہے''۔ یہ باتیں چلتی رہیں زباء کے درباریوں میں ایک کاہن بھی تھا۔ زباء نے اس سے اپنی مملکت اور معاملات کے بارے میں سوال کیا' تو اس نے جواب دیا کہ میں تمہاری ہلاکت ایک خوبصورت اور رعنا غلام کے ہاتھوں دیکھتا ہوں جو امانت دار بھی نہیں اس کا نام عمر بن عدی ہے مگر تمہاری موت اس کے ہاتھوں سے نہیں بلکہ اس کی وجہ سے تمہارے اپنے ہاتھوں واقع ہو گی۔

اب وہ عمرو سے ڈرنے لگی اور اپنی نشست گاہ کی مجلس ختم کر دی۔ اب وہ شہر کے اندر محصور ہو گئی اور کہنے لگی کہ اگر کوئی واقعہ اچانک رونما ہو جاتا ہے تو اپنے محل میں پناہ لوں گی۔ پھر اپنے ملک کے ایک بہترین مصور کو بلوایا جو تصویر سازی کا موجد تصور کیا جاتا ہے۔ اس کو تمام اسباب سے تیار کیا اور اس پر انعام و اکرام کیا اور اس سے کہا کہ تم بھیس بدل کر عمرو بن عدی کے پاس چلو۔ اس کے اراکین سلطنت' وزراء اور خدم و حشم میں مل جاؤ۔ اپنی تصویر سازی کا علم انہیں سکھاؤ' انہیں تہذیب ثقافت سکھاؤ۔

پھر عمرو بن عدی کی پہچان کے لیے اس کی تصویر بنا لینا جس میں کھڑے ہونے، بیٹھنے، سواری کرنے، اسلحہ پہننے اور کپڑوں کے مختلف رنگ وغیرہ کی تصاویر بنا لینا۔ جب یہ تمام تصویریں بنا لو تو انہیں لے کر میرے پاس آ جانا۔

مصور کسی نہ کسی طرح عمرو کے پاس پہنچا اور اس نے وہی کام کیے جو زباء نے کرنے کا اسے حکم دیا تھا۔ کچھ وقت گزرنے کے بعد ان تمام تصویروں اور حالات و معاملات کو لے کر وہ زباء کے پاس واپس پہنچ گیا۔ ان تصویروں سے زباء نے عمرو بن عدی کو پہچاننے کی کوشش کی۔ اس نے عمر کی جس تصویر پر بھی نظر ڈالی اس کا خون کھولنے لگا آخر کار اس پر خون طاری ہو گیا۔

## قصیر کی پلاننگ:

دوسری طرف قصیر نے ایک پلاننگ تیار کی' اس نے عمر سے کہا کہ میری ناک کاٹ دو۔ اور میری پیٹھ میں کوڑے لگواؤ پھر دیکھنا کہ میں زباء کے ساتھ کیا سلوک کرتا ہوں عمرو نے ایسا کرنے سے صاف انکار کر دیا اور کہا کہ ایسا کرنے کے لیے میرے پاس کوئی جواز نہیں۔ ابن الکلبی کی روایت ہے کہ زباء کے والد نے اس کے لیے اور اس کی بہن کے لیے ایک سرنگ تیار کروائی تھی اور زباء کی بہن کا محل شہر کی فصیل کے اندر تھا۔ بہر حال عمرو نے قصیر کو منصوبہ تیار کرنے کی اجازت دے دی۔

اس پر قصیر نے پہلے اپنی ناک کٹوائی' اپنی پیٹھ پر مار کے نشانات لگوائے اس طرح کہ اہل عرب کے ہاں یہ مقولہ مشہور ہو گیا۔

''لمکر ما جدع القه قصیر''۔

قصیر نے اپنی ناک اتروائی اور پیٹ پر زخموں کے نشانات ڈلوائے اور ایک بھاگنے والے شخص کی طرح نکلا اور لوگوں پر یہ ظاہر کیا کہ عمرو نے اس کے ساتھ یہ معاملہ کیا ہے۔ کیونکہ بقول اس کے قصیر نے اس کے ماموں کے ساتھ دھوکا کیا تھا اور اسے زباء کی طرف چلنے پر اکسایا تھا اس کیفیت کے ساتھ وہ زباء کے دروازے پر پہنچا۔

لوگوں نے بتایا کہ قصیر دروازے پر ہے زباء نے اسے اندر لانے کا حکم دیا جب داخل ہوا تو اس کی ناک غائب تھی اور پیٹھ پر زخموں کے نشانات تھے زباء نے پوچھا کہ یہ کیا ہوا تمہیں؟ اس نے جواب دیا کہ عمرو نے میرے متعلق یہ گمان کیا ہے کہ میں نے اس کے ماموں کو دھوکا دیا تھا اور اسے تمہارے ہاں آنے پر اکسایا تھا۔ جس کی پاداش میں عمرو نے میرے ساتھ یہ معاملہ کیا ہے۔ جو آپ دیکھ رہی ہیں۔

اور میں آپ کے پاس اس لیے آیا ہوں کہ آپ سے زیادہ اس پر بھاری کوئی نہیں ہے۔ اس بات پر زباء خوش ہوئی اور قصیر پر بڑا انعام واکرام کیا اب وہ اپنے ملک کی حکومت کے لیے قصیر سے تجربہ حاصل کرنے لگی۔ جب قصیر کو یقین ہو گیا کہ زباء نے اپنی ساری قلعی اس کے سامنے کھول دی ہے اور اس پر اعتماد کرنے لگی ہے تو اس سے کہا کہ عراق میں میرا بہت زیادہ مال و دولت ہے۔ وہاں پر نئی اور عمدہ چیزیں' کپڑے اور عطریات ہیں آپ مجھے وہاں بھیج دیں تاکہ میں اپنا مال وہاں سے اٹھا لاؤں اور آپ کے لیے کپڑے اور نئے اور عمدہ تحفے لے کر آؤں اور مختلف قسم کے تجارتی سامان' خوشبو اور دیگر سامان لے کر آؤں تاکہ اس تجارت کا نفع آپ کو بھی ملے۔

نیز عراق میں بعض ایسی چیزیں ہیں جو ہر بادشاہ کے پاس نہیں ملتیں' عراق جیسی عمدہ مصنوعات میں نے کہیں اور نہیں دیکھیں۔ قصیر نے زباء کے سامنے ایسے خوبصورت انداز میں یہ باتیں پیش کیں کہ اس سے نہ رہا گیا اور ایک اونٹ پر سامان لاد کر اس کو دیا اور کہا کہ عراق لے جا کر بیچو اور جو مال ملے اس کے بدلے وہاں سے کپڑے اور عمدہ مصنوعات لے کر آؤ۔ چنانچہ قصیر اس سامان کو لے کر چل پڑا یہاں تک کہ عراق پہنچ گیا اور بھیس بدل کر حیرہ میں آیا۔ عمرو بن عدی کے پاس پہنچ کر ساری صورتحال بتائی اور اس سے کہا کہ مجھے کپڑے اور دوسرے ساز و سامان دے دو۔ شاید اللہ تعالیٰ تمہیں زباء پر غلبہ دینے والا ہے تاکہ تو اپنے دشمن کو قتل کر کے اپنا قصاص لے۔ اس نے ساری مطلوبہ چیزیں قصیر کو فراہم کیں۔ اور وہ یہ سارا سامان زباء کے پاس لے گیا اور اس کے سامنے پیش کیا جو سامان لایا گیا تھا وہ زباء کو بہت اچھا لگا اور قصیر پر اس کا اعتماد مزید بڑھ گیا۔

دوسری مرتبہ پھر قصیر کو عراق بھیجا وہ بھیس بدل کر عمرو کے پاس آیا اور صورتحال سے آگاہ کیا اور زباء کی توقعات سے بڑھ کر سامان اور تحائف لے کر گیا اور پیش کیا۔ اب قصیر زباء کا دست راست بن چکا تھا۔ کوئی کام اس کے مشورے کے بغیر زباء نہ کرتی تھی۔ اور وہ قصیر کے اوپر مکمل طور سے اعتماد کر چکی تھی۔

اب تیسری مرتبہ قصیر تجارتی سامان لے کر عراق پہنچا تو اس کی منصوبہ بندی آخری مراحل میں تھی۔ منصوبہ کی تکمیل کے لیے وہ عمرو کے پاس گیا اور اس سے کہا کہ میرے لیے اپنے معتمد ترین ساتھیوں کا ایک لشکر بناؤ ان سب کے لیے بالوں کے کمبل بناؤ اور سب کو بوریوں میں بند کر دو۔ دو آدمی ایک اونٹ پر سوار کرا دو۔ رات کے وقت جب میں سرنگ اور قلعہ کے دروازے پر پہنچوں گا تو کھڑے ہو کر بوریوں میں بند آدمیوں کو نکالوں گا۔ واقعہ سے آگاہ ہو کر شہر والے شور مچائیں گے جو قتال کے لیے آگے آئیں گے ان کو قتل کیا جائے گا اور اگر زباء اپنی سرنگ میں چھپنے کے لیے آ جائے تو اس کا کام بھی تمام کر دیا جائے گا۔ اور یہ منصوبہ عمرو کو سمجھا دیا۔

چنانچہ عمرو نے قصیر کے مشورے کے مطابق اچھے اوصاف کے حامل معتمد ساتھیوں کا ایک گروپ بنایا اور انہیں ساری باتیں سمجھا کر اونٹوں پر سوار کرا دیا ایک خاص اونٹ پر دو آدمیوں اور اسلحہ کے ساتھ زباء کے لیے خاص دستہ مقرر کیا جب یہ لوگ شہر کے

قریب پہنچے تو قصیر شہر کے اندر گیا اور قافلہ آنے کی خبر دی اور ان سے نکل کر دیکھنے کو کہا اس کے علاوہ یہ خبر زبا کو بھی دے دی گئی کہ قافلہ آ گیا ہے۔

قصیر کی یہ عادت تھی کہ وہ دن بھر بیٹھا رہتا اور رات کو سفر کرتا' یہ پہلا شخص تھا جس نے یہ طریقہ ایجاد کیا۔ بہر حال زبا دیکھنے کے لیے نکل آئی۔ جب اونٹوں کو دیکھا کہ ان پر اتنا سامان لدا ہوا ہے کہ ان کے پاؤں زمین میں دھنس رہے ہیں تو اس نے قصیر کی بہت تعریف کی۔

معائنہ کے بعد اونٹوں کو شہر کے اندر داخل کرنے کا حکم ملا۔ جب آخری اونٹ دروازے کے دربان کے پاس سے گذرا تو اسے تیز چلانے کے لیے اونٹ کی پسلیوں میں مخنسہ کی نوک لگائی تو غلطی سے وہ مخنسہ بورے میں بند آدمی کی پسلی میں جا لگی جس سے اس کی چیخ نکل گئی۔ دربان چونکہ نبطی تھا اس نے اپنی زبان میں آواز لگائی ''بشتا بسقا'' جس کے معنی تھے کہ بوریوں میں کوئی شر انگیز چیز ہے۔ بات آئی گئی ہوگئی اور کسی نے بھی اس پر توجہ نہ دی۔ منصوبہ کے مطابق جب قافلہ شہر کے وسط میں پہنچ گیا تو اونٹوں کو بٹھایا گیا تو یکدم ان بوروں سے مسلح آدمی باہر نکل آئے جس سے ایک بھگدڑ مچ گئی۔ زبا کو قتل کرنے والے دستہ میں خود عمرو بھی شامل تھا۔ قصیر نے اسے وہ سرنگ دکھائی جو زبا کے لیے بنوائی گئی تھی تا کہ کسی ہنگامی صورت میں اس میں پناہ لے سکے۔ چنانچہ عمرو جا کر اس سرنگ کے دروازے پر کھڑا ہو گیا۔

جب شہر میں ہنگامے شروع ہو گئے تو زبا اپنی پناہ گاہ کی طرف بھاگی جب دروازے پر پہنچی تو وہاں عمرو تیار کھڑا تھا جس کی تصویریں مصور سے بنوائی تھیں چنانچہ دیکھتے ہی قاتل کو پہچان گئی۔

اس کے ساتھ ہی زبا نے اپنی انگوٹھی کا نگینہ چوس لیا جس کو زہر لگایا گیا تھا۔ اور کہنے لگی کہ میری موت میرے اپنے ہاتھ سے آئے گی تیرے ہاتھ سے نہیں اس کے بعد جب وہ گر گئی تو عمرو نے اس کا کام تمام کر دیا۔ اس طرح جذیمہ کا قصاص لیا گیا اور جذیمہ کا بھانجا فاتح بن کر واپس لوٹا۔

### عمرو بن عدی کی تخت نشینی:

فتح کے بعد عمر بن عدی تخت سلطانی پر متمکن ہوا۔ یہ پہلا عربی بادشاہ تھا۔ جس نے حیرہ کو اپنا پایہ تخت بنایا۔ اور یہ پہلا حکمران تھا جس کا نام اہل حیرہ اور عراق والوں نے تعظیماً اپنی کتاب میں لکھا تھا۔ عمرو مرنے تک بادشاہ رہا۔ اس نے اپنے دور حکومت میں بڑی بڑی جنگیں لڑیں اور فتح یاب ہوا۔ یہ شخص اپنی ذات میں گم تھا نہ یہ کسی بادشاہ کے پاس گیا اور نہ اس کے پاس کوئی آیا بالآخر اردشیر بن بابک کی حکومت قائم ہوگئی تو یہ چھوٹی چھوٹی بادشاہتیں سب ختم ہوگئیں۔



# طسم اور جدلیس

اب ہم طسم اور جدلیس کا تذکرہ کریں گے کہ یہ لوگ بھی پیرو کاران مذہب بادشاہوں کے دور میں آئے۔ جدلیس کے آس پاس کا علاقہ حسان بن تبع کے زیرنگین تھا جس کا تذکرہ تبع حمیر کے ذکر میں گزر چکا ہے۔

علماءعرب سے روایت ہے کہ طسم اور جدلیس یمامہ میں رہا کرتے تھے ہر علاقہ بڑا ہی سرسبز' خوبصورت' ترقی یافتہ اور سماجی و معاشی خوبیوں کا مرکز تھا۔ مختلف اقسام کے پھل' باغات کا سلسلہ' اونچے اونچے محلات غرض ہر طرح سے خوش حالی تھی جب کہ طسم قبیلے کا بادشاہ خواہش پرست' ظالم اور جابر تھا۔ اس بادشاہ کا نام عملوق تھا۔ یہ بادشاہ فطری طور پر جدلیس سے عناد رکھتا تھا اور ہمیشہ انہیں ذلیل کرنے کی کوشش کرتا۔

## ظالم بادشاہ کے کرتوت:

اس کے ظلم کی ایک مثال یہ ہے کہ اس نے ایک حکم جاری کر رکھا تھا کہ اس کی بادشاہت میں جدلیس کی کوئی عورت شادی کے بعد اپنے شوہر کے پاس اس وقت تک نہیں جا سکتی جب تک کہ بادشاہ کا پہلو گرم نہ کرے۔ اس طرح وہ کلی کو ڈنڈی لگا کر پھول بنا دیتا اور کسی کو بھی کلی کا رس چوسنے کا موقع نہ دیتا۔

ایک مرتبہ جدلیس میں سے ایک شخص اسود بن غفار نے اپنی قوم کے سرداروں کو شرم دلاتے ہوئے کہا کہ کیا ہم ایسی ذلت و رسوائی میں بے غیرتی (دیوثی) کی زندگی نہیں گزار رہے ہیں جو کتوں کی زندگی سے بھی بدتر ہے؟۔

اس شخص نے مختلف مواقع پر اس قسم کی باتیں کر کے لوگوں کو جوش دلایا اور ان سے کہا کہ اب اس ذلت کے خلاف کھڑے ہو جاؤ اور ہمیشہ کی عزت حاصل کرنے کے لیے میرا ساتھ دو۔

چنانچہ اس نے لوگوں کو ترکیب بتلائی کہ میں ظالم بادشاہ اس کے ہم نشینوں اور اس کی پوری قوم کی دعوت کروں گا جب وہ لوگ زرق برق لباس پہن کر شان و شوکت اور تمکنت سے آئیں گے تو ہم ان کے بادشاہ اور اس کے وزیروں کو قتل کر دیں گے یہ دیکھ کر عوام خود ہی بھاگ جائیں گے۔

چنانچہ اس منصوبہ کے مطابق سب لوگوں نے اپنی تلواریں تیز کر لیں اور انہیں خوب چمکا کے قریب ہی ریت میں دفن کر دیا۔ جب بادشاہ اپنی قوم کو لے کر پہنچا تو سب سے پہلے اسود بن غفار نے ظالم بادشاہ کو ٹھنڈا کیا اب سب لوگ اپنی تلواریں نکال لائے سب شرکاء اور روٴسا کو قتل کر دیا گیا لیکن ایک شخص بن مرہ ان میں سے بچ نکلنے میں کامیاب ہو گیا اور سیدھا حسان بن تبع کے پاس جا کر اس سے مدد کا خواستگار ہوا اور سارا واقعہ کہہ سنایا۔

## نگاہ یمامہ:

یہ ماجرا سن کر حسان بن تبع اپنے قبیلے حمیر کو لے کر بدلہ کے لیے روانہ ہوا۔ راستہ میں ریاح نے حسان سے کہا کہ میری ایک

بہن قبیلہ جدلیس میں بیاہی ہوئی ہے جس کا نام یمامہ ہے اس سے زیادہ تیز نگاہوں والا اس روئے زمین پر کوئی نہیں وہ تین میل کے فاصلہ سے ہر چیز کو صاف پہچان لیتی ہے۔ مجھے اندیشہ ہے کہ وہ اپنی قوم جدلیس کو بتا دے گی۔ اس خطرے کے پیش نظر آپ اپنے لوگوں کو بتا دیں کہ ہر شخص ایک درخت کاٹ کر اس یک شاخوں اور لکڑیوں کو اپنے آگ اور دائیں بائیں اوٹ بنالیں تا کہ وہ پہچان نہ پائے۔ چنانچہ حسان نے اپنی قوم کو ایسا کرنے کا حکم دیا۔

## حسان کا حملہ:

حسان کی فوج اس انداز میں آگے بڑھی تھوڑی مسافت طے کی تھی کہ یمامہ کی نظران پر پڑی تو اس نے اپنی قوم جدلیس کو اس سے آگاہ کیا کہ دشمن کی فوج آ رہی ہے۔ لوگوں نے اس سے پوچھا کہ تمہیں کیا نظر آیا ہے اس نے جواب دیا کہ میں لوگوں کو درخت کی اوٹ میں دیکھ رہی ہوں۔ جو گوشت نوچ رہے ہیں یا جوتا سیدھا کر رہے ہیں لوگوں نے اس کو جھٹلایا حالانکہ وہ سچ بول رہی تھی۔ چنانچہ علی الصبح حسان نے حملہ کیا اور ان کے علاقہ کو تہہ و بالا کر دیا اور محلات کو تباہ کیا۔ اس وقت یمامہ بنت مرہ کو حسان کے سامنے پیش کر دیا گیا جس کے حکم سے اس کی آنکھیں پھوڑ دی گئیں آنکھوں کے اندر سے دو کالی رگیں ظاہر ہوئیں یمامہ سے پوچھا گیا تمہاری آنکھ سے یہ کالی چیز کیا نکلی ہے؟ اس نے جواب دیا کہ یہ کالا پتھر (اثمد' سرمہ) ہے میں اس پتھر کو بطور سرمہ استعمال کرتی تھی۔ کہا جاتا ہے کہ یہ پہلی عورت تھی جس نے سب سے پہلے اثمد پتھر کو بطور سرمہ استعمال کیا۔

حسان اس جگہ کا نام ''جوالیمامہ'' رکھ دیا۔ عرب کے شعراء نے حسان کے اس واقعہ کو اپنے اشعار میں بیان کیا ہے۔

## حسان کی فتح کے بعد کے حالات:

حسان بن تبع نے مدینہ (یثرب) کے اردگرد آباد بہت سے یہودیوں کو قتل کیا کیونکہ اوس اور خزرج نے ان کی بہت سی شکایات کی تھیں۔ اس نے ابو تبع بن حسان کو سندھ کی طرف اور سمراذ والجناح کو خراسان کی طرف بھیجا اور دونوں کو چین پر قبضہ کرنے کا حکم دیا۔ سمرا سمرقند گیا اور اس شہر کو فتح کیا اور اس طرح وہاں سے چین کی طرف پیش قدمی کی۔ حسان نے بھی ان کو مدد دی۔ بعض اہل یمن کا خیال ہے کہ یہ دونوں چین میں مر گئے تھے جب کہ بعض کا خیال ہے کہ یہ دونوں بھائی اپنے اموال اور غنیمت کے ساتھ اپنی قوم تبع کی طرف لوٹے تھے جہاں ان کا انتقال ہوا۔



# اصحابِ کہف یا غار والے

یہ چند نوجوان تھے جو اللہ تعالیٰ پر ایمان لے آئے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں ان کے متعلق نبی کریم ﷺ کو خطاب کرتے ہوئے فرمایا:

﴿ اَمْ حَسِبْتَ اَنَّ اَصْحٰبَ الْكَهْفِ وَ الرَّقِيْمِ كَانُوْا مِنْ اٰيٰتِنَا عَجَبًا ﴾ (سورۃ الکہف آیت ۹)

''کیا تم سمجھتے ہو کہ غار والے اور کتبے والے ہماری کوئی بڑی عجیب نشانیوں میں سے تھے''۔

یہ نوجوان جس قوم سے تعلق رکھتے تھے اس قوم کی جس کتاب میں ان نوجوانوں کے حالات لکھے تھے ''الرقیم'' ہے۔ اس سے مراد وہ کتاب ہے۔ جسے قوم کے لوگوں نے ایک تختی پر ان نوجوانوں کے حالات لکھ کر اسے اس غار کے دروازہ پر لٹکا دیا تھا جس میں انہوں نے پناہ لی تھی یا ان لوگوں نے اس پہاڑ پر وہ تختی نصب کردی تھی جس کی غار میں ان لوگوں نے پناہ لی تھی۔ یا قوم نے ایک تختی پر لکھ کر وہ تختی اس صندوق میں رکھ دی جسے وہ نوجوان قوم کے پاس چھوڑ گئے تھے:

﴿ اِذْ اَوَى الْفِتْيَةُ اِلَى الْكَهْفِ ﴾ (سورۃ الکہف آیت ۱۰)

''جب وہ چند نوجوان غار میں پناہ گزیں ہوئے''۔

## اصحابِ کہف کی تعداد:

ابن عباس رضی اللہ عنہما کی روایت کے مطابق ان نوجوانوں کی تعداد سات تھی اور آٹھواں ان کا کتا تھا۔ آپ نے بیان کیا کہ اللہ تعالیٰ کے فرمان:

﴿ مَا يَعْلَمُهُمْ اِلَّا قَلِيْلٌ ﴾ (سورۃ الکہف آیت ۲۲)

''کم ہی لوگ ان کی صحیح تعداد جانتے ہیں''۔

کی تفسیر میں بیان کرتے ہیں کہ ''انا من القليل'' ان تھوڑے سے لوگوں میں سے ہوں جو اصحابِ کہف کی صحیح تعداد سے واقف ہیں۔ (وہ سات تھے)

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہمیں خبر ملی ہے کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما فرمایا کرتے تھے:

انا من اولئك القليل الذين استثنى اللّٰه تعالىٰ.

''میں ان تھوڑے لوگوں میں سے ہوں جن کو اللہ تعالیٰ نے مستثنیٰ قرار دیا ہے۔ اصحابِ کہف سات تھے اور آٹھواں ان کا کتا تھا''۔

## اصحابِ کہف کے نام:

ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ ان سات میں سے جوان کے لیے کھانا خریدنے جاتا تھا اس کا نام ''یمیلیخ'' تھا۔ جب وہ نیند سے

اٹھے تو اللہ تعالیٰ نے اس کے بارے میں فرمایا:

﴿ فَابْعَثُوْا اَحَدَكُمْ بِوَرِقِكُمْ هٰذِهٖۤ اِلَى الْمَدِيْنَةِ فَلْيَنْظُرْ اَيُّهَاۤ اَزْكٰى طَعَامًا فَلْيَاْتِكُمْ بِرِزْقٍ مِّنْهُ ﴾

(سورۃ الکہف آیت ۱۹)

''چلو! اب اپنے میں سے کسی کو چاندی کا یہ سکہ دے کر شہر بھیجیں اور وہ دیکھے کہ سب سے اچھا کھانا کہاں ملتا ہے۔ وہاں سے وہ کچھ کھانے کے لیے لائے''۔

سفیانؒ نے حضرت مقاتلؒ سے نقل کیا ہے کہ کھانا لانے والے کا نام ''یمنیخ'' تھا۔

حضرت سلمہؒ نے حضرت قتادہؒ سے نقل کیا ہے کہ اس نوجوان کا نام ''یملیخا'' تھا۔

ابن اسحاق فرماتے ہیں کہ نوجوانوں کی تعداد آٹھ تھی۔ چنانچہ ان کے قول کے مطابق ان کا کتا نواں تھا۔

حضرت سلمہؒ نے بتایا کہ ابن اسحاق کہف کے نام بتاتے ہوئے فرماتے تھے کہ ان میں سے جو سب سے بڑے تھے اور جنہوں نے بقیہ سب کی طرف سے بادشاہ سے بات کی تھی ان کا نام ''مکسملینا'' تھا۔ جب کہ دوسرے کا نام ''محسملینا'' تھا۔ تیسرے کا نام ''یملیخا'' چوتھے کا نام ''مرطوس'' پانچویں کا نام ''کسوطونس'' چھٹے کا نام ''بیرونس'' ساتویں کا نام ''رسمونس'' آٹھویں کا نام ''بطونس'' نویں کا نام ''قالوس'' تھا۔

## کیا اصحابِ کہف شریعت عیسوی کے پیروکار تھے؟:

عبداللہ بن ابی نجیح نے مجاہد سے نقل کیا ہے کہ مجھے بتایا گیا ہے کہ اصحاب کہف میں بعض کم عمری کی وجہ سے چاندی کی طرح سفید تھے۔ رومیوں کی ایک بت پرست قوم سے تعلق تھا۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو اسلام کی توفیق عطا کی، علماء سلف کی ایک جماعت کے مطابق وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی شریعت کے پیروکار تھے۔

## غار والوں کا واقعہ کب پیش آیا:

عمرو یعنی ابن القیس الملائی نے اللہ تعالیٰ کے فرمان "ان اصحاب الکھف و الرقیم" (غار اور کتبہ والے) کے بارے میں بتایا:

یہ چند نوجوان تھے جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے دین پر تھے ان کا حاکم کافر تھا۔ بعض علماء کا خیال ہے کہ غار میں پناہ لینے والوں کا واقعہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے پہلے کا ہے اور حضرت مسیح علیہ السلام نے اپنی قوم کو ان کے متعلق آگاہ کیا۔ کیونکہ اللہ عز و جل نے ان کو جب نیند سے بیدار کیا تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام آسمان پر اٹھائے جا چکے تھے۔ اور یہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور حضرت محمد علیہ السلام کے درمیان کا زمانہ (فترت) ہے۔ اللہ تعالیٰ بہتر جانتا ہے کہ کون سی بات درست ہے۔

علماء اسلام اس موقف پر قائم ہیں کہ ان کا واقعہ عیسیٰ علیہ السلام کے بعد پیش آیا۔ رہی یہ بات کہ ملوک طوائف کے زمانہ کا واقعہ ہے تو قدیم تاریخ انسانی سے واقف کسی بھی شخص نے اس کا انکار نہیں کیا۔

## اصحابِ کہف کے دور کے حاکم کا نام:

اصحاب کہف کے زمانہ میں دقیانوس نامی بادشاہ کی حکومت تھی آثار یہ بتاتے ہیں کہ وہ بت پرست تھا۔ جب اسے علم ہوا کہ

چند نوجوان اس کے دین کے خلاف ہیں تو بادشاہ نے انہیں طلب کیا تو وہ اپنا دین بچانے کی خاطر بھاگ کھڑے ہوئے حتیٰ کہ ایک پہاڑ (نیحلوس) پر پہنچ گئے۔

### شہر کے دروازے پر بت:

اسمٰعیل بن سدوس نے وہب بن منبہؒ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ اصحاب کہف کے ایمان اور اپنی قوم سے ان کی مخالفت کا سبب یہ ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام بن مریم علیہا السلام کے ایک حواری اصحاب کہف کے شہر میں آئے انہوں نے شہر میں داخل ہونا چاہا تو انہیں بتایا گیا کہ اس شہر کے دروازے پر ایک بت نصب ہے اور شہر میں داخل ہونے والا ہر شخص اسے سجدہ کرتا ہے حواری نے شہر میں داخل ہونا گوارا نہ کیا۔ چنانچہ وہ اسی شہر کے قریب ایک حمام میں آ گیا اور حمام کے مالک کے پاس اجرت پر کام کرنے لگ گیا حمام کے مالک نے محسوس کیا کہ اس کی وجہ سے حمام کی آمدنی میں برکت ہو رہی ہے اور اسے رزق فراخی سے ملنے لگ گیا ہے۔

### حواری کی تبلیغ:

اس حواری نے حمام کے مالک کو اسلام کی دعوت دینا شروع کی جب بے تکلفی بڑھ گئی تو حمام کے مالک کے علاوہ اس سے ملنے جلنے والے نوجوانوں نے بھی اس حواری کے پاس آنا جانا شروع کر دیا وہ انہیں آسمان' زمین اور آخرت کے متعلق بتانے لگا یہاں تک کہ وہ حواری کی باتوں پر ایمان لے آئے اور اس کی تصدیق کر دی اور سیرت و کردار میں حواری کے پیروکار ہو گئے۔ حواری نے حمام والے سے یہ طے کر رکھا تھا کہ رات میری ہو گی یعنی میں رات کے وقت کوئی کام نہیں کروں گا بلکہ میں رات کو اپنی عبادت میں مصروف رہوں گا۔ جب نماز کا وقت ہو گا تو تم مجھے نماز سے منع نہیں کرو گے۔ چنانچہ حواری اپنی شریعت کے مطابق احکام بجالاتا رہا۔

### حمام میں شہزادے کا مرنا:

ایک روز بادشاہ کا بیٹا (شہزادہ) ایک عورت کو لے کر آیا اور اس کو لے کر حمام میں داخل ہو گیا حواری نے اسے شرم دلاتے ہوئے کہا: آپ بادشاہ کے بیٹے ہو کر حمام میں اس طرح داخل ہو رہے ہیں کہ آپ کے ساتھ یہ بازاری عورت ہے۔

حواری کے کہنے پر وہ دونوں شرما گئے اور چلے گئے۔ دوسری مرتبہ پھر شہزادہ اسی انداز میں آیا تو حواری نے اسے پھر اس طرح شرم دلائی' اسے برا بھلا کہا اور ڈانٹا' شہزادے نے اس کا کچھ اثر نہ لیا اور حمام میں اس عورت سمیت داخل ہو گیا۔ خدا کا کرنا کہ وہ دونوں حمام کے اندر مر گئے۔ یہ واقعہ ہوتے ہی حمام والا بھاگ گیا۔

لوگوں نے بادشاہ کو بتایا کہ تمہارے بیٹے کو حمام والے نے قتل کر دیا ہے۔ اتنی دیر میں وہ حمام والا فرار ہو چکا تھا۔ بادشاہ نے پوچھا: اس کے ساتھی کون ہیں؟

لوگوں نے ان نوجوانوں کے نام بتلائے۔ انہیں تلاش کروایا گیا تو معلوم ہوا کہ وہ بھی شہر سے فرار ہو چکے ہیں۔

### اصحاب کہف کا کتا:

یہ تمام مفرور اپنے ایک ساتھی کے پاس گئے جو اپنے کھیت میں کام کر رہا تھا اور صاحب ایمان تھا۔ ان لوگوں نے جب اسے واقعہ بتایا اور کہا کہ ہماری تلاش جاری ہے تو وہ بھی ان کے ساتھ ہو لیا اس کا کتا بھی اس کے ساتھ تھا چلتے چلتے وہ ایک غار کے پاس

پہنچے تو رات ہوگئی چنانچہ وہ غار میں داخل ہوگئے اور کہنے لگے کہ ہم رات یہاں گذار لیتے ہیں صبح ہوگی تو ان شاء اللہ آپس میں مشورہ کر لیں گے کہ اب کہاں جائیں' پھر ان کے کانوں پر مہر لگ گئی یعنی اللہ تعالیٰ نے ان پر طویل نیند مسلط فرمادی۔

## اصحابِ کہف کو بھوکا پیاسا مارنے کی کوشش:

آخر کار بادشاہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ ان کے تعاقب میں نکل پڑا یہاں تک کہ انہیں پتہ چل گیا کہ یہ غار میں موجود ہیں لیکن جب بھی کوئی شخص غار میں داخل ہو کر انہیں گرفتار کرنا چاہتا تو اس کے دل پر ایسا رعب طاری ہوتا کہ اسے غار میں داخل ہونے کی ہمت نہ پڑتی۔ آخر ایک شخص نے بادشاہ سے پوچھا کہ اگر آپ انہیں پکڑنے میں کامیاب ہوگئے تو کیا آپ ان کو قتل نہیں کریں گے؟۔

بادشاہ نے کہا ''یقیناً انہیں قتل کر دوں گا''۔

اس شخص نے کہا: پھر آپ غار کا منہ بند کروا دیں اور انہیں باہر نہ نکلنے دیں خود ہی بھوک پیاس کی وجہ سے تڑپ تڑپ کر مر جائیں گے۔

بادشاہ نے اس تجویز پر عمل کیا اور غار کا دروازہ بند ہونے کے بعد وہ (نوجوان) عرصہ دراز تک اس میں پڑے رہے۔

## چرواہے کا غار کا منہ کھولنا:

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ ایک چرواہا اس غار کے قریب بکریاں چرا رہا تھا کہ سخت بارش شروع ہوگئی اس نے دل میں سوچا کہ اگر میں اس غار کا دروازہ کھولنے میں کامیاب ہو جاؤں تو اپنی بکریاں غار میں داخل کر دوں گا اور اس طرح بارش سے بچاؤ ہو جائے گا چنانچہ وہ اس کام میں مصروف ہوگیا آخر کار اس نے غار کا اتنا دروازہ کھول لیا جس کے ذریعے بکریاں غار میں داخل ہو سکتی تھیں۔

## اصحابِ کہف کی ارواح کا لوٹایا جانا:

اللہ تعالیٰ نے ایک صبح ان کی ارواح کو ان کے اجسام میں لوٹا دیا۔ چنانچہ انہوں نے اپنے ایک ساتھی کو پیسے دے کر کھانا لانے کے لیے بھیجا وہ جب اپنے شہر کے دروازے پر پہنچا تو اسے ایسی چیزیں نظر آئیں جو پہلے نہ تھیں آخر وہ ایک آدمی کے پاس آیا اور کہا کہ ان سکوں کے بدلے مجھے کھانا دے دیں۔

اس شخص نے کہا: ''یہ سکے کہاں سے لائے؟''۔

اس نے کہا کل میں اور میرے چند ساتھی شہر سے باہر چلے گئے تھے ہمیں رات ہوگئی' رات وہیں رہے صبح ہوئی تو انہوں نے مجھے کھانا خریدنے کے لیے بھیجا ہے۔

دکاندار نے کہا کہ یہ سکے تو فلاں بادشاہ کے زمانے کے ہیں۔

## اس دور کے بادشاہ کا اصحابِ کہف سے ملنے کی کوشش کرنا:

دکاندار نے یہ قصہ حاکم وقت تک پہنچا دیا۔ یہ حاکم ایک نیک شخص تھا۔

حاکم نے غار والے سے پوچھا ''یہ سکے آپ کو کہاں سے ملے ہیں؟''۔

اس نے بتایا ''میں اور میرے چند ساتھی شہر سے باہر چلے گئے تھے جہاں ہمیں رات ہوگئی جہاں ہم نے غار میں رات بسر کی

اب انہوں نے مجھے کھانا خرید کر لانے کے لیے بھیجا ہے''۔

بادشاہ نے سوال کیا ''آپ کے باقی ساتھی کہاں ہیں؟''۔

اس نے کہا ''غار میں''۔

لوگ اس کے ساتھ چل دیے یہاں تک کہ غار کے منہ پر پہنچ گئے اس شخص نے کہا کہ پہلے مجھے اپنے ساتھیوں کے پاس جانے دیں' جب وہ ان کے قریب پہنچ گیا تو اسے اور اس کے دوسرے ساتھیوں کو دوبارہ نیند نے آ لیا۔ ان لوگوں نے انہیں اس حال میں دیکھا تو اندر داخل ہونا چاہا مگر جب بھی کوئی شخص اندر داخل ہونے لگتا تو اس پر ایسا رعب طاری ہوتا کہ اسے اندر جانے کی ہمت نہ پڑتی۔ چنانچہ انہوں نے اس جگہ ایک عبادت خانہ (کنیسہ) تعمیر کر دیا اور اس میں اللہ کی عبادت شروع کر دی اور نمازیں ادا کرنے لگے۔

## اصحابِ کہف شہزادگانِ روم:

حضرت عکرمہ رحمۃ اللہ علیہ کا خیال ہے کہ اصحابِ کہف رومی شہزادے تھے جنہیں اللہ تعالیٰ نے اسلام کی دولت عطا فرمائی تھی۔ انہوں نے اپنے دین کی حفاظت کی اور اپنی قوم سے الگ ہو گئے حتیٰ کہ وہ غار میں آ پہنچے۔ اللہ تعالیٰ نے ان پر طویل نیند مسلط فرما دی۔ اتنے عرصہ تک وہ غار میں رہے یہاں تک کہ ان کی قوم ہلاک ہو گئی اور مسلمان قوم آ گئی جن کا بادشاہ بھی مسلمان تھا۔

## روزِ قیامت روح اٹھائی جائے گی یا جسم:

اس قوم کا روح اور جسد کے بارے میں اختلاف ہو گیا۔ بعض نے کہا کہ قیامت کے روز روح اور جسم دونوں کو اٹھایا جائے گا بعض نے کہا صرف روح اٹھائی جائے گی جسد کو تو زمین کھا جاتی ہے اور وہ بالکل ختم ہو جاتا ہے۔ بادشاہ کو یہ اختلاف بہت ناگوار گزرا۔ اس واسطے اس نے صوفیوں والا ادنیٰ لباس پہن لیا اور ریت پر جا بیٹھا پھر اللہ تعالیٰ سے یوں دعا کی:

''اے میرے پروردگار! تو ان لوگوں کا اختلاف دیکھ رہا ہے تو ان کے سامنے کوئی ایسی دلیل پیش فرما دے جس سے ان کے سامنے حقیقت واضح ہو جائے''۔

## بادشاہ کی دعا کی قبولیت:

چنانچہ اللہ تعالیٰ نے اصحابِ کہف کو اٹھا دیا انہوں نے اپنے ایک ساتھی کو کھانا لانے کے لیے بھیجا وہ بازار میں آیا تو کیا دیکھتا ہے کہ راستے تو وہی ہیں جو پہلے تھے اور ان سے وہ مانوس ہے مگر لوگوں کے چہرے پہلے والے نہیں تھے جن سے وہ مانوس تھا۔ اس کے علاوہ اس شہر میں ایمان کی بہار نظر آئی۔ لہٰذا وہ چھپتے چھپاتے ایک آدمی کے پاس کھانا خریدنے پہنچا جب اس شخص نے رقم دی تو دکاندار کو سکے اجنبی لگے۔ راوی کا یہ کہنا ہے کہ میرا خیال یہ ہے کہ عکرمہؓ نے یوں فرمایا تھا کہ وہ پیسے ایسے لگ رہے تھے جیسے اونٹنی کے بچے کی ٹاپ ہو۔ دکاندار سے اس نوجوان نے پوچھا کہ [illegible] کا حاکم فلاں نہیں ہے؟۔

دکاندار نے بتایا کہ نہیں بلکہ ہمارا حاکم تو فلاں ہے۔ ان کے درمیان گفتگو کا یہ سلسلہ ایسا کھنچا کہ یہ بات بادشاہ تک جا پہنچی۔ بادشاہ نے اس نوجوان سے صورتِ حال معلوم کی تو اس نے بادشاہ کو اپنے باقی ساتھیوں کے حالات سے باخبر کر دیا۔ بادشاہ نے لوگوں میں جمع ہونے کا اعلان کر دیا اور انہیں جمع کر کے ان سے کہا:

## بادشاہ کی فیصلہ کن تقریر:

تم لوگ روح اور جسم کے متعلق گفتگو اور اختلاف کر رہے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے تمہارے لیے ایک نشانی بھیج دی ہے دیکھو یہ شخص فلاں قوم سے اور فلاں بادشاہ کے دور سے تعلق رکھتا ہے جو بہت پہلے گزر چکا ہے۔

اس نوجوان نے کہا کہ مجھے میرے ساتھیوں کے پاس لے چلو پس وہ غار کے پاس پہنچ گئے۔ اس نوجوان نے کہا' پہلے مجھے اپنے ساتھیوں کے پاس جانے دو۔ جب یہ ان کے قریب پہنچا تو اللہ تعالیٰ نے اس پر اور اس کے دوسرے ساتھیوں پر دوبارہ نیند مسلط فرما دی اور وہ غار سے باہر نہ آیا۔ بادشاہ نے جب محسوس کیا کہ اس نوجوان کو بہت دیر ہو گئی ہے اور وہ اب تک غار سے باہر نہیں آیا تو وہ (بادشاہ) غار میں داخل ہو گیا' لوگ بھی اس کے ساتھ داخل ہو گئے کیا دیکھتے ہیں کہ چند جسم ہیں جو بالکل صحیح و سالم حالت میں ہیں صرف ان میں روح نہیں ہے۔

بادشاہ نے کہا یہ دلیل تمہارے لیے اللہ تعالیٰ نے ظاہر کی ہے۔

## حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما اصحابِ کہف والے غار میں:

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ابن عباس رضی اللہ عنہما نے حبیب بن سلمہ کے ساتھ جہاد کیا تو وہ اس غار کے پاس سے گزرے دیکھا کہ اس میں ہڈیاں پڑی ہوئی ہیں ایک شخص نے بتایا کہ یہ اصحابِ کہف کی ہڈیاں ہیں۔

فرمایا کہ ان کی ہڈیاں تو تین سو سال پہلے ختم ہو گئی تھیں۔



# یونس بن متی علیہ السلام

مشہور ہے کہ حضرت یونس علیہ السلام موصل کی ایک نینوا نامی بستی کے رہنے والے تھے۔ ان کی قوم بت پرست تھی۔ اللہ تعالیٰ نے یونس علیہ السلام کو ان کے پاس بھیجا تا کہ وہ انہیں بت پرستی سے منع کریں وہ قوم اللہ تعالیٰ کے حضور کفر سے توبہ کر کے توحید پر ایمان لائی۔ حضرت یونس علیہ السلام اور ان کی قوم کا حال اللہ تعالیٰ نے یوں بیان فرمایا ہے:

﴿ فَلَوْ لَا كَانَتْ قَرْيَةٌ اٰمَنَتْ فَنَفَعَهَا اِيْمَانُهَا اِلَّا قَوْمَ يُوْنُسَ لَمَّا اٰمَنُوْا كَشَفْنَا عَنْهُمْ عَذَابَ الْخِزْيِ فِي الدُّنْيَا وَ مَتَّعْنٰهُمْ اِلٰى حِيْنٍ ﴾ (سورۃ یونس آیت ۹۸)

ترجمہ: ''پھر کیا کوئی مثال ایسی ہے کہ ایک بستی عذاب دیکھ کر ایمان لائی ہو اور اس کا ایمان اس کے لیے نفع بخش ثابت ہوا ہو؟ یونس کی قوم کے سوا (اس کی کوئی نظیر نہیں) وہ قوم جب ایمان لے آئی تھی تو البتہ ہم نے اس پر سے دنیا کی زندگی میں رسوائی کا عذاب ٹال دیا تھا اور اس کو ایک مدت تک زندگی سے بہرہ مند ہونے کا موقع دے دیا تھا''۔

نیز اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

﴿ وَ ذَا النُّوْنِ اِذْ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنْ لَّنْ نَّقْدِرَ عَلَيْهِ فَنَادٰى فِي الظُّلُمٰتِ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَ نَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَ كَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ ﴾ (سورۃ الانبیاء آیت ۸۷۔۸۸)

ترجمہ: ''اور مچھلی والے کو بھی ہم نے نوازا۔ یاد کرو جب کہ وہ بگڑ کر چلا گیا تھا اور سمجھا تھا کہ ہم اس پر گرفت نہ کریں گے۔ آخر کو اس نے تاریکیوں میں سے پکارا 'نہیں ہے کوئی الہ مگر تو پاک ہے تیری ذات' بے شک میں نے قصور کیا۔ تب ہم نے اس کی دعا قبول کی اور غم سے اس کو نجات بخشی' اور اسی طرح ہم مومنوں کو بچا لیا کرتے ہیں''۔

## مچھلی کا واقعہ کب پیش آیا:

امت محمدیہ کے علماء کا اس بارے میں اختلاف ہے کہ یہ واقعہ کب پیش آیا اس وقت تک حضرت یونس علیہ السلام نے اپنی قوم کو دعوت نہیں دی تھی اور انہیں اپنے رب کا پیغام بھی نہیں پہنچایا تھا اس کی وجہ یہ تھی کہ جس قوم کی طرف حضرت یونس علیہ السلام کو رسول بنا کر بھیجا گیا تھا اس قوم پر جب عذاب آنے لگا تو حضرت یونس علیہ السلام کو اس قوم کے پاس جانے کا حکم ہوا تا کہ انہیں بتائیں کہ ان پر عذاب کیوں آ رہا ہے تا کہ قوم اللہ تعالیٰ کی نافرمانی چھوڑ کر اللہ تعالیٰ کی خوشنودی حاصل کرنے میں لگ جائے حضرت یونس علیہ السلام نے اپنی قوم کے پاس جانے کے سلسلہ میں اللہ تعالیٰ سے مہلت مانگی مگر اللہ تعالیٰ نے انہیں مہلت نہ دی۔ حضرت یونس علیہ السلام کو یہ بات ناگوار گزری کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں مہلت نہیں دی اور حکم کی تعمیل کا فرمان جاری کر دیا۔

## راوی نے کہا:

ان حضرات نے فرمایا کہ حضرت یونس علیہ السلام کے پاس حضرت جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور فرمایا اہل نینوا کے پاس جائیے

اور انہیں اس بات کا خوف دلایئے کہ عذاب آ چکا ہے۔ حضرت یونس علیہ السلام نے پوچھا ''سواری لے لوں؟''۔

حضرت جبرئیل علیہ السلام نے فرمایا:

''اس سے بھی جلدی اس حکم پر عمل کرنا ہے''۔



حضرت یونس علیہ السلام نے پوچھا:

''جوتا لے لوں؟''

حضرت جبریل علیہ السلام نے فرمایا:

''نہیں! اس سے بھی جلد اس حکم پر عمل کرنا ہے''۔

## یونس علیہ السلام کشتی میں سوار ہوئے:

حضرت یونس علیہ السلام کو یہ بات اچھی نہ لگی اس لیے وہ کشتی میں سوار ہو گئے۔ جونہی وہ کشتی میں سوار ہوئے تو کشتی رک گئی۔ نہ آگے جاتی تھی نہ پیچھے آتی تھی۔ کشتی والوں نے قرعہ اندازی کی جس میں حضرت یونس علیہ السلام کا نام نکل آیا (اور انہیں دریا میں پھینک دیا) اچانک دیکھا کہ ایک مچھلی کشتی کے قریب دم ہلاتی ہوئی آ گئی۔ غیب سے مچھلی کو آواز دی گئی اے مچھلی! ہم نے یونس کو تمہارے لیے رزق نہیں بنایا بلکہ تجھے یونس کے لیے حفاظت کی جگہ اور سجدہ گاہ بنایا ہے۔

مچھلی نے حضرت یونس علیہ السلام کو اپنے پیٹ میں لے لیا اور وہ انہیں اس جگہ سے لے کر چلی ''ایلہ'' مقام سے ہوتے ہوئے دجلہ جا پہنچی وہاں سے چلی تو نینوا البستی میں جا کر حضرت یونس علیہ السلام کو باہر اتار دیا۔

## روایت ابن عباس رضی اللہ عنہما:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ جب مچھلی نے حضرت یونس علیہ السلام کو اپنے پیٹ سے باہر نکالا تو انہیں منصب رسالت ملا۔

کچھ علماء نے کہا ہے کہ یہ واقعہ اس وقت پیش آیا جب حضرت یونس علیہ السلام اپنی قوم کو ایمان کی دعوت دے چکے تھے اور انہیں اپنے رب کا پیغام پہنچا چکے تھے حضرت یونس علیہ السلام نے قوم کو اللہ تعالیٰ کے عذاب سے ڈرایا کہ فلاں وقت تم پر اللہ کی طرف سے عذاب آنے والا ہے۔ اس وعید کے بعد بھی جب قوم نے کفر و شرک سے توبہ نہ کی' اللہ تعالیٰ کی اطاعت قبول نہ کی اور اس پر ایمان نہ لائے تو حضرت یونس علیہ السلام انہیں چھوڑ کر وہاں سے چلے گئے چنانچہ اللہ تعالیٰ کا عذاب ان کے سروں پر مسلط ہو گیا جب کہ قرآن کریم میں اس کا ذکر ہے تو انہوں نے اللہ تعالیٰ کے حضور توبہ کر لی۔ اللہ تعالیٰ نے عذاب کو ان سے ہٹا لیا۔ حضرت یونس علیہ السلام کو جب اس کا پتہ چلا کہ قوم پر عذاب نہیں ہوا بلکہ وہ صحیح و سالم عذاب سے بچ گئی ہے تو یہ بات حضرت یونس علیہ السلام کو ناگوار گزری انہوں نے کہا تھا کہ میں نے قوم سے ایک وعدہ کیا تھا اللہ تعالیٰ نے میرے وعدے کو جھٹلا دیا لہٰذا وہ اپنے رب سے ناراض ہو کر چلے گئے اور اپنی قوم میں لوٹنا پسند نہ کیا کیونکہ قوم نے یہ سمجھنا شروع کر دیا تھا کہ آپ (یونس علیہ السلام) غلط بیانی کرتے ہیں۔

## اہل نینوا کی معافی:

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: اللہ تعالیٰ نے حضرت یونس علیہ السلام کو اپنی بستی کے لوگوں کی ہدایت کے لیے بھیجا۔ حضرت

یونس علیہ السلام نے انہیں دعوت دین دی۔ انہوں نے اسے رد کر دیا اور اس پر عمل نہ کیا۔ جب ان لوگوں نے ایسا کیا تو اللہ تعالیٰ نے حضرت یونس علیہ السلام پر وحی نازل کی کہ میں ان پر فلاں دن عذاب نازل کرنے والا ہوں اس لیے تم یہاں سے چلے جاؤ۔ حضرت یونس علیہ السلام نے اپنی قوم کو اللہ تعالیٰ کی اس وعید سے آگاہ کر دیا۔

قوم نے کہا: یونس علیہ السلام پر نظر رکھو اگر وہ تمہیں یہاں چھوڑ کر چلے گئے تو اللہ کی قسم جس عذاب کا تم سے انہوں نے وعدہ کیا ہے وہ ہو کر رہے گا۔ جب وہ رات آئی جس کی صبح ان سے عذاب کا وعدہ کیا گیا تھا۔ تو حضرت یونس علیہ السلام قوم میں نظر نہ آئے جس کی وجہ سے لوگوں میں خوف و ہراس پھیل گیا چنانچہ سب لوگ بستی سے دور نکل کر ایک چٹیل میدان میں نکل کھڑے ہوئے اور انہوں نے بچوں کو ان کی ماؤں سے دور کر دیا' پھر اللہ تعالیٰ کے حضور آہ وزاری کے ساتھ معافی مانگنے لگے تو اللہ تعالیٰ نے انہیں معاف کر دیا۔

## یونس علیہ السلام کی اللہ تعالیٰ کے ساتھ ناراضگی:

حضرت یونس علیہ السلام اس خبر کے منتظر تھے کہ جس سے انہیں پتہ چلے کہ ان کی قوم کا کیا بنا؟ آخر کار ایک شخص کا وہاں سے گذر ہوا تو حضرت یونس علیہ السلام نے اس سے بستی والوں کے بارے میں پوچھا' اس نے بتایا کہ جب ان کے نبی ان کو چھوڑ کر چلے گئے تو انہیں یقین ہو گیا کہ نبی نے انہیں جس عذاب کی خبر دی تھی وہ ضرور آئے گا لہٰذا وہ اپنے گھروں کو چھوڑ کر دور ایک چٹیل میدان میں جمع ہو گئے اور انہوں نے ہر بچے کو اس کی ماں سے دور کر دیا۔ پھر اللہ تعالیٰ کے سامنے گڑگڑا کر توبہ کی۔ اللہ تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول کر لی اور عذاب کو ان سے ٹال دیا جب حضرت یونس علیہ السلام نے یہ سنا تو غصہ میں بولے:

ترجمہ: ''اللہ کی قسم میں کبھی بھی جھوٹا بن کر اپنی قوم کے پاس واپس نہ جاؤں گا''۔

کیونکہ میں نے ایک خاص دن میں ان کو عذاب کی خبر دی تھی مگر اس دن ان پر عذاب نازل نہیں ہوا۔ حضرت یونس علیہ السلام اپنے رب سے ناخوشی کی حالت میں جدھر رخ ہوا ادھر ہی چل دیئے تو شیطان نے انہیں ورغلانہ شروع کر دیا۔

## ایک روایت:

حضرت ربیع بن انس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہمیں حضرت یونس علیہ السلام کی قوم کے حالات ایسے شخص نے بتائے کہ جس نے حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے دور خلافت میں قرآن کریم زبانی یاد کر لیا تھا اس شخص نے بتایا کہ حضرت یونس علیہ السلام نے جب اپنی قوم کو اللہ تعالیٰ کے عذاب سے ڈرایا تو قوم نے ان کی بات نہ مانی۔ حضرت یونس علیہ السلام نے انہیں بتایا کہ تم پر عذاب آنے والا ہے۔ اور انہیں چھوڑ کر چلے گئے جب قوم نے یہ صورت حال دیکھی اور عذاب ان پر مسلط ہونے لگا تو وہ سب لوگ اپنے گھروں سے نکل کھڑے ہوئے اور ایک بلند جگہ پر چڑھ گئے اور اللہ تعالیٰ کے سامنے آہ وزاری شروع کر دی اور خالص اللہ تعالیٰ ہی کا اعتقاد کر کے دعا کرنے لگے:

''اے اللہ! ہمیں عذاب سے بچالے اور ہمارے پیغمبر کو واپس ہمارے پاس بھیج دے ہم اس کی اتباع کریں گے اس بارے میں اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی:

ترجمہ: ''پھر کیا ایسی کوئی مثال ہے کہ ایک بستی عذاب دیکھ کر ایمان لائی ہو اور اس کا ایمان اس کے لیے نفع بخش ثابت ہوا ہو؟ یونس کی قوم کے سوا (اس کی کوئی نظیر نہیں) وہ قوم جب ایمان لے آئی تھی تو البتہ ہم نے اس پر سے دنیا کی زندگی میں

رسوائی کا عذاب ٹال دیا تھا۔ اور اس کو ایک مدت تک زندگی سے بہرہ مند ہونے کا موقع دیا تھا''۔ (سورۃ یونس آیت ۹۸)

## حضرت یونس علیہ السلام کا سمندر میں پھینکا جانا:

یہ صرف حضرت یونس علیہ السلام کی ہی قوم تھی کہ جس پر عذاب آیا اور پھر اللہ نے اسے عذاب سے بچا لیا۔ جب حضرت یونس علیہ السلام کو اس واقعہ کا علم ہوا تو وہ اپنے پروردگار سے ناراض ہو کر غصے کے عالم میں وہاں سے آگے چلے گئے ان کا خیال تھا کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں کیا کہنا ہے۔ حضرت یونس علیہ السلام چلتے رہے حتیٰ کہ ایک کشتی میں سوار ہو گئے کشتی کو تیز ہوا نے بھنور میں پھنسا دیا۔ کشتی کے سواروں نے کہا یہ ہم میں سے کسی کے گناہ کا نتیجہ ہے۔ حضرت یونس علیہ السلام کو احساس ہو گیا کہ گناہ انہی سے ہوا ہے لہٰذا انہوں نے کہا کہ میری غلطی کی وجہ سے ہوا ہے اس لیے تم مجھے سمندر میں پھینک دو۔ سب نے قرعہ اندازی کیے بغیر انہوں نے حضرت یونس علیہ السلام کو سمندر میں ڈالنے سے انکار کر دیا۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن میں بتایا ہے:

﴿ فَسَاهَمَ فَكَانَ مِنَ الْمُدْحَضِيْنَ ﴾ (سورۃ الصافات آیت ۱۴۱)

ترجمہ ''پھر قرعہ اندازی میں شریک ہوا اور اس میں مات کھائی''۔

حضرت یونس علیہ السلام نے کشتی کے مسافروں سے فرمایا کہ میں تو پہلے ہی کہہ چکا ہوں کہ یہ میرے گناہ کی وجہ سے ہے کشتی والوں نے اب بھی انہیں سمندر میں ڈالنے سے انکار کر دیا یہاں تک کہ دوبارہ قرعہ اندازی نہ کر لیں۔

﴿ فَكَانَ مِنَ الْمُدْحَضِيْنَ ﴾

''پھر وہی خطا کاروں میں تھا''۔

حضرت یونس علیہ السلام نے فرمایا میں تمہیں بتا چکا ہوں کہ یہ میری غلطی کی وجہ سے ہوا ہے۔ اب بھی انہوں نے اس سے انکار کر دیا جب تک کہ تیسری مرتبہ قرعہ اندازی نہ کر لیں۔

ترجمہ ''پھر وہی خطا کاروں میں تھا''۔

## یونس علیہ السلام کا ازخود کشتی سے کود جانا:

جب یونس علیہ السلام نے یہ ماجرا دیکھا تو خود ہی سمندر میں کود گئے۔ رات کا وقت ہے ہر سو اندھیرا ہے ایسے میں مچھلی نے حضرت یونس علیہ السلام کو نگل لیا۔

پھر حضرت یونس علیہ السلام نے اندھیروں میں پکارا اور انہیں اپنی غلطی کا احساس ہو چکا تھا ''کہ تیرے سوا کوئی الٰہ نہیں تو بے عیب ہے بے شک میں نے قصور کیا''۔

چونکہ اس سے قبل یونس علیہ السلام اعمال صالحہ کر چکے تھے اس لیے اللہ تعالیٰ نے ان کے بارے میں یہ فرمایا:

ترجمہ ''تب ہم نے اس کی دعا قبول کی اور غم سے اس کو نجات بخشی اور اسی طرح ہم مومنوں کو بچا لیا کرتے ہیں''۔

## یونس علیہ السلام تسبیح نہ کرتے تو قیامت تک مچھلی کے پیٹ میں رہتے:

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ فَلَوْ لَا اَنَّهٗ كَانَ مِنَ الْمُسَبِّحِيْنَ . لَلَبِثَ فِيْ بَطْنِهٖۤ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴾ (سورۃ الصافات آیت ۱۴۳-۱۴۴)

''اگر وہ تسبیح کرنے والوں میں سے نہ ہوتا تو روز قیامت تک اسی مچھلی کے پیٹ میں ہوتا''۔

اور یہ اللہ تعالیٰ نے اس وجہ سے فرمایا کہ جب کسی نیک آدمی سے بھول چوک ہو جائے تو اس کے اعمال صالحہ اسے بچا لیتے ہیں۔

﴿ فَنَبَذْنٰهُ بِالْعَرَآءِ وَ هُوَ سَقِيْمٌ ﴾ (سورۃ الصافات آیت ۱۴۵)

''آخر کار ہم نے اسے بڑی سقیم حالت میں ایک چٹیل زمین پر پھینک دیا''۔

﴿ وَ اَنْۢبَتْنَا عَلَيْهِ شَجَرَةً مِّنْ يَّقْطِيْنٍ ﴾ (سورۃ الصافات آیت ۱۴۶)

''اور اس پر ایک بیل دار درخت اگا دیا''۔

کہا جاتا ہے کہ یہ کدو کی بیل تھی جس پر دودھ کے قطرے ٹپکتے تھے حضرت یونس علیہ السلام نے اسے تناول فرمایا تو ان کی طاقت بحال ہوگئی۔

## یونس علیہ السلام کو انتباہ ربانی:

حضرت یونس علیہ السلام ایک موقع پر دوبارہ اس کدو کی بیل کے پاس گئے تو دیکھا کہ وہ سوکھ چکی ہے اسے دیکھ کر حضرت یونس علیہ السلام کو بڑا غم ہوا اور وہ رونے لگے۔ اس پر تنبیہ ربانی آئی کہ ایک درخت کے سوکھ جانے پر اتنے غمگین ہیں اور رو رہے ہیں جب کہ ایک لاکھ سے زیادہ لوگوں کے بارے میں آپ کو اتنا غم نہیں ہوا جنہیں آپ ہلاک کرنا چاہتے تھے۔ پھر اللہ تعالیٰ نے حضرت یونس علیہ السلام کو اس لغزش سے بچالیا اور انہیں حسب سابق صالحین میں ہی شمار کر لیا پھر انہیں حکم ہوا کہ وہ اپنی قوم کے پاس آئیں اور انہیں یہ خبر سنائیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی توبہ قبول فرمائی ہے حضرت یونس علیہ السلام اپنی قوم کے پاس جانے کے ارادے سے چل دیئے راستہ میں ایک چرواہے سے ملاقات ہوگئی اس سے آپ نے یونس علیہ السلام کی قوم کا حال دریافت فرمایا کہ اب وہ کس حالت میں ہے۔ چرواہے نے فرمایا قوم خیریت سے ہے اور یہ امید لگائے ہوئے ہے کہ ان کے پیغمبران کے پاس واپس آ جائیں گے۔ حضرت یونس علیہ السلام نے فرمایا کہ جاؤ انہیں جا کر بتادو کہ میں یونس سے مل کر آیا ہوں۔

## یونس علیہ السلام کے ملاقاتی کی گواہ بکری:

چرواہے نے کہا جب تک میری اس خبر کی تائید میں کوئی گواہی دینے والا نہ ہو۔ اس وقت تک میں یہ کام انجام نہیں دے سکتا کیونکہ صرف میرے کہنے پر لوگ یقین نہیں کریں گے چنانچہ حضرت یونس علیہ السلام نے اس کے ریوڑ سے ایک بکری متعین فرما دی اور فرمایا کہ یہ بکری گواہی دے گی کہ تم واقعتاً یونس علیہ السلام سے ملاقات کر کے آئے ہو چرواہے نے کہا کہ اور کوئی چیز جو میرے حق میں گواہی دے۔ حضرت یونس علیہ السلام نے فرمایا کہ زمین کا یہ حصہ جس پر تم ہو تمہارے حق میں گواہی دے گا چرواہے نے کہا اور کوئی چیز' حضرت یونس علیہ السلام نے فرمایا کہ یہ درخت بھی تمہارے حق میں گواہی دے گا کہ تم یونس علیہ السلام سے ملاقات کر کے آئے ہو۔ چرواہے نے اپنی قوم کے پاس پہنچ کر انہیں بتایا کہ وہ حضرت یونس علیہ السلام سے مل کر آیا ہے' قوم نے اسے جھٹلا دیا اور اسے اذیت دینے کا ارادہ کر لیا۔ چرواہے نے کہا کہ تم مجھے جھٹلانے میں اتنی تیزی نہ دکھاؤ صبح ہو لینے دو۔ جونہی صبح ہوئی تو وہ قوم کو اس جگہ لے گیا جہاں اس کی ملاقات حضرت یونس علیہ السلام سے ہوئی تھی۔ چرواہے نے زمین کے اس ٹکڑے سے بولنے کو کہا زمین نے فوراً بتایا کہ اس شخص کی یونس علیہ السلام سے ملاقات ہو چکی ہے۔ پھر چرواہے نے بکری سے پوچھا تو بکری نے بھی اس کے بیان کی تصدیق کر دی۔

## یونس علیہ السلام واپس اپنی قوم میں:

اس کے بعد حضرت یونس علیہ السلام اپنی قوم کی طرف تشریف لائے اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

﴿ وَ اَرْسَلْنٰهُ اِلٰى مِائَةِ اَلْفٍ اَوْ يَزِيْدُوْنَ . فَاٰمَنُوْا فَمَتَّعْنٰهُمْ اِلٰى حِيْنٍ ﴾ (سورۃ الصافات آیت ۱۴۷۔۱۴۸)

ترجمہ: ''اس کے بعد ہم نے اسے ایک لاکھ یا اس سے زائد لوگوں کی طرف بھیجا' وہ ایمان لائے اور ہم نے ایک وقت خاص تک انہیں باقی رکھا''۔

## ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی روایت:

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت یونس علیہ السلام نے اپنی قوم کو عذاب کی دھمکی دی اور انہیں بتایا کہ تین دنوں تک ان پر عذاب آ جائے گا یہ سنتے ہی وہ لوگ ہر ماں سے اس کے بچے کو الگ کر کے اپنے گھروں سے نکلے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں عذاب سے بچا لیا جب کہ حضرت یونس علیہ السلام عذاب کے منتظر تھے مگر انہیں عذاب بالکل دکھائی نہ دیا اور وہ جھوٹے ہونے لگے ان کے پاس اپنی سچائی کی کوئی دلیل نہیں تھی اس لیے وہ ناگواری کے عالم میں وہاں سے چلے آئے۔

ترجمہ: ''پھر انہوں نے اندھیرے میں پکارا''۔

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ظلمات سے مراد مچھلی کے پیٹ کا اندھیرا' رات کا اندھیرا اور دریا کا اندھیرا مراد ہے۔

## سمندری جانوروں کی تسبیح کی آواز:

ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب اللہ تعالیٰ نے حضرت یونس علیہ السلام کو مچھلی کے پیٹ میں قید کرنے کا ارادہ کیا تو مچھلی کو حکم دیا کہ یونس علیہ السلام کو اپنے پیٹ میں لے لو مگر انہیں کوئی خراش نہ آئے اور نہ ہی کوئی ہڈی ٹوٹے' مچھلی نے آپ کو پیٹ میں لے لیا اور انہیں سمندر میں اپنی رہائش گاہ پر لے گئی جب مچھلی حضرت یونس علیہ السلام کو سمندر کی گہرائی میں لے گئی تو حضرت یونس علیہ السلام نے آہستہ سے آواز سنی تو اپنے دل میں کہا یہ کیسی آواز ہے اللہ تعالیٰ نے حضرت یونس علیہ السلام پر مچھلی کے پیٹ میں ہی وحی نازل کی کہ یہ سمندری جانوروں کی تسبیح کرنے کی آواز ہے۔

## میرا بندہ:

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ سنتے ہی حضرت یونس علیہ السلام نے بھی مچھلی کے پیٹ میں اللہ تعالیٰ کی تسبیح شروع کر دی فرشتوں نے یہ تسبیح سنی تو کہنے لگے کہ اے ہمارے رب ہم ایک کمزور اور عجیب سی آواز زمین سے سن رہے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے فرمایا یہ میرا بندہ یونس علیہ السلام ہے اس نے میرا کہنا نہ مانا اس لیے میں نے اسے سمندر میں مچھلی کے پیٹ میں پہنچا دیا۔ فرشتوں نے کہا یہ تو ایسے نیک بندے ہیں کہ جن کی طرف سے ہر رات اور ہر دن نیک عمل آپ کے حضور میں پہنچتا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا' جی ہاں!

## فرشتوں کی سفارش:

چنانچہ اس موقع پر فرشتوں نے حضرت یونس علیہ السلام کے حق میں سفارش کی تو مچھلی کو حکم ہوا اور اس نے حضرت یونس علیہ السلام کو دریا کے کنارے چھوڑ دیا۔ اور اس وقت بقول اللہ تعالیٰ:

وھو سقیم (وہ بیمار تھے) ان کا مرض یہ تھا کہ جب مچھلی نے انہیں ساحل پر اتارا تو اس وقت ان کی حالت نومولود بچے کی طرح تھی اور ان کا گوشت اور ہڈیاں بالکل الگ الگ نظر آ رہی تھی۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ مچھلی حضرت یونس علیہ السلام کو سمندر میں لے کر چلتی پھرتی رہی حتیٰ کہ انہیں ساحل پر لا اتارا اور انہیں ایسی حالت میں باہر چھوڑا کو جیسے نومولود بچہ ہوتا ہے۔ اور اس کے اعضاء بالکل پورے اور صحیح سالم تھے کوئی عضو ضائع نہیں ہوا تھا۔

## یونس علیہ السلام کی نئے سرے سے پرورش:

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضرت یونس علیہ السلام کو مچھلی کے پیٹ سے نکال کر ایک چٹیل میدان میں چھوڑ دیا گیا پھر اللہ تعالیٰ نے وہاں کدو کی بیل اگا دی۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت یونس علیہ السلام کے لیے ایک جنگلی بکری پیدا کر دی جو درختوں کے سوکھے پتے کھا کر حضرت یونس علیہ السلام کے سامنے اپنے دونوں پیر جدا کر کے کھڑی ہو جاتی تھی اور حضرت یونس علیہ السلام کے منہ میں اپنا تھن ڈال دیتی اور وہ اس کا دودھ پی لیتے بکری اس وقت تک آپ کو دودھ پلاتی رہی جب تک آپ کی جسمانی حالت درست نہ ہو گئی بکری صبح شام دونوں وقت آ کر دودھ پلاتی رہی۔





# اللہ تعالیٰ کے تین رسول

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

﴿ وَ اضْرِبْ لَهُمْ مَثَلًا اَصْحٰبَ الْقَرْيَةِ اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ اِذْ اَرْسَلْنَآ اِلَيْهِمُ اثْنَيْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا فَعَزَّزْنَا بِثَالِثٍ فَقَالُوْٓا اِنَّآ اِلَيْكُمْ مُّرْسَلُوْنَ ﴾ (سورۃ یٰسین آیت ۱۳-۱۴)

ترجمہ: ''انہیں مثال کے طور پر اس بستی والوں کا قصہ سناؤ جب کہ اس میں رسول آئے تھے ہم نے ان کی طرف دو رسول بھیجے اور انہوں نے دونوں کو جھٹلا دیا' پھر ہم نے تیسرا مدد کے لیے بھیجا اور ان سب نے کہا ہم تمہاری طرف رسول کی حیثیت سے بھیجے گئے''۔

## یہ تینوں رسول کون تھے؟:

اسلاف کا ان کے بارے میں اختلاف ہے' بعض کا کہنا ہے کہ یہ تینوں جن کا ذکر اللہ تعالیٰ نے مذکورہ آیات میں کیا ہے اور جن کے حالات ان آیات میں بیان کیے میں انبیاء اور رسل تھے جن کو اللہ تعالیٰ نے روم کے ایک بادشاہ انطیخس کی طرف بھیجا اور یہ بادشاہ جس بستی میں رہتا تھا اس کا نام انطاکیہ ہے۔ جن اسلاف نے مذکورہ بات فرمائی ہے وہ یہ ہیں۔

## ایک بوڑھا جذامی:

محمد بن اسحاق نے فرمایا کہ کعب احبار اور وہب بن منبہ سے یمانی کی روایت ہے کہ انطاکیہ میں ایک شخص رہتا تھا جس کا نام حبیب بن مری تھا۔ ریشم کا کاروبار کرتا تھا۔ بیمار رہتا تھا جلد ہی مرض جذام میں مبتلا ہو گیا اس کا گھر شہر سے دور دراز دروازے کے پاس تھا۔ یہ شخص صاحب صدق وصفا مومن تھا۔ مؤرخین کے بقول شام کو وہ اپنی جمع شدہ کمائی کے دو حصے کر کے ایک حصہ اپنے اہل و عیال کی ضروریات پر خرچ کرتا تھا اور ایک حصہ صدقہ کر دیتا تھا اور اس کی فطرت صحیح خطوط پر استوار ہو گئی تھی اس وقت اسے اپنی بیماری' اپنے کاروبار اور اپنے ضعف کی کوئی فکر نہ تھی۔

## انطاکیہ میں تین رسول:

انطاکیہ نامی شہر جس میں وہ شخص مقیم تھا اس زمانہ میں فرعون میں سے ایک فرعون کی حکومت تھی جس کا نام انطیخس بن انطیخس بن انطیخس تھا۔ یہ مشرک اور بت پرست تھا۔ اللہ تعالیٰ نے صادق' صدوق اور شلوم نامی تین رسول بھیجے اللہ تعالیٰ نے اس فرعون اور اس کے شہر والوں کی طرف مذکورہ تین رسولوں میں سے پہلے دو کو مبعوث کیا پھر تیسرے رسول کو بھیج کر ان دو کی تائید فرمائی۔

## یہ رسول نہیں تھے:

بعض دیگر علماء نے فرمایا کہ یہ تین حضرات با قاعدہ اللہ تعالیٰ کے فرستادہ نہیں تھے بلکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواریوں میں سے تھے ان کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے بھیجا تھا لیکن چونکہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے انہیں اللہ تعالیٰ کے حکم سے ہی بھیجا تھا اس لیے بھیجنے کی نسبت

اللہ تعالیٰ کی طرف کردی گئی اور فرمایا کہ:

﴿ اِذْ اَرْسَلْنَا اِلَيْهِمُ اثْنَيْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا فَعَزَّزْنَا بِثَالِثٍ ﴾

ترجمہ: ''جب ہم نے ان کے پاس دو کو بھیجا تو انہوں نے جھٹلایا تو پھر ہم نے تیسرے کو ان کی مدد کے لیے بھیجا''۔

واضرب لھم مثلاً کے بارے میں حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ہمیں یہ بتایا گیا ہے کہ روم کے ایک شہر انطاکیہ کی طرف حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے اپنے دو حواریوں کو بھیجا جب قوم نے ان دونوں کو جھٹلایا تو تیسرے کو بھیج کر ان دو کی مدد کی' انہوں نے اپنی قوم سے فرمایا کہ ہم تمہاری طرف بھیجے گئے ہیں۔

ابن اسحاق کی ایک روایت میں ہے کہ جب ان پیغمبروں نے اس قوم کو دعوت دی' اسے اللہ تعالیٰ کے حکم سے پکار ادہ بات انہیں وضاحت سے بتائی جس کا انہیں حکم دیا گیا تھا۔ جس دین پر وہ عمل پیرا تھے ان کے نقائص بیان کیے تو بستی والوں نے پیغمبروں کو جواب دیا:

﴿ اِنَّا تَطَيَّرْنَا بِكُمْ لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهُوْا لَنَرْجُمَنَّكُمْ وَ لَيَمَسَّنَّكُمْ مِّنَّا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴾ (سورۂ یٰسین آیت ۱۸)

''ہم تو تمہیں اپنے لیے فال بد سمجھتے ہیں۔ اگر تم باز نہ آئے تو ہم تم کو سنگسار کر دیں اور ہم سے بڑی دردناک سزا پاؤ گے''۔

پیغمبروں نے ان سے فرمایا: طَائِرُكُمْ مَعَكُمْ' تمہاری نحوست تمہارے ساتھ ہے یعنی تمہارے برے اعمال تمہارے ساتھ ہیں اَئِنْ ذُكِّرْتُمْ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ. کیا یہ باتیں تم اس لیے کرتے ہو کہ تمہیں نصیحت کی گئی؟ اصل بات یہ ہے کہ تم حد سے گزرے ہوئے لوگ ہو''۔

## حبیب بن مری کا فرمان:

جب فرعون اور اس کی قوم کا رسولوں کے قتل پر اتفاق رائے ہو گیا تو وہ دوڑتے ہوئے ان کے پاس پہنچے انہیں سمجھانے لگے اور انہیں رسولوں کی پیروی کی دعوت دینے لگے۔

چنانچہ حبیب بن مری نے فرمایا:

﴿ يَا قَوْمِ اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِيْنَ' اتَّبِعُوْا مَنْ لَّا يَسْئَلُكُمْ اَجْرًا وَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴾

''اے میری قوم رسولوں کی پیروی کرو، ان کی پیروی کرو جو تم سے کوئی اجر نہیں مانگتے اور وہ ہدایت پانے والے ہیں یعنی وہ جو ہدایت تمہارے پاس لے کر آئے ہیں اس پر وہ تم سے کچھ طلب نہیں کرتے تمہارے خیر خواہ ہیں لہٰذا ان کی پیروی کرو ان کی ہدایت پر چلو گے تو ہدایت یافتہ ہو جاؤ گے''۔

## حبیب بن مری کا رسولوں سے سوال:

حضرت قتادہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا: کہ جب ''حبیب بن مری'' رسولوں کے پاس پہنچے تو اس کہا کہ آپ اس دعوت پر کسی بھی اجرت کے طلب گار نہیں ہیں پیغمبروں نے فرمایا کہ نہیں اس موقع پر حبیب بن مری نے فرمایا اے میری قوم رسولوں کی پیروی کرو جو تم سے کوئی اجرت نہیں مانگتے اور ہدایت پانے والے ہیں۔

## حبیب بن مری کا اظہار حق:

ابن اسحاق کی روایت ہے کہ اس کے بعد حبیب بن مری نے اپنی قوم کی بت پرستی کے خلاف آواز بلند کی اور ان کے سامنے اپنا برحق دین اور اپنے رب کی عبادت ظاہر کردی۔ انہیں خبردار کردیا کہ اللہ کے سوا کوئی بھی ان کے نفع ونقصان کا مالک نہیں ہے چنانچہ حبیب بن مری نے اس سلسلے میں جو فرمایا اسے قرآن کریم نے "ومالی لاعبد الذی سے فاسمعون" (سورۃ یٰسین ۲۲ سے ۲۵) تک کے الفاظ میں نقل فرمایا ہے جس کا ترجمہ یہ ہے۔ اور میرے لیے کیا ہے کہ میں اس کی عبادت نہ کروں جس نے مجھے پیدا کیا اور اس کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے کیا میں اس کے سوا اوروں کو معبود بناؤں کہ اگر رحمان مجھے تکلیف دینے کا ارادہ کرے تو ان کی سفارش میرے لیے کچھ کام نہ آئے اور نہ مجھے چھڑا سکیں گے بے شک میں تمہارے رب پر ایمان لایا ہوں پس میری بات سنو۔ (سورۃ یٰسین ۲۵)

## حبیب بن مری کی شہادت:

یعنی میں تمہارے رب پر ایمان لایا ہوں جس کا تم نے انکار کیا ہے تو میری بات سنو، جب حبیب نے اپنی قوم سے یہ بات کہی تو قوم نے یکدم حملہ کر کے انہیں شہید کردیا۔ حبیب اپنے ضعف اور کمزوری کی وجہ سے قوم کی نظر میں بہت کمزور تھے کسی نے بھی ان کا دفاع نہ کیا۔

## دردناک شہادت کا صلہ:

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے ہیں کہ لوگوں نے حبیب کو اپنے پیروں تلے اس طرح روندا کہ ان کی آنت دبر سے نکل آئی اللہ نے حبیب سے فرمایا جنت میں داخل ہو جاؤ۔ چنانچہ حبیب زندہ جنت میں داخل ہو گئے اور انہیں جنت میں رزق ملتا رہا اللہ نے ان سے دنیا کی بیماری دنیا کا غم اور دنیا کی تکلیف رفع فرمادی چنانچہ جب وہ اللہ کی رحمت اور عزت والی جنت میں پہنچے تو فرمایا:

﴿ يَالَيْتَ قَوْمِي يَعْلَمُونَ بِمَا غَفَرَلِي رَبِّي وَجَعَلَنِي مِنَ الْمُكْرَمِينَ ﴾

''اے کاش! میری قوم بھی جان لیتی کہ میرے رب نے مجھے بخش دیا ہے اور مجھے عزت والوں میں کر دیا''۔

قوم نے انہیں بے وقعت سمجھا تھا۔ جس کی وجہ سے اس قوم پر ایسا غضب نازل ہوا کہ ایسا غضب اس سے پہلے کسی بھی قوم پر نازل نہیں ہوا انہوں نے حبیب کی ایذا رسانی اور قتل کو جائز سمجھا تو انہیں فوراً سزا مل گئی اللہ تعالیٰ نے فرمایا! ﴿ان كانت الا صيحة واحدة فاذا هم خامدون﴾

وہ صرف ایک ہی چیخ تھی کہ جس سے وہ بجھ کر رہ گئے۔ اللہ نے اس بادشاہ کو اہل انطاکیہ کو ہلاک کردیا اور وہ صفحہ ہستی سے اس طرح مٹ گئے کہ ان کا کوئی بھی فرد باقی نہ رہا۔ حضرت عبداللہ ابن مسعود فرمایا کرتے تھے کہ سورۃ یٰسین میں جن کا ذکر ہے ان کا نام حبیب ہے۔ ابی الخلد نے فرمایا کہ ان کا نام حبیب بن مری ہے۔

## شمسون:

شمسون روم کی ایک بستی کے رہنے والے تھے۔ ان کی فطری صلاحیت کی وجہ سے اللہ نے ان کو ہدایت عطا فرمائی تھی ان کی قوم بت پرستی میں مبتلا تھی وہب بن منبہ ایمانی کی روایت ہے کہ اس قوم میں شمسون ایک مسلمان آدمی تھے۔ ان کی ماں نے ان کو اپنے عبادت خانے کا خادم بنادیا تھا جس بستی میں آپ رہتے تھے اس کے باشندے کافر اور بت پرست تھے ان کا گھر بستی سے زیادہ

میلوں کے فاصلے پر نہیں تھا۔

## شمسون کی دلیری:

یہ اکیلے ہی مشرکین سے مقابلہ کرتے تھے اور اللہ کی رضا کی خاطر ان سے جہاد کرتے تھے کسی کا مال لے لیتے تھے۔ جب بھی قوم سے لڑائی ہوتی تو اونٹ کا ایک جبڑا ان کے پاس ہوتا تھا۔ اس کے بغیر کسی سے بھی لڑائی نہیں کرتے تھے قوم ان سے لڑتی یہ قوم سے لڑتے جب تھک جاتے اور انہیں پیاس لگتی تو جبڑے کے پاس جو پتھر تھا اس سے میٹھا پانی بہنے لگتا سیر ہو کر پیتے انہیں ایک سخت گرفت بھی عطا کی گئی تھی کہ لوہے جیسی مضبوط چیز بھی ان پر گرفت حاصل نہیں کر سکتی تھی۔ اس طرح وہ قوم سے جہاد کرتے تھے اور قوم سے مال لے کر اپنی ضروریات پوری کرتے۔

## شمسون کی بیوی کا شمسون کو باندھنا:

قوم کا ان پر ذرا سا بھی بس نہیں چلتا تھا۔ حتیٰ کے لوگوں نے یوں کہا کہ تم اپنے شوہر کو ہمارے حوالے کرنے میں ہماری مدد کرو ہم تمہیں اس پر اجرت دیں گے۔ بیوی نے کہا ٹھیک ہے میں اسے تمہاری خاطر باندھ کر رکھوں گی چنانچہ انہوں نے ان کی بیوی کو ایک مضبوط سی رسی دے دی اور کہا کہ یہ سو جائے تو اس کے ہاتھ اس کی گردن کے ساتھ باندھ دینا یہاں تک کہ ہم آئیں اور اسے پکڑ کر لے جائیں۔

## شمسون کی بیوی کی بے وفائی:

چنانچہ وہ جونہی سوئے تو ان کی بیوی نے ان کے ہاتھ گردن کے ساتھ باندھ دیئے جب وہ نیند سے اٹھے اور اپنے ہاتھ کھینچے تو ہاتھ گردن سے الگ ہو گئے آپ نے اپنی بیوی سے پوچھا کہ تم نے ایسا کیوں کیا اس نے کہا کہ میں دراصل آپ کی طاقت آزمانا چاہتی تھی۔ آپ جیسا طاقتور آدمی میں نے پہلے کبھی نہیں دیکھا۔

## بیوی اور قوم کی دوبارہ ناکامی:

پھر بیوی نے قوم کے پاس پیغام بھیجا کہ میں نے تو اسے رسی سے باندھ دیا تھا مگر پھر بھی مجھ سے کچھ نہ ہو سکا کیونکہ رسی خود بخود کھل گئی پھر انہوں نے اس عورت کے پاس لوہے کا ایک طوق بھیجا۔ اور کہلا بھیجا کہ جب وہ سو جائے تو وہ طوق اس کی گردن میں ڈال دینا چنانچہ جب وہ سوئے تو بیوی نے وہ طوق ان کے گلے میں ڈال دیا، پھر اسے مضبوط کر کے باندھ دیا جب وہ اٹھے تو انہوں نے طوق کو پکڑ کر کھینچا تو طوق ہاتھ اور گردن سے نیچے آ گرا۔

## شمسون کو بالوں سے باندھنا:

شمسون نے بیوی سے پوچھا کہ تم نے یہ کیوں کیا؟ کہنے لگی کہ میں اس سے آپ کی طاقت کا اندازہ لگانا چاہ رہی تھی۔ شمسون میں نے دنیا بھر میں آپ جیسا طاقتور شخص نہیں دیکھا۔ کیا دنیا میں کوئی چیز ایسی ہے جو آپ پر غالب آ سکے شمسون نے کہا نہیں ہاں البتہ ایک چیز ایسی ہے۔ بیوی نے کہا وہ کون سی؟ انہوں نے کہا کہ وہ میں تجھے نہیں بتاؤں گا بیوی مسلسل ان سے پوچھتی رہی آخر انہوں نے بتا دیا کہ میری ماں نے مجھے عبادت خانے کا خادم بنا دیا تھا۔ اس لیے مجھ پر کوئی چیز غالب نہیں آ سکی صرف میرے بالوں کے اور کوئی چیز مجھے نہیں باندھ سکتی۔

بیوی کو پتہ چل گیا چنانچہ جونہی آپ سوئے اس نے آپ کے بالوں سے آپ کے ہاتھ اور گردن باندھ دیئے۔ بیوی نے قوم کو اطلاع کی قوم نے آ کر انہیں پکڑ لیا ان کے ناک کان کاٹ دیئے۔ ان کی آنکھیں پھوڑ دیں شہر میں کئی ستونوں والا مینار تھا جس پر لا کر انہیں بٹھا دیا ان کا بادشاہ سب لوگوں کو لے کر اس مینار پر آ بیٹھا۔ تا کہ لوگ شمسون کو ملنے والی سزا کا نظارہ کر سکیں اس وقت شمسون نے اللہ سے دعا کی کہ اے اللہ! تو مجھے ان سب پر غلبہ عطا فرما چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا مینار کے دو ستونوں میں سے ان دو کو کھینچو چنانچہ آپ نے ایسا ہی کیا تو اللہ نے آپ کی بینائی واپس کر دی آپ کے سارے اعضاء ٹھیک کر دیئے مینار بادشاہ اور دوسرے لوگوں سمیت زمین پر آ گرا اور سب لوگ نیچے دب کر ہلاک ہو گئے۔

## جرجیس:

تاریخی روایات کے مطابق جرجیس فلسطین میں اللہ کے ایک بندے تھے انہوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حواریین میں سے بہترین حضرات کا زمانہ پایا تھا یہ تاجر تھے اور تجارت کے ذریعے اتنا کما لیتے تھے کہ جس سے وہ لوگوں سے مستغنیٰ رہ سکیں اور جو بچ جائے وہ مسکینوں پر خرچ کر سکیں۔

## شاہ موصل کو جرجیس کا مال بھیجنا:

ایک دفعہ انہوں نے ''موصل'' کے بادشاہ کے پاس بھی سامان بھیجا جب کہ ابن اسحاق وہب بن منبہؒ اور دوسرے اہل علم سے نقل کرتے ہیں کہ ''موصل'' میں ایک دازانہ تھا' پورے ملک میں اس کی حکومت تھی بڑا سرکش اور ظالم تھا۔ اللہ کے سوا کوئی بھی اس کو قابو نہیں کر سکتا تھا۔ ''جرجیس'' فلسطین کے ایک نیک آدمی تھے۔ مومن تھے مگر ایمان تھا اور ان کی باتیں سن رکھی تھیں اور ان سے علم حاصل کر رکھا تھا۔ جرجیس کثیر المال اور بڑی تجارت کے مالک تھے بہت صدقہ خیرات کرتے تھے۔ ان پر ایک وقت ایسا بھی آتا تھا۔ کہ جب وہ سارا مال صدقہ کر چکے ہوتے کہ ان کے پاس بالکل مال نہ رہتا تھا اور یہ فقیر ہو جاتے پھر ایک دفعہ تجارت کرتے تو پہلے کی طرح بہت زیادہ مال مل جاتا تھا۔ مال کے بارے میں ان کا یہ ہی حال تھا انہیں مال حاصل کرنے اور کمانے کا شوق صرف اس لیے تھا۔ کہ وہ مال کما کر صدقہ خیرات کر دیں اگر یہ غرض ان کی پیش نظر نہ ہوتی تو انہیں امیری زیادہ محبوب نہ تھی۔

## جرجیس بادشاہ موصل کے دربار میں:

اس لیے کہ جرجیس کو ہر وقت یہ فکر لگی رہتی تھی۔ کہ کہیں مشرکین انہیں ان کے دین کی وجہ سے تکلیف نہ پہنچائیں اور انہیں اس بارے میں پریشان نہ کریں چنانچہ انہیں موصل بادشاہ کے پاس جانے سے کوئی روک نہ سکا جب وہ بادشاہ کے پاس پہنچے تو وہ اپنی مجلس میں نمایاں جگہ پر بیٹھا ہوا تھا۔ اس کے پاس قوم سربراہ اور دیگر لوگ اور مختلف حکمران بیٹھے تھے۔ بادشاہ نے آگ جلا رکھی تھی اس کے قریب ہی مخالفین کو طرح طرح کی سزائیں دینے کا انتظام تھا۔

## ''افلون'' ایک بت:

بادشاہ کے حکم سے ''افلون'' نامی ایک بت نصب کیا گیا تھا۔ لوگوں کو اس بت کے سامنے لایا جاتا تھا جو اس بت کو سجدہ نہ کرتا اسے آگ میں ڈال دیا جاتا اور طرح طرح کی سزائیں دی جاتیں تھیں۔ جب جرجیس نے یہ صورت حال دیکھی تو وہ سخت گھبرا گئے۔ اور دل ہی دل میں بادشاہ کے خلاف جہاد کا پروگرام بنا لیا اللہ نے جرجیس کے دل میں اس بادشاہ کا بغض اور اس کے خلاف لڑنے کا

جذبہ پیدا کر دیا چنانچہ جو مال وہ بادشاہ کو ہدیہ کرنے کے لیے لائے تھے وہ اسے ہدیہ کرنے کی بجائے سارا کا سارا اپنے ہم مذہب ساتھیوں میں تقسیم کیا اور مال کے بجائے خود اپنی جان کے ذریعے بادشاہ کے خلاف جنگ کرنے کا پروگرام بنالیا۔

## جرجیس کا خطاب:

چنانچہ وہ انتہائی رنج اور غصہ کے عالم میں بادشاہ کی طرف متوجہ ہوکر فرمانے لگے کہ یہ بات تمہارے علم میں رہنی چاہیے کہ تم ایک مملوکہ غلام ہو' نہ تم اپنے کسی نفع ونقصان کے مالک ہو اور نہ ہی کسی اور کے نفع ونقصان کا اختیار رکھتے ہو۔ تمہارے اوپر ایک پروردگار ہے جو تمہارا مالک ہے۔ اسی نے تجھے رزق دیا ہے۔ وہی تجھے زندہ کرتا ہے۔ اور وہی تجھے مارتا ہے۔ تجھے نفع ونقصان بھی پہنچا سکتا ہے اور تو نے پروردگار کی ایک ایسی مخلوق کو معبود بنایا ہے جسے اس نے کہا کہ ہو جا تو وہ ہوگئی۔ وہ مخلوق بہری اور گونگی ہے نہ بول سکتی ہے۔ اور نہ ہی کچھ سن سکتی ہے۔ نہ نقصان پہنچا سکتی ہے اور نہ نفع دے سکتی ہے۔ نہ ہی اللہ کے عذاب سے تجھے بچا سکتی ہے۔ تو نے اس مخلوق کو سونے چاندی سے مزین کر دیا۔ تاکہ عام لوگ اس کی وجہ سے فتنہ میں مبتلا ہوں پھر تو نے اللہ تعالیٰ کو چھوڑ کر اس کی عبادت شروع کر دی اور اس پر اللہ تعالیٰ کے بندوں کو مجبور بھی کیا اور اسی مخلوق کو تو نے رب بنالیا۔

## جرجیس کا بادشاہ کو دعوتِ حق:

جرجیس نے بادشاہ کے ساتھ ایسی گفتگو کی کہ جس میں اللہ کی تعظیم' اس کی بزرگی کو بیان کیا اور بت کی حقیقت اس کے سامنے واضح کر دی اور بتایا کہ بت عبادت کے لائق نہیں ہے' بادشاہ نے اس سے پوچھا کہ تو کون ہے؟ کہاں سے آیا ہے؟ جرجیس نے جواب میں کہا کہ میں اللہ کا بندہ ہوں اور اللہ کے بندے و بندی کا بیٹا ہوں' اللہ کے بندوں میں سے زیادہ عاجز اور سب سے زیادہ محتاج ہوں' مٹی سے پیدا ہوا ہوں اور مٹی ہی میں لوٹ کر جانا ہے۔ جرجیس نے بادشاہ کو اپنے آنے کی غرض اور حالات سے آگاہ کیا اور اسے اللہ کی عبادت اور بت پرستی چھوڑنے کی دعوت دی' جس کی وہ پوجا کیا کرتا تھا۔ بادشاہ نے جرجیس سے کہا اگر واقعتاً تیرا رب موجود ہوتا جس کے بارے میں تیرا خیال ہے کہ وہ بادشاہوں کا بادشاہ ہے تو وہ تجھے نظر آنا چاہیے تھا۔ جب کہ تجھے میرے اردگرد بیٹھے ہوئے سرداروں پر میرا اثر نظر آ رہا ہے۔

## جرجیس کا خطاب:

جرجیس نے جواب میں اللہ تعالیٰ کی بزرگی اور اس کی حکمت بیان کی اور دوران گفتگو کہا: تیرا ''طرقبلینا'' کے بارے میں کیا خیال ہے؟ وہ تیری حکومت میں شامل نہیں ہے' وہ تیری قوم کے ایک بڑے آدمی ہیں' الیاس کون ہیں؟ الیاس کو اللہ سے تعلق نہیں تھا کیونکہ شروع میں تو وہ ایک عام آدمی تھے کھانا کھاتے تھے بازار میں جاتے تھے۔ ان پر اللہ تعالیٰ کا کرم نہیں ہوا تھا جب تک ان کی داڑھی نہ نکل آئی اللہ نے ان کو نور کا لباس پہنا دیا اس لیے وہ انسانی شکل میں فرشتے ہو گئے آسمانی اور زمینی مخلوق دونوں میں شامل ہو گئے فرشتوں کے ساتھ اڑتے رہے مجھے بتایئے کہ مجلطیس کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے اس نے بھی تیری حکومت میں شرکت نہیں کی حالانکہ وہ تیری قوم کا بڑا آدمی ہے مسیح بن مریم کون ہیں؟ اللہ سے ان کا جو تعلق ہے کیا تمہیں معلوم ہے؟ اللہ نے ان کو تمام جہانوں پر فضیلت عطا کی ہے۔ ان کو اور ان کی ماں کو اللہ نے عبرت حاصل کرنے والوں کے لیے نشانی بنایا ہے پھر جرجیس نے مسیح علیہ السلام کے وہ عمدہ وعدے بیان کیے جو بطور خاص اللہ نے انہیں عطا فرمائے تھے۔ جرجیس نے یہ بھی کہا کہ تم مجھے بتاؤ کہ تمہارا اس پاکیزہ روح کی

ماں کے بارے میں کیا خیال ہے۔ جسے اللہ نے اپنے حکم کے لیے تیار کیا تھا۔ اور ان کے بطن کو عیسیٰ علیہ السلام کی روح کے لیے پاک کر دیا تھا۔ اور اللہ نے انہیں اپنی تمام بندیوں کی سردار بنایا تھا۔ تو تم مریم کے بارے میں کیا کہوگے ان کے اللہ سے تعلق کے بارے میں کیا کہوگے ازبیل کون ہے اس نے تیری حکومت کو اختیار نہیں کیا وہ بھی تیری جماعت اور تیرے دین پر تھی۔ اس کی بڑی سلطنت کے باوجود اللہ نے اسے اسی کے سپرد کر دیا تھا۔ اس نے ان کی حفاظت نہیں کی کتوں نے ان کے گھر میں داخل ہو کر اس پر حملہ کر دیا۔ اور اس کا گوشت نوچ لیا۔ اور خون چاٹ گئے لومڑیاں اور بچھو اس کی ہڈیاں کھینچتے پھر رہے تھے۔ تو ان کے بارے میں تیرا کیا خیال ہے؟ اس نے تیری ولایت کو تسلیم نہیں کیا عمران کی بیٹی مریم کون ہیں؟ ان کا اللہ سے جو تعلق تھا اس کے بارے میں تیرا کیا خیال ہے۔

## بادشاہ کا خوفزدہ کرنا:

بادشاہ نے جرجیس سے کہا تو ہمیں جن لوگوں کے حالات بتا رہا ہے۔ ہم ان کے بارے میں بالکل کچھ نہیں جانتے' جن آدمیوں کا تو نے ذکر کیا ہے۔ ان کو میرے پاس لے آؤ تاکہ میں انہیں دیکھوں اور عبرت حاصل کروں کیونکہ میں یہ ماننے کو تیار نہیں کہ انسانوں میں بھی ایسے لوگ ہو سکتے ہیں۔

جرجیس نے جواب میں کہا تو انکار اس وجہ سے کر رہا ہے کہ تجھے اللہ کی ذات کا علم نہیں' رہا ان دو آدمیوں کا مسئلہ تو تو انہیں ہرگز نہیں دیکھ سکتا اور نہ وہ تجھے دیکھ سکتے ہیں ہاں اگر تو بھی ان کے اعمال کو پالے اور ان کے مرتبے کو حاصل کرے تو تو انہیں دیکھ سکتا ہے۔ بادشاہ نے کہا کہ ہم تیرے سامنے اپنا عذر بیان کر چکے ہیں۔ اور ہمیں تیرے جھوٹ کا پتہ چل چکا ہے۔ کیونکہ تو نے ایسی باتوں پر فخر کیا ہے کہ جن کا ثبوت پیش کرنے سے تو عاجز ہے اور تو نے ان باتوں کی تصدیق پیش نہیں کی پھر بادشاہ نے جرجیس کو دو باتوں میں سے ایک بات کو اختیار کرنے کا حکم دیا تو ''افلون'' کو سجدہ کرے یا عذاب سہنے کے لیے تیار ہو جا۔

## جرجیس کی حوصلہ مندی:

جرجیس نے کہا کہ اگر افلون نے ہی آسمان کو بلند کیا ہے۔ اور فلاں فلاں چیزیں پیدا کی ہیں تو پھر تو نے درست اور میری خیر خواہی کی بات کی ہے۔ اگر افلون نے ایسا نہیں کیا تو دفعہ ہو جا' نجس ملعون۔

## شدید دردناک عذاب:

بادشاہ نے جب یہ سنا کہ جرجیس اسے برا بھلا کہہ رہا ہے اور اس کے خداؤں کو بھی برا بھلا کہہ رہا ہے تو اسے بہت غصہ آیا۔ اور حکم دیا کہ اسے سزا دینے کے لیے زمین میں ایک لکڑی گاڑ دی جائے اور اس پر لوہے کی کنگھیاں لگائی جائیں' جرجیس کا گوشت کھال اور گردن سب جب تک کٹ نہ جائیں تو اس وقت تک مسلسل ان کنگھیوں سے اس کا بدن چھیلا جائے' اس دوران اس پر سرکے اور رائی کے دانوں کا چھڑکاؤ کیا جائے۔

چنانچہ اس پر عمل کیا گیا۔ جب بادشاہ نے دیکھا کہ جرجیس پر کوئی اثر نہیں ہو رہا ہے اور اسے موت نہیں آ رہی تو حکم دیا کہ لوہے کی چھ کیلیں آگ میں تپائی جائیں چنانچہ انہیں تپایا گیا اور جب وہ آگ کی طرح تپ گئیں تو وہ کیلیں جرجیس کے سر میں گاڑھ دیں جس سے اس کا دماغ پگھلنے لگا جب بادشاہ نے دیکھا کہ اس سے بھی موت واقع نہیں ہوئی۔ تو تانبے کا ایک حوض تیار کرنے کا حکم دیا اس میں آگ جلائی جب آگ نے تانبے کو بھی آگ بنا دیا تو جرجیس کو حوض کے بالکل بیچ ڈال دیا اور اوپر سے حوض کو بند کر دیا

گیا۔ جرجیس اس میں زندہ رہے یہاں تک کہ حوض کی گرمی ٹھنڈک میں تبدیل ہوگئی جب بادشاہ نے دیکھا کہ اب بھی جرجیس نہیں مرا تو اسے بلا کر کہنے لگا یہ جو تجھے عذاب دیا جارہا ہے کیا اس سے تجھے ذرا بھی تکلیف محسوس ہوئی۔

جرجیس نے کہا کہ کیا میں نے تجھے یہ بات نہیں بتائی تھی کہ میرا رب ایک ہے۔ جو جان سے بھی زیادہ قریب ہے بادشاہ نے کہا کہ ہاں یہ بات تو تو نے مجھے بتائی ہے۔ جرجیس نے کہا کہ اُسی رب نے مجھے تیرے عذاب سے بچالیا ہے اور مجھے صبر کی توفیق دی ہے تاکہ تیرے خلاف حجت تمام ہو جائے۔

## بادشاہ کا خوفزدہ ہونا:

جب بادشاہ نے یہ بات سنی تو اسے اپنی ہلاکت کا یقین ہوگیا۔ اور اسے اپنی جان اور اپنی حکومت کے بارے میں خطرہ لاحق ہوگیا۔ اور اس نے اب جرجیس کو ہمیشہ کے لیے قید میں ڈالنے کا عزم کرلیا۔ بادشاہ کی جماعت کے سرداروں نے کہا کہ قید میں ڈالنے کے بعد اگر آپ نے اسے آزادانہ لوگوں سے بات چیت کرنے کی اجازت دے دی تو خطرہ یہ ہے کہ کہیں یہ لوگ اپنے ساتھ ملا کر حملہ نہ کردے آپ اسے قید خانہ میں ایسی سزا کا حکم جاری کریں کہ جس کی وجہ سے عام لوگوں سے بات چیت نہ کرسکے چنانچہ بادشاہ نے حکم دیا اور جرجیس کو قید خانے میں منہ کے بل لیٹایا گیا پھر ان کے دونوں ہاتھوں اور دونوں پیروں میں لوہے کی چار کیلیں گاڑیں ہر عضو میں ایک ایک کیل تھی۔ پھر حکم ہوا کہ ان کی کمر پر بھاری پتھر رکھ دیا جائے یہ پتھر اتنا بھاری تھا کہ پہلے اسے سات آدمیوں نے اٹھانے کی کوشش کی مگر نہ اٹھا سکے پھر چودہ آدمیوں نے اٹھانے کی کوشش کی آخر کار اٹھارہ آدمیوں نے وہ پتھر اٹھا کر جرجیس کی کمر پہ رکھ دیا پورے دن جرجیس کیلوں میں جکڑے ہوئے پتھر کے نیچے دبے رہے۔

## نصرتِ الٰہی:

جب رات ہوئی تو اللہ نے ان کے پاس ایک فرشتہ بھیجا' جرجیس وہ پہلے شخص ہیں کہ جن کی اللہ نے فرشتوں سے مدد کی اور یہ پہلے شخص ہیں۔ جن کے پاس وحی آئی فرشتوں نے جرجیس سے پتھر ہٹا دیا۔ اور ان کے ہاتھوں اور پیروں سے کیلیں نکال دیں۔ انہیں کھانا کھلایا پانی پلایا انہیں خوشخبری دی اور تسلی دی صبح ہوئی تو فرشتوں نے انہیں جیل سے باہر نکال دیا۔ اور کہا کہ اپنے دشمن کے پاس چلے جاؤ اور اللہ کی رضا کی خاطر اس سے جہاد کیجیے کیونکہ اللہ تعالیٰ آپ سے یہ فرمارہے ہیں۔ کہ آپ خوش ہو جائیں اور صبر کریں کیونکہ میں تمہیں اپنے اس دشمن کے ذریعے سات سال تک آزمانا چاہتا ہوں۔

## حکمتِ خداوندی:

وہ تمہیں تکلیف پہنچائے گا اور سات دفعہ تمہیں قتل کرے گا اور ہر مرتبہ تیری روح تیرے جسم میں لوٹا دوں گا جب چوتھی مرتبہ تمہیں قتل کیا جائے گا تو میں تمہاری روح کو قبول کرلوں گا۔ اور اس پر تمہیں پورا پورا اجر دوں گا۔ بادشاہ کو اور دوسرے لوگوں کو جرجیس کی رہائی کی بالکل خبر نہ تھی۔ کہ اچانک جرجیس ان کے سروں پر جا کھڑے ہوئے اور انہیں اللہ کی طرف دعوت دینے لگے۔

بادشاہ نے حیرت میں ڈوب کر پوچھا: تمہیں قید خانے سے کس نے نکالا ہے۔ جرجیس نے کہا کہ مجھے اسی ذات نے نکالا ہے جس کی سلطنت تیری سلطنت پر غالب ہے۔ بادشاہ نے جب یہ بات سنی تو فوراً غصہ سے بھر گیا اور عذاب کی جتنی صورتیں ہوسکتیں تھیں سب کا حکم دیا۔

## جرجیس کا مثلہ:

جب جرجیس نے دیکھا کہ انہیں ہر طرح کی سزائیں دی جائیں گی تو وہ گھبرا گئے۔ پھر وہ اس طرح زور زور سے اپنے آپ کو ملامت کرنے لگے کہ وہ سب لوگ سن رہے تھے۔ جب اس سے فارغ ہوئے دو لوگوں نے انہیں دو لکڑیوں کے درمیان لٹا دیا اور سر کے بالکل درمیان تلوار رکھ دی پھر تلوار اس زور سے ماری کہ وہ جسم بالکل درمیان سے چیرتی ہوئی پیروں کے پاس آ پڑی اور جرجیس کے دو ٹکڑے ہو گئے۔ ان لوگوں نے جرجیس کے مزید کئی ٹکڑے کر دیئے۔

## جرجیس کی عزت اور زندگی:

بادشاہ نے کنوئیں میں شکاری شیر چھوڑ رکھے تھے۔ یہ بھی ان کی سزاؤں میں سے ایک تھی پھر انہوں نے جرجیس کے ٹکڑے کنوئیں میں پھینک دیئے۔ جب جرجیس ان کی طرف پھینکے جانے لگے۔ تو اللہ نے شیروں کو حکم دیا کہ وہ سب اپنے سر اور گردنیں جھکا کر پنجوں کے بل کھڑے ہو جائیں انہوں نے جرجیس کو بالکل تکلیف نہیں پہنچائی جرجیس نے یہ دن مردہ حالت میں گزارا یہ موت انہیں پہلی دفعہ آئی تھی جب رات ہوئی تو اللہ نے ان کے جسم کے مختلف ٹکڑوں کو جمع کر کے صحیح سالم بدن بنا دیا اور پھر اس میں روح لوٹا دی۔

ایک فرشتہ بھیجا جس نے انہیں کنوئیں سے باہر نکال دیا اور انہیں کھانا کھلایا اور پانی پلایا اور انہیں خوشخبری سنائی اور تسلی دی جب صبح ہوئی تو فرشتے نے کہا اے جرجیس! جرجیس نے کہا لبیک فرشتے نے کہا کہ بات آپ کے ذہن میں رہنی چاہیے کہ جس قدرت کے ذریعے آدم مٹی سے پیدا کیے گئے تھے۔ اس قدرت نے آپ کو کنوئیں کی تاریکی سے نکالا۔ اس لیے اپنے دشمن کے پاس جا کر اس سے اللہ کی رضا کی خاطر جہاد کیجیے کہ جس سے اس کا حق ادا ہو جائے اور آپ کو موت آئے اس طرح کہ آپ صبر کر رہے ہوں۔

## جرجیس کا بادشاہ کی طرف آنا:

لوگوں کو اس بات کا بالکل وہم و گمان نہ تھا۔ اچانک کیا دیکھتے ہیں کہ جرجیس ان کی طرف آ رہے ہیں وہ سارے کے سارے میلہ منا رہے تھے۔ جسے انہوں نے خوشی منانے کے لیے منعقد کیا تھا۔ انہیں جرجیس کی موت کا یقین ہو چکا تھا۔ جب انہوں نے جرجیس کو آتے ہوئے دیکھا تو کہنے لگے کہ یہ شخص جرجیس کے ساتھ بڑی مشابہت رکھتا ہے۔ لوگوں نے کہا کہ ایسا لگتا ہے کہ جیسے وہی ہو بادشاہ نے کہا کہ یقیناً یہ وہی ہے تم دیکھ نہیں رہے کہ کس شان و شوکت سے آ رہا ہے۔ جرجیس نے کہا کیوں نہیں میں وہی ہوں بہت برے لوگ ہو تم، تم نے مجھے قتل کیا میرے ٹکڑے ٹکڑے کیے۔ اللہ تم سے بہت مہربان ہے اور اس کی شان کے لائق بھی یہی ہے۔ اس نے مجھے زندہ کیا۔ اور میری روح واپس لوٹا دی۔

## جادوگری کے کمالات:

جب جرجیس نے ان سے یہ کہا تو وہ آپس میں کہنے لگے کہ یہ ایک جادوگر ہے۔ جس نے تمہارے ہاتھوں اور آنکھوں پر جادو کیا ہے۔ لہٰذا تمہارے ملک میں جتنے جادوگر ہیں۔ ان سب کو اس کے مقابلے کے لیے جمع کرو جب سب جادوگر آ گئے تو بادشاہ نے بڑے جادوگر سے کہا کہ تم میں جو سب سے بڑا جادوگر ہے اور جو بڑا جادو کر سکے تاکہ مجھے خوشی ہو۔

### ایک بیل سے دو بیل:

جادوگر نے بادشاہ سے کہا کہ ایک بیل منگا لیں بیل لایا گیا تو جادوگر نے اس کے کان میں پھونک ماری پھر دوسری آنکھ میں پھونک ماری تو دو الگ الگ بیل بن گئے۔

### آناً فاناً کھیتی تیار:

پھر جادوگر نے بیج منگوایا بیج بویا تو کھیتی اگ گئی پک کر کٹ گئی اور صاف بھی ہو گئی آٹا بھی بن گیا گوندھ کر جادوگر نے اس سے روٹی پکائی اور یہ سارے کام آناً فاناً ہو گئے۔

### جادوگر کا حقیقت کو سمجھ جانا:

جادوگر نے کہا کہ کیا خیال ہے؟ بادشاہ نے جادوگر سے کہا کیا تم جرجیس کی صورت کو مسخ کر کے اسے کوئی جانور بنا سکتے ہو؟ جادوگر نے پوچھا آپ اسے کیا بنانا چاہتے ہیں' بادشاہ نے کہا کتا' جادوگر نے کہا کہ مجھے پانی کا ایک پیالہ منگا دو' جب پیالہ لایا گیا تو جادوگر نے اس پر پھونک ماری پھر بادشاہ سے کہا کہ اسے پانی پینے کا حکم دیں' جرجیس نے پانی پینا شروع کیا اور سارا پانی پی گئے۔ پی کر فارغ ہو گئے تو جادوگر نے ان سے کہا پانی کیسا لگا۔ جرجیس نے کہا بہت اچھا تھا مجھے بہت پیاس لگی ہوئی تھی اللہ نے بڑا لطف فرمایا اس پانی کے ذریعے اللہ نے مجھے تمہارے خلاف مزید قوت عطا کر دی جب جادوگر نے جرجیس کی یہ بات سنی تو بادشاہ کی طرف متوجہ ہو کر کہنے لگا بادشاہ سلامت! اگر آپ اپنے جیسے کسی شخص کا مقابلہ کر رہے ہوتے تو یقیناً آپ اس پر غالب آ چکے ہوتے مگر آپ آسمانوں کے مالک کا مقابلہ کر رہے ہیں اور وہ ایسا بادشاہ ہے جسے رام نہیں کیا جا سکتا۔

### عورت کا جرجیس سے مدد طلب کرنا:

وہاں ایک مسکین عورت رہتی تھی۔ جس نے جرجیس کے عجیب و غریب حالات واقعات سن رکھے تھے۔ وہ جرجیس کے پاس آئی' جرجیس اس وقت سخت تکلیف میں تھے۔ عورت نے جرجیس سے کہا میں ایک مسکین عورت ہوں میرے پاس کچھ نہیں ہے صرف ایک بیل تھا جس کے ذریعے میں کاشت کر لیا کرتی تھی وہ بھی مر گیا اب آپ کے پاس آئی ہوں آپ مجھ پر رحم کھا کر میرے حق میں دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ وہ بیل دوبارہ زندہ کر دے جرجیس نے عورت کی بات سنی تو آنسو بھر آئے پھر اللہ سے دعا کی کہ اے اللہ! اس بیل کو زندہ کر دے جرجیس نے عورت کو ایک لاٹھی بھی دی اور کہا کہ اپنے بیل کے پاس جاؤ اور یہ لاٹھی اس کو لگا کر کہو کہ اللہ کے حکم سے زندہ ہو جا۔ جرجیس نے فرمایا کہ تجھے اگر اس کا ایک دانت بھی مل جائے تو اسے یہ چھڑی لگا دے تو اللہ کے حکم سے وہ زندہ ہو جائے گا چنانچہ وہ عورت وہاں سے چلی اور جہاں بیل مرا وہاں آ گئی وہاں اسے بیل کا صرف ایک سینگ ملا اس کی دم کے بال ملے یہ دونوں چیزیں جمع کر کے اس پر یہ لاٹھی ماری جو جرجیس نے اسے دی تھی۔ اور وہی بات کہی جو جرجیس نے اسے بتائی تھی۔ بیل فوراً زندہ ہو گیا وہ عورت اس سے کام لینے لگی ہوتے ہوتے عام لوگوں کو بھی اس بات کا پتہ چل گیا۔

### بادشاہ کا مصاحب جرجیس کی حمایت میں:

جادوگر نے جب بادشاہ سے یہ بات کہی جو پیچھے گزر چکی ہے تو بادشاہ کے ایک ایسے صاحب نے جو بادشاہ کے بعد بلند مرتبے کا مالک تھا۔ کہا لوگو میں جو بات تمہیں سنانا چاہتا ہوں اسے توجہ سے سنو لوگوں نے کہا سنایئے چنانچہ اس نے اپنی بات شروع کی اور کہا

کہ تمہارا خیال یہ ہے کہ جرجیس جادوگر ہے اور اس نے تمہاری آنکھوں اور ہاتھوں پر جادو کر دیا ہے میں تمہیں دیکھ رہا ہوں کہ تم اسے سزا دیتے ہو مگر سزا اس تک نہیں پہنچتی اور میں تمہیں دیکھ رہا ہوں کہ تم نے اسے قتل کیا مگر اسے موت نہیں آئی کیا تم نے کبھی ایسا جادوگر بھی دیکھا ہے جس نے اپنے آپ کو موت سے بچالیا ہو اس نے کبھی مردہ کو زندہ کر دیا ہو اور پھر اس نے ساری باتیں بتائیں کہ جرجیس نے ان کے ساتھ کیا کیا اور لوگوں نے جرجیس کے ساتھ کیا کیا اس عورت اور اس کے بیل کا قصہ بھی سنایا اور ان سب باتوں سے یہ بات ثابت کی کہ جرجیس جادوگر نہیں ہے۔

## مصاحب کو حق کہنے کی پاداش میں سزا:

لوگوں نے کہا کہ تیری باتوں سے لگ رہا ہے کہ تو جرجیس کی طرف مائل ہو چکا ہے اس نے کہا کہ میں جب سے اس کے حالات دیکھ رہا ہوں مسلسل میں تعجب کر رہا ہوں لوگوں نے کہا کہ لگتا ہے۔ کہ اس نے تم کو متاثر کر لیا ہے' اس شخص نے کہا میں تو ایمان لایا اور اللہ کو گواہ بنا کر کہتا ہوں۔ کہ میں اب بتوں سے بری ہوں کہ جن کی تم حمایت کرتے ہو یہ سنتے ہی بادشاہ اور اس کے درباری خنجر لے کر ٹوٹ پڑے اور اس کی زبان کاٹ دی وہ شخص فوراً فوت ہو گیا لوگوں نے اس کے بارے میں یہ اعلان کر دیا کہ اسے طاعون کا مرض لگ گیا۔ اللہ نے اسے بولنے سے پہلے ہی دنیا سے اٹھالیا جب لوگوں نے اس کی موت کا سنا تو بڑے پریشان ہوئے مارنے والوں نے یہ ساری صورتِ حال مخفی رکھی اور اسے عام لوگوں کے سامنے ظاہر نہ ہونے دیا۔

## جرجیس کے حمایتی:

جرجیس نے جب دیکھا کہ وہ اسے چھپا رہے ہیں تو انہوں نے یہ بات ظاہر کر دی سب لوگوں کو حقیقت کا پتہ چل گیا اور جرجیس نے لوگوں کو بتا دیا کہ مقتول کیا کہہ رہا تھا اور کس بنیاد پر اسے قتل کیا گیا ہے۔ چنانچہ چار ہزار افراد نے بھی مقتول کی بات مان لی کہنے لگے کہ اس مقتول نے سچ کہا تھا۔ اور بہت اچھی بات کہی تھی۔ اللہ اس پر رحم فرمائے بادشاہ نے انہیں بھی پکڑ کر باندھ دیا اور طرح طرح کے عذاب دے کر انہیں پھنسا کر مثلہ کر کے فنا کر کے گھاٹ میں اتار دیا بادشاہ جب ان لوگوں کے قتل سے فارغ ہو گیا تو جرجیس کی طرف منہ کر کے کہنے لگا کہ تو نے اب اپنے رب کو کیوں نہیں پکارا وہ تیرے ساتھیوں کو زندہ کر دیتا ہے یہ سب لوگ تیری وجہ سے قتل ہوئے ہیں جرجیس نے فرمایا کہ اللہ نے تمہیں اس لیے نہیں روکا کہ یہ ہی ان کے حق میں بہتر تھا۔

## جرجیس سے معجزہ طلب کرنا:

مخالفین میں سے ایک بڑے آدمی جسے ''مجلطیس'' کہا جاتا تھا نے جرجیس سے کہا تمہارا خیال یہ ہے کہ تیرے خدا نے ہی مخلوق کو ابتداءً پیدا کیا ہے اور وہی دوبارہ زندہ کرے گا۔ میں تجھے ایک کام بتاتا ہوں تیرے خدا نے اگر کام کر دیا تو میں تجھ پر ایمان لے آؤں گا اور تیری تصدیق کر دوں گا اور اپنی پوری قوم کے لیے تیری طرف سے کافی رہوں گا۔ تجھے کچھ کرنے کی ضرورت نہیں ہو گی۔ تم دیکھ رہے ہو کہ ہمارے نیچے چودہ میزیں سات دسترخوان ہیں جس پر چھوٹے بڑے پیالے رکھے ہیں۔ یہ سب چیزیں مختلف درختوں کی سوکھی لکڑی سے بنائی ہوئی ہیں۔ تم اپنے رب سے یہ دعا کرو کہ وہ ان برتنوں' میزوں اور دسترخوان کو ایسی حالت میں کر دے جس حالت میں انہیں شروع میں بنایا گیا تھا۔ یہ سب چیزیں ہری بھری ہو جائیں کہ ان میں سے ہر لکڑی اپنے رنگ' اپنے پتوں' پھولوں اور پھلوں کے ذریعہ سے پہچانی جا سکے جرجیس نے مجلطیس سے فرمایا تو نے ایک ایسا کام بتایا ہے میرے اور تیرے لیے تو واقعی

# مکہ پر حملہ

## عربوں کی کعبہ کے ساتھ عقیدت:

محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ تبع اور اس کی قوم بت پرست تھے اس نے مکہ مکرمہ پر چڑھائی کا ارادہ کیا تھا کہتے ہیں کہ جب وہ اس ارادہ سے مکہ کی طرف آ رہا تھا اور ابھی جمدان سے عفان اور اُلج کی حدود کے درمیان دف میں تھا تو ہذیل کے چند آدمیوں نے آ کر کہا اے بادشاہ ہم آپ کو ایک ایسے بیت المال کا پتہ دیتے ہیں کہ جس سے گذشتہ بادشاہ غافل تھے اس خزانہ میں موتی' زبرجد' یاقوت' سونا اور چاندی وغیرہ بے شمار اموال ہیں وہ قلعہ میں بند ایک گھر ہے لوگ اس میں عبادت کرتے اور نماز پڑھتے ہیں۔ اس اطلاع کی وجہ یہ تھی کہ ہذیل جانتے تھے کہ جس نے بھی بیت اللہ پر چڑھائی کا ارادہ کیا وہ ہلاک ہوا لہٰذا تبع کو ابھار کر حملہ کی ترغیب دی تاکہ وہ بھی ہلاک ہو جائے۔

مگر تبع نے جب ان لوگوں سے یہ تقریر سنی تو ان دو یہودی علماء کو جنہیں وہ ساتھ لایا تھا انہیں سارا ماجرا سنایا۔ انہوں نے کہا کہ ان لوگوں نے حیلہ سے تمہاری اور تمہاری قوم کی ہلاکت کا ارادہ کیا ہے اگر تم اس پر حملہ کا ارادہ کرو گے تو بمعہ لشکر ہلاک ہو جائیں گے۔ اس پر تبع نے پوچھا کہ جب میں مکہ پہنچوں تو مجھے کیا کرنا چاہیے۔

## مکہ معظمہ کی تکریم:

یہودی علماء نے تبع کہا کہ جو وہاں کے لوگ جس طرح اس گھر کی تعظیم وتوقیر وتکریم کرتے ہیں آپ بھی ویسے ہی کریں جب آپ وہاں پہنچیں تو سر کے بال کٹوا کر اس کا طواف کریں اور خشوع وخصوع اور انکساری سے تکریم وتعظیم بجالائیں۔

## تبع کی بنو ہذیل سے پرسش:

تبع نے کہا کہ ''تم اس گھر کی تعظیم کیوں نہیں کرتے''۔

انہوں نے کہا ''اس میں کوئی شک نہیں کہ وہ ہمارے جد امجد حضرت ابراہیم علیہ السلام کا بنایا ہوا ہے اور اس کی عزت وحرمت ہم پر واجب ہے مگر اس وقت وہاں کے لوگوں نے وہاں بت پرستی شروع کر دی ہے اور خانہ کعبہ کے اندر بہت سے بت رکھ دیے ہیں اور ان پر قربانیاں چڑھاتے ہیں وہ نجس' اہل شرک لوگ ہیں اس لیے ہم نے اس گھر کی تعظیم وتوقیر چھوڑ رکھی ہے۔

## تبع کا بنو ہذیل کو قتل کرنا:

تبع نے حقیقت بتانے والوں کی عزت وتوقیر کی اور ان کی بات کی اپنے ذرائع سے تصدیق بھی کی مگر وہ لوگ جنہوں نے دھوکہ سے تبع کو کعبہ کی بے حرمتی پر آمادہ کیا تھا انہیں بلوایا اور ان کے ہاتھ پاؤں کٹوا دیئے اس کے بعد خانہ کعبہ کو چلا۔

## تبع کا بیت اللہ کی تعظیم کرنا اور غلاف چڑھانا:

جب وہاں پہنچا تو خواب میں اسے حکم ملا کہ بیت اللہ پر غلاف چڑھائے۔ اس پر اس نے پہلے نصف (کپڑے کی ایک قسم)

چڑھایا پھر خواب آیا کہ اس پر اچھا کپڑا چڑھاؤ اس پر اس نے معافر (کپڑے کی اچھی قسم کا نام) چڑھایا۔ پھر خواب آیا کہ اس سے بھی عمدہ کپڑا اڑا الو تو پھر اس نے ملاء و وصائل چڑھایا۔ اس طرح تبع سرکش بننے کے بجائے صاحب ایمان اور مخلص ہو گیا۔

کہا جاتا ہے کہ جس نے سب سے پہلے خانہ کعبہ پر کپڑا لٹکایا اور قبیلہ جرہم کی متولیوں کو اس امر کی وصیت کی اور اس کے پاک وصاف رکھنے کی تلقین کی وہ تبع ہی تھا اس نے حکم دیا کہ خانہ کعبہ میں خون نہ گرایا جائے نہ کوئی مردار لایا جائے اور نہ ہی حیض والی عورتیں اس کے نزدیک آیا کریں اس نے ہی خانہ کعبہ کا دروازہ بنوایا اور دروازوں پر قفل لگوائے۔

## تبع کا اپنی قوم کو دعوت حق دینا:

آداب بیت اللہ بجالانے کے بعد ''تبع'' مکہ مکرمہ سے اپنے وطن کی طرف گیا وہ دونوں یہودی علماء کو بھی ساتھ لایا۔ یمن پہنچ کر اپنی قوم کو بھی اسی مذہب وعقیدہ کی طرف دعوت دی جس کا وہ خود پرستار ہو چکا تھا انہوں نے انکار کیا اور کہا کہ ہمارے اور تمہارے درمیان مذہب حق و باطل میں آگ فیصلہ کرے گی اور جو اس سے بچ رہا وہی سیدھے رستے پر ہوگا۔

## آگ کو حکم ماننا:

ابن اسحاق نے ابو مالک بن ثعلبہ بن ابو مالک قرظی سے روایت کی کہ ابو مالک قرظی کہتے ہیں کہا انہوں نے ابراہیم بن محمد بن طلحہ بن عبداللہ کو کہتے سنا کہ:

جب تبع یمن میں داخل ہونے کے نزدیک تھا تو اس کی قوم حمیر نے اس کو داخل ہونے سے روکا اور کہا کہ تو نے ہمارا دین چھوڑ دیا ہے اس لیے ہم تجھے اپنے شہر میں داخل نہ ہونے دیں گے اس پر اس نے کہا جس دین کو میں نے قبول کیا ہے وہ تمہارے دین سے اچھا ہے۔ انہوں نے کہا کہ اچھا اگر یہ بات ہے تو آؤ ہم اپنے تصفیہ کے واسطے اس آگ کو جو ہمیشہ ہمارے مقدمات کا فیصلہ کیا کرتی ہے اپنا حکم تسلیم کرتے ہیں جو حریف ظالم اور مذہب باطل ہوگا وہ اس کی لپیٹ میں آجائے گا اور مظلوم اور راہ حق کا مسافر اس سے بچا رہے گا۔

## یمن میں یہودیت کی بنیاد:

تبع کی قوم بت اور نذرانے لے کر جب کہ یہودیوں کے دونوں عالم ''تورات'' گلے میں لٹکا کر آگ کے مخرج کے پاس جمع ہوئے پہلے آگ بت پرستوں کی طرف لپکی وہ اس سے خوفزدہ ہو کر پیچھے ہٹنے لگے۔ حاضرین نے انہیں حوصلہ دیا اور کہا کہ صبر کرو امتحان کا وقت ہے چار و ناچار ٹھہرے پھر مع اپنے بتوں اور قربانیوں کے آگ کا لقمہ بن گئے اور علما یہود تورات کو گلے میں لٹکائے ہوئے اور پسینہ سے تربتر پیشانیوں کے ساتھ باہر نکلے اس وقت ان کی قوم حمیر نے اپنے بادشاہ کا مذہب قبول کر لیا اور یمن میں یہودیت کی بنیاد پڑ گئی۔

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ میں نے اس مضمون کو ایک اور محدث (راوی) سے اس طرح سنا ہے کہ یہود علماء اور قوم حمیر کے مابین آگ کو ثالث مانا جاتا تھا۔ لہٰذا جو فریق آگ کو اس کے مخرج کی طرف واپس کرتا وہ حق پر مانا جاتا۔

اس قول کے مطابق بت پرستوں کے چند آدمی قربانیاں لے کر آگ کے نزدیک گئے تاکہ وہ اپنے مخرج کی طرف واپس لوٹ جائے مگر وہ ان کے اعتقاد کے برعکس ان کی طرف لپکی وہ ڈر کر بھاگ گئے جب کہ یہودی علماء آگ کے مخرج کے پاس جا کر

تورات کی تلاوت کرنے لگ پڑے اور آگ پیچھے ہٹ گئی۔ یہ معاملہ دیکھ کر قوم حمیر نے بھی یہود کے مذہب کو اختیار کر لیا اور اس بادشاہ کے ہم عقیدہ ہو گئے۔ (اللہ جانتا ہے کہ کونسی روایت مبنی برحقیقت ہے)

## یمن سے شرک و جہالت کا خاتمہ:

بقول ابن اسحاق بت پرست قوم حمیر کا اس زمانہ میں ایک مکان تھا جس کی وہ تعظیم و تکریم کیا کرتے اور قربانیاں چڑھایا کرتے تھے اور وہاں سے محض کچھ کلام کی آواز سنا کرتے تھے۔ جب انہوں نے مذہب یہود کو اختیار کیا تو یہودی علماء نے بادشاہ سے کہا کہ اس مکان میں شیطان ہے جو ان لوگوں کو گمراہ کرتا ہے اگر اجازت ہو تو ہم اس مکان کو منہدم کر دیں۔ اس نے کہا تم خود مختار ہو جو چاہو کرو۔ انہوں نے اس مکان کو گروا دیا اس مکان میں سے ایک سیاہ کتا نکلا جس کو ذبح کر دیا گیا اس طرح ان کے شرک و جہالت کا خاتمہ ہوا۔ اس مکان کے بچے کھچے چند کھنڈرات آج بھی یمن میں موجود ہیں۔

## تبع کا قصیدہ:

تبع بادشاہ نے اپنے مدینہ کے سفر میں جو کچھ کیا' ہذیل کے آدمیوں اور مکہ میں آنے اور بیت اللہ کی پردہ پوشی اور یہودی علماء سے رسول اللہ ﷺ کے بارے میں جو کچھ سنا اس نے اس کے متعلق عجیب و غریب اشعار کہے۔

### ترجمہ:

۱۔ تیری نیند کو کیا ہوا ہے آشوب چشم کے مریض کی طرح بے خوابی کے عالم میں ہے گویا کہ بے خوابی تجھ سے زائل ہونے والی ہی نہیں۔

۲۔ دونو اسوں پر غصہ کی گھٹن کی وجہ سے کہ وہ بیچارے یثرب میں قیام پذیر ہوئے' ہلاکت ہے ان کے لیے فساد والے دن کی سزا سے۔

۳۔ میں مدینہ میں ایک جگہ اترا جہاں میں رات گزارنا اور آرام کرنا چاہتا تھا۔

۴۔ اس سے عقیق سے بقیع غرقد تک کی زمین کو بربادہ مقام پر بطور صحن کے بنایا تھا۔

۵۔ میں نے سیاہ پتھروں والی زمین اور اس میں فروکش ہونے کو اور وہاں کی شور زمین جو نا ہموار اور نہ ہی اگانے والی ہے کو چھوڑ دیا۔

۶۔ ہم یثرب میں اترے ہمارے دلوں کی دھڑکنیں کہہ رہی تھیں کہ کاٹ دینے والا قتل عام ہو۔

۷۔ میں نے بطور قسم یمین صبر کا پکا حلف اٹھایا ہوا تھا' تیری عمر کی قسم مجھے ذرہ برابر شک و تردد نہ تھا۔

۸۔ کہ اگر یثرب آ گیا تو (بخدا) اس کے وسط میں کسی قسم کی کھجور باقی نہ چھوڑوں گا۔

۹۔ یہاں تک کہ میرے پاس بنو قریظہ کا ایک عالم خبر لایا (اور کہنے لگا) اللہ کی قسم یہود میں ایک سردار موجود ہے۔

۱۰۔ کہنے لگا کہ اس بستی سے باز رہو جو کہ مکہ کے نبی ﷺ جو کہ قریش سے ہیں' ہدایت یافتہ ہیں کے لیے محفوظ ہے۔

۱۱۔ میں بغیر کسی قسم کی گڑبڑ کے انہیں نہ ختم ہونے والے دن کے لیے سزا کے طور پر چھوڑتا ہوں۔

۱۲۔ میں نے ان کو اللہ تعالیٰ کے واسطے چھوڑا ہے۔ مجھے اللہ تعالیٰ سے بخشش کی امید ہے قیامت کے دن جلتی ہوئی جہنم سے۔

۱۳۔ میں اس کے لیے مدینہ میں حسب و نسب اور بہادری والی ایک مضبوط قابل تعریف جماعت چھوڑ کے آیا ہوں۔

۱۴۔ وہ ایسی جماعت ہے کہ ان کی سزاؤں میں مدد کرنا اب محمد ﷺ کا ثواب حاصل کرنا ہے۔

۱۵۔ مجھے گمان تک نہ تھا کہ بطحاء مکہ میں اللہ تعالیٰ کا ایک پاک گھر ہے جس کی عبادت کی جاتی ہے۔

۱۶۔ یہاں تک کہ جمد ان کے مقام پر ''دف'' پر قبیلہ ہذیل کے کچھ لوگ آئے۔

۱۷۔ کہنے لگے کہ مکہ میں ایک خزانہ ہے جس میں بہت سارا سامان ہے یاقوت اور زبرجد کے پوشیدہ خزانے ہیں۔

۱۸۔ میں نے ایسا کرنے کا ارادہ کیا لیکن اللہ تعالیٰ خود درمیان میں حائل ہو گیا اور اللہ ہی نے سجدہ گاہ کے خراب کرنے کا دفاع کیا۔

۱۹۔ جس مقصد کا میں ارادہ کر چکا تھا اس سے واپس پلٹا اور ایسا معاملہ کیا کہ جو حاضری دینے والوں کے لیے بطور مثال رہے گا۔

۲۰۔ مجھ سے پہلے ذوالقرنین بھی مسلمان بادشاہ گزر چکا ہے۔ مشرق و مغرب کے بادشاہ اس کے آگے ذلیل و خوار ہو کر جمع ہوتے تھے۔

۲۱۔ ذوالقرنین، مشارق و مغارب کا بادشاہ بنا وہ حکیم وراہنما ذات کے علم کے اسباب تلاش کرتا تھا۔

۲۲۔ اس نے سورج کی جائے غروب مٹی اور کیچڑ کے چشمہ میں دیکھی۔

۲۳۔ اس سے پہلے میری پھوپھی بلقیس ملکہ رہ چکی تھی تاوقتیکہ اس کے پاس ہدہد پہنچ گیا۔

## تبع کی مکہ مکرمہ پر چڑھائی (روایت دیگر):

محمد بن اسحاق سے ایک اور روایت بھی ہے وہ کہتے ہیں کہ انصارہ کا قبیلہ یوں کہتا ہے کہ تبع جس قبیلہ پر غضبناک ہوا وہ یہود کا قبیلہ تھا ان کی ہلاکت کے درپے ان پر آن چڑھا (اللہ بہتر جانتا ہے) انہوں نے اس کو روکا پھر واپس ہوا۔

اس وجہ سے اس نے اپنے ایک شعر میں کہا:

حتفا علی سیطین حلا یثربا
اولی لھم لعقاب یوم مفسدا

ترجمہ: ''دو یہودیوں کے آجانے سے جو یثرب میں اترے ہوئے ہیں ان پر فساد والے دن کی ہلاکت کی مار پڑے''۔

## کاہن سے حالات پوچھنا:

ہمیں ابن حمید نے سلمہ سے محمد بن اسحاق کی یہ روایت سنائی کہ ایک کاہن شافع بن کلیب صدفی، تبع کے پاس آیا اور اس کے پاس کچھ عرصہ مقیم رہا۔ جب تبع نے اسے الوداع کرنا چاہا تو کاہن سے پوچھا کہ کیا تیرے علم میں کچھ جان ہے؟ کاہن نے جواب دیا کہ ''خبر ناطق و علم صادق''، یعنی میں مستقبل کے بارے میں اب بھی سچی پیش گوئیاں کر سکتا ہوں۔

تبع نے پوچھا کہ کیا تیرے علم میں ایسا ہے کہ کسی بادشاہ کی بادشاہت ایسی ہو سکتی ہے جو میری بادشاہت جیسی ہو؟

کاہن نے جواب دیا کہ غسان نجل کی بادشاہت کے علاوہ کوئی نہیں۔

## نبی کریم ﷺ کی آمد کی پیش گوئی:

تبع نے پھر پوچھا کہ اس سے بڑھ کر بھی کسی کی حکومت ہو سکتی ہے؟

کاہن نے جواب دیا: ہاں!

تبع نے کہا کہ وہ کون ہوگا؟

کاہن نے جواب دیا:

ایک نیک سرشت' خدا شناس آدمی ہوگا غلبہ اس کی تائید کرے گا اس کی صفات زبور میں بیان کی گئی ہیں کتابوں میں اس کو فضیلت دی گئی ہے۔ وہ ظلم کی تاریکیوں کو نور کے اجالوں سے بدل دے گا نام نامی اس ذات گرامی کا ہوگا احمد ﷺ جو کہ نبی ہوں گے اس کے لیے خوش خبری ہے کہ جب وہ تشریف لائے گا بنو لوی اور پھر بنو قصی سے اس کا تعلق ہوگا۔

یہ باتیں سن کر تبع نے اپنے کارندے کو بھیجا کہ وہ زبور میں جا کر اس بات کو پڑھے۔ جب کارندے نے زبور میں پڑھا تو ایسا ہی لکھا تھا۔

محمد بن اسحاق کی ایک دوسری روایت حمید نے ہم سے بیان کی کہ ابن عباس رضی اللہ عنہ نے یمن کے کسی عالم سے جو کہ حدیثیں بیان کرتا تھا۔ روایت کیا ہے کہ ملک ربیعہ بن نصر یمن کا حاکم تھا اس کو تبع بھی کہا جاتا تھا اس سے پہلے یمن کا بادشاہ تبع اول تھا وہ زید بن عمرو ذوالاذعار بن ابرہہ ذوالمنار بن رائش بن قیس بن صیفی بن سبا الاصغر بن کہف الظلم بن زید بن سہل بن عمرو بن قیس بن معاویہ بن خیثم بن وائل بن الغوث بن قطن بن عریب بن زہیر بن ایمن بن ہمیسع بن عرنج حمیر بن سبا الاکبر بن یعرب بن یشجب بن قحطان ہے۔

اور سبا کا نام عبدالشمس تھا اسے سبا اس لیے کہا جاتا تھا کہ "ھو اول من سبی فی العرب" وہ پہلا شخص ہے جس نے عربوں میں کسی کو قید کیا۔ (اللہ بہتر جانتا ہے)

## شمر یرعش بن یاسر کون تھا:

یمن کے بادشاہ تبع کے لقب سے ملقب ہوا کرتے تھے تبع اول کے بعد زید بن عمرو اور شمر یرعش بن یاسر ینعم بن عمرو ذوالاذعار بادشاہ بنا۔ شمر زید بن عمرو کا چچا زاد بھائی تھا۔ شمر وہی آدمی ہے جس نے چین تک جنگ لڑی اور سمرقند شہر کی بنیاد ڈالی اور حیرہ والوں کو پریشان اور مجبور کیا۔ شمر اپنے ایک لمبے قصیدہ میں کہتا ہے:

1. میں شمر ابوکرب یمانی ہوں۔ میں یمن اور شام سے گھوڑوں کو کھینچ لایا ہوں۔
2. تا کہ ان ذلیل غلاموں پر حملہ کروں جنہوں نے ہمارے خلاف بغاوت کی چین کے سامنے تک عثم اور یام تک
3. پھر ہم ان ہی کے علاقوں میں اپنی ایسی حکمرانی چکائیں گے کہ کوئی غلام بھی سر نہ اٹھا سکے گا۔

یہی شخص مدینہ آیا تھا اس کے بعد محمد بن اسحاق نے یہودی علماء کے متعلق پہلے گزرنے والی روایات بیان کی ہیں۔ اسی نے بیت اللہ کی تعمیر کی اور کپڑے چڑھائے اور گذشتہ والے اشعار بھی اسی کے ہیں یہ ساری قصہ کہانی ربیعہ بن نصر لخمی سے پہلے کی ہے۔ جب ربیعہ ہلاک ہوا تو یمن کی ساری بادشاہت حسان میں تبان اسعد ابی کرب بن ملکی کرب بن زید بن عمرو ذوالاذعار کے پاس لوٹ آئی۔

## ربیعہ بن نصر کا سپنا:

ابن حمید نے سلمہ سے محمد بن اسحاق کی بعض علماء سے یہ روایت بیان کی ہے کہ ربیعہ بن نصر نے ایک خواب دیکھا جسے دیکھ کر

وہ پریشان ہو گیا۔ اپنے ملک میں کارندوں کو ہر طرف دوڑایا کہ کاہنوں' ساحروں اور فال رمل والوں اور نجومیوں کو جمع کریں جب سب جمع ہو گئے تو ان سے کہنے لگا کہ میں نے ایک خواب دیکھا ہے جس نے مجھے سخت پریشان کر رکھا ہے لہٰذا تم مجھے اس خواب کی تعبیر بتلاؤ۔

## مگر خواب نہیں بتاؤں گا:

کاہنوں اور نجومیوں نے کہا کہ ہمیں خواب تو بیان کریں تا کہ ہم اس کی تعبیر بیان کریں ربیعہ برجستہ بولا کہ اگر خواب تم لوگوں کو سنا دوں تو میرا دل مطمئن نہ ہو گا میں سمجھوں گا کہ تم نے اپنے پاس سے سوال کے مطابق جواب گھڑ لیا ہے۔ لہٰذا اس کی تعبیر وہی دے سکتا ہے جو بغیر بتائے خواب بھی بیان کرے اور تعبیر بھی بتائے۔

## عظیم کاہن سطیح اور شق:

جمع شدہ لوگوں میں سے ایک آدمی بولا کہ بادشاہ سلامت اگر آپ کی یہی خواہش ہے تو پھر آپ سطیح اور شق کی طرف پیغام بھیجیں یہ کام وہی کر سکتے ہیں۔ اس وقت دنیا میں ان سے بڑھ کر کوئی کاہن نہیں ہے۔

## سطیح کا سلسلہ نسب:

سطیح ربیع بن ربیعہ بن مسعود بن مازن بن ذئب بن عدی بن مازن بن غسان۔ کی طرف منسوب کر کے ذئبی بھی کہا جاتا ہے اور شق بن صعب بن یشکر بن رہم بن افرک بن نذیر بن قیس بن عبقر بن انمار ہے۔

## سطیح کا پہلے پہنچنا:

ربیعہ بن نصر نے معاملہ جب لاینحل ہوتے دیکھا تو سطیح اور شق کی طرف پیغام بھیج دیا۔ چنانچہ سطیح' شق سے پہلے پہنچ گیا اور واقعتاً کاہنوں میں ان سے بڑھ کر کہانت کا کوئی ماہر نہیں تھا۔ جب سطیح ان کے پاس پہنچا تو اسے بلوا کر کہا:

اے سطیح میں نے ایک ہولناک خواب دیکھا ہے اس خواب نے پریشان کر رکھا ہے خواب بھی تم نے خود ہی معلوم کرنا ہے اور تعبیر بھی لانی ہے اگر تو نے خواب معلوم کر لیا تو یقیناً تعبیر بھی صحیح دے سکے گا۔

سطیح نے جواب دیا کہ "میں تو کرتا ہی ایسے ہوں"۔

سطیح نے کہا کہ اے بادشاہ! تو نے ایک کھوپڑی دیکھی ہے۔

ایک اور روایت کے مطابق سطیح نے کہا کہ تو نے کوئلہ دیکھا ہے۔

بہر حال وہ کھوپڑی تاریکیوں سے نکلی اور ایک زمین پر پہنچی۔ اس زمین میں موجود ہر قسم کی کھوپڑیوں کو کھا گئی۔

بادشاہ نے کہا کہ تو نے ذرہ برابر بھی غلطی نہیں کی' اب اس کی تعبیر بتلا۔

سطیح نے کہا کہ میں حرتین کے درمیان کی ہر شئے حتیٰ کہ سانپ اور چھپکلی تک کی قسم اٹھاتا ہوں کہ حبشی تمہاری زمین میں وارد ہوں گے اور وہ ابین اور جرش کے درمیانی علاقے پر قابض ہو جائیں گے۔

بادشاہ نے کہا اے سطیح! تیرے باپ کی قسم یہ تو بڑی ڈراؤنی تعبیر ہے۔ بھلا یہ ہو گا کب؟ کیا میرے زمانے میں ایسا ہی ہو جائے گا یا میرے بعد؟

سطیح نے کہا:

''نہیں بلکہ تیرے عرصہ تک نہیں ہوگا۔ تیرے بعد تقریباً ساٹھ ستر سال کے زائد عرصے کے بعد ہوگا''۔

بادشاہ نے پوچھا کہ

''ان کا قبضہ بدستور رہے گا یا کبھی منقطع بھی ہوگا''۔

سطیح نے جواب دیا:

''ستر سے کچھ سال اوپر گذرنے کے بعد ان کا قبضہ منقطع ہو جائے گا پھر وہاں اکثر قتل کر دیے جائیں گے''۔

بادشاہ نے کہا:

''ان کو قتل کرنے والا کون ہوگا؟''

سطیح نے جواب دیا:

ارم ذی یزن ان کو قتل کریں گے۔

بادشاہ نے پوچھا:

''ارم ذی یزن کی حکومت ہمیشہ رہے گی یا کبھی ختم بھی ہوگی؟''

سطیح نے کہا:

''نہیں بلکہ ختم ہو جائے گی''۔

بادشاہ نے پوچھا:

''بھلا اس کا خاتمہ کون کرے گا''۔

سطیح نے جواب دیا:

''ایک پاک نبی رسول اللہ ﷺ اس کا خاتمہ کریں گے۔ اس نبی کے پاس وحی آتی ہوگی اور یہ نبی محمد ﷺ غالب بن فہر بن مالک بن نضر کی اولاد میں سے ہوں گے پھر بادشاہت اسی قوم سے آخر زمانہ تک رہے گی''۔

بادشاہ نے پوچھا:

''کیا زمانے کے لیے بھی آخرت ہے؟''۔

سطیح نے جواب دیا:

''ہاں زمانے کے لیے بھی آخرت ہے ایک دن ایسا آئے گا کہ جس میں اولین و آخرین سب کو جمع کیا جائے گا۔ محسنین کامیاب ہو جائیں گے اور برے لوگ ناکام ہوں گے''۔ (قیامت)

بادشاہ نے پوچھا:

''اے سطیح! جو کچھ تم کہہ رہے ہو وہ حق و سچ ہے؟''۔

سطیح نے کہا:

''ہاں شفق اور رات کے چھا جانے اور صبح کے پوٹھنے کی قسم! جو کچھ میں نے تجھے بتلایا ہے وہ سب سچ ہے''۔

## شق کا پہنچنا:

جب سطیح فارغ ہوا تو شق پہنچ چکا تھا۔ بادشاہ نے شق کو بلایا اور کہا کہ اے شق! میں نے ایک خواب دیکھا ہے اس نے مجھے پریشان کر دیا ہے۔ لہٰذا اس خواب کے بارے میں مجھے بتلا اگر تو نے خواب درست بتلا دیا تو اس کی تعبیر بھی درست بتلائے گا۔ سطیح کی طرح اس کے ساتھ بھی بات چیت کی اور جو کچھ سطیح نے کہا تھا وہ بھی اس سے پوشیدہ رکھا تا کہ دیکھے کہ آیا دونوں کی تعبیر میں اتفاق ہے یا اختلاف۔

شق نے کہا: کہ لوسنو! تم نے ایک کھوپڑی دیکھی ہے جو کہ ایک باغ اور ریت کے ٹیلے کے درمیان واقع ہے۔ یہ کھوپڑی تاریکیوں سے نکلی اور پھر ہر نفس کو کھا گئی۔

جب بادشاہ نے خواب بیان کرنے میں دونوں کا اتفاق پایا تو کہا اے شق! تو نے ذرہ برابر بھی خطا نہیں کی اور پوچھا کہ اس کی تعبیر کیا ہے؟

شق نے کہا: حرتین کے درمیان موجود ہر انسان کی قسم اٹھاتا ہوں کہ یقیناً تیری زمین پر سوڈانی اتریں گے اور ہر چھوٹی بڑی چیز پر غالب آ جائیں گے اور ابین اور جرش کے درمیانی علاقے کے مالک ہوں گے۔

بادشاہ نے کہا: اے شق تیرے باپ کی قسم! یہ بات میرے لیے بڑی درد انگیز ہے۔ یہ واقعہ کب ہوگا؟ میرے ہی زمانہ میں یا میرے بعد؟

شق نے کہا: نہیں بلکہ تیرے جانے کے کافی عرصہ بعد ہوگا۔ پھر تمہیں ایک ذی شان آدمی ان سے نجات دلوائے گا اور حبشیوں کو سخت رسوا کرے گا۔

بادشاہ نے پوچھا: کہ یہ عظیم الشان آدمی کون ہوگا؟۔

شق نے جواب دیا: ایک غلام ہوگا یہ گھٹیا اور نہ ہی اپنے معاملے میں کوتاہی کرنے والا۔

بادشاہ نے کہا: کیا اس کی حکومت ہمیشہ رہے گی یا کبھی ختم بھی ہوگی۔

شق نے کہا: ختم ہوگی اور اس کی حکومت کو اللہ کی جانب سے بھیجا ہوا رسول ختم کرے گا جو کہ حق وصداقت کا پیغام لائے گا اہل دین اور اہل ثروت کے درمیان عدل کرے گا۔ پھر بادشاہت اس کی قوم میں رہے گی یہاں تک کہ فیصلے کا دن آ جائے گا۔

بادشاہ نے پوچھا: کہ فیصلے والا دن کیا ہے؟۔

شق نے کہا: یہ وہ دن ہے کہ جس میں اعمال کا بدلہ ملے گا۔ آسمان سے مختلف پکاریں ہوں گی۔ زندوں اور مردوں کی سنی جائے گی۔ اس دن میں لوگوں کو مقررہ وقت کے لیے جمع کیا جائے گا۔ اس دن متقین کے لیے کامیابی اور کامرانی ہوگی۔

بادشاہ نے کہا: کہ جو کچھ تم کہہ رہے ہو وہ حق ہے؟۔

شق نے کہا: آسمانوں اور زمین کے رب کی قسم! یہ سب حق ہے۔

جب کاہنوں کی باتیں سن لیں تو حبشیوں کے بارے میں سوچنے لگا اور بیٹیوں کو ساز و سامان دے کر عراق کی طرف روانہ کیا اور فارس کے بادشاہ سابور بن خرزاذ کوان کے بارے میں لکھ دیا کہ ان کی رہائش کا مناسب انتظام کرے۔

فارس کے بادشاہ نے انہیں حیرہ میں ٹھہرایا۔

ربیعہ بن نصر کی باقی اولاد میں سے نعمان بن منذر حمیر کا بادشاہ پیدا ہوا ہے اور وہ نعمان بن منذر بن عمرو بن عدی بن ربیعہ بن نصر ہے۔ یہ بادشاہ یمنیوں کے علم الانساب میں اسی طرح بیان کیا گیا ہے۔

## ربیعہ بن نصر کی وفات:

ہمیں ابن حمید نے ابن اسحاق کی یہ روایت بھی سنائی ہے کہ جب سطیح اور شق نے بادشاہ کو تعبیر سنائی اور اس نے بچاؤ کی تدبیر کرتے ہوئے اپنے اہل و عیال کو عراق بھیجوا دیا۔ تو یہ قصہ پورے عرب میں قابل تذکرہ بن گیا۔ اور لوگ آپس میں دونوں کاہنوں کے متعلق گفتگو کرنے لگے۔ انہی دونوں کاہنوں کے بارے میں بنو قیس کے شاعر المثنیٰ بن ثعلبہ السکبری نے اپنے بعض شعر کہے:

ترجمہ: ''کسی بھی آنکھ نے حق بات کو نہیں دیکھا جیسا کہ آنکھ کا دیکھنا ہوتا ہے (ایسا حق کہ حق کے بارے میں ذئبی اور شق نے جیسا کہ اس کے بارے میں کہا)''۔

عرب لوگ سطیح کو ذئبی کہہ کر پکارتے تھے کیونکہ وہ ذئب بن عدی کی طرف منسوب تھا۔

اس کے تھوڑے ہی عرصہ بعد ربیعہ بن نصر ہلاک ہوا اور حسان بادشاہ بن گیا۔



# جانشین تبان اسعد ابی کرب

اس کے بعد اس کا بیٹا حسان بن تبان اسعد ابوکرب بن ملیکی کرب بن زید بن عمرو بن ذوالاذعار یمن کا حکم بنا۔ حبشیوں کا ولولہ اور حکمرانی کا حمیر کے ہاتھ سے نکل جانا ایک ایسا واقعہ ہے جس کے پیچھے متعدد محرک اسباب موجود تھے۔

حسان بن تبان اسعد ابوکرب اہل یمن کو ساتھ لے کر عرب و عجم کی زمین فتح کرنے کے ارادے سے چل پڑا۔ جب عراق کے علاقہ میں پہنچا تو قوم حمیر اور قبائل یمن نے آگے جانے سے انکار کر دیا اور اپنے گھر بار کی طرف لوٹنا چاہا مگر اس نے بات نہ مانی تو قبائل نے حسان کے بھائی عمرو کو جو اس سفر میں ان کے ساتھ تھا اسے اپنے ساتھ ملانا چاہا اور کہا کہ اگر تو ہمارے ساتھ وطن واپسی کا وعدہ کرے تو ہم تیرے بھائی کو قتل کر کے تجھے اپنا بادشاہ تسلیم کرتے ہیں اس نے اس شرط کو منظور کر لیا اور تمام حمیر نے سوائے ایک شخص ذی رعین حمیری کے۔ اس نے عمرو کو بھی اس ارادے سے منع کیا تھا اور کہا تھا کہ اپنے بھائی کو قتل کرنا مناسب نہیں ایسے فعل کا انجام اچھا نہیں ہوتا۔ مگر وہ نہ مانا اس پر ذی رعین نے دو اشعار کہے اور ایک کاغذ پر لکھ کر اور اپنی مہر لگا کر عمرو کے پاس لایا اور کہا کہ اس کاغذ کو اپنے پاس سنبھال کر رکھنا۔

ترجمہ اشعار:

❶ خبردار کون ہے جو نیند کے بدلے بیداری خریدتا ہے۔

یعنی جو یہ کام کرتا ہے وہ احمق کہلاتا ہے اس میں اشارہ یہ تھا کہ اگر تو اسے قتل کرے گا تو تجھے بیداری مول لینی پڑے گی۔

نیک بخت وہ ہے جو ٹھنڈی آنکھ رات گزارتا ہے۔

یعنی تکالیف مت خریدو اور حالت آرام میں رہیں۔

❷ اگر قوم حمیر نے حسان کے ساتھ بے وفائی اور دغا بازی کی تو ذی رعین خدا کے ہاں معذور ٹھہرے گا۔

اس کے بعد عمرو نے اپنے بھائی حسان کو قتل کروا دیا اور قوم کو یمن واپس لے آیا۔ قتل کے وقت حسان نے عمرو سے ایک شعر کہا:

ترجمہ: ''اے عمرو! میرے اوپر میری موت کو جلدی مسلط نہ کر اس لیے کہ حکمرانی باہمی اتفاق کے بغیر بھی لی جا سکتی ہے''۔

یعنی اہل یمن کے ساتھ تیرے اتفاق کرنے کا کوئی موقع نہیں۔ میں نے تو ویسے ہی کبھی نہ کبھی مرنا ہے نتیجہ یہ کہ حکمرانی تیرے پاس آئے گی مگر عمرو نہ مانا اور اسے قتل کر دیا۔ اس واقعہ پر کسی حمیری شاعر نے چند شعر کہے۔

❶ یہ کہتے ہیں کہ کون ہے وہ شخص جس نے پہلے زمانہ میں حسان جیسا مقتول دیکھا ہو۔

❷ اس کو اس دن اس کے دشمنوں نے قتل کر دیا جو قتل کی پرواہ نہ کرتے تھے۔

❸ تمہارا مردہ (حسان) ہم میں سے اچھا تھا اور تمہارا زندہ عمرو ہم پر سردار ہے اور اب تم سب ہی سردار ہو۔

## عمرو کی پشیمانی:

جب عمرو بن تبان اسعد ابو کرب اپنے بھائی حسان کو قتل کر کے یمن پہنچا تو اس کو بے خوابی کا عارضہ لاحق ہو گیا اور جب اسے سخت تکلیف ہونے لگی تو کاہنوں اور طبیبوں اور سیانوں سے علاج کو بتایا کہ مجھے بے خوابی کا عارضہ لاحق ہو گیا ہے۔ انہوں نے علاج کیا مگر افاقہ نہ ہوا۔ آخر ایک شخص نے کہا کہ جو شخص اپنے بھائی یا کسی قریبی عزیز کو بلاوجہ بلا گناہ محض حسد کی وجہ سے قتل کر دے تو اس کا نتیجہ یہی ہوتا ہے اس کی نیند چھن جاتی ہے اور بے خوابی اور بیداری اس پر مسلط ہو جاتی ہے۔

اس بات سے متاثر ہو کر یمن کے ان لوگوں نے جنہوں نے اسے اپنے بھائی کے قتل پر آمادہ کیا تھا قتل کروانے لگا یہاں تک کہ ذی رعین کی باری آ گئی تو ذی رعین نے کہا کہ میں تو اس گناہ سے بری ہوں۔

عمرو نے پوچھا وہ کیسے؟

ذی رعین نے کہا: وہ پرچہ نکال کر دیکھ لو جس میں دو اشعار لکھ کر تجھے دیئے تھے عمرو نے وہ پرچہ نکالا اور دیکھا تو اوپر والے اشعار پائے۔

جب عمرو نے اس پرچہ کو پڑھا تو ذی رعین اس سے کہنے لگا کہ میں نے تجھے حسان کے قتل سے منع کیا تھا مگر تو نے میری بات نہ مانی تھی۔ اس لیے اتمام حجت کے لیے میں نے یہ پرچہ لکھ کر تجھے دے دیا تھا یہی پرچہ میرے عذر کی پیروی کرے گا اور میں اس وقت ڈرا تھا کہ تجھے کوئی نہ کوئی مصیبت درپیش ہو گی لہٰذا اگر تو نے آئندہ بھی وہی کچھ کیا جو کچھ تو نے اپنے بھائی کے ساتھ کیا تھا۔ لہٰذا اب یہ پرچہ میرے لیے نجات کا سامان بنے گا عمرو نے ذی رعین کو چھوڑ دیا اور اسے قتل نہ کیا اور اب پچھتانے لگا کہ کاش ذی رعین کی نصیحت مانی ہوتی۔

حمیر اور یمنیوں کے قتل کے بعد عمرو نے چند اشعار کہے:

۱۔ ہم نے اس وقت نیند نہ خریدی جب میری خلاف بات اچھی بن گئی (نیند خریدی) بے خوابی کے بدلہ میں جس میں جھوٹ کا شائبہ تک نہ تھا۔

۲۔ دھوکے کے وقت آوازیں بلند کیں قوم والوں نے، لیکن ہمیں کوئی پرواہ نہیں۔

۳۔ جو بھی مکر وفریب کا متولی ہوا ہم نے اسے قتل کر دیا اور یہ قتل ابن رہم کے بدلے میں سرعام ہوا بغیر کسی بدلہ کے۔

۴۔ قوم حمیر کو ہم نے حسان کے بدلے قتل کیا اور حسان مشتعل ہونے والا ایک مقتول ہے۔

۵۔ ہم نے انہیں قتل کرتے وقت ان پر کوئی ترس نہ کھایا بلکہ اس موقع پر ہر آنکھ ٹھنڈی ہوئی۔

۶۔ دونوں لشکروں کی آزاد عورتوں کی آنکھیں رو رو کر گریہ وزاری کر رہی تھیں۔

۷۔ وہ ایسی عورتیں ہیں جو رات کو انس ومحبت بخشنے والی اور حسن وخوبی میں حور کی طرح ہیں جیسے ستاروں کے کنارے طلوع ہوتے ہیں۔

۸۔ جب ہمارا انتساب ہوتا تو ہم وفا سے پہچانے جاتے تھے اور معذوری ہوتو ہم دوری کو الگ کر دیتے تھے۔

۹۔ ہم سب لوگوں پر فضیلت رکھتے تھے جیسے سونا چاندی پر فضیلت رکھتا ہے۔

۱۰۔ ہم تمام لوگوں کے مالک ہوئے اور ہمارے لیے دوشہبوں کے بعد بڑے اسباب ہیں۔

۱۱۔ داؤدؑ کے بعد ایک زمانے تک ہم بادشاہ رہے اور مشرق و مغرب کے سرداروں کو ہم نے غلام بنالیا۔

۱۲۔ بزرگی والی زبور کو ہم نے خلفار موتیوں سے لکھا تاکہ دو بڑے شہروں کے سردار اسے پڑھیں۔

۱۳۔ ہم ہر قسم کے طلبگار ہیں اس وقت کہ جب چہ میگوئیاں کرنے والا ایسی باتیں کرتا ہے۔

۱۴۔ میں عنقریب فریب کے متولیوں سے اپنے نفس کو شفاء بخشوں گا۔ فریبیوں کا مکر میری اور ان کی ہلاکت ہے۔

۱۵۔ میں نے بے وقوفی کے عالم میں آ کران کی بات مان لی۔ افسوس کہ میں گمراہ نہ ہوا ہوتا۔ اور وہ تو گمراہ لوگ تھے انہوں نے میرے حسب اور زینت کو ہلاک کر دیا۔

اس کے تھوڑے ہی عرصہ بعد عمرو بن تبان اسعد ہلاک ہو گیا۔

بقول ہشام، عمرو بن تبان کو موثبان (چھلانگ لگانا) کہا جاتا تھا کیونکہ عمرو نے بھی اپنے بھائی حسان پر چھلانگ مار کر اسے تہ تیغ کر دیا تھا۔

## لخنیعہ ینوف ذو شناتر:

اس کے بعد قوم حمیر کے واقعات میں خلل واقع ہوا اور ان میں اختلاف رہا اور وہ ایک دوسرے سے الگ ہو گئے۔ حمیر قوم کا ایک شخص زبردستی حکمران بن گیا جب کہ وہ شاہی خاندان میں سے نہ تھا۔ اسے لخنیعہ ینوف ذو شناتر کہا جاتا تھا۔ اس نے قوم کے شرفاء کو قتل کر دیا اور سلطنت کے گھرانے کے اہل بیت کے ساتھ بدکاری اور بدفعلی بھی کر دی۔

حمیر قوم کا ایک آدمی اپنی قوم کے ضائع ہو جانے والی گذشتہ حالت کو اپنے اشعار میں یوں بیان کرتا ہے۔

❶ حمیر نے قوم کے بیٹوں کو قتل کر دیا اور سرداروں کو جلاوطن کر دیا اور اپنے ہی ہاتھوں سے ذلت کی بنیاد ڈالی۔

❷ اپنی دنیا کو اس نے چکنا چور کر دیا۔ اپنی عقلوں کو طیش میں لا کر اور جو کچھ ان کا دین ضائع ہوا وہ تو کہیں زیادہ ہے۔

❸ زمانہ ایسی ہی ظلم کی داستانوں سے بھرا پڑا ہے۔ جب اس قوم نے فتنہ وفساد پھیلایا تو خسارے میں جا پڑی۔

لخنیعہ ایک فاسق و فاجر آدمی تھا وہ شاہی خاندان کے لڑکوں کے ساتھ بدفعلی کرتا وہ لڑکوں کو باری باری اغلام بازی کے لیے منگوایا کرتا تھا۔ اس نے اس برے کام کے لیے ایک الگ جگہ بنا رکھی تھی جب بدفعلی سے فارغ ہوتا تو اپنے سپاہیوں کی طرف منہ میں مسواک لیے ہوئے نکلتا جو اس بات کی علامت تھی کہ وہ اپنا منہ کالا کر کے فارغ ہو چکا ہے۔ اور اب سپاہیوں کو اس کے پاس آنے کی اجازت ہے۔

ہوتے ہوتے ایک دن ذرعہ ذونواس بن تبان (حسان کے چھوٹے بھائی) کی باری آ گئی۔ یہ لڑکا حسان کے قتل کے وقت کمسن تھا۔ یہ انتہائی حسین وجمیل لڑکا تھا جب لخنیعہ کا ہرکارہ اسے لینے آیا تو وہ اس کا مقصد سمجھ گیا اور ایک تیز چھری اپنے پاؤں تلے دبا لی اور اس کے مکان پر پہنچا جب بدکاری کرنے کے لیے لخنیعہ نے ہاتھ بڑھایا تو ذونواس نے جھٹ اس کو زخمی کر دیا پھر قتل کر کے اس کا سرتن سے جدا کر کے دریچہ میں رکھ دیا اور اس کے منہ میں مسواک بھی رکھ دی۔

پھر سپاہیوں کی طرف نکلا سپاہیوں نے (حسب عادت) اس کو طنز سے کہا کہ اے ذونواس! نہر ہو یا خشک۔

ذونواس نے کہا: ''اس سر سے پوچھو جو دریچہ میں رکھا ہے''۔

دیکھا تو لخنیعہ کا سر دریچہ میں رکھا ہے۔ سب نے دوڑ کر ذونواس کو پکڑ لیا اور کہا کہ جب تم نے ہمیں اس خبیث سے نجات دلائی ہو تو ہم تمہارے سوا کسی اور کو بادشاہ نہ بنائیں گے۔

چنانچہ ذونواس ان کا بادشاہ بن گیا اور قوم حمیر اور قبائل یمن نے اس کی بیعت کر کے اس کو اپنا بادشاہ تسلیم کر لیا۔ یہ حمیر کے شاہی خاندان کا آخری تاجدار تھا۔ اس کا نام یوسف رکھا گیا اس کا مذہب یہودی تھا اور اس کی حکومت کافی عرصہ تک رہی۔

## نجران میں عیسائیت کا آغاز:

نجران میں دین عیسوی کے کچھ بقایاجات پائے جاتے تھے یہ حضرات اہل علم وفضل تھے۔ ان کا ایک سردار عبداللہ الثامر نامی تھا۔ نجران عرب کے وسط میں واقع ہے اس وقت نجران ہی اصل میں عیسائیت کا مرکز بنا اس سے پہلے اہل نجران اور اہل عرب بت پرست تھے۔

اہل نجران کے عیسائی ہونے کی وجہ یہ ہے کہ ایک عابد و زاہد شخص ''فیمون'' نامی ان کے ہاں آ گیا اس نے نجران میں عیسائیت کی تبلیغ کی تو وہ عیسائی ہو گئے۔

## اصحاب الاخدود (گڑھے والے) کا قاتل:

ہشام کہتے ہیں کہ جب ذرعہ ذونواس یہودی ہوا تو اس کا نام یوسف رکھا گیا۔ یہ وہی شخص ہے جس نے گڑھے کھود کر نیک کار عیسائیوں کو شہید کیا تھا (یعنی واقعہ اصحاب الاخدود کے واقع کا اصل محرک تھا)

محمد بن اسحاق کی روایت ہے کہ ایک شخص فیمون نامی بڑا عابد تھا اور پرہیزگار تھا اور قریہ قریہ پھرا کرتا تھا جب گاؤں کے لوگ اس کے زہد و تقویٰ اور کرامت سے واقف ہو گئے تو دوسرے گاؤں میں چلا گیا اور اپنے ہاتھ کی کمائی یعنی معمار کا کام کر کے اپنی معاش پیدا کرتا تھا اور اتوار کے روز کوئی دنیاوی کام نہ کرتا تھا بلکہ کسی جنگل میں نکل جاتا اور سارا دن عبادت کرتا تھا اور شام کو واپس آتا تھا۔

ایک دفعہ ملک شام کے گاؤں میں سے ایک گاؤں میں اپنے معمول کے موافق عبادت و تقویٰ میں مصروف رہتا تھا کہ اس گاؤں کا ایک شخص صالح نامی اس کے حال پر واقف ہو گیا اور اس کی محبت اس کے دل میں جاگزیں ہوئی، فیمون جہاں جاتا صالح بھی اس کے پیچھے ہو لیتا مگر فیمون کو خبر نہ ہوئی۔

ایک دن وہ اپنی عادت کے مطابق اتوار کو کسی جنگل میں نکل گیا وہ اپنی نماز میں مصروف ہو گیا اور صالح پوشیدہ جگہ بیٹھ کر اس کو دیکھتا رہا۔ جب وہ نماز میں تھا تو ایک سات سر کا سانپ اس کی طرف لپکا فیمون نے اس کے لیے بددعا کی اور وہ اسی جگہ مر گیا۔

صالح سانپ کو دیکھ کر چلایا اے فیمون سانپ، سانپ، مگر اسے یہ خبر نہ تھی کہ سانپ اس کی بددعا سے مر چکا ہے جب شام کو واپس ہونے لگے تو صالح نے کہا کہ اے فیمون! آپ جانتے ہیں مجھے آپ سے از حد محبت ہے اس واسطے میں آپ کی مفارقت برداشت نہ کر سکا۔ آپ یہ اندیشہ نہ کریں کہ آپ کا راز فاش ہو جائے گا۔ میں اسے افشاء نہ کروں گا مگر شہر کے لوگ بھی اس کے حالات سے واقف ہو جاتے تھے۔ یہاں تک کہ اگر کوئی شخص بیمار ہو جاتا تو وہ اس کے حق میں دعا کرتا تو وہ اچھا ہو جاتا اور اگر کسی

آفت ومصیبت کے آنے کا اندیشہ ہوتا تو اس کی دعا سے ٹل جاتی۔

اسی گاؤں میں ایک شخص رہتا تھا جس کا بیٹا اندھا ہو چکا تھا اس شخص نے فیمون کی کرامت سن کر اس سے دعا کرانے کا ارادہ کیا مگر لوگوں نے کہا کہ وہ کسی کے گھر نہیں آیا کرتا وہ عمارتی تعمیرات کا کام (معمار) کرتا ہے لہٰذا اس کو گھر کی تعمیر ومرمت کے بہانے گھر پر بلاؤ اور پھر اس سے دعا کراؤ۔

## فیمون نجران میں غلام:

اس شخص نے اپنے بیٹے کو کوٹھڑی میں بند کیا اور فیمون کے پاس آ کر کہا کہ میرے گھر میں تھوڑا سا کام ہے فرصت ہو تو آ کر کر جاؤ۔ اس بہانہ اس کو اپنے گھر لے گیا اور لڑکے کو نکال کر اس کے سامنے لے آیا اور کہا اے فیمون اس خدا کے بندے کو یہ مصیبت ہے جس کو آپ دیکھ رہے ہیں (اندھا ہے) اس کے حق میں دعا کیجیے۔ فیمون نے دعا کی اور وہ لڑکا اچھا ہو گیا فیمون نے دل میں کہا اب یہاں سے نکلنا چاہیے پس اس گاؤں سے نکل کھڑا ہوا مگر صالح نے اس کا پیچھا کیا جب راستے میں چلے جا رہے تھے تو ایک درخت سے کسی شخص نے فیمون کہہ کر پکارا۔ فیمون نے جواب دیا تو اس شخص نے کہا کہ میں تیرے انتظار میں تھا اور تیری آواز سننا چاہتا تھا اب مرتا ہوں میری میت کو دفن کر کے جانا۔ پس وہ شخص مر گیا اور فیمون نے اس کی نماز جنازہ پڑھی اور اسے دفن کیا۔

اس کی تجہیز وتکفین سے فارغ ہو کر چلتا رہا یہاں تک کہ عرب کے کسی علاقہ میں جا پہنچا صالح بھی اس کے ہمراہ تھا اہل عرب نے ان پر حملہ کر دیا اور عرب کے ایک قافلہ نے انہیں آ لیا اور لے جا کر نجران میں ان دونوں کو فروخت کر دیا۔ ان دونوں نے دیکھا کہ اہل نجران ایک لمبی کھجور کی عبادت کرتے تھے اور ہر سال عید منایا کرتے تھے اور اس کھجور کو عورتوں کا لباس اور زیور پہنایا کرتے تھے۔

چنانچہ اہل نجران میں سے ایک شخص نے فیمون کو خرید لیا اور دوسرے نے صالح کو۔ خریدنے والے (آقا) کے گھر میں جب فیمون تہجد کی نماز پڑھتا تو وہ گھر بغیر چراغ کے روشن ہو جاتا ایک دفعہ اس کا آقا یہ کیفیت دیکھ کر بہت متعجب ہوا اور اس سے پوچھا کہ تمہارا کس دین ومذہب سے تعلق ہے۔ فیمون نے اپنا مذہب عیسوی بتلایا اور اسے بطور خیر خواہی کہا کہ تمہارا مذہب باطل ہے یہ کھجور کی لکڑی تمہیں نفع یا نقصان نہیں پہنچا سکتی اگر میں اپنے خدا سے جس کی عبادت کرتا ہوں اس سے بددعا کروں تو وہ اسے تباہ کر دے گا۔

اس کے آقا نے کہا کہ اگر ایسا کر دکھائے گا تو ہم تیرے دین میں داخل ہو جائیں گے۔ پس فیمون نے وضو کیا اور دو رکعت نماز پڑھ کر دست دعا اٹھایا یہ دیکھ کر اہل نجران نے دین عیسوی قبول کر لیا اور اسی دن سے عرب میں عیسائیت کا آغاز ہوا۔

## نجران میں جادوگر:

ابن حمید' سلمہ کے واسطہ سے بتاتے ہیں کہ محمد بن اسحاق کی یزید بن زیاد کے واسطے سے یہ روایت پہنچی ہے کہ کعب جنہیں القرظی کہتے ہیں نیز محمد بن اسحاق نے یہ روایت بعض اہل نجران سے بھی سنی ہے کہ اہل نجران مشرک وبت پرست تھے اور نجران کے قریب ایک گاؤں میں ایک جادوگر رہتا تھا۔ جو نجرانیوں کے لڑکوں کو جادو سکھایا کرتا تھا۔ اتفاقاً فیمون نے اسی گاؤں کے قریب اپنا خیمہ گاڑا جب نجرانی لڑکے اس جادوگر کے پاس جادو سیکھنے جاتے تو راستے میں فیمون کو عبادت میں مصروف پاتے تو اس کی حرکات دیکھ کر متعجب ہوتے ایک دن کا ذکر ہے کہ نجران کے ایک آدمی نے اپنے لڑکے کو دیگر لڑکوں کے ہمراہ اس جادوگر کے پاس بھیجا اس

لڑکے کا نام عبداللہ تھا راستے میں جب عبداللہ نے فیمون کو عبادت کرتے ہوئے دیکھا تو اس کے دل میں عبادت کے انداز نے بہت اثر کیا جس کے بعد عبداللہ نے فیمون کے پاس آنا جانا شروع کر دیا اور اس کے اقوال وخیالات کو سننے لگا یہاں تک کہ وہ عیسائی ہو گیا اور پکا مسلمان ہوا اور اللہ تعالیٰ کی توحید کا قائل ہو گیا اور اللہ تعالیٰ کی عبادت کرنے لگا۔

## اسم اعظم:

جب عبداللہ علم دین میں ماہر ہو گیا تو ایک روز فیمون سے پوچھا کہ اللہ تعالیٰ کا اسم اعظم کیا ہے؟

اس نے کہا کہ اے عزیز! اس کا جاننا تیرے لیے مناسب نہیں تو کمزور ہے اور اس کی تکلیف کو برداشت نہ کر سکے گا۔ عبداللہ نے جب دیکھا کہ وہ اسم اعظم کے بتانے میں پس وپیش کر رہا ہے تو اس سے سنے ہوئے تمام اسمائے حسنیٰ کو ایک ایک کر کے تیر پر لکھتا گیا اور پھر آگ میں ڈالنا شروع کیا تاکہ اسم اعظم والا تیر جو ہو وہ نہ جلے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا جس تیر پر اسم اعظم لکھا ہوا تھا وہ آگ سے لپک کر باہر آ گیا اس طرح اس کو اسم اعظم کا علم ہو گیا پھر راہب کے پاس آ کر کہنے لگا کہ میں نے اسم اعظم معلوم کر لیا۔ راہب نے پوچھا کہ کیا ہے؟

عبداللہ نے کہا کہ فلاں ہے کہا کہ تو نے کس طرح معلوم کیا تو اس نے سارا ماجرا سنایا تو راہب نے کہا اے عزیز! اس کو پوشیدہ رکھیو اور ضبط سے کام لینا۔

## مبلغ عبداللہ ثامر:

اب عبداللہ ثامر کا یہ کام ہو گیا کہ جب نجران میں کسی کو مصیبت یا بیماری لاحق ہوتی تو کہتا کہ اے شخص تو اللہ تعالیٰ پر ایمان لا اور میرے دین میں داخل ہو جا اور میں اللہ تعالیٰ سے دعا کروں گا کہ وہ تجھے اس مصیبت سے نجات دے۔ اگر وہ دین کی دعوت قبول کر لیتا تو عبداللہ اس کے حق میں دعا مانگتا اور وہ اچھا ہو جاتا اس طرح سے نجران کے بہت سے لوگ اس کے تابع ہو گئے اور اس کا دین قبول کر لیا۔

رفتہ رفتہ اس کی شہرت نجران کے بادشاہ تک پہنچی تو اس کو بلا کر کہا کہ تو نے میری رعیت کا مذہب خراب کر دیا ہے اور میرے دین اور میرے آباؤ اجداد کے دین کی مخالفت کی ہے میں تجھے ضرور عبرت ناک سزا دوں گا۔

عبداللہ بن ثامر نے کہا کہ اے بادشاہ! تو مجھے کوئی تکلیف نہ دے سکے گا۔ بادشاہ نے حکم دیا کہ اسے ایک اونچے پہاڑ سے سر کے بل نیچے گرایا جائے۔ چنانچہ اسے لے جا کر گرایا گیا مگر اس کو کوئی گزند نہ پہنچی اور وہ صحیح سلامت زمین پر آن پہنچا۔ پھر اس کو نجران کے گہرے پانیوں میں گرایا گیا اور وہ وہاں سے بھی صحیح سالم نکل آیا جب بادشاہ اس پر کسی طرح قادر نہ ہو سکا تو عبداللہ نے کہا اگر تو مجھ پر غلبہ پانا چاہتا ہے تو اللہ تعالیٰ پر ایمان لے آ اور جس چیز کو میں مانتا ہوں اس چیز کو تو بھی مان لے اس کے بعد تو میرے قتل پر قادر ہو سکے گا۔

بادشاہ نے یہ سن کر عبداللہ کے مذہب کو قبول کر لیا پھر اپنے ہی عصا سے عبداللہ کو مارا جس پر وہ اسی جگہ شہید ہو گیا پھر خود بادشاہ بھی وہیں ہلاک ہو گیا۔ نجرانیوں نے عبداللہ بن ثامر کے مذہب کو قبول کر لیا اور ان کی کتاب اور حکمت کو ماننے لگے' یہاں سے نجران میں اصل نصرانیت کی ابتدا ہوئی پھر ان میں بھی بدعات کا ظہور ہوا جیسے ہر مذہب میں ہوا کرتا ہے۔

مذکورہ بالا بات محمد بن کعب القرظی اور بعض اہل نجران کی بیان کردہ ہے۔

## اصحاب الاخدود (خندق والے):

جب نجران کی یہ حالت ہوگئی تو ذونواس حسان کے بھائی شاہ یمن نے حمیریوں پر چڑھائی کر دی فتح کے بعد انہیں بلا کر کہا یہودی ہو جاؤ یا قتل کے لئے تیار ہو جاؤ۔ اہل نجران نے قتل ہونے کو ترجیح دی۔ ذونواس نے ایک خندق کھدوائی اور ان کو آگ میں ڈال دیا جو اس خندق میں جلائی گئی تھی جو لوگ آگ سے بچ گئے ان کو قتل کر دیا گیا ان کی لاشوں کا مثلہ کیا گیا اور اس قتل عام میں بیس ہزار لوگوں کو قتل کیا گیا اہل نجران میں سے ایک شخص اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر ریتلے راستے پر بھاگا یعنی اسے پکڑنے سے عاجز رہے اس شخص کو دوس ذو ثعلبان کہا جاتا ہے۔

فرماتے ہیں کہ میں نے بعض نجرانیوں سے سنا ہے کہ جو آدمی جنگل کو بھاگ گیا تھا اس کا نام جبار بن فیض تھا ان دونوں باتوں میں سے درست ذوس ذو ثعلبان ہے۔

پھر ذونواس اس قتل عام سے فارغ ہو کر بمعہ اپنے لشکر کے صنعاء (یمن) واپس لوٹ آیا۔

ہمیں ابن حمید نے سلمہ سے محمد بن اسحاق کی روایت سنائی ہے کہ محمد بن اسحاق فرماتے ہیں کہ اسی ذونواس اور اس کے لشکروں کے متعلق اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں یہ آیات اُتاریں:

ترجمہ: ''مارے گئے گڑھے والے (اس گڑھے والے) جس میں خوب بھڑکتے ہوئے ایندھن کی آگ تھی جب کہ وہ اس گڑھے کے کنارے پر بیٹھے ہوئے تھے اور جو کچھ وہ ایمان لانے والوں کے ساتھ کر رہے تھے اسے دیکھ رہے تھے۔ اور ان اہل ایمان سے ان کی دشمنی اس کے سوا کسی وجہ سے نہ تھی کہ وہ اس خدا پر ایمان لے آئے تھے جو زبردست اور اپنی ذات میں آپ محمود ہے''۔ (سورۃ البروج آیت ۴۔۸)

محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ وہ مقتولین جن کو ذونواس نے قتل کیا تھا ان میں عبداللہ بن ثامران کا سردار بھی شامل تھا۔ نیز یہ بھی کہا گیا ہے کہ عبداللہ بن ثامر اس سے قبل قتل کیا گیا تھا جب دین عیسوی کا نجران میں آغاز ہوا تھا پھر اس کے بعد اس کے ہم مذہبوں کو قتل کیا گیا۔



# حبشہ والوں کی یمن پر حکومت

ہشام بن محمد کہتے ہیں کہ اہل یمن کی حکمرانی سلسلہ بہ سلسلہ چلی آ رہی تھی کسی کو ان کے بارے میں گمان تک بھی نہ تھا کہ ان کی حکومت ختم ہو جائے گی یہاں تک کہ انوشیروان کے زمانہ میں ان کے شہروں پر قبضہ ہو گیا۔ ہشام کہتے ہیں کہ اس کا سبب یہ تھا کہ یمن کا بادشاہ ذونواس حمیری یہودی مذہب کا پیرو تھا۔

ہشام کہتے ہیں کہ اس حملہ کا سبب یہ تھا کہ اس کے پاس نجرانیوں میں سے دوس نامی ایک یہودی آیا اور کہنے لگا کہ نجرانیوں نے اپنے نبی کو ظلماً قتل کر دیا اور خود عیسائی ہو گئے اس وجہ سے ذونواس یمن والوں پر حملہ کے لیے تیار ہو گیا۔

یہ سن کر ذونواس یہودی کی غیرت جوش میں آئی اور اس نے نجرانیوں پر چڑھائی کر دی خوب قتل عام کیا اس دوران نجرانیوں کا ایک فرد بھاگ کر حبشہ کے بادشاہ کے پاس پہنچا اور اسے سارے حالات سے آگاہ کیا یہ شخص اپنے ساتھ جلی ہوئی ایک انجیل بھی لے گیا تھا وہ بھی پیش کی۔ حبشہ کے بادشاہ نے کہا۔ ہمارے پاس افرادی قوت تو بہت زیادہ ہے مگر مہرین (کشتیاں) نہیں ہیں کوئی بات نہیں میں ابھی قیصر روم کو خط لکھتا ہوں کہ وہ ہمیں کشتیاں بھیجے۔

چنانچہ اس نے قیصر روم کو خط لکھا اور خط کے ساتھ جلی ہوئی انجیل بھی بھیجی۔ جس کے بعد قیصر روم نے کشتیوں کی کثیر تعداد روانہ کر دی۔

## شہید زندہ ہوتا ہے:

اب سلسلہ کلام اب پھر دوبارہ محمد بن اسحاق کی حدیث کی طرف لوٹتا ہے۔ چنانچہ ابن حمید نے ہمیں سلم سے محمد بن اسحاق کی عبداللہ بن ابوبکر بن محمد عمرو بن حزم سے یہ روایت سنائی ہے کہ اہل نجران میں سے ایک شخص نے حضرت عمر کے زمانے میں نجران کی ویران زمین میں سے ایک کھنڈر کو کھودا اس کے نیچے سے عبداللہ بن ثامر کی لاش نکلی اسے تعجب ہوا کہ اس کا ہاتھ سر کی چوٹ پر رکھا ہوا تھا وہ شخص بیان کرتا ہے کہ جب ہاتھ کو اس چوٹ سے ہٹاتا تو خون بہنا شروع ہو جاتا اور جب ہاتھ کو دوبارہ اس جگہ پر رکھتا تھا تو خون بند ہو جاتا تھا اس کے ہاتھ میں ایک انگوٹھی تھی جس پر (ربی اللہ) لکھا ہوا تھا۔ اس شخص نے یہ ماجرا حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں خط لکھا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے جواب دیا کہ اس کو اپنے حال پر رہنے دو اور ویسا ہی دفن کر دو۔ چنانچہ نجرانیوں نے حکم کی تعمیل فرمائی۔

ابن اسحاق کہتے ہیں کہ اس وقت جب ذونواس قتل عام کر رہا تھا تو دوس نامی ایک شخص اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر اس علاقہ سے نکل بھاگا۔ قاتل فوج نے اس کا پیچھا کیا مگر وہ ان کے ہاتھ نہ آیا اور بھاگ کر قیصر روم کے پاس پہنچ گیا اور ذونواس کے خلاف اس سے مدد مانگی قیصر روم نے کہا تمہارا علاقہ بہت دور ہے میں تمہارے واسطہ حبشہ کے بادشاہ کو لکھتا ہوں وہ تمہارے ملک کے قریب ہے وہ تمہاری مدد کرے گا اور تمہارا بدلہ بھی لے گا پس قیصر روم نے بادشاہ کی طرف ایک رقعہ بھیجا اور اس میں دوس ذوثعلبان کی رعایت و مدد کی تاکید کی۔

دوس قیصر روم کا خط لے کر نجاشی کے پاس پہنچا۔ نجاشی نے ستر ہزار حبشی اس کے ساتھ کر دیئے اور اریاط نامی شخص کو ان کا سپہ سالار مقرر کیا سپہ سالار کو حکم دیا کہ اگر تو نے اہل یمن پر غلبہ پالیا تو ان کے مردوں میں سے ایک تہائی کو قتل کرنا۔ ایک تہائی عمارتوں کو کھنڈر بنا دینا اور عورتوں اور بچوں میں سے ایک تہائی کو قیدی بنا لینا۔

اریاط لشکر لے کر نکل پڑا اس کے لشکر میں ابرہہ اشرم بھی تھا۔ اریاط نے لشکر کو لے کر کشتیوں میں سوار ہو کر سمندر پار کیا اس کے ہمراہ دوس ثعلبان بھی تھا۔ یہاں تک کہ وہ یمن کے ساحل پر جا اترا۔ جب ذونواس کو حبشیوں کے آنے کی خبر پہنچی تو ذونواس نے حمیر قوم کو متفرق اور مختلف طور پر جمع کیا کیونکہ ان میں اختلافات پائے جاتے تھے۔ ذونواس کے ساتھ اس کی معمولی جنگ ہوئی کوئی بڑا معرکہ پیش نہ آیا یہاں تک کہ ذونواس بمعہ قوم کے شکست خوردہ ہوا۔ اریاط یمن میں فاتحانہ داخل ہوا اور اپنے قبیلہ میں جا بیٹھا۔

جب ذونواس نے اپنی شکست کو دیکھا تو اس سے نہ رہا گیا اور اپنے گھوڑے کا منہ سمندر کی طرف کر کے اسے زور سے چابک ماری اور گھوڑے سمیت سمندر کی گہرائیوں میں گم ہو گیا اس طرح ذونواس کی ہلاکت ہوئی اور اس کی حکومت کا خاتمہ ہو گیا۔

اریاط جب یمن میں داخل ہوا تو حسب وصیت ایک تہائی مردوں کو قتل کیا ایک تہائی زمین کھنڈر بنا ڈالی اور ایک تہائی عورتوں اور بچوں کو قیدی بنا کر نجاشی کے پاس بھیج دیا اور خود غلبہ پا کر یمن میں مستقل حکومت قائم کی اور قبضہ جما لیا اہل یمن میں سے کسی نے دوس ثعلبان کی لائی ہوئی مصیبت پر ایک مصرعہ کہا۔ کہتا ہے کہ:

''دوس ثعلبان یمن سے جو مصیبت کھینچ لایا ہے وہ یمن میں آج تک ایک مثال بنی ہوئی ہے''۔

دوجدن حمیری نے بھی اپنی قوم کی ہلاکت پر اشعار کہے جن کا ترجمہ یہ ہے:

۱۔ تیری ذلت پر بڑا افسوس ہے۔ فوت شدہ کو آنسو نہیں اٹھا سکتے اور میری جان ہواؤں پر افسوس کر کے ہلاک مت ہو۔

۲۔ بینوں کی تباہی کے بعد کوئی آنکھ (رونے کے لیے) نہیں رہی اور نہ ہی کوئی اثر باقی رہا اور سلحین کی تباہی کے بعد لوگوں نے گھر بنا لیا۔

اسی طرح یہ اشعار بھی کہے چھوڑ مجھے' تیرا باپ نہ رہے' تو ہر گز طاقت نہیں رکھتی' اللہ تجھے اپنی رحمت سے دور رکھے تو نے مجھے بہت زیادہ ملامت میں ڈال دیا۔

۳۔ گانے گانے والیوں کی گنگناہٹ کے پاس سے جب ہم شراب کے پلائے جانے کے بارے میں شکایت نہ کریں۔

۴۔ یقیناً موت کو کوئی روکنے والا روک نہیں سکتا' بھلے شفا بخش دوا ناک میں کیوں نہ ڈالی جائے۔

۵۔ اور موت کو نہ ہی کوئی راہب ایسی چار دیواری میں بیٹھا روک سکتا ہے۔ جس کی دیواریں عقابوں کے انڈے ٹپکا رہی ہوں۔

۶۔ اور وہ غمدان (چکر کھاتا ہے) جس کے بارے میں مجھے بتلا رہی تھی اس کی ایک اونچے پہاڑ پر اونچی کر کے بنایا ہے۔

۷۔ یہ بات راہبوں کی زمین میں سنائی اس کے نیچے کالے پتھروں والی زمین اور خالص پھسلاہٹ والی زمین ہے۔

۸۔ راہبوں کی اس زمین میں تیل کے چراغ اور چمک دار ذرات ہوتے ہیں بالخصوص جب شام ہوتی ہے۔ یوں لگتا ہے جیسے بجلیوں کی چمک ہوتی ہے۔

۹۔ اس زمین میں جو کھجوروں کے درخت کاشت کیے گئے تھے قریب ہے کہ ان کے خوشے گدری کھجوروں سے جھک جائیں۔

۱۰۔ یہ زمین اپنی جدت کے بعد ریت ہو گئی اور آگ کے شعلوں نے اس کے حسن کو بگاڑ ڈالا۔

۱۱۔ زونواس جان کی بازی لگا کر مر گیا اور اپنی قوم کو تنگی سے ڈراتا رہا۔

ابن ذئبہ نے بھی حمیر پر سوڈانیوں کی یلغار کے بارے میں اشعار کہے:

❶ تیری عمر کی قسم! نوجوانوں کے لیے بھاگنے کی کوئی جگہ نہیں۔ چونکہ موت اور بڑھاپا اس کے ساتھ لگا رہتا ہے۔

❷ تیری عمر کی قسم! کہ نوجوان کے لیے وسعت کی جگہ اور پناہ گاہ نہیں۔

❸ کیا حمیر کے قبائل کے بعد کسی غمزدہ کی خبر کو ان کے پاس لایا جائے گا؟

❹ اس جم غفیر اور اصحاب خراب کے بارے میں کوئی خبر نہیں لا سکتا۔ ان کی مثال تو ایسی تھی جیسے آسمان بارش سے پہلے ہوتا ہے۔

❺ ان کی چیخیں باندھے ہوئے گھوڑے کو بہرہ گونگا بنا د۔ ینے والی تھیں اور حملہ آور جمگھٹے میں مقابل میں آنے والوں کو دور بھگاتے تھے۔

❻ وہ حملہ آور جنات تھے اور تعداد میں ریت کے ذروں کے برابر تھے گویا تر درخت خشک ہو چکے تھے (مطلب یہ کہ ان کی تعداد کو دیکھ کر ہی حمیر قوم کے بہادروں کے چھکے چھوٹ گئے تھے)

ہشام بن محمد کہتے ہیں کہ قیصر روم کے پاس سے کشتیاں جب نجاشی کے پاس پہنچیں تو نجاشی نے اپنے لشکر کو کشتیوں میں سوار کیا اور جائے مقصود کی طرف چل پڑا۔ جب ذونواس نے یہ خبر سنی تو اپنے مختلف گورنروں کو لکھا کہ اس کی پشت پناہی کے لیے جمع ہو جائیں تاکہ سب مل کر حبشیوں سے اپنا دفاع کریں اور انہیں اپنے ملک سے دفع کریں۔ گورنروں نے خبر پا کر انکار کیا اور جواباً کہلا بھیجا کہ ہر ایک اپنے علاقہ میں رہ کر قتال کرے گا جب ذونواس نے ایسے حالات دیکھے تو ایک حیلہ سوچا۔

### ذونواس کا فریب:

ذونواس نے بہت ساری چابیاں بنوائیں اور کئی اونٹوں پر لدوا کر حبشیوں سے جا ملا اور ان سے کہا کہ یہ یمن کے خزانوں کی چابیاں ہیں جو میں تمہارے لیے لایا ہوں۔ پس مال اور زمین تمہاری ہے اور انسانوں کو زندہ چھوڑنے کی ان سے درخواست کی ان کا سپہ سالار کہنے لگا کہ جب ایسی بات ہے تو ہمارے بادشاہ کو لکھ بھیج۔ پس ذونواس نے نجاشی کو لکھا کہ اپنے لشکر کی طرف مذکورہ صلح کو قبول کرنے کا فرمان بھیج۔

اس کے بعد ذونواس حبشیوں کو لے کر چلا اور صنعاء میں داخل ہوا اور سپہ سالار سے کہا کہ اپنے معتبر لوگوں کو بھیجو تاکہ ان کے خزانوں پر قبضہ کر کے لے آئیں سپہ سالار نے معتبر لوگوں کو چابیاں دے دیں اور وہ حصول خزائن کے لئے چل پڑے۔ ادھر ذونواس نے اپنے گورنروں کو لکھا کہ جو بھی کالا بیل (حبشی) تمہارے پاس آئے اسے فوراً ذبح کر دوں۔ خطوط ملنے پر جو بھی حبشی ان کے ہتھے چڑھا قتل کر دیا گیا صرف وہی لوگ بچ سکے جو راستے سے ہٹ کر چلے تھے۔ جب یہ خبر نجاشی کو پہنچی تو اس نے ستر ہزار کا لشکر بمعہ ساز و سامان کے زونواس پر غلبہ پانے کے لیے بھیجا اور اس لشکر پر دو سپہ سالار مقرر کیے ان میں سے ایک ابرہہ اشرم تھا جب یہ لشکر صنعاء میں پہنچا تو ذونواس نے دیکھا کہ وہ ان کے مقابلے کی طاقت نہیں رکھتا اپنے گھوڑے پر سوار ہو کر سمندر میں کود پڑا اور موت کو گلے لگا لیا۔

فتح کے بعد ابرہہ صنعاء پر بادشاہ بن بیٹھا اور نجاشی کی طرف کچھ بھی نہ بھیجا اور ادھر نجاشی سے کہا گیا کہ ابرہہ نے تیری اطاعت سے روگردانی کر دی ہے۔ نجاشی نے جب یہ دیکھا کہ ابرہہ مجھ سے علیحدہ ہو بیٹھا ہے تو اس پر حملہ آور ہونے کے لیے ایک

لشکر بھیجا اس پر اریاط نامی آدمی کو سپہ سالار بنایا جب اریاط ابرہہ کی زمین پر اترا تو ابرہہ نے اس کو پیغام بھیجا کہ مجھے اور تجھے ایک دن اور ایک ملک میں لا کر جمع کیا ہے لہٰذا تو بھی دیکھ لے کہ تیرے ساتھ کون ہے اور میں بھی اپنے ہمراہیوں کو دیکھ لوں لہٰذا ہم دونوں آپس میں مقابلہ کرتے ہیں جو بھی ہم میں کامیاب ہوگا وہ بادشاہت کا مالک ہوگا اس تدبیر سے عوام الناس کا قتل عام بھی نہ ہوگا۔ اریاط نے اس تدبیر سے رضامندی ظاہر کی لیکن ابرہہ نے ایک بات سوچ لی۔ دونوں کے درمیان مقابلے کی جگہ مقرر ہوئی۔

ادھر ابرہہ نے اپنے ایک غلام عتودہ کو مقررہ جگہ کے قریب ہی ایک گڑھے میں چھپا دیا جب مقابلہ ہونے لگا تو اریاط نے اس پر حملہ کیا مگر وہ وار سے بچ گیا لیکن وار کی وجہ سے ابرہہ کی ایک جانب کی ناک کٹ گئی۔ اسی وجہ سے اسے اشرم کہا جانے لگا جب ابرہہ کے عتودہ نامی غلام نے ابرہہ کو گھائل کرتے ہوئے دیکھا تو موقع پا کر اریاط پر حملہ کر دیا اور اسے قتل کر ڈالا۔

ابرہہ نے غلام سے کہا کہ حکم میں پورا کروں گا۔ غلام نے کہا کہ یمن کی کسی عورت کو اپنے خاوند کے پاس نہ بھیجا جائے تا کہ میں اس عورت پر قدرت نہ پالوں ابرہہ نے کہا کہ جا اپنی مراد کو پہنچ' اس کے بعد اہل یمن غلام عتودہ کے دشمن ہوئے اور اسے قتل کر ڈالا پھر ابرہہ نے اہل یمن کو آزاد کر دیا۔

نجاشی کو جب اریاط کے قتل کی خبر پہنچی تو نجاشی نے قسم اٹھالی کہ جب تک ابرہہ کا خون نہ بہائے گا اس وقت تک آرام سے نہ بیٹھے گا۔ ابرہہ کو جب نجاشی کے اس حلف کی خبر پہنچی تو نجاشی کو خط لکھا کہ اے بادشاہ!

میں بھی تیرا غلام اور اریاط بھی تیرا غلام۔ وہ جب یمن آیا تو تیری بادشاہت کو تباہ کرنا چاہتا تھا اور مجھے قتل کرنے کے درپے ہوا میں نے اسے روکا اور چاہا کہ اسے قاصد بنا کر تیرے پاس بھیجوں مگر اس نے انکار کیا اور بغاوت کر کے تیرے لشکر قتل کرنا چاہتا تھا مجبوراً میں نے ایسا کیا۔

میں نے سنا ہے کہ تو نے قسم اٹھا رکھی ہے کہ تو میرا خون بہائے گا اور میری زمین کو روندے گا تو میں تیرے پاس ایک بوتل میں اپنا خون ڈال کر بھیج رہا ہوں اور اپنی زمین کی مٹی کا ایک تھیلا بھی بھیج رہا ہوں۔ میرا خون زمین پر بہا دینا اور مٹی بکھیر کر اس پر چل دینا اسی طرح تیری قسم بھی پوری ہو جائے گی۔ میں تو تیرا بندہ ہوں۔ میری عزت تیری عزت ہے نجاشی ابرہہ سے راضی ہوا اور اسے بدستور گورنری پر بحال کر دیا۔

## ابرہہ اور اریاط میں مبارزت:

محمد بن اسحاق کہتے ہیں کہ اریاط کافی عرصے تک اپنی سلطنت پر رہا پھر ابرہہ اشرم کے ساتھ اپنی حکومت کے بارے میں منازعت و مخالفت ہوگئی۔ اس وجہ سے کچھ حبشی ابرہہ کی طرف ہو گئے اور کچھ اریاط کے طرف دار ہو گئے پھر مقابلہ کے لیے میدان جنگ میں آئے۔ ابرہہ نے اریاط کو کہلا بھیجا کہ میں اس طرح سے فوجوں کا مقابلہ کروا کے ان کو ہلاک نہیں کر سکتا' آؤ پہلے میں اور تم مقابلے کے لیے میدان میں آئیں اور جو بھی ہم میں سے مدمقابل کو زک دے سکے تو ہارنے والی کی فوجیں بھی جیتنے والے کے پاس چلی جائیں گی۔ اریاط نے بھی اس شرط کو منظور کر لیا۔

پس پستہ قد' فربہ بدن اور بدصورت نے خوبصورت' دراز قد' متوسط البدن اریاط پر حملہ کرنا چاہا تو اپنے پیچھے ایک غلام عتودہ کو کھڑا کیا تا کہ وہ پیچھے سے اریاط کے حملے روک سکے اریاط نے ابرہہ پر حملہ کرنا چاہا تا کہ اس کا سر اڑا سکے مگر برچھی اس کے ابروؤں'

ناک اور ہونٹوں پر لگی مگر وہ قتل ہونے سے بچ گیا تاہم معمولی زخمی ہوا اسی وجہ سے اسے اشرم (نکٹا) کہا جانے لگا پیچھے کھڑے غلام نے موقع پر اریاط کو قتل کر دیا اور کہا (انا عتودہ) مطلب یہ تھا کہ تجھے ایک عتودہ نامی غلام نے قتل کیا ہے۔ اس کے بعد ابرہہ نے عتودہ سے کہا اپنی حاجت ظاہر کر' عتودہ نے کہا کہ نئی دلہنوں کو ان کے شوہروں کے پاس اس وقت تک نہ جانے دے جب تک میں ان سے اپنی ہوس کی پیاس نہ بجھا لوں۔ چنانچہ ابرہہ نے اس کی یہ خواہش پوری کر دی اس کے بعد ابرہہ نے اریاط کی دیت دے دی۔

یہ سارا معاملہ نجاشی کی لاعلمی میں ہوا تھا۔ جب نجاشی کو خبر پہنچی تو سخت غضب ناک ہوا اور قسم کھائی کہ میں تیرا سر کاٹوں گا اور تیرے علاقے کو روند کر چھوڑوں گا ابرہہ کو جب نجاشی کے غیض وغضب کا علم ہوا تو اسے ایک خط لکھا کہ میں تیرا بندہ ہوں وہ بھی تیرا غلام ہے۔ حکومتی معاملے میں ہمارے درمیان نزع پیدا ہو گیا تھا۔ میں اس پر غالب آ گیا اور اس کو قتل کر دیا۔

خط کے ساتھ نجاشی کی قسم پوری کرنے کے لیے اپنا سر مونڈ کر بال اور ایک تھیلے میں اسی کے شہر کی مٹی ڈالی اور بھیج دی تاکہ مٹی کو اپنے پاؤں سے روند کر اپنی قسم پوری کر لے۔

جب خط نجاشی کے پاس پہنچا تو وہ ابرہہ سے راضی ہو گیا اور اسے لکھا کہ میرے اگلے حکم تک تم ہی گورنر ہو۔ جب ابرہہ نے دیکھا کہ نجاشی اس سے راضی ہو گیا ہے اور اسے یمن کا گورنر بنا دیا ہے تو اس نے ابی مرہ بن ذی یزن کو پیغام بھیجا کہ اپنی بیوی کو میرے سپرد کر دو۔ ذی یزن نہ مانا تو ابرہہ نے زبردستی چھین لی اس عورت کا نام ریحانہ بنت علقمہ بن مالک بن زید بن کہلان تھا۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ ریحانہ کے باپ کا نام ذوجدن تھا۔ ریحانہ پہلے ابا مرہ معدی کرب بن ابومرہ کے عقد میں تھی اب ابرہہ کے پاس آ گئی اور ابرہہ سے اس کے ہاں مسروق بن ابرہہ پیدا ہوا۔ اور ایک لڑکی بسابہ بنت ابرہہ پیدا ہوئی یہ صورت حال دیکھ کر ابومرہ بھاگ گیا۔

## عتودہ کا قتل:

عتودہ یمن میں اپنی من مانی کر رہا تھا کہ اچانک ایک دفعہ حمیر قوم کا ایک آدمی عتودہ پر حملہ آور ہوا اور اسے قتل کر ڈالا۔ جب ابرہہ کو خبر ہوئی تو قصاص میں قاتل کو بھی قتل کر ڈالا۔ حمیر کا یہ آدمی حلیم' بردبار' پرہیزگار اور نیکوکار نصرانی تھا اس کے بعد ابرہہ نے اہل یمن کو کہا کہ تمہارے ایک عقل مند آدمی نے تمہاری کھوئی ہوئی عزت کو واپس لوٹا دیا ہے اور کہا کہ اللہ کی قسم! اگر مجھے علم ہوتا کہ عتودہ اپنی خواہش اس بدکاری کی صورت میں ظاہر کرے گا تو اس کو اریاط کے قتل کے بدلہ میں کچھ انعام دیتا تو تم بھی اسے ناپسند کرتے۔

## صنعاء میں گرجا گھر کی تعمیر:

ابرہہ نے صنعاء میں ایک عظیم الشان کلیسا تعمیر کروایا اور نجاشی کو خط لکھا کہ اے بادشاہ! میں نے تیرے لیے ایک کلیسا بنوایا ہے جس کی مثال پوری دنیا میں نہیں ملتی اور میں اس وقت تک باز نہ آؤں گا۔ جب تک عربوں کے حاجیوں کو اپنی طرف متوجہ نہ کر لوں۔

## گرجا گھر کی بے حرمتی:

جب عربوں کو ابرہہ کے خط کا علم ہوا تو اہل نسی (مہینوں کو آگے پیچھے کرنے والے) میں سے ایک شخص نکلا اور اس نے کلیسا میں آ کر پاخانہ کر دیا۔ پھر بنی مالک میں سے ایک شخص نکلا اور اس میں پاخانہ کر گیا۔ اور واپس اپنے علاقہ میں چلا گیا۔ جب ابرہہ کو

اس کی خبر پہنچی تو اس نے پوچھا کہ کس نے ایسا کیا ہے؟

جواب ملا کہ اس گھر (بیت اللہ) والوں میں سے کسی نے کیا ہے۔ جس گھر کا عرب حج کرتے ہیں۔

جب سننے والے نے یہ چغلی سنی تو اس نے بھی غصہ میں آ کر کلیسا میں پیشاب کر دیا۔

## ابرہہ کی خانہ کعبہ پر چڑھائی:

ابرہہ یہ سن کر سخت غضبناک ہوا اور قسم اٹھائی کہ ضرور حملہ کر کے بیت اللہ کو منہدم کروں گا اس زمانہ میں بعض عرب ابرہہ سے اس کی نوازشات کی بھیک مانگنے اس کے دربار میں آیا کرتے تھے ان میں سے ایک آدمی محمد بن خزاعی بن خزابہ ذکوانی بھی تھا۔ ایک مرتبہ ان ہی لوگوں کا ایک وفد ابرہہ کے پاس آیا تھا ان میں سے محمد بن خزاعی اور اس کا بھائی قیس بن خزاعی بھی تھا اس دوران ابرہہ کی عید کا موقع آ گیا اور اس نے عربوں کے پاس ایک صبح ناشتہ بھیجا۔ ابرہہ ناشتے میں کپورے کھایا کرتا تھا لہٰذا اس نے عربوں کو بھی ناشتہ میں کپورے بھیجے۔ جب محمد بن خزاعی نے ناشتہ دیکھا تو کہنے لگا کہ خدا کی قسم اگر ہم کپورے کھالیں گے تو ہماری عزت خاک میں مل جائے گی اور عربوں میں ہم عیب دار کہلائیں گے۔ لہٰذا محمد بن خزاعی ابرہہ کے پاس آیا اور کہنے لگا:

''اے بادشاہ! آج کا دن ہماری عید کا دن ہے اس دن ہم رانیں اور دستیاں کھایا کرتے ہیں''۔

ابرہہ نے کہا:

''میں ابھی تم لوگوں کو وہ بھی بھجوائے دیتا ہوں۔ کپورے تو میں نے اپنے شوق سے بھیجے تھے کیونکہ میں کپورے شوق سے کھاتا ہوں اور مہمانوں کو میں نے اپنی پسندیدہ ڈش بھجوائی ہے''۔

## محمد بن خزاعی کا قتل:

ابرہہ نے محمد بن خزاعی کو تاج پہنا کر قبیلہ مضر کا حکمران بنا دیا۔ اور اسے حکم دیا کہ لوگوں کو ہمارے کلیسا کا حج کرنے پر ابھارو اہل تہامہ کو جب محمد بن خزعی کے معاملہ کا علم ہوا تو جب محمد بن خزعی' بنی کنانہ کی زمین میں پہنچا تو انہوں نے ہذیل کے ایک شخص عروہ بن حیاض الملاصی کو بھیجا اور اس نے تیر مار کر محمد بن خزعی کو قتل کر دیا۔ محمد بن خزعی کے ساتھ اس کا بھائی قیس بن خزعی بھی تھا بھائی کو قتل ہوتا دیکھ کر وہ بھاگ نکلا اور ابرہہ کے پاس جا پہنچا اور ابرہہ کو تمام واقعہ بتایا۔ یہ ماجرا سن کر ابرہہ غضب ناک ہو گیا اور قسم کھائی کہ وہ بنو کنانہ پر ضرور حملہ کرے گا اور بیت اللہ کو منہدم کرے گا۔

ہشام بن محمد کی رائے کے مطابق نجاشی کی رضامندی کے بعد ابرہہ نے ایک بے مثال گرجا گھر تعمیر کروایا اسے مختلف رنگوں اور سونے سے سجایا۔ قیصر روم کو لکھا کہ میں صنعاء میں ایک کلیسہ بنوانا چاہتا ہوں جو کہ پوری دنیا کے لیے مثال ہو اور کچھ مدد بھی طلب کی۔ قیصر روم نے پچی کاری کا سامان اور سنگ مرمر بھیج کر اس سے تعاون کیا جب تعمیر مکمل ہوئی تو نجاشی کو لکھا کہ کلیسہ کی تعمیر سے میرا پہلا ارادہ یہ ہے کہ میں اس طرف عربوں کو متوجہ کروں تاکہ وہ کلیسہ کا حج کریں۔

جب عربوں نے ابرہہ کے کرتوت سنے تو ان پر بہت گراں گزری۔ چنانچہ بنو مالک بن کنانہ کا ایک آدمی غصہ میں اٹھا اور یمن آ کر کلیسہ میں پاخانہ کر گیا۔ جب ابرہہ کو اس واقعہ کی خبر ملی تو سخت غضب ناک ہوا اور اس نے جنگ کی ٹھان لی اور پکا ارادہ کر لیا کہ بیت اللہ کو بھی منہدم کر دے گا۔

